انه من سلیما ن و انه بسم اللہ الرحمن الرحیم

# تحریک ختم نبوت

۱۸۹۱ء۔۱۹۱۲ء

حصہ پانزدہم (۱۵)

ڈاکٹر محمد بہاء الدین

# فہرست عنوانات

لا نظیر لہ ۔ شیر خان جمیل احمد عمری ۷
دوسو روپیہ ماہوار کی پیش کش ۱۵
تردید الہامات از لیکھ رام ۲۱
مراسلت مابین قادیانی و لیکھ رام ۳۰
اشتہار صداقت اظہار: مرزا امام الدین ۵۲
اشتہار، کفر ٹوٹا خدا خدا کر کے: لیکھ رام ۵۶
اشتہار واجب الاظہار: ملا وامل ۵۸
اعلان شرم پت رائے ۶۱
ساہوکاران قادیان بنام مرزا قادیانی ۶۲
مرزا قادیان بنام ساہوکاران ۶۴
اعلان کا بطلان ۶۵
تحقیقات دستگیریہ ۶۸
فتح رحمانی بہ دفع کید قادیانی ۹۵
افادۃ الافہام ۱۲۲
حفاظت حدیث ۱۲۲
امام زمان ۱۳۰
اہمیت تفسیر ۱۳۷
قادیانی کے دلائل ونشانات عیسویت ۱۴۵
قرآن کے مغز وبطن کا اٹھایا جانا ۱۴۸
کیا قادیانی، آدم وابن مریم تھا ۱۵۰

| | |
|---|---|
| الف ششم کے آخر میں پیدائش | ۱۶۲ |
| ظلمت عامہ اور تامہ | ۱۶۵ |
| نشان نمائی | ۱۶۹ |
| نعمت اللہ شاہ کا قصیدہ | ۱۷۱ |
| مقابل کی ذلت | ۱۷۳ |
| الہام کا ہونا | ۱۸۳ |
| لیلۃ القدر | ۱۸۶ |
| زمینی زلزلے | ۱۹۰ |
| قطع الوتین | ۱۹۲ |
| علامات مسیح | ۱۹۵ |
| حدیث نواس وغیرہ | ۲۱۳ |
| حارث حراث | ۲۳۷ |
| تصرفات قادیانی | ۲۴۵ |
| موت وحیات مسیح | ۲۴۸ |
| معراج کی بحث | ۲۵۱ |
| قیامت اور حشر اجساد | ۲۷۰ |
| قصہ عزیرؑ | ۳۱۶ |
| توفّی کے معنی | ۳۲۴ |
| **اہل حدیث امرتسر اور قادیانی دریچہ** | **۳۳۲** |
| لاہور میں قادیانی جلسہ | ۳۳۲ |
| قادیانی کذب بیانی بابت قصیدہ اعجازیہ | ۳۳۳ |
| قادیانی فرار | ۳۳۴ |
| کذب بیانی در بارہ استاد پنجاب | ۳۳۴ |
| الحق کی حق پسندی | ۳۳۹ |

| | |
|---|---|
| مولوی نور الدین جواب دیں | ۳۴۰ |
| بدر قادیانی جواب دے | ۳۴۲ |
| قادیانی کی مختصر سوانح عمری | ۳۴۶ |
| قادیانی کذب بیانیاں | ۳۴۸ |
| قادیانی سوالات کے جوابات | ۳۶۲ |
| الحکم پر بجلی گری | ۳۶۸ |
| بدر کی بدروی | ۳۷۵ |
| یہ شرط کوئی مشکل نہیں | ۳۷۶ |
| بٹالوی اور قادیانی | ۳۷۸ |
| مرزائیوں سے ابراہیمی مباحثہ | ۳۸۱ |
| قادیانی کذب بیانی و بدزبانی | ۳۸۲ |
| قادیانی پئو کی اماں | ۳۸۷ |
| مرزائیوں سے چند سوال | ۳۸۹ |
| جناب اللہ دتا کی نگارشات | ۳۹۱ |
| قادیانی کذب بیانی | ۴۱۲ |
| قدرت ثانیہ | ۴۱۳ |
| شبلی اور قادیانی وفد | ۴۱۵ |
| قادیانی خلیفہ گھوڑے سے گرے | ۴۲۱ |
| مرزائیوں کو کس لقب سے پکارا جاوے؟ | ۴۳۱ |
| حکیم الامت کا فیصلہ | ۴۳۴ |
| نور الدین کا نور | ۴۴۱ |
| حکیم الامت اور قادیانیوں سے چند سوال | ۴۴۸ |
| اڈیٹر بدر کو نوٹس | ۴۵۳ |
| مریض الامت اور ان کی ذریت کا فیصلہ | ۴۵۵ |
| مرزائی چکر یا دعاء مرزا میں ثنائی ذکر | ۴۵۹ |

| | |
|---|---|
| قادیانیوں میں اختلاف اور اسکا فیصلہ | ۴۶۷ |
| ایک قادیانی کے سوال کا جواب | ۴۶۹ |
| مینڈکی کو زکام | ۴۷۳ |
| حقانی بیان | ۴۷۳ |
| تزک مسیح | ۴۷۵ |
| بدر جواب سنے | ۴۷۶ |
| آئینہ نوری | ۴۸۰ |
| قادیانی مباحثہ | ۴۹۱ |
| قادیانی سرور | ۴۹۲ |
| قادیانی خاتم الخلفاء | ۴۹۳ |
| قادیان کا عربی اشتہار | ۵۰۲ |
| مسلمانوں کے حق میں مرزائیوں کا فتوی | ۵۰۳ |
| قادیانی نبی اور خلیفہ میں اختلاف | ۵۰۷ |
| قاضی ظہور قادیانی | ۵۰۷ |
| قادیانی خلیفہ سے فیصلہ کن سوال | ۵۲۰ |
| قادیانی مشن سے فیصلہ کن سوال | ۵۲۱ |
| **متفرقات** | **۵۲۳** |
| تحریک ختم نبوت پر شیخ عبدالمعید مدنی کا تبصرہ | ۵۲۳ |
| یہ احمدیت ہے یا آریہ سماج | ۵۳۲ |
| کتابیات | ۵۴۳ |

# لانظیر لہ

حامداً و مصلیاً: جب سے قادیانی دریچہ کھولا گیا ہے اور اس کے ساتھ ہفت روزہ اہلحدیث امرتسر کے ابتدائی دور کے شماروں سے مواد پیش ہونا شروع ہوا ہے، کئی ایسے کارکن منظر عام پر آئے ہیں جو قبل ازیں ۱۹۱۲ء تک تحریک ختم نبوت میں گمنام یا کم معروف تھے۔ ان میں مولوی عبدالعزیز محدث کوموی، مولوی محمد اسحاق پٹیالوی، صوفی محمد دین جہلمی، چودھری غلام قادر جہلمی، راجہ خان بہادر خان جہلم، مولوی غلام مصطفیٰ امرتسری، مولوی نور محمد واعظ بمبئی، مولوی نور اللہ، مولوی خیر شاہ، حافظ ظفر علی، مولوی نور الحسن، مولوی غلام اللہ قصوری، ماسٹر کرم الٰہی سیالکوٹی، مولوی عبدالرحمٰن نومسلم دہلوی، قاضی نذیر حسین اڈیٹر قلقل بجنور، مولوی احمد حسن بریلوی مہتمم مصباح التہذیب، مولوی یار محمد شاہپوری، خان بہادر محمد ابراہیم خان مردان، مولوی سید علی الحائری، مولوی عبداللہ بن ارشاد علی ذاکر لاہوری، ڈاکٹر نور حسن وانا وزیرستان، مولوی احمد رضا بریلوی، مولوی حامد رضا بریلوی، یعقوب خان کلرک پولیس سرساوہ، میاں فوق اڈیٹر پنجہ فولاد لاہور، منشی سراج الدین اڈیٹر روزگار، وزمین دار، اڈیٹر نیر اعظم مراد آباد، منشی غلام محمد اڈیٹر وکیل امرتسر، مولوی عبداللہ چکڑالوی، مولوی محمد حسین کوئلہ والہ دہلی، مولوی محمد علی مونگیری، حکیم مظہر حسن صدیقی، میاں فتح خان ٹانڈہ، خان بہادر ڈپٹی فتح علی شاہ لاہوری، ڈاکٹر جمال الدین، مرزا سلطان محمد بیگ پٹی ضلع لاہور، حاجی محمد احمد دہلوی، نواب سلطان مرزا دہلوی، نواب سعید الدین احمد دہلی، مولوی عبد الحمید دہلوی، عبدالغنی دہلوی، جناب عبدالحق سوداگر دہلوی، حاجی نور احمد دہلوی، میاں محمد منصرم مطبع فارقی دہلی، شیخ مہر علی ہوشیار پوری، حکیم غلام رسول امرتسری، میاں امام الدین لاہوری، منشی عبدالحق اکاؤنٹنٹ، حکیم محمد صدیق امرتسری، مولوی محمد ابراہیم امرتسری، حکیم سلطان محمود راولپنڈی، مولوی محمد حسن فیضی، پیر عبدالخالق، مولوی احمد دین موضع شاہاں جہلم، مولوی اصغر علی لاہوری، علامہ شمس الحق ڈیانوی، مولوی محمد رفعت اللہ شاہجہان پوری، مولوی اکرام اللہ خان شاہ جہان پوری، مولوی ابو اسحاق محمد عبداللہ شاہجہان پوری برادر مولوی ابو یحیی محمد شاہ جہانپوری، اڈیٹر النجم، اڈیٹر البیان، مولوی محمد یحی مدرس سہارن پور، حکیم محمد شریف بانکی پوری، مولوی عبدالستار بسکوہری، مولوی عبدالغفار خان رامپوری، حافظ احمد علی خان رامپوری، مولوی ابوالمسیح احمد دین سیالکوٹی، قاضی ظفر الدین لاہور،

مولوی محمد داؤد تلمیذ قاضی ظفر الدین ،مولوی محمد محی الدین امام مسجد شاہجہانپور ،مولوی محمد ریاست علی شاہ جہانپور، مولوی ابو یحی محمد شاہجہانپوری ،مولوی سید محمد اعظم شاہجہانپوری ، ،مولوی محمد عبدالخالق مدرسہ عین العلم ،مولوی عبدالکریم شاہجہانپوری ،حکیم محمد الدین امرتسری ،مولوی ابونعیم عبدالعظیم حیدرآبادی ،مولوی اللہ دتا چک ۳ نہر گوگیرہ ،منشی قائم الدین نقشہ نویس ہیڈ مرالہ، جناب عبدالعزیز سوداگر بوٹ امرتسر ،مولوی ابو یحی حشمت علی دہلوی ، علامہ رشید رضا مصری ، شیخ مصطفیٰ صادق الرافعی ،مولوی عبد الکریم بن محمد صدیق پشاور ،مولوی عبدالعزیز قلعہ میہاں سنگھ ،منشی خیرالدین نقل نویس ،مولوی غلام مصطفیٰ سہسرامی ، منشی مولا بخش کشتہ امرتسری ، مولوی محمد اشرف علی تھانوی ،مولوی نور محمد مدرسہ مہند بہاولپور ،مولوی سید عبدالرحیم غزنوی ،مولوی عبدالعزیز دینانگری ،مولوی نوراحمد امرتسری ، مولوی عبدالاول غزنوی ،مولوی عبدالغفور غزنوی ،مولوی ابوزبیر غلام رسول امرتسری ،مولوی نوراحمد لکھوی ، حکیم عبدالحق امرتسری ،مولوی محمد حسین لکھوی ،مولوی سید عبدالقیوم جالندھری ،مولوی عبدالقادر لکھوی ،مولوی تاج الدین امرتسری ،مولوی عبدالرزاق لکھوی ، حافظ غلام صمدانی پشاوری ،حکیم محمد عبداللہ پشاور ،مولوی گل محمد بہاری پور ضلع پشاور ،مولوی عبدالعظیم پسروری ،مولوی عبداللہ پسروری، مولوی قاسم علی نائی والہ ،مولوی محبّ اللہ خراسانی ،مولوی عبدالمجید ہزاروی ،مولوی عبدالودود باری والہ، مولوی نیاز اللہ مدرس تقویۃ الاسلام امرتسری ،مولوی یحی غزنوی ،مولوی محمد غزنوی ، خلیفہ عبدالرحمٰن امرتسری مولوی سید احمد دہلوی ،مولوی غلام محمد تبّتی ،مولوی مصطفیٰ کیلیانوالہ ، حافظ محمد عبداللہ غزنوی ، مولوی حبیب اللہ غزنوی ،مولوی عبدالعلی نوشہرہ بنیر ،مولوی شاہ ابوصالح کانپوری وغیرہ شامل ہیں ۔

مرزا صاحب قادیانی کی تصانیف کے مطالعہ سے واضح ہوتا ہے کہ اس کی زندگی میں اس کے اصل مدمقابل اہل حدیث ہی تھے ۔جیسا کہ اڈیٹر الحکم قادیان بتاتا ہے:

> مرزا صاحب نے اپنا ایک پرانا الہام سنایا یا یحی خذ الکتاب با لقوۃ و الخیر کلہ فی القرآن اور فرمایا کہ، اس میں ہم کو حضرت یحی کی نسبت دی گئی ہے کیونکہ حضرت یحیؑ کو ان اقوام سے مقابلہ کرنا پڑا تھا جو کتاب اللہ توراۃ کو چھوڑ بیٹھے تھے اور حدیثوں کے بہت گرویدہ ہورہے تھے اور ہر بات میں احادیث کو پیش کرتے تھے ۔ایسا ہی اس زمانہ میں ہمارا مقابلہ اہل حدیث کے ساتھ ہوا کہ ہم قرآن پیش کرتے اور وہ حدیث پیش کرتے ہیں ۔ (الحکم قادیان ۲۴ ۔اپریل ۱۹۰۲ء ص ۸)

شائد اسی لئے مرزا قادیانی کا لٹریچر مولانا سید نذیر حسین محدثؒ ،مولانا بٹالویؒ ،مولانا

عبد الجبار غزنویؒ، مولانا عبد الحق غزنویؒ، مولانا محی الدین عبد الرحمٰن لکھویؒ، منشی الٰہی بخش لاہوریؒ، مولانا ثناء اللہ امرتسریؒ، مولانا ابراہیم میرؒ، حافظ محمد یوسف امرتسریؒ وغیرھم کے ذکر سے بھرا ہوا ہے کہ اس کے اصل مخالف یہ لوگ ہیں اور انہی لوگوں نے دوسروں کو اس کے خلاف بھڑکایا ہے اور یہی لوگ اس کے عقائد و نظریات کی تردید کا کام کر رہے ہیں۔

جب سے قادیانی دریچے میں سے اخبار الحکم اور البدر نے چہرہ دکھایا ہے، مرزا صاحب کے مذکورہ بالا تاثر کی جا بجا تصدیقی شہادات ملتی ہیں، کیونکہ زیرنظر دور میں اہل حدیث بزرگ تحریک ختم نبوت کے منظر پر چھائے ہوئے تھے۔ قادیانی اخبارات مولانا بٹالویؒ، مولانا امرتسریؒ، وغیرھم کے خلاف تحریروں سے اٹے پڑے ہیں، جوابات سے عاجز آتے ہیں، تو کہہ دیتے ہیں کہ ہم آئندہ ان کو مخاطب نہیں کریں گے، چند روز بعد اپنے ہی عہد کو پھر توڑتے ہیں اور کپڑے جھاڑ کر پھر مقابل کھڑے ہو جاتے ہیں۔ ادھر سے پھر مناسب تواضع ہوتی ہے تو لاجواب ہوکر، میں باز آیا محبت سے، کا ریکارڈ گراموفون پر لگا کر، دکان بڑھا کر، پاؤں میں مہندی لگا کر مائیوں بیٹھ جاتے ہیں۔ کاروبار سرد ہو جاتا تو حبک الشیء یعمی و یصم کے مصداق مرزا صاحب کی محبت میں اندھے اور بہرے ہوکر خاطر کروانے کے لئے پھر میدان میں کود پڑتے ہیں۔ البدر اور الحکم، علماء اہل حدیث کے مقابل قادیانیوں کے اٹھنے اور گرنے کی یہی داستان سنا رہے ہیں۔ جیسا کہ ۲۹۔ اپریل ۱۹۰۵ء کو مرزا صاحب کی مجلس میں:

> ذکر آیا کہ لدھیانہ میں ایک فحش گو نے پھر گالیاں دینے پر کمر باندھی ہے۔ (مرزا نے) فرمایا کہ اب ایسے لوگوں سے اعراض ہی اچھا ہے۔ ہم کیا جواب دے سکتے ہیں۔
>
> (بدر قادیان ۲۷۔ اپریل ۱۹۰۵ء ص ۸)

لیکن جلد ہی قادیانی پھر جوابات دینے لگے۔ تاہم جب اچھی طرح خاطر ہوئی تو اڈیٹر البدر نے پھر لکھا:

> چونکہ ہماری طرف سے کیا تحریراً اور کیا تقریراً پورے طور پر مخالفوں پر اتمام حجت ہو چکا ہے، اس لئے اب ان کے ایسے کلمات کا اخباروں میں رد کرنا جو انصاف پر مبنی نہیں ہیں ہرگز مناسب نہیں.... ہم تمام لوگوں اور تمام مخالفین کو عام اطلاع دیتے ہیں کہ اب مخالفین کی تحریروں کے مقابل پر ان کا نام لے کر کوئی تحریر شائع نہ ہوگی
>
> (بدر قادیان ۱۰۔ اکتوبر ۱۹۰۷ء ص ۷)

قادیانیوں کے مذکورہ بالا طرز عمل کی ایک اور مثال مولانا ثناء اللہ امرتسریؒ کے رسالے الہامات مرزا کا جواب ہے۔ مولانا کا یہ رسالہ پہلی مرتبہ شائع ہوا تو اس کا جواب دینے والے کو پانچ سو روپیہ انعام کا وعدہ دیا گیا تھا، اشاعت دوم میں انعام ایک ہزار کر دیا گیا۔ مرزا قادیانی کی زندگی میں بار سوم شائع ہوا، تو انعام بڑھا کر دو ہزار کر دیا گیا۔ مرزا صاحب اور ان کے حواری اسے پڑھتے تھے، اور انگور کھٹے ھیں کہہ کر رکھ دیتے تھے۔ لوگ جواب کیلئے تنگ کرتے، تو قادیانی علماء کو جوش اٹھتا۔ پھر رسالے کو اٹھاتے، دیکھتے، پڑھتے اور اپنا سا منہ لے کے رہ جاتے: جیسا کہ اڈیٹر الحکم نے نشانات مرزا کے زیر عنوان ایک مرتبہ لکھا:

عرصہ ہوا میں نے الہامات مرزا کا ایک مختصر سا جواب شائع کرنے کا ارادہ کیا تھا مگر میری مصروفیت اور کتاب مذکور کی عدم اہمیت نے اب تک مجھے توجہ نہ کرنے دی۔ اب بعض احباب کی یاد دہانی سے میں نے اس رسالہ پر مکرر نظر کی ہے اور انشاء اللہ عنقریب میں ایک رسالہ شائع کر سکوں گا۔ (الحکم ۲۴۔ اگست ۱۹۰۶ء ص ۱)

اور کچھ عرصہ بعد بدر والوں نے لکھا ہے:

بعض کتابوں کے جواب ابھی سے تیار ہیں شہادۃ القرآن مولوی ابراہیم سیالکوٹی کا مختصر جواب لکھا ہوا موجود ہے ایسا ہی الہامات مرزا مولوی ثناء اللہ امرتسری کا، احباب اپنی اپنی درخواستیں بھیجیں تا کہ اس کے مطابق تعداد میں چھپوائی جا سکیں۔ جو حضرات زبانی و تحریری طور پر ایسے جوابوں کی طرف توجہ دلاتے رہتے ہیں وہ خاص توجہ فرما کر درخواستیں بھیجیں ... ناظم بدر بک ڈپو قادیان۔ (اخبار بدر قادیان ۷ فروری ۱۹۰۷ء ص ۹)

اور چند ہفتے بعد ایک اور قادیانی عالم نے لکھا:

ایک دوست نے رسالہ الہامات میرزا پر مجھے متوجہ فرمایا تھا جب میں نے اس کو سرسری نظر سے دیکھا تو میں نے یہ فیصلہ کر لیا کہ ایسی بے جا تحریروں پر ہماری جماعت کے افراد کو متوجہ نہیں ہونا چاہیے اس لئے کہ قرآن کریم و اعرض عن الجاھلین کا ارشاد صادر ہے۔ من حسن اسلام المرء ترکہ ما لا یعنیہ نیز یہ بھی فرمایا گیا ہے (پھر جن لوگوں نے توجہ کی انہوں نے قرآنی حکم اور ارشاد نبوی کی خلاف ورزی کی۔ یاد رہے کہ جواب کی کوشش کرنے والوں میں حکیم نور الدین، اڈیٹر الحکم شیخ یعقوب علی، اور خود اس تحریر کا محرر، عبداللہ احمدی، شامل ہیں کیونکہ وہ بھی جواب دینے کی کوشش کر رہا ہے۔ ـ جمیل) وجہ اسکی یہ ہے کہ

مصنف رسالہ ( ثناء اللہ ) نے اس بات پر زور دیا ہے کہ مرزا کی پیشگوئیوں کی پڑتال کرنی چاہیے جن سے ان کی روحانی کدورت اور صفائی کا حال کھل جائے۔ بادی النظر میں مصنف رسالہ کا یہ قاعدہ انصاف پر مبنی نظر آتا ہے لیکن پیشگوئیوں پر جرح وقدح کرتے ہوئے وہ اس قاعدہ کو ایسے طریق پر استعمال کرتا ہے کہ اس کے درمیان اور ابو جہل و دیگر کفار کے درمیان کوئی فرق نظر نہیں آتا بلکہ بعض سفیہانہ اقوال میں کچھ زیادہ ترقی کرتا ہوا دکھائی دیتا ہے۔ عبداللہ احمدی، ساکن کشمیر شوپین (بدر ۲۸ مارچ ۱۹۰۷ء ص ۱۰)

لیکن کسی سے کوئی جواب نہ ہو سکا، ادھر خود قادیانی پبلک کی طرف سے اپنے اکابرین سے مطالبہ جاری رہا کہ الہامات مرزا کا جواب لکھا اور شائع کیا جائے، جیسا کہ مرزا صاحب کے آنجہانی ہو جانے کے بعد ایک دفعہ قادیانی پریس میں یہ خبر شائع ہوئی:

امرتسری منکر ثناء اللہ کے رسالہ الہامات مرزا کا جواب اڈیٹر الحکم ( یعقوب علی تراب ) نے لکھنا شروع کر دیا ہے اور خدا کے فضل و کرم سے خلیفۃ المسیح ( حکیم نورالدین ) نے منظور فرمایا ہے کہ آپ باوجود ضعف اور شدت گرما کے اس کے مسودہ پر نظر ثانی کر دیں چنانچہ حضرت کی خدمت میں پہلا مسودہ دیا گیا۔ ساتھ ہی ساتھ آپ اصلاح کرتے جائیں گے، کاتب کے حوالہ مسودہ کر دیا گیا ہے وہ لوگ جو الہامات مرزا کے جواب کے لئے بے قرار تھے اب اپنے ارادہ سے اطلاع دیں یہ رسالہ سو صفحہ سے کم نہیں ہوگا، ممکن ہے زیادہ ہو جائے۔ اللہ تعالی کے فضل پر بھروسہ ہے کہ یہ جواب بہتوں کے لئے مفید ہوگا، ہاں شریر النفس اور دل کے ناپاک لوگوں کے لئے فزادھم اللہ مرضاً کا مصداق ہی ہوسکتا ہے۔ (الحکم ۷۔۱۴ جون ۱۹۱۱ء ص ۱۳)

اس خبر سے معلوم ہوتا ہے کہ مئی ۱۹۱۱ء تک الہامات مرزا کا جواب نہیں لکھا جا سکا تھا، اور مرزا صاحب یہ قرض اپنے ذمہ لے کر رخصت ہو چکے تھے۔ اور یہ بھی ثابت ہوا کہ اس عرصہ میں جو ادھر ادھر سے لایعنی قسم کی تحریریں شائع کر کے بعض قادیانی اپنا دل خوش کر رہے تھے کہ الہامات مرزا کا جواب ہو چکا، وہ احمقوں کی جنت میں رہتے تھے، کیونکہ خود قادیانیوں کے اہل علم اور ذمہ دار طبقہ کو اعتراف تھا کہ الہامات مرزا کا جواب نہیں ہو سکا، اور وہ اپنے اکابرین سے مسلسل درخواست کرتے رہتے تھے کہ جواب لکھا جائے۔ اور یہ بھی ثابت ہوا کہ اڈیٹر الحکم کو خود بھی معلوم تھا کہ ان کے جوابی رسالے میں کتنی جان ہے، کہ خود ہی بتا رہے ہیں کہ جن لوگوں کے دلوں میں الہامات

مرزا پڑھ کر شکوک وشبہات پیدا ہو چکے ہیں وہ میرے اس جوابی رسالے کے پڑھنے سے دور ہونے کی بجائے اور زیادہ ہو جائیں گے۔

اسی طرح زیر نظر دور (۱۸۹۱ء تا ۱۹۱۲ء) کے عام اہل علم کو بھی اس حقیقت کا اعتراف تھا کہ تردید قادیانیت کے علم بردار علماء اہل حدیث ہی ہیں۔ اس بات کا ثبوت حکیم مظہر حسن صدیقی کی کتاب، چودھویں صدی کا مسیح، ہے جس کی تلخیص تحریک ختم نبوت کے چودھویں حصے میں پیش کی گئی ہے، جو علماء اہل حدیث کی خدمات سے بھری ہوئی ہے۔

زیر نظر جلد کے شروع میں ڈاکٹر صاحب نے پنڈت لیکھ رام کی مرزا قادیانی کے ساتھ چھیڑ چھاڑ کی داستان بیان کی ہے جو انیسویں صدی کے عشرہ تاسع سے تعلق رکھتی ہے، اور یہ عجیب اتفاق ہے کہ ۱۸۸۵ء کے گردوپیش پنڈت لیکھ رام نے مرزا صاحب کے نظریات پیش کر کے علماء اسلام کے سامنے سوال رکھا تھا کہ وہ کیوں ایسے شخص کو غیر مسلم قرار نہیں دیتے۔ لیکھ رام اور مرزا کی خط وکتابت، تکذیب براہین احمدیہ اور مکتوبات احمدیہ سے نقل کی گئی ہے۔

اس کے بعد مولوی غلام دستگیر قصوریؒ کی کتاب تحقیقات دستگیریہ کی تلخیص کی گئی ہے جو انہوں نے براہین احمدیہ کے رد میں پہلے اردو میں لکھی پھر اس کا عربی میں ترجمہ علماء حرمین کی خدمت میں پیش کر کے مرزا پر فتوی تکفیر حاصل کیا تھا اور پھر اس فتوی اور کتاب کو انہوں نے ایک عرصہ تک اس لئے محفوظ رکھا کہ شائد مرزا صاحب اپنے عقائد سے رجوع کر لیں۔ جب ۱۸۹۱ء کے بعد امید رجوع ختم ہوگئی تو اسے عربی اردو میں شائع کرایا۔ ڈاکٹر صاحب نے عربی ترجمے کو ترک کر کے اصل اردو کتاب کی تلخیص شامل اشاعت کی ہے۔ چونکہ لو کان الایمان بالثریا لنالہ رجال من فارس کے مصداق، اور مرزا کے (قبل دعوی مسیحیت) فقہی مسلک کے بارے میں مولانا غلام دستگیرؒ کے خیالات سے ڈاکٹر صاحب کی رائے مختلف ہے اس لئے وہاں نوٹ تحریر کر دیئے گئے ہیں۔ امید ہے کہ قارئین ان نوٹس کو جو دراصل قاضی ثناء اللہ پانی پتیؒ، مولانا عبدالعزیز رحیم آبادیؒ اور پیر مہر علی شاہ گولڑویؒ کی تحریریں ہیں، مفید اور حسب موقع پائیں گے۔

اس کے بعد مولانا غلام دستگیر قصوریؒ کی فتح رحمانی کی تلخیص پیش کی گئی ہے جو تحریک ختم نبوت کے ابتدائی دور کے لٹریچر میں بڑی اہمیت کی حامل ہے، نیز یہی وہ کتاب ہے جس کے بارے میں مرزا صاحب کا کہنا تھا کہ مولوی غلام دستگیرؒ نے اس کتاب میں میرے ساتھ مباہلہ کیا تھا، اور اس مباہلے کے نتیجہ میں وہ چل بسا۔ اس بات پر بحث کئی جگہ ہو چکی ہے، اور بتایا جا چکا ہے کہ مرزا

صاحب کا خیال غلط تھا۔ اس کے برعکس اس کتاب میں اس فرار کی تفصیل ہے جو مرزا صاحب نے علماء اسلام کو چیلنج دے کر اس وقت اختیار کیا تھا جب مولانا غلام دستگیرؒ اس چیلنج کو قبول کر کے مباہلہ کے لئے لاہور آ کر مرزا صاحب کا انتظار کرتے رہے تھے۔

اس کے بعد ڈاکٹر بہاء الدین حفظہ اللہ نے مولانا انوار اللہ خانؒ حیدر آبادی کی کتاب افادۃ الافہام کے حصہ دوم کی تلخیص مختلف عنوانات کے تحت کی ہے، کچھ عبارات حذف کی گئی ہیں اور باریک خط میں جا بجا حواشی تحریر کئے گئے ہیں۔ یاد رہے کہ افادۃ الافہام کے حصہ اول کی تلخیص ، کتاب ہذا کی جلد ۱۳ میں پیش کی جا چکی ہے۔

اس کے بعد ہفت روزہ اہل حدیث امرتسر کے ابتدائی برسوں کے چند شماروں سے مولانا ثناء اللہ امرتسریؒ، مولانا محمد ابراہیم میرؒ، وغیرہ علماء و کارکنان تحریک کی نگارشات اڈیٹ شدہ صورت میں نذر قارئین کی ہیں۔ اس کے ساتھ موقع کی مناسبت سے الحکم اور البدر وغیرہ سے چند مضامین، خبریں، اور قادیانی فرامین نقل کئے ہیں۔ یاد رہے کہ قادیانی لٹریچر میں مرزا صاحب کا ذکر کرتے ہوئے بڑے بڑے سابقے اور لاحقے القاب و دعاوی کی صورت استعمال کئے جاتے تھے جنہیں اکثر و بیشتر ترک کر کے مرزا صاحب یا مرزا قادیانی، یا مرزا غلام احمد تک محدود کر دیا ہے۔

میری گزارش پر ڈاکٹر صاحب نے متفرقات کے عنوان کے ذیل میں ہماری جماعت کے معروف عالم دین شیخ عبد المعید سلفی مدنی زید مجدہ کا وہ معرکہ آراء تبصرہ جو آپ نے تحریک ختم نبوت کی پہلی جلد پر لکھ کر اپنے رسالے الاحسان دہلی میں شائع فرمایا تھا شامل اشاعت کر لیا ہے۔

ڈاکٹر بہاء الدین حفظہ اللہ نے اللہ تعالی کی عنایات اور اپنے دوستوں کے تعاون سے کئی برسوں میں شب و روز کی محنت سے قادیانیت اور رد قادیانیت پر اس قدر مواد جمع کر لیا ہے کہ جس کا مظہر یہ پیش لفظ ہے جو پندرھویں جلد کیلئے تحریر کیا جا رہا ہے۔ کم و بیش ساڑھے سات ہزار صفحات پر مشتمل یہ قیمتی سرمایہ تلاش ، مہیا ، مرتب، کمپوز، اور طبع کر کے نسل نو کے حوالے کر دینا ایک ایسا کارنامہ ہے جسکی مثالیں علوم اسلامیہ کی تاریخ میں کم ہی ملیں گی۔

میں ڈاکٹر صاحب کو بہت قریب سے جانتا ہوں اور میرا آپ سے بہت ہی گہرا تعلق ہے مجھے معلوم ہے کہ قادیانیت اور رد قادیانیت کے لٹریچر میں شب و روز کے انہماک نے آپ کو تحریک ختم نبوت کی تاریخ کا ماہر بنا دیا ہے، اور اس کی ایک مثال وہ چھوٹے چھوٹے نوٹ ہیں جو قادیانی یا غیر قادیانی عبارتوں میں قوسین کے اندر آپ باریک خط میں جا بجا لگاتے ہیں، یہ مختصر

نوٹ اتنے جامع ہوتے ہیں کہ عبارات متعلقہ کے ساتھ پڑھنے سے قاری عش عش کر اٹھتا ہے، قادیانیت پر گرفت اس قدر سخت ہوتی ہے کہ پنجہ فولاد محسوس ہوتا ہے، جامعیت اس قدر ہوتی ہے کہ دریا کوزے میں بند نظر آتا ہے، اور معنویت اس قدر ہوتی ہے کہ محسوس ہوتا ہے کہ نگینہ اسی انگشتری کیلئے تراشا گیا تھا۔

کسی کتاب کی پندرھویں جلد پر تقریظ لکھنا ایک لحاظ سے غیر معمولی نوعیت کی بات ہے کسی مصنف کی کم ہی کتابیں ہوں گی جو ساڑھے سات ہزار سے زائد صفحات پر مشتمل ۱۵ جلدوں میں نہ صرف چلی ہوں بلکہ مزید جلدیں بھی ترتیب و تدوین کے مختلف مراحل میں ہوں۔ چونکہ میں قبل ازیں کئی جلدوں پر تقریظات لکھ چکا ہوں اس لئے اب ذخیرہ الفاظ میرا ساتھ دینے سے عاری ہے بس یہاں یہ عرض کرنے کی جرأت کرونگا کہ تحریک ختم نبوت کے لٹریچر میں یہ کتاب ایسی جامع اور رفیع الشان ہے کہ اس میدان میں بجا طور پر اسے لا نظیر لہ کا خطاب دیا جا سکتا ہے۔ میری دعا ہے کہ اللہ جل شانہ، اپنے حبیب کریم ﷺ کے جاں نثار خادم بارگاہ کی خدمت کو شرف قبول عطا فرمائے، انکی خطائیں معاف فرمائے، انہیں صحت و عافیت والی زندگی نصیب فرمائے، انکے علم و عمل میں برکت عطا فرمائے اور اس حکایت لذیذ کا سلسلہ دراز تر کرتا جائے کہ زمانہ بڑے شوق سے سن رہا ہے۔

مجھے امید ہے کہ ناظرین یہ معلوم کر کے خوشی محسوس کرینگے کہ زیر نظر دور (۱۸۹۱ء تا ۱۹۱۲ء) کو مکمل کرنے کے لئے ڈاکٹر صاحب نے مزید دو جلدیں (سولہویں اور سترھویں) تقریباً تیار کر لی ہیں۔ میرا خیال ہے اس ماہ (محرم ۱۴۳۲ھ) کے اخیر تک طباعت کیلئے تیار ہو جائیں گی انشاء اللہ پھر آپ تاریخ اہل حدیث کی پانچویں اور چھٹی جلد کی تیاری کی طرف توجہ فرمائیں گے جس کا شدت سے اہل جماعت کو انتظار ہے۔ میرا اندازہ ہے کہ انشاء اللہ ڈاکٹر صاحب ماہ ربیع الاول ۱۴۳۲ھ تک یہ مرحلہ بھی طے کر لیں گے۔ میری دعا ہے کہ اللہ تعالی آپ کیلئے ان مراحل کو آسان فرما دے آمین۔ و ما ذلک علی اللّٰہ بعزیز

(مولانا) شیر خان جمیل احمد عمری

ناظم تعلیمات مرکزی جمیعت اہل حدیث برطانیہ ۱۴ دسمبر ۲۰۱۰ھ۔ ۸ محرم ۱۴۳۲ء

# دوسوروپئہ ماہوار کی پیشکش

نشان نمائی کے لئے چیلنج کرتے ہوئے مرزا غلام احمد قادیانی نے لکھا:

گذارش ضروری یہ ہے کہ عاجز مؤلف براہین احمدیہ حضرت قادر مطلق جل شانہ کی طرف سے مامور ہوا ہے کہ نبی ناصری اسرائیلی (مسیح) کی طرز پر کمال مسکینی فروتنی و غربت وتذلل وتواضع سے اصلاح خلق کے لئے کوشش کرے اوران لوگوں کو جو راہ راست سے بے خبر ہیں صراط مستقیم (جس پر چلنے سے حقیقی تحیات حاصل ہوتی ہے اور اسی عالم میں بہشتی زندگی کے آثار اور قبولیت اور محبوبیت کے انوار دکھائی دیتے ہیں) دکھاوے۔ اسی غرض سے کتاب براہین احمدیہ تالیف پائی ہے جس کی ۳۷ جزء چھپ کر شائع ہو چکی ہیں اور اس کا خلاصہ مطلب اشتہار ہمراہی خط ہذا میں مندرج ہے لیکن چونکہ پوری کتاب کا شائع ہونا ایک طویل مدت پر موقوف ہے اس لئے یہ قرار پایا ہے کہ بالفعل بغرض اتمام حجت یہ خط (جسکی ۲۴۰ کاپی چھپوائی گئی ہے) معہ اشتہار انگریزی (جس کی آٹھ ہزار کاپی چھپوائی گئی ہے) شائع کیا جائے اوراس کی ایک ایک کاپی بخدمت معزز پادری صاحبان پنجاب و ہندوستان وانگلستان وغیرہ بلاد جہاں تک ارسال خط ممکن ہو) جو اپنی قوم میں خاص طور پر مشہور اور معزز ہوں، اور بخدمت معزز برہموں صاحبان و آریہ صاحبان ونیچری صاحبان وحضرات مولوی صاحبان (جو وجود خوارق وکرامات سے منکر ہیں اوراس وجہ سے اس عاجز سے بدظن ہیں) ارسال کی جاوے

یہ تجویز نہ اپنے فکر واجتہاد سے قرار پائی ہے بلکہ حضرت مولی کریم کی طرف سے اس کی اجازت ہوئی ہے اور بطور پیش گوئی یہ بشارت ملی ہے کہ اس خط کے مخاطب (جو خط پہنچنے پر رجوع بحق نہ کریں گے) ملزم ولاجواب ومغلوب ہو جائیں گے۔ بنا برعلیہ یہ خط چھپوا کر آپ کی خدمت میں اس نظر سے کہ آپ اپنی قوم میں معزز اور مشہور اور مقتداء ہیں، ارسال کیا جاتا ہے اور آپ کے کمال علم اور بزرگی کی نظر سے امید ہے کہ آپ حسبۃً للہ اس خط کے مضمون کی طرف توجہ فرما کر طلب حق میں کوشش کریں گے اگر آپ نے اس کی طرف توجہ نہ کی تو آپ پر حجت تمام ہوگی۔ اوراس کاروائی کی (کہ

آپ کو رجسٹری شدہ خط ملا پھر آپ نے اس کی طرف توجہ کو مبذول نہ فرمایا) حصہ پنجم کتاب میں پوری تفصیل سے اشاعت کی جائے گی۔ اصل مدعا خط کے جس کے ابلاغ سے میں ماموار ہوا ہوں، یہ ہے دین حق جو خدا کی مرضی کے موافق ہے صرف اسلام ہے اور کتاب حقانی جو منجانب اللہ محفوظ اور واجب العمل ہے صرف قرآن ہے۔ اس دین کی حقانیت اور قرآن کی سچائی پر عقلی دلائل کے سوا آسمانی نشانوں (خوارق وپیش گوئیوں) کی شہادت بھی پائی جاتی ہے جس کو طالب صادق اس خاکسار (مولف براہین احمدیہ) کی صحبت اور صبرا ختیار کرنے سے بمعاینہ چشم تصدیق کرسکتا ہے۔ آپ کو اس دین کی حقانیت یا ان آسمانی نشانوں کی صداقت میں شک ہو تو آپ طالب صادق بن کر قادیان میں تشریف لاویں اور ایک سال تک اس عاجز کی صحبت میں رہ کر ان آسمانی نشانوں کا بچشم خود مشاہدہ کرلیں ولیکن اس شرط نیت سے (جو طلب صادق کی نشانی ہے) کہ بمجرد معائنہ آسمانی نشانوں کے اسی جگہ (قادیان میں) شرف اظہار اسلام یا تصدیق خوارق سے مشرف ہو جائیں گے۔ اس شرط نیت سے آپ آویں گے تو ضرور انشاء اللہ تعالیٰ آسمانی نشان مشاہدہ کریں گے۔ اس امر کا خدا کی طرف سے وعدہ ہو چکا ہے جس میں تخلف کا امکان نہیں۔ اب آپ تشریف نہ لائیں تو آپ پر خدا کا مواخذہ رہا اور بعد انتظار تین ماہ کے آپ کی عدم توجہی کا حال درج حصہ پنجم کتاب ہوگا۔ اور اگر آپ آویں اور ایک سال رہ کر کوئی آسمانی نشان مشاہدہ نہ کریں تو دوسو روپیہ ماہوار کے حساب سے آپ کو ہرجانہ یا جرمانہ دیا جائیگا۔ اس دوسو روپیہ ماہوار کو آپ اپنے شایان شان نہ سمجھیں تو اپنے حرج اوقات کا عوض یا ہماری وعدہ خلافی کا جرمانہ جو آپ اپنی شان کے لائق قرار دیں گے ہم اس کو بشرط استطاعت قبول کریں گے طالبان حرجانہ یا جرمانہ کے لئے ضروری ہے کہ تشریف آوری سے پہلے بذریعہ رجسٹری ہم سے اجازت طلب کریں اور جو لوگ حرجانہ یا جرمانہ کے طالب نہیں ان کو اجازت طلب کرنے کی ضرورت نہیں۔ اگر آپ بذات خود تشریف نہ لاسکیں تو آپ اپنا وکیل جس کے مشاہدہ کو آپ معتبر اور اپنا مشاہدہ سمجھیں روانہ فرماویں مگر اس شرط سے کہ بعد مشاہدہ اس شخص کے آپ اظہار اسلام یا (تصدیق خوارق) میں توقف نہ فرمائیں۔ آپ اپنے شرط اظہار اسلام یا (تصدیق خوارق) ایک سادہ کاغذ پر جس پر چند ثقات مختلف مذاہب کی شہادتیں

ہوں تحریر کر دیں جس کو متعدد اردو انگریزی اخباروں میں شائع کیا جائے گا۔ ہم اپنی شرط دوسو روپیہ ماہوار جرمانہ یا حرجانہ (یا جو آپ پسند کریں اور ہم اس کی ادائیگی کی طاقت بھی رکھیں) عدالت میں رجسٹری کرالیں اور اس کے ساتھ ایک حصہ جائداد بھی بقدر شرط رجسٹری کرالیں۔..الراقم خاکسار غلام احمد از قادیان ضلع گورداسپور ملک پنجاب۔

مطبوعہ مرتضائی پریس لاہور۔ (مجموعہ اشتہارات ج اص ۲۰۔۲۲)

میر عباس علی لدھیانوی کو مرزا صاحب قادیانی لکھتے ہیں:

اس عاجز نے ایک خاص معتبر لاہور میں بھیجا ہوا ہے اگر چہ ارادہ تھا کہ دو ہزار خط چھاپا جائے مگر دو ہزار نوٹس بھیجنے میں پانچ سو روپیہ خرچ آتا ہے کیونکہ ہر ایک خط رجسٹری ہوکر بصرف چار آنہ جائیگا اس لئے بعض دوستوں کے مشورہ سے یہ قرین مصلحت معلوم ہوا کہ بالفعل صرف پانچ سو خط چھپوایا جائے جس میں کچھ انگریزی اور کچھ اردو ہونگے۔ ان خطوط کے چھپوانے اور روانہ کرنے میں بھی ایک سو پچاس یا کچھ زیادہ روپیہ خرچ آجائیگا۔ مگر یہ کام اتمام حجت کیلئے کیا گیا ہے تا ہر یک ضلع میں بڑے بڑے پادریوں اور پنڈتوں کی طرف اور بعض راجوں اور رئیسوں کی طرف بھی اور بعض علماء اور گدی نشینوں کی طرف بھی روانہ کئے جائیں۔ اور پھر جب ان کی اطلاع یابی ہوکر آجائے تو ان سب کے نام بغرض اظہار اتمام حجت حصہ پنجم میں درج کئے جائیں۔..

دوم مارچ ۱۸۸۵ء۔۱۲ جمادی الاول ۱۳۰۲ھ (مکتوبات احمدیہ جلد اول۔ص ۸۸۔۸۹)

اشتہاروں میں لکھتے ہیں کہ ۲۵۰ چھپوایا ہے، اور مرید کو جس سے چندے کی امید ہے لکھتے ہیں پانچ سو چھپوایا جائے۔ ایسا ہی ۸ ہزار اشتہار انگریزی کا حال بھی ہوگا، کیونکہ یہ اشتہارات تو عموماً بیرون ملک بھیجنا ہوں گے اور ان پر خرچ بھی بے پناہ آئے گا، وہ کون برداشت کرے گا۔ اور ڈاک خرچ ہی کے دکھ سے تو اتمام حجت والا اشتہار کم تعداد میں شائع کیا جارہا ہے

مرزا غلام احمد قادیانی نے براہین احمدیہ کے چار حصے شائع کئے تو چونکہ ان میں آریہ وغیرہ کو چیلنج کئے گئے تھے اسلئے آریہ کے پنڈت لیکھرام نے اس کا جواب لکھا جسے اس نے امرتسر میں ۱۸۸۵ء میں ایک مجمع میں سنایا جس میں شریک ہونے کی مرزا غلام احمد کو بھی دعوت تھی لیکن مرزا صاحب شامل مجمع نہ ہوئے۔ چند سال بعد کچھ اضافات کے ساتھ پنڈٹ لیکھرام نے تکذیب براہین احمدیہ کے نام سے شائع کیا۔

پنڈت لیکھ رام بہت بدزبان شخص تھا اس نے اپنی کتاب میں مرزا غلام احمد کو رگید نے کے ساتھ اسلام، قرآن اور بانی اسلام پر بھی سخت اعتراضات کئے تھے۔ مرزا صاحب نے ۱۸۸۷ء میں کتاب شحنہ حق شائع کی تو اس میں حصہ پنجم کے جلد شائع کرنے کا وعدہ ان الفاظ میں درج تھا:

پنڈت لیکھ رام نے ہماری کتاب براہین احمدیہ کے ردّ میں چند اوراق چھپوائے ہیں۔ اس کتاب کا نام تکذیب براہین احمدیہ رکھا ہے ہمیں ہرگز امید نہیں کہ کوئی تمیز دار ہندو اس کتاب کو پڑھ کر یہ رائے ظاہر کر سکے کہ اسکے مولف کو عقل اور فہم سے کچھ حصہ ملا ہے یا تہذیب اور فراست سے اس کی فطرت کو کچھ تعلق نہیں۔ ہم عنقریب گند اور افتراء اس جہل مجسم کا اپنی مبسوط کتاب براہین احمدیہ حصہ پنجم میں ظاہر کرینگے۔ (شحنہ حق۔ص ۹۹)

لیکن مرزا صاحب نے اس وعدہ سے بھی وہی بے التفاتی کا سلوک کیا جو اپنے دوسرے وعدوں سے فرمایا کرتے تھے۔ اور حکیم نورالدین کو تکذیب کا رد لکھنے کا کہا (جب انہوں نے لکھ کر آپ کو خبر کی، توجواباً مرزا صاحب نے لکھا: مجھے یہ بات سن کر نہایت خوشی ہوئی کہ تکذیب براہین کا رد آپ نے تیار کر لیا ہے۔ الحمد لله و المنۃ اس رد کے شائع ہونے کیلئے عام طور پر مسلمانوں کا جوش پایا جاتا ہے شاید ڈیڑھ سو کے قریب ایسے خط آئے ہونگے جنھوں نے اس کتاب کے خریدنے کیلئے شوق ظاہر کیا ہے... غلام احمد از قادیان ۴ جنوری ۱۸۸۸ء۔ الحکم ۲۸ مئی ۱۹۱۰ء) تکذیب وتصدیق کی یہ داستان مناسب موقع پر نقل کی جائیگی، انشاء اللہ۔

پنڈت لیکھ رام نے لکھا ہے کہ

مرزا غلام احمد قادیانی کی کتاب (براہین احمدیہ) میں کہیں برہمو دھرم والوں سے گالی گلوچ ہو رہی ہے کسی جگہ عیسائیوں کو کوس رہے ہیں، کسی جگہ مسیح کو ابن اللہ بنا رہے ہیں اور کسی جگہ آریوں کو برا بھلا بتا رہے ہیں۔ مجھے اس جگہ کسی اور سے سروکار نہیں اور نہ میں کسی غیر کا مختار۔ ہاں آریہ دھرم کا پیروکار ہوں.. اور اپنا فرض سمجھتا ہوں کہ براہین احمدیہ کو میزان انصاف میں تولوں اور ان کا امتحان کروں:

خوش بود کر محک تجربہ آید بیان  تا سیہ روئی شود ہر کہ دروغش باشد

براہین احمدیہ کی جلد اول میں مرزا صاحب نے ظاہری نمود بسے بود بلکہ روپیہ کمانے کے طور پر بڑے حرفوں میں ایک اشتہار کامل ۸۲ صفحوں پر درج کیا ہے جس سے سوائے ظاہری شیخی کے کوئی کسی طرح کا نتیجہ نہیں نکل سکتا... ایک دانا کا قول ہے مشک آنست کہ خود ببوید، مطلب ان کا اس تمام لاف وگذاف سے صرف یہی ہے کہ کسی طرح روپیہ

ہاتھ آئے (تکذیب براہین۔ص۴)....

پنڈت لیکھ رام قادیان گیا اور شرائط زیر بحث پر گفتگو کی لیکن مرزا نے سخن تراشی اور لیت ولعل سے کام نکالنا چاہا لیکن بدقسمتی سے ان کا مدمقابل کوئی ایسا آدمی نہیں تھا جو آسانی سے پیچھا چھوڑ دیتا۔ پنڈت نے بہتیری کوشش کی کہ الہامی صاحب کسی طرح قادیان کے یک سالہ قیام کے معقول اور منصفانہ شرائط کو منظور کریں اور حیلے حوالے چھوڑ کر راہ راست پر آئیں لیکن کامیاب نہ ہوئے۔ جب انہوں نے دیکھ لیا کہ یہ حیلہ گری سے کسی طرح باز نہیں آتے اور اب شرائط قیام پر مزید گفتگو عبث ہے تو انہوں نے یک سالہ قیام وانتظار کو بالائے رکھ کر فوری اعجاز نمائی کا مطالبہ شروع کر دیا۔ پنڈت ہر روز الہامی صاحب کے دولت کدہ پر جاتا اور کہتا کہ اگر اپنے دعووں میں سچے ہو تو کوئی معجزہ اور کرامت دکھاؤ۔ لیکن بے چارے مرزا جی کے لئے سرندامت جھکا لینے کے سوا کوئی چارہ نہ تھا۔اسی کے ساتھ پنڈت کا یہ معمول تھا کہ ہر روز سینکڑوں ہندوؤں کو جمع کر کے قادیان کے بازار میں چلا جاتا اور مجمع کثیر میں نہایت زہر آلود تقریر کر کے حاضرین کو خوب ہنساتا۔خود مرزا جی نے اپنے اسم بامسمی رسالہ فریاددرد میں ان رسوائیوں کا بہت کچھ رونا رویا ہے۔ لکھتے ہیں:

جن دنوں لیکھ رام نے اسلام کی نسبت بدزبانی پر کمر باندھ رکھی تھی اور بات بات میں گالی ان کے منہ میں تھی ان دنوں اس نے جوش میں آکر یہ کاروائی بھی کی تھی کہ مجھ سے بحث کرنے کیلئے قادیان میں آکر ایک مہینہ کے قریب رہا۔ میں اس سے بحث کرنے کیلئے اس کے ضلع اور گاؤں نہیں گیا اور نہ میں نے کبھی ابتداء اس سے خط وکتابت کی۔ وہ خود اپنے وحشیانہ جوش سے قادیان میں میرے پاس آیا اور اس بات کے تمام ہندو اس جگہ کے گواہ ہیں کہ ۲۵ دن کے قریب قادیان میں رہا اور سخت گوئی اور بدزبانی سے ایک دن بھی اپنے تئیں روک نہ سکا۔ بازار میں مسلمانوں کے گذر کی جگہ ہمارے نبی ﷺ کو گالیاں دیتا رہا اور مسلمانوں کو جوش دلانیوالے الفاظ بولتا۔ میں نے اندیشہ نقص امن سے مسلمانوں کو منع کر دیا تھا کہ اسکی تقریروں کے وقت کوئی بازار میں کھڑا نہ ہو اور کوئی مقابلہ کیلئے مستعد نہ ہو... میرے بار بار روکنے سے وہ لوگ اپنے جوشوں سے باز آئے۔ اور لیکھ رام نے یہ طریق اختیار کیا کہ ہر روز میرے مکان پر آتا اور کوئی نشان

اور معجزہ مانگتا اور سخت ٹھٹھے اور ہنسی کے الفاظ اسکے منہ سے نکلتے۔ وہ ہمیشہ صبح یا تیسرے پہر قادیان میں میرے مکان پر آتا اور اسلام اور ہمارے نبی ﷺ کی نسبت طرح طرح کی بے ادبیاں کرتا اور جیسا کہ ظالم پادریوں نے مشہور کر رکھا ہے بار بار یہی کہتا کہ تمہارے پیغمبر سے کوئی معجزہ ظاہر نہیں ہوا اور نہ کوئی پیشگوئی پوری ہوئی، ملانوں نے مذہب کو رونق دینے کیلئے جھوٹے معجزوں سے کتابیں بھر رکھی ہیں (فریاد درد۔ص الف)

لیکن سوال یہ ہے کہ جب پنڈت لیکھ رام مرزا صاحب کو ان کے کاشانہ تقدس میں جا کر ذلیل کر رہا تھا، اسلام اور داعی اسلام کی شان اقدس میں دریدہ ذہنی کی جارہی تھی، مجدد وقت کا بری طرح مذاق اڑایا جارہا تھا، اور پنڈت ہر وقت مصر تھا کہ کوئی معجزہ دکھاؤ،تو اگر مرزا میں کوئی واقعی اعجازی جوہر ودیعت تھا تو ایسی حات میں ان کی رگ حمیت کیوں جنبش میں نہ آئی؟ انہوں نے اپنا کوئی عدو افگن معجزہ دکھا کر اس بے باک آریہ کو گھٹنے ٹیکنے پر کیوں مجبور نہ کیا؟ اور اسکا سر نیاز خاک ندامت پر رکھوا کر دوسرے شوریدہ سر اعدائے دین کیلئے اسباب عبرت کیوں مہیا نہ کر دیئے۔ مرزا صاحب کا دعوی تو یہ تھا کہ اکثر گذشتہ نبیوں کی نسبت میرے بہت زیادہ معجزات اور پیش گوئیاں ہیں بلکہ بعض گزشتہ انبیاء کے معجزات اور پیش گوئیوں کو ان معجزات سے کچھ نسبت ہی نہیں اور نیز ان کی پیش گوئیاں اور معجزات اس وقت محض بطور قصہ کہانیوں کے ہیں مگر میرے معجزات اور پیش گوئیاں ہزار ہا لوگوں کے لئے واقعات چشم دید ہیں گزشتہ نبیوں کے معجزات اور پیش گوئیوں کا ایک بھی زندہ گواہ پیدا نہیں ہوسکتا باستثناء ہمارے نبی ﷺ کے کہ آپ کے معجزات اور پیشگوئیوں کا میں زندہ گواہ موجود ہوں اور قرآن شریف زندہ گواہ موجود ہے اور میں وہ ہوں جس کے بعض معجزات اور پیش گوئیوں کے کروڑ ھا انسان گواہ ہیں (نزول المسیح۔ص ۸۱۔۸۲)۔ لیکن اس دعوی کے باوجود عمل یہ تھا کہ ایک عدوے اسلام کے مجبور کرنے پر بھی اپنے کیسہ معجزات سے ایک عدد معجزہ نکال کر پیش نہیں کر سکتے تھے۔

(رئیس قادیان۔ص ۱۷۳۔۱۷۷)

قیام قادیان کے حالات لکھتے ہوئے پنڈت لیکھ رام نے بتایا ہے کہ:

ایک دن خاص قصبہ قادیان میں مرزا صاحب کے مکان پر بیٹھے ہوئے ایک سال بھر وہاں ٹھہرنے کی شرائط طے ہو رہی تھیں۔ اثناء گفتگو میں لفظ خوارق عادات کی تشریح

ہونے لگی۔ میرا یہ دعوی تھا کہ خوارق عادات کہتے ہیں عادت یا سبھاؤ کے توڑنے کو۔ چاقو میں چاک کرنے کی عادت ہے اور آگ میں جلانے کی۔ درخت میں غیر متحرک رہنے کی، اور انسان میں چلنے کی، وغیرہ۔آپ اگر ان عادتوں کو خدا کی برکت سے توڑ دیویں تب مسلمان ہو جاؤنگا، ورنہ آپ آریہ ہو جائیں۔اور غلط دعووں سے باز آئیں ۔ مرزا نے فرمایا کہ قرآنی اصطلاح میں اس لفظ کے یہ معنی نہیں ہیں۔ میں نے کہا کہ یہ لفظ ہی قرآن میں نہیں ہے اور بتلاؤ اگر کہیں ہے۔مرزا نے اقرار کیا کہ قرآن میں ضرور ہے۔ میرے پاس قرآن تھا اور اسی وقت پیش کیا کہ اسے ذرا نکالئے اور الہام کی فال ڈالئے۔ چند منٹ تک مرزا ورق گردانی کرتے رہے مگر بالکل وہ لفظ قرآن سے نہ نکالا اور طوعاً وکرھاً فرمایا کہ میں اس دعوی سے دستبردار ہوں، قرآن میں یہ لفظ نہیں ہے۔اس وقت حکیم کشن سنگھ ولالہ نہال چند وحکیم دیا رام صاحب وپنڈت اجے کشن و لالہ چھمی بھائی ومرزا کمال الدین ومنشی مراد علی اور ایک بوڑھا مسافر بیٹھے ہوئے تھے جس سے غالباً مرزا صاحب کو بھی انکار نہ ہوگا۔ (تکذیب براہین۔ص ۸۶)

## تردید الہامات از لیکھ رام

پنڈت نے مرزا غلام احمد کے الہاموں کی تردید کرتے ہوئے لکھا:

اول ۔ایک سال کا عرصہ ہوا مسمی جان محمد کشمیری جو مرزا صاحب کی مسجد کا امام ہے اس کا لڑکا جس کی عمر اس وقت قریباً پانچ سال ہوگی عارضہ بخار سے بیمار ہوا، اور بڑھتے بڑھتے مرض اس قدر بڑھ گئی کہ بخار کے ساتھ ہی اسہال آنے شروع ہو گئے، اور لڑکے کا خوردونوش بالکل بند ہو گیا، اور ایسا کمزور اور نحیف البدن ہو گیا کہ استخواں ہی استخوان معلوم ہوتے تھے۔غرض ایک روز لڑکا عین نزع کی حالت میں تھا اور اس وقت اس کی حالت کو دیکھ کر مجہول سے مجہول بھی یہی کہتا تھا کہ لڑکا کوئی دم کا مہمان ہے۔ غرض اس اضطرابی اور بےقراری کی حالت میں جان محمد مذکور مرزا صاحب کی خدمت میں گئے اور مرزا صاحب اس لڑکے کو دیکھ بھی چکے تھے۔خیر امام صاحب نے کل احوال عرض کیا اور کہا کہ آپ مستجاب الدعوات ہیں اس لڑکے کیلئے دعا کیجئے۔مرزا صاحب کو اس لڑکے کی طرف پہلے خیال تھا کیونکہ آپ کی مسجد کا امام زادہ تھا۔فرمایا جان محمد کے

آنے سے اول ہی مجھ کو الہام ہوا ہے کہ اس لڑکے کیلئے قبر کھود و۔ مرزا صاحب کے منہ سے یہ کلمہ نکلنا تھا کہ امام صاحب کے ہوش یافت ہو گئے۔ اوسان خطا کیوں نہ ہوتے اور ساتھ ہی طوطے کیوں نہ اڑتے کیونکہ اس کا ایک ہی بیٹا تھا وہ بھی پچھلی عمر کا۔ غرض امام صاحب اسی یاس اور مایوسی کی حالت میں جو اپنے گھر واپس آئے تو الہام کا اثر برعکس ظہور میں آیا ...یعنی لڑکے کے آثار صحت دیکھے۔ مرزا صاحب کا الہام فرمانا ہی تھا کہ خداوند کریم کی قدرت کا تماشا دیکھئے لڑکے کو دم بدم آرام ہونا شروع ہوا، اور ایک ہی ہفتہ میں لڑکا تندرست ہو گیا۔ اور مرزا صاحب اپنی دروغ بیانی و کذب لسانی و غلطی الہام کی یہ تاویل فرماتے ہیں کہ ہمارا الہام تو ہرگز غلط نہیں، ضرور کسی نہ کسی وقت پر پورا ہو جاویگا۔ ہم کہتے ہیں کہ کسی وقت بلکہ عنقریب ہی آپکے واسطے قبر کھودیں گے۔

دوم۔ ...مرزا غلام احمد نے مسمی بشنداس ساکن قادیان کو بلا کر کہا کہ مجھے تمہاری نسبت الہام ہوا ہے (جب کہ میں انبالہ کے سفر میں تھا) کہ تو لڑکے پڑھاتا ہے اور تیرا نام عزیز الدین ہے۔ نتیجہ یہ ہے کہ تو ایک سال تک مسلمان ہو جاوے اور نہ مر جاوے گا۔ بشنداس نے پوچھا کہ اگر یہ ضرور بات ہونے والی ہے تو میرا کیا چارہ ہے۔ مگر میں آپ سے صلاح پوچھتا ہوں کہ میرا مرجانا اچھا ہے یا مسلمان ہونا؟ مرزا صاحب نے زبان الہام ترجمان سے فرمایا کہ مسلمان ہونا۔

پھر بشن داس نے ایک دو روز بعد دریافت کیا تو کہا کہ مجھے خواب آئی تھی الہام نہ تھا، مگر میری خواب بھی الہام ہوتی ہے، اور اکثر الہام خوابوں میں ہوتا ہے اور خواب نامہ بھی نکال کر دکھلایا۔ نتیجہ اس خواب کا لکھا تھا کہ زود بمیر د یا مسلمان شود۔ تم اپنا بندوبست کرو میری خواب ضرور سچی ہوگی۔

اگرچہ وہ بشن داس سادہ لوح تھا بہت گھبرایا۔ مگر اس تاریخ نامہ نگار (لیکھ رام) بھی وہاں تھا جب اس کو کامل طور پر سمجھایا گیا کہ یہ صرف فریب بازی اور چالاکی ہے...تب وہ علانیہ طور پر مرزا غلام احمد سے مقابلہ کرنے لگا۔ پھر مرزا صاحب ہاتھ ملتے رہ گئے اور وہ سونے کا مرغ ان کے ہاتھ سے نکل گیا۔ چونکہ اب عرصہ ایک سال کا گذر گیا ہے اور وہ بات بالکل واہیات اور مزخرفات سے بھی کہتر ثابت ہوئی، جھوٹے کی پیشانی پر سیاہی کا داغ قائم رہا اور تاقیامت قائم رہیگا۔ انہیں دنوں میں مرزا کے کئی مجاوروں یا

فضلہ خوروں یا مریدوں نے گم نام خط بھی بنام بشن داس بطور خیر خواہی کے ارسال کیئے اور وہ تمام خطوط بشن داس نے نامہ نگار کے پاس بھیج دیئے۔افسوس کہ مرزا صاحب دھوکہ دینے سے باز نہیں آتے اور ابلہانہ چالاکیوں سے نہیں شرماتے حالانکہ بار بار زک اٹھاتے ہیں۔

سوم۔ڈھائی سال کا عرصہ گذرا کہ مرزا صاحب کو الہام ہوا تھا کہ ان کے گھر میں سے عنقریب ایک احمد مر جاوے گا کیونکہ تثلیث قائم ہوتی ہے۔مرزا صاحب کا نام غلام احمد ہے، بڑے بیٹے کا نام سلطان احمد، چھوٹے کا نام فضل احمد ہے۔اور سادہ لوحی سے یہ بات مشہور بھی کرا دی مگر آج تک باوجود گذرنے ڈھائی سال کے ایک احمد بھی نہ مرا اور بدستور زندہ ہیں

دروغ آدمی را کند شرمسار۔ مگر جس کو ہو روسیاہی سے عار

چہارم: مرزا صاحب کو خواب میں خدا نے کہا کہ کسی نے تجھے کتاب کے واسطے ...روپیہ روانہ کئے ہیں۔اور ایک آریہ صاحب نے بھی وہی خواب دیکھا کہ ہزار روپیہ آیا ہے چنانچہ جونا گڈھ سے مرزا صاحب کو..آ گیا اور ہندو کی خواب میں ..حصہ جھوٹ نکلا کیونکہ وہ دین اسلام سے خارج تھا۔کئی لوگ اور کئی آریہ گواہ ہیں۔

افسوس کہ مرزا صاحب نے اس دعوی بے معنی کی تصدیق کے واسطے کسی آریہ کا نام نہ لکھا، اور لکھتے کس طرح جب وجود ہی مفقود تھا۔کئی آریہ لوگ تو ان دنوں قادیان میں موجود نہ تھے اور نہ ان کئی آریوں کے نام ہیں۔پس ہم کہتے ہیں کہ مرزا صاحب نے صرف جعل سازی کی اور پہلے اندرونی طور پر بالفرض سچ ہونے کے مرزا صاحب کو خط آچکا تھا چونکہ روپیہ کمانے کیلئے یہ سب چالاکیاں ہوتی ہیں اس لئے خواب میں بھی اگر دیکھا تو کیا عجب بمصداق اس قول کے:

تشنہ آب وخواجہ زر سگ استخواں بیند بخواب

پنجم۔ایک مرتبہ خدا نے ایک راجہ کے مر جانے کی خبر دی اور ہم نے ایک ہندو کو بتلائی جب وہ خبر پوری ہوئی تو ہندو نے کہا کہ کھلم کھلا عالم غیب کا حال تمہیں کیونکر معلوم ہو گیا،

واہ رے قادیانی الہامی ہم تیری چالاکی کی کیا تعریف کریں۔نہ تو اس راجہ کا نام لکھا اور نہ اس ہندو کا۔پس ہمیں کسی طرح اعتبار نہیں۔

ششم : ایک مرتبہ ایک وکیل صاحب نے امتحان دیا اور لوگوں نے بھی امتحان دیا، وہ پاس ہو گئے، باقی اس ضلع سے کوئی پاس نہ ہوا، ہم نے ان کو پہلے کہہ دیا تھا۔ اور ..اس وکیل نے اطلاع دی کہ میں پاس ہو گیا۔،

اے ناظرین یہاں پر نمبر ۵ سے بھی زیادہ فریب ہے۔ چالاک آدمی بہت سے ایسی باتیں کر کے اکثر لوگوں کو گرویدہ کرتے ہیں۔ افسوس کہ مرزا صاحب نے وکیل کا نام نہ لکھا اور ساتھ ہی کوئی گواہ بھی نہ بتلائے۔ مرزا صاحب کے بڑے بھائی ضلع کے سررشتہ دار تھے اور مرزا صاحب خود بھی عرصہ تک ملازم سرکار رہے اور تجربہ کار ہوئے۔ آج کل یہ بات تو کرامات نہیں کہلاتی بلکہ چالاکی اور واقفیت چاہتی ہے۔ لاہور میں بیسیوں آدمی ایسے ہیں جو اس قسم کی پیش گوئی تیر بہدف کرتے ہیں اور خطا نہیں ہوتی۔ پس یہ امر کسی طرح پیش گوئی نہیں بلکہ یاوہ گوئی ہے۔

ہفتم۔ ایک مجمل بات لکھی ہے:

ہم نے ایک آریہ کو ایک پیش گوئی بتلائی اور اس نے تعجب کیا۔ مگر ہم اس پیش گوئی کی اس جگہ تصریح نہیں کرتے۔،

مرزا صاحب خدا کے چور کیوں بنتے ہو اور ظاہر نہیں کرتے، ذرہ آریہ کا نام اور پیشگوئی کا الہام ظاہر کرو۔

ہشتم۔ ..ایک ہندو آریہ ممبر آریہ سماج قادیان معجزات محمد یہ سے منکر تھا۔ اتفاقاً اس کا ایک عزیز قید ہو گیا ایک ہندو اور بھی اس کے ہمراہ قید ہوا۔ اس نے مجھ سے پوچھا کہ اس مقدمہ کا کیا ہو گا۔ میں نے کہا غیب خدا کے پاس ہے۔ اس کے اصرار کرنے پر میں نے دعا کی اور خواب میں مجھے خدا نے ظاہر کیا کہ وہ نصف قید تخفیف ہو کر بعد بھگتنے نصف باقی کے رہا ہو گا۔ اس میں پنڈت دیانند کے پیرو کی گواہی ہے، اسی طرح ہوا۔،

اے چالاک کیوں راست بیانی سے روگردانی کرتا ہے۔ نہ تو اس ہندو کا نام لکھا اور نہ اس آریہ کا پتہ بتلایا۔ ان دنوں نامہ نگار قادیان گیا تھا، اس کی تحقیقات بھی کی مگر کوئی گواہ اس قسم کا نہ ملا جو آپ کی تائید کرتا ہو۔ البتہ جب الہام کتاب میں درج پایا گیا جو ہندو قید سے چھوٹا تھا وہ اس کی اصلیت سے انکاری ہے۔ پس یہ بھی آپ کی چال ہے۔ پنڈت صاحب کے کسی پیرو کا آپ نے نام نہ لکھا اور نہ وہ آپ کے الہام کا

مصدق ہے، وہ تو کوئی گمنام ہوگا۔ میں اعلانیہ معجزات محمدیہ وعیسویہ وغلام احمدیہ کا انکاری ہوں اور لاکھوں آریہ اور صدہا مسلمان بھی میرے شریک ہیں یہ مقدمہ بازوں کی نشانیاں ہیں اور قانون کی دست گردانیاں۔ وکیل خصوصاً ان معاملوں میں چالاک ہوتے ہیں اور اس قسم کی پیش گوئیوں میں بے باک۔

نہم: سردار محمد حیات خان جب معطل ہوئے تو ہم کو خواب میں خبر ملی کہ کچھ خوف نہ کرو خداوند ہے وہ تمہیں نجات دے گا۔ چنانچہ حیات خان بری ہو گئے۔ ساٹھ ستر آدمی گواہ ہیں جن سے دس بارہ ہندو ممبران آریہ سماج بھی ہیں۔

جن دنوں سردار محمد حیات خان معطل ہو رہے تھے ان کے تمام خیر خواہ بریت چاہتے تھے اور اکثر دست بدعا رہتے تھے جن میں ہزاروں اہل ہنود اور ہزاروں مسلمان ہیں۔ گورنمنٹ عادل نے جب بعد تحقیقات کامل کے ان کے ذمہ کوئی قصور ثابت نہ پایا تو بری فرمایا جس کا مفصل حال گورنمنٹ گزٹ میں مطبوع ہو گیا۔ آپ کا الہام تو سراسر غلط نکلا۔ الہام کے فقرے یہ ہیں، خدا قادر ہے تمہیں نجات ہوگی۔، کیا اس سے کوئی ذی عقل حیات خان کی بریت ظاہر کر سکتا ہے۔ جب اس طرح سردار صاحب بری ہوئے اور ان کے ہزاروں روپئے خرچ ہوئے۔ تو آپ نے براہین احمدیہ کی امداد کے خیال سے خواہ مخواہ خیر خواہوں سے بننا چاہا۔ مگر وہاں دال گلنی آپ کی سراسر وہم و خیال ہے اور آپ کا گواہ آریہ بھی انکاری ہے اور کوئی ہندو بھی شہادت نہیں دیتا۔ خدا آپ کو شرمندہ کرے۔

دہم: ایک دفعہ خواب میں الہامی صاحب نے مسیح کے ساتھ ایک برتن میں روٹی کھائی اور دونوں کی باہمی برادرانہ محبت ہوئی۔ یہ خواب کیسی عظیم الشان ہے اگرچہ اب تک پوری نہ ہوئی مگر پوری ہو جاوے گی۔ مسیح کے ساتھ روٹی کھانی تو فخر کی نشانی نہیں ہے اور وہ بھی خواب میں۔ مگر مسیح کی زندگی میں یہوداا سکریوطی وغیرہ تمام شاگرد اس کے ساتھ کھاتے رہے اور آخر کار اسکو اسیر کرایا۔ اس سے اگر آپ عیسائیوں کو فریب میں لانا چاہیں تو دشوار ہے وہ آپ کے مکر و فریب سے بیزار ہیں۔

یازدہم: میں نے براہین احمدیہ کے بنانے کی اجازت بھی خدا سے پائی، اور دس ہزار روپئہ کا اشتہار دیا۔ ۱۸۶۵ء میں یہ خواب میں نے دیکھا تھا اور اسی روز محمد صاحب

(ﷺ) کی زیارت بھی ہوئی اور بی بی فاطمہ نے یہ کتاب مجھے دی۔

مرزا صاحب یہ تو کوئی الہام نہیں بلکہ خیال خام ہے:

تشنہ را مے نماید اندر خواب　　　ہمہ عالم بچشم چشمہ آب

دس ہزار روپئہ کے اشتہار کی صلاح آپ کو خدا نے نہیں دی، آپ نے صریحاً جھوٹ بولا۔ بلکہ یہ صلاح تو حکیم کشن سنگھ آریہ نے آپ کی جہالت وسفلہ پن کو تمام عالم میں منتشر کرنے کے خیال سے دی تھی۔ دروغ گورا حافظہ نباشد

دواز دہم: ایک ہندو آریہ باشندہ قادیان طالب علم مدرسہ بیمار ہوا۔ عمر اس کی بیس سال کی ہے، وہ بمرض دق مبتلا تھا اور میرے پاس آیا کرتا تھا (آپ حکیم ابن حکیم ہیں) خدا نے مجھے الہام دیا قلنا یا نار کونی برداً و سلاماً یعنی ہم نے تپ کی آگ کو کہا کہ تو سرد اور سلامت ہو جا۔ چنانچہ کئی ہندوؤں کو اس کی بابت اطلاع دی اور اس کو بھی اور خدا کے بھروسے دعوی کیا گیا کہ ضرور صحت یاب ہوگا۔ آخر وہ ہندو صحت یاب ہو گیا۔

جہاں تک قادیان کے باشندوں سے واضح ہوا وہ صرف اسی قدر ہے کہ مرزا صاحب کے مسہل دینے اور نیز اپنے خانگی علاجوں سے اسے صحت ہوئی نہ کہ الہاموں سے... عبارت مرزا صاحب بنا سکتے ہیں۔ پس صرف دعوی ہی دعوی ہے اگر آپ حکیم نہ ہوتے اور وہ آپ کی دوا اور اپنے خانگی علاج نہ کرتا اور آپ میعاد مقرر کرتے اور نگرانی کرنے والے نامہ نگار جیسے ہوتے تب الہام کی حقیت کی قلعی فاش ہوتی بغیر ثبوت کے دعوی زبانی صرف لن ترانی ہے نہ کہ الہام آسمانی۔

سیز دہم: مرزا صاحب کو ..خداوند کریم نے ...روپئہ کا الہام پہنچایا اور اور خدا کا الہام سچا نکلا۔ ایک آریہ اس کا گواہ ہے۔

اس کی بابت وہی آریہ کہتا تھا کہ ان دنوں ہم کو بہ سبب ضرورت کے ...کی خوابیں آیا کرتی تھیں اور مرزا صاحب کو لوگ خطوط ارسال کرتے تھے بعد ازاں روپئہ آتے تھے بلکہ مرزا صاحب کی خوابوں سے تو میری اکثر راست ہوا کرتی تھیں اور مرزا کی دروغ۔

مرزا صاحب کے الہاموں کے گواہ لالہ ملاوامل، ولالہ شرمپت رائے ہیں انہوں نے آج کل ایک اشتہار بھی مرزا صاحب کے برخلاف طبع کرایا جو اسی کتاب کے اخیر میں درج ہے۔ .... میں نے مرزا صاحب کی اس قدر زبان درازیاں دیکھ کر ایک خط بنا

م سکرٹری آریہ سماج قادیان کے ارسال کیا جس کا مضمون ہے:

مرزا غلام احمد نے براہین احمدیہ میں لکھا ہے کہ میں نے آریہ سماج قادیان والوں کو کرامات وغیرہ خوارق عادت بتلائی اور الہامات کی لذتیں چکھائی ہیں اور ان کے دل کی باتیں بھی بوجھی ہیں، آیا یہ سچ ہے یا نہ۔،

اسکے جواب میں ایک خط قادیان سے میرے نام آیا جس کی نقل لفظ بلفظ ذیل میں درج کی جاتی ہے:

جناب مکرم و معظم بندگان لیکھ رام صاحب۔ نمستے

تمہارا اشتہار در بارہ استفسار احوال الہامات وغیرہ کے جو مرزا غلام احمد صاحب نے یا ان کی نسبت براہین احمدیہ میں لکھا ہوگا وہ پہنچا کمال خوشی حاصل ہوئی۔

جناب من! یہاں پر سماج نہیں ہے ہم صرف چار پانچ اشخاص آریہ مت والے یہاں قادیان میں ہیں اور ہم میں سے کوئی کسی قسم کی کرامات وغیرہ..ان کی، کا قائل نہیں ہے ہم لوگوں کے، جو اصول آریوں کے ہیں، وہی ہیں۔ فقط نیاز۔

شرمپت رائے ... کشن سنگھ.. رام جیکشن از مقام قادیان ضلع گورداسپور ... مارچ ۱۸۸۴ء۔ (تکذیب براہین احمدیہ۔ ص ۱۵۶۔۱۶۳)

پنڈت لیکھ رام لکھتا ہے:

ایک دفعہ مرزا صاحب کے مکان پر قادیان میں نامہ نگار بیٹھا تھا اور چند معزز آریہ اور چند مسلمان بھی تشریف رکھتے تھے۔ مرزا صاحب نے اثناء گفتگو میں فرمایا۔ مجھ کو فرشتے دکھائی دیتے ہیں۔، میں نے کہا کہ کیا سچ کہتے ہو؟ جواب دیا کہ ہاں۔

میں نے ایک کاغذ کے پرچہ پر پنسل سے حرف ... لکھ کر اپنے ہاتھ میں رکھ لیا اور پوچھا کہ براہ مہربانی فرشتوں سے پوچھ کر بتلاؤ کہ میں نے کون سا حرف لکھا ہے۔

ایک عرصہ تک کچھ منہ میں گنگناتے رہے بعد ازاں کہا کہ اس طرح نہیں، کسی اور جگہ رکھو۔ میں نے اپنی پاکٹ میں ڈال دیا، پھر پوچھا تو تھوڑی جھکا لی اور خیالی اور وہمی فرشتوں سے پوچھتے رہے، مگر کچھ نہ بتلا سکے اور شرمندہ ہو کر لاجواب ہو گئے۔

اس امر کے وہاں دس بارہ آدمی متفق اللفظ گواہ ہیں، اور مرزا صاحب بھی غالباً حلفاً انکار نہ کر سکیں گے۔ (تکذیب براہین۔ ص ۱۶۷)

✿ مرزا قادیانی کا کہنا ہے:

اور پھر اس کے بعد دو دفعہ بذریعہ خط رجسٹری شدہ حقیت دین اسلام بدلائل واضح ان کو متنبہ کیا گیا اور دوسرے خط میں یہ بھی لکھا گیا کہ اسلام وہ دین ہے جو اپنی حقیت پر دوہرا ثبوت ہر وقت موجود رکھتا ہے ایک معقول دلائل سے جن سے اصول حقہ اسلام کی دیوار .... مضبوط اور مستحکم ثابت ہوتی ہیں دوسری آسمانی نشانات و تائیدات اور غیبی مکاشفات اور رحمانی الہامات ومخاطبات و دیگر خوارق عادات جو اسلام کے کامل متبعین سے ظہور میں آتی ہیں جن سے حقیقی نجات اسی جہان میں سچے ایمان دار کو ملتی ہے۔

یہ دونوں قسم کے ثبوت اسلام کے غیر میں ہرگز نہیں پائے جاتے اور نہ ان کو طاقت ہے کہ اس کے مقابلہ پر کچھ دم مار سکیں۔

جواباً پنڈت لیکھ رام کہتا ہے:

آپ شیخی مارنے کو تو شیخ چلی سے بھی بڑھ کر ہیں اور ہے بھی سچ.. پہلے آپ نے پرنس بسمارک وزیر اعظم سلطنت جرمن کو رجسٹری بھیجی۔ آپ نے مسٹر گلیڈ سٹون کو دعوت کی آپ نے نیو یارک میں لارڈ صاحب کو خط لکھا، وغیرہ، ایسے ہی بہت صاحبان کے پاس آپ کی رجسٹری پہنچی جس میں آپ نے لکھا تھا کہ ایک سال تک آکر میرے پاس ٹھہرو، یا خوارق عادات وآسمانی نشان بتلاؤنگا ورنہ دوسو روپیہ ماہواری کے حساب سے تنخواہ بطور ہرجانہ یا جرمانہ کے دونگا۔ آپ تیس مار خان بلکہ پچاس مار خان ہیں۔ وہ حقیت دین اسلام والے خط کیوں طبع نہ کرائے کہاں چھپا رکھے۔ میں نے آپ کو اس قدر خط لکھے اور طبع بھی کرائے اور آپ حیلہ حوالہ فرماتے رہے۔ اس وقت وہ حقیت اسلام کا دوہرا ثبوت کہاں تختہ تابوت کی طرح پڑا تھا جب میں دو ماہ قادیان میں رہا آپ کے بالاخانہ میں بھی شرائط مباحثہ کے واسطے حاضر ہوا وہ دوہرا ثبوت کس لاہوت میں گیا تھا..اور کرامات کے متعلق جس قدر الفاظ آپ نے جمع کر کے قافیہ باندھا ہے ان سب کا جواب معجزات کی تردید میں آ چکا ہے، زیادہ سوائے فضولیات کے اس میں اور کچھ نہیں ہے۔ (تکذیب براہین ص ۲۷۰۔۲۷۱)

پنڈت لیکھ رام نے لکھا ہے:

دس ہزار روپیہ کا اشتہار آپ کا سراپا جھوٹ اور فریب اور جعل ہے آپ کی منقولہ اور

غیر منقولہ کسی قسم کی جائیداد اس قیمت کی نہیں ہے، تمام قصبہ قادیان کے ہندو مسلمان آریہ وغیرہ میرے گواہ ہیں، بلکہ تمام ضلع گورداسپور کے لوگ آپ کی قلاشی اور ذریعہ معاش سے آگاہ ہیں۔ (تکذیب براہین۔ص ۲۷۵۔۲۷۶)

تکذیب براہین الاحمدیہ کے خاتمہ پر پنڈت نے لکھا ہے:

جس قدر مرزا صاحب نے اپنے الہامی اور قرآنی خزانہ بے معنی اور خیالی اعتراض کئے تھے ان کے جواب اول مرتبہ یکم اکتوبر ۱۸۸۴ء کو روبروئے ایک جماعت کثیرہ کے آریہ سماج گورداسپور میں سنائے گئے تھے۔اس کا باعث صرف یہی تھا کہ شاید کتاب دیر سے طبع ہووے جہاں پر باوجود فاصلہ قریب کے اشتہار ارسال کرنے پر بھی مرزا صاحب مباحثہ کے واسطے تشریف نہ لائے۔

دوسری مرتبہ قادیان میں جاکر تمام باشندگان قادیان کو جواب براہین الاحمدیہ کا اول مرزا صاحب کی کتاب سے اعتراض پر اپنی کتاب سے اور زبانی جواب سنائے گئے جس سبب سے اس گردونواح کا بچہ بچہ ان کی مکاری وعیاری سے خبردار ہوگیا۔

قادیان جانے کے وجوہات سے ایک وجہ یہ ہے:

مرزا صاحب نے اشتہار دیا تھا کہ جو آریہ ہمارے پاس آوے اور ایک سال رہے اگر اس عرصہ کے اندر خوارق عادات وکرامات وصداقت اسلام سے مشرف نہ ہووے تو ہم اس کو دوسو روپیہ ماہوار کے حساب سے ہرجانہ یا جرمانہ دیویں گے۔.....

مرزا صاحب کو کسی شرط پر قائم کرانے کے واسطے تین مرتبہ الہامی کوٹھہ (مرزا جی کے بالا خانہ) پر بھی گیا، مگر مرزا صاحب کسی شرط پر نہ ٹھہرے۔ ایک دن سے لے کر دو سال تک رہنے کی شرائط کو بھی منظور کیا، مگر مرزا صاحب کسی اقرار پر نہ جمے۔ اگر کرامات کا نام ونشان بھی ہوتا تو ٹھہرتے، مگر وہاں تو آسمانی نشان کا نام ونشان ندارد ہے۔ ہاں خدا کے فضل سے اتنا ضرور ہوا کہ ان کی آمدنی کے تمام ناجائز وسائل بند ہوگئے، یکوں میں بیٹھ کر دور دراز شہروں سے مسافروں کا پیر صاحب کی زیارت کو آنا اور نذریں چڑھانا قطعی مسدود ہوا، آخر نوبت بایں جارسید کہ تمام جمع کئے ہوئے سرمایہ کو کھاچکے اور کچھ روپیہ قرض لے کر انبالہ کی طرف ہجرت کر گئے

ہزاروں چوچلے کرتا رہا قسم کے ساتھ
نہ اک بھی پورا کیا منکر زمانی نے
دکھا کے ناز کرشمہ جہاں کو بہلایا
بہت سا لوٹا ہے لوگوں کو قادیانی نے
سبھوں کو دیتا تھا بیٹے پر اس کی بد قسمت
نہ چھوڑا اس کو صحیح حمل کی گرانی نے
نجومی لوگوں کو بتلاتا تھا فلک کے حال
بلا میں ڈالا اسے قہر آسمانی نے
بڑا جو بول ہے ہر ایک کو گراتا ہے
رلایا مرزا کو بھی اس کی لن ترانی نے

افسوس! کہ باوجود اس قدر دعاوی کے مرزا نے کسی کو بھی بپایہ صداقت نہ پہنچایا اور ہمیشہ عندالاستنفسار مکروفریب کو کام فرمایا۔(تکذیب براہین۔ص ۲۹۶۔۲۹۷ ملخصاً)

## مراسلت مابین قادیانی ولیکھ رام

پنڈت لیکھ رام اوائل میں پشاور کے محکمہ پولیس میں ملازم تھا جب پنڈت دیا نند سرستی سے عقیدت ہوئی تو پولیس کو چھوڑ کر آریہ پر چارک بنا۔ پہلے آریہ سماج پشاور میں اور پھر آریہ سماج وچھووالی لاہور میں مستقل سکونت اختیار کی۔ یہاں مرزا غلام احمد کا ایک اشتہار نظر سے گذرا جو سابقاً درج ہو چکا ہے۔ یہ اشتہار پڑھ کر انہوں نے ارادہ کیا کہ مرزائی ڈھول کا پول ضرور کھولنا چاہیے۔ اس خیال کے پیش نظر مرزا صاحب سے خط و کتابت شروع کر دی۔ (رئیس قادیان۔ص ۱۶۲)

یہ خط و کتابت تکذیب براہین سے نقل کی جاتی ہے۔ لیکھ رام کا کہنا تھا کہ خطوط ذیل ماسوائے خطوط نمبر ۸۔۹ کے اخبار کوہ نور لاہور، آفتاب پنجاب، خیرخواہ کشمیر میں شائع ہو چکے ہیں۔(مرزا صاحب کے خطوط، مکاتیب احمدیہ جلد دوم میں بعینہ موجود ہیں۔بہاء)

۞ جناب مرزا صاحب۔ خدا ہدایت دیوے۔ بعد آداب دوستانہ کے گذارش ہے۔ آپ کا خط مطبوعہ مطبع مرتضائی لاہور بلا تاریخ آج میرے مطالعہ سے گذرا۔ خدا آگاہ ہے کہ جب سے آپ نے براہین احمدیہ کا ابتدائی اشتہار سفیر ہند اخبار میں طبع کرایا تھا اس روز سے آج تک آپ نے جس قدر خامہ فرسائی کی ہے سب کو بغور ملاحظہ کرتا رہا

اور ہمیشہ اشتیاق ملاقات کا رہا۔ خط کے مضمون کو کما ینبغی پڑھا۔ یہ خط جس کے لکھنے کی آپ کو بھوائے مضمون خدا کی طرف سے اجازت ہوئی ہے کہ ہم آریہ لوگوں اور غیر مذاہب والوں کو بھی آپ دین اسلام کی طرف مدعو کریں اور جو کوئی ہم میں سے اس منشاء سے بشرط آپکے پاس ایک سال تک رہنے کے اگر وہ کوئی نشان آسمانی یا کرامات صداقت دین اسلام وقرآن شریف کو نہ دیکھے، اورتسلی پا کر مسلمان نہ ہووے، تو آپ اس کو دوسو روپیہ جرمانہ یا ہرجانہ ماہوار کے حساب سے دینا منظور کرتے ہیں۔ پس... راقم الحروف آپ کی خدمت میں بنا بر دریافت نشان آسمانی ومعجزات وصداقت دین اسلام کے حاضر ہونے کو بموجب آپ کے وعدہ کے مستعد ہے۔ مگر بایں شرط کہ آپ اول بحساب دوسو روپیہ ماہوار کے کل ۲۴۰۰ روپیہ ایک سال کا داخل خزانہ سرکار فرمادیویں اور اقرار نامہ تحریر کر دیویں کہ اگر ایک سال تک آپ کی ہدایت اور آسمانی نشانات ومعجزات وغیرہ سے تسلی نہ پا کر آپ کے دین کو قبول نہ کروں تو وہ ۲۴۰۰ روپیہ بطور ہرجانہ کے بلا عذر وحیلہ خزانہ سرکار سے مجھ کو مل جاوے اور وہ روپیہ تا انقضائے ایک سال کے خزانہ سرکار میں مکفول رہے، اس کے واپس لینے کا آپ کو اختیار نہ ہوگا۔

جواب اس عریضہ کا اندر میعاد ایک ہفتہ کے بمقام آریہ سماج لاہور میرے پاس ارسال فرماویں۔

اگر حسب شرائط مطبوعہ جناب کے یہ شرائط آپ قبول یا منظور نہ فرماویں گے تو سمجھا جاویگا کہ آپ نے یہ تحریص لغو بتلا کر اپنے خلاف دعوی کو ثابت کرنا چاہا ہے اور اسی سے آپ کے دعوی کی تکذیب بھی لازم آویگی اور عام وخاص میں مشتہر کی جاویگی۔

اگر آپ اپنے دعوی میں سچے ہیں تو مندرجہ بالا تحریر کو منظور فرما کر بندوبست کریں۔ مجھے ایک سال تک آپ کی شاگردی سچے دل سے منظور ہے۔ بروقت آنے کامل جواب کے اور داخل ہو جانے مبلغان ہرجانہ کے اور تجویز ہو جانے شرائط اقرار نامہ کے بندہ بلا عذر حاضر خدمت ہو جاوے گا۔ ۳۔ اپریل ۱۸۸۵ء۔

پنڈت لیکھ رام پردھان آریہ سماج پشاور از مقام امرتسر

۲۔ قادیانی جواب: از غلام احمد بطرف پنڈت صاحب۔ بعد ماوجب۔

آپ کا خط ملا۔ آپ لکھتے ہیں کہ خط مطبوعہ مطبع مرتضائی لاہوری میرے مطالعہ سے

ارسال کر دیا۔ جس پر اب تک کچھ انکشاف نہیں ہوا کہ خیر الما کرین سے مرزا صاحب کو کیا الہام ہوا ہے۔

خیر اسی طرح مرزا صاحب کو یہ بھی ۲۰ فروری ۱۸۸۶ء کو الہام ہوا تھا کہ تمہارے گھر میں ایک لڑکا عنموائیل نام پیغمبری کی صفات والا مظہر الاوّل والآخر مظہر الحقّ و العلاء کانّ اللّٰہ نزل من السّماء جس کا نزول بہت مبارک اور جلال الٰہی کے ظہور کا موجب ہوگا عنقریب آتا ہے، اس کو مقدس روح دی گئی ہے اور وہ نور اللہ ہے۔ ایک لڑکا بہت ہی قریب ہونے والا ہے ایک مدت حمل سے تجاوز نہیں کرسکتا۔

چونکہ ان دنوں مرزا صاحب کے ہاں حمل کا اشتباہ تھا جسکے حال سے نیاز مند بھی آگاہ تھا، مرزا صاحب کو چونکہ حکیم ہیں قیاساً خیال کیا ہوگا اور بظاہر مردم فریبی کو الہام و پیش گوئی و متابعت رسول و بشارت جبریل وغیرہ ناموں سے نامزد کر کے چھپوا دیا۔ مگر بڑا بول ہر ایک کے آگے آتا ہے اور جھوٹے دعووں سے ہرگز دانا پشیمانی اٹھاتا ہے:

ہر کہ گردن افرازد   خویشتن را بگردن اندازد

آج ایک معتبر رئیس قادیان کے خط سے معلوم ہوا کہ مرزا صاحب کے گھر میں ۱۵۔ اپریل ۱۸۸۶ء کو بجائے عنموائیل کے عنموائیلہ دختر انبالہ میں پیدا ہوئی اور مرزا صاحب کو خط بھی آگیا ہے۔ پس اے ناظرین مبارک ہو کہ جھوٹ کا ناش اور ست کا پرکاش ہوا۔ مرزا صاحب کو چاہیے کہ اب ایسے جھوٹے دعووں سے باز آویں اور خدا کے نام پر الزام لگانے سے شرماویں۔ مورخہ ۲۵۔ اپریل ۱۸۸۶ء

المشتہر۔ پنڈت لیکھ رام پردھان آریہ سماج پشاور سرحد (تکذیب براہین ص ۳۳۱۔۳۳۳)

## اشتہار واجب الاظہار

(ملا وامل: چشمہ نور پریس امرتسر)

اے ناظرین! ہماری اس تحریر کو ذرا غور سے پڑھنا اور جو اس تحریر کے شائع کرنے سے ہمارا اصلی منشا ہے اس کو بخوبی سمجھنا۔ شک نہیں کہ انہیں صاحبوں کو ہماری یہ تحریر پسند ہوگی جو راست باز اور محقق مزاج ہیں خواہ کسی ملت کے ہوں۔ یہ بھی یاد رہے کہ ہم کو کسی خاص قوم یا کسی خاص شخص کے ساتھ بغض و عداوت نہیں بلکہ ہم اپنے دوست مرزا غلام

احمد صاحب کے مقابلہ میں اشتہار شائع کرنا موجب شرم کا سمجھتے ہیں۔ مگر کیا کیا جائے یہ ان کی اپنی ناعاقبت اندیشی کا نتیجہ ہے۔ حقیقت میں ہمارے دل کو اس اشتہار کے شائع کرنے سے اس قدر رنج اور تکلیف اور بوجھ ہے جو بجز دانائے حقیقی کے غیر نہ جانتا ہوگا۔ مذکورہ بالا فقرات کی تصدیق ذیل کی عبارت سے ہو جائے گی۔ ہمارا مطلب محض راستی کے ظاہر کرنے کا ہے کیونکہ ہم نے معلوم کرلیا ہے کہ ہمارے خاموش رہنے سے راستی کا خون ہوا ہو جاتا ہے اور ایک قوم ممتاز پر مخالف قوم کی طرف سے زعم خود حجت قائم ہوتی جاتی ہے۔ اس لئے ایسے نازک موقع پر شہادت کا اخفا کرنا یا واقعہ کے برخلاف بیان کرنا سخت گناہ ہے۔ حالت پیش آمدہ دیکھ کر ناظرین خود جان سکتے ہیں کہ ایسے وقت پر شہادت میں پس و پیش کرنا یا خاموش رہنا کبیرہ گناہ نہیں تو اور کیا ہے کیونکہ اس کا صدمہ ایک قوم اور گروہ پر پہنچتا ہے نہ واحد جان پر۔ اور سوائے اس کے ہمدردی اور خیر خواہی سے بھی بعید ہے کیونکہ ایک تو مرزا صاحب اپنی اوقات الہام اور خرق عادت کے دعوی میں جن کا ثبوت پہنچانا ایسا محال اور ناممکن ہے جیسا کہ غرب سے آفتاب کا طلوع ہونا، صرف کر رہے ہیں، دوسرا لوگوں کو تکلیف دے رہے ہیں کیونکہ دور دراز سے صعوبت سفر اور ہر ایک طرح کا ہرج اٹھا کر لوگوں کا آنا اور تمنائے دلی سے محروم اور نامراد ہو کر واپس جانا کس قدر موجب تکلیف طبیعت حق پسند کا ہوتا ہے۔

اب ہم اصل مطلب کی طرف رجوع کرتے ہیں۔ تخمیناً مدت بارہ یا چودہ سال سے ہم دونوں کو مرزا غلام احمد صاحب مولف براہین احمدیہ سے ملاقات حاصل تھی اس عرصہ میں شائد ایسا دن کوئی گذرا ہوگا کہ تین چار مرتبہ ان کے پاس آنا جانا نہ ہوا ہو۔ خویش و بیگانہ سے کوئی شخص ہم کو ان کے برابر عزیز نہ تھا اور ہم ان کی بہت عزت اور تکریم کرتے تھے۔ ہاں وہ بھی ہمیں اپنے عزیزوں سے زیادہ عزیز سمجھتے تھے قریباً عرصہ چھ سات سال کا ہوا ہوگا یا غالباً وہ وقت تھا کہ جب بعض اخبار نویس خوش آمد پسندوں نے خلیفہ صدیق حسن صاحب بھوپالیہ کو مجددی کا خطاب دے دیا تھا حکیم مولوی محمد شریف صاحب کلانوری (حال وارد امرتسر) نے جو مرزا صاحب کے بڑے دوست ہیں ہم دونوں کے سامنے مرزا صاحب کو یہ صلاح دی یا یوں کہو کہ پٹی پڑھائی یا کسی طرز اور کنایہ سے کہا جس کا لب لباب یہی تھا کہ آپ مجددی کا دعوی کریں کیونکہ اس

زمانہ میں بھی کوئی مجدد ہونا چاہیے۔ معلوم ہوتا ہے کہ حکیم محمد شریف صاحب کی اس وقت کی گفتگو نے مرزا صاحب کے دل میں بہت سا اثر پیدا کیا جس کا نتیجہ آج ظاہر ہے۔ حکیم صاحب کا یہ فرمانا ہی تھا کہ مرزا صاحب نے براہین احمدیہ کا مسودہ بنانا شروع کر دیا اور اخباروں میں اشتہار دے دئے اور جابجا خط روانہ کرائے۔ خوابوں کی تعبیر کا شوق ابتداء ہی سے مرزا صاحب کو رہا ہے یہاں تک خواب نامہ مرزا صاحب کے سرہانے ہی رکھا رہتا ہے۔ اکثر موقع آمدورفت میں ایسا ہوا کرتا تھا کہ مرزا صاحب کی خوابیں سننا اور اپنی خوابیں سنانا اور تعبیر نامہ سے تعبیر دیکھنا۔ رفتہ رفتہ مرزا صاحب نے مکاشفہ اور الہام اور خرق عادت کا دعوی شروع کیا۔ جب کچھ مسودہ براہین احمدیہ کا تیار ہوا تو مجھ شرمپت رائے اور ملاوامل پر شہادت الہام کا بہتان لگا دیا اور براہین احمدیہ میں نام جڑ دیا اور ہم بھی بسبب کسی مصلحت کے آج تک خاموش رہے۔ اور ہماری خاموشی کو مرزا صاحب آج سرمہ چشم آریہ میں شق القمر کے بارہ میں سنداً اور نظیراً پیش کرتے ہیں ہم وہ سند اور نظیر دیکھ کر حیران رہ گئے اور ہم پر زیادہ کھل گیا کہ اسلام کے پیشواؤں اور پیغمبروں کا یہی قاعدہ چلا آیا ہے جو مرزا صاحب نے اختیار کیا ہے۔ سچ ہے، کفر گیرد کاملے ملت شود۔ کاش ایک الہام سے بھی ہماری تسلی کی ہوتی تو بھی ایک بات تھی اور ہم یہ بھی بیان کر دیتے ہیں کہ گواہوں میں نام درج کرنے کے وقت مرزا صاحب نے ہمارے سے بالکل صلاح مشورہ نہیں کیا ورنہ ہرگز ایسا نہ ہوتا۔ انہوں نے تو رونق کتاب کو مدنظر رکھا یا دل میں ایسا خیال کر لیا ہوگا کہ یہ مجھ سے ہیں اور میں ان سے ہوں، کیا میرا کہا نہ مانیں گے؟ اب سب کچھ ناظرین کے آگے دھر دیا ہے خواہ جھوٹے کو گھر تک پہنچائیں یا نہ پہنچائیں مگر اتنا تو ضرور ہوگا کہ صاف باطن اور نیک نہاد، الہام اور خرق عادت کے دعوی کی حقیقت بخوبی تاڑ جائیں گے۔ اور واضح ہووے کہ شرمپت رائے کی طرف سے ایک رسالہ بعد طبع ہونے سراج منیر کے شائع ہوگا جس میں تردید اسلام اور مرزا کے الہامات کی سب کاروائی درج ہوگی۔ فقط ۴۔ نومبر ۱۸۸۶ء۔ المشتہر۔ ملاوامل از قادیان ضلع گورداسپور (تکذیب براہین۔ص ۳۲۳۔۳۲۵)

# اعلان شرم پت رائے

چونکہ مرزا غلام احمد صاحب مولف براہین احمدیہ اور ساہو کاران اور شرفاء اور ذی عزت اہل ہنود قصبہ قادیان میں جو طالب صادق ہونے کے مدعی ہیں آسمانی نشانوں اور پیش گوئیوں اور دیگر خوارق کے مشاہدہ کے بارے میں (جن کے دکھلانے کا حسب وعدہ اپنے پروردگار مرزا صاحب کو دعوی ہے) خط و کتابت باہمی اقرار عہد و پیمان کے ہوکر ہندو صاحبوں کی طرف سے یہ اقرار و عہد ہوا ہے کہ ابتدائے ستمبر ۱۸۸۵ء سے لغایت اخیر ستمبر ۱۸۸۶ء یعنی برابر ایک سال تک نشانوں کے دیکھنے کے لئے مرزا صاحب کے پاس آمد و رفت رکھیں گے اور ان کے کاغذ اور روز نامہ الہامی پیش گوئیوں پر بطور گواہ دستخط کرتے رہینگے اور بعد پوری ہونے کسی الہامی پیش گوئی کے اس پیش گوئی کی سچائی کی نسبت اپنی شہادت چند اخباروں میں شائع کرا دیں گے اور مرزا صاحب کی طرف سے یہ عہد ہوا ہے کہ وہ تاریخ مقررہ سے ایک سال تک ضروری کوئی نشان دکھلا دیں گے اس لئے قرین مصلحت معلوم ہوا کہ وہ دونوں تحریریں جو بطور عہد و اقرار کے باہم ہندو صاحبان و مرزا صاحب کے ہوئی ہیں شائع کی جائیں۔ سو ہم بہ نیت اشاعت عام واطلاع یابی ہر ایک طالب حق کے وہ دونوں تحریریں دونوں صاحبوں سے لے کر شائع کرتے ہیں اور بشرط زندگی یہ بھی وعدہ کرتے ہیں کہ ہم خود گواہ رؤیت بن کر اس سالانہ کاروائی سے خبر گیراں رہیں گے۔ اور بعد گزرنے پورے ایک سال کے یا سال کے اندر ہی جیسی صورت ہو جو نتیجہ ظہور میں آئے گا اسی طرح وہ بھی اپنی ذاتی واقفیت کی مدد سے شائع کریں گے تا کہ حق کے سچے طالب اس سے نفع اٹھائیں اور پبلک کے لئے منصفانہ رائے ظاہر کرنے کا موقع ملے اور روز کے جھگڑوں کا خاتمہ ہو۔

راقم: خاکسار شرمپت رائے ممبر آریہ سماج قادیان ضلع گورداسپور پنجاب۔

(مجموعہ اشتہارات۔ج اول)

# ساہوکاران قادیان بنام مرزا قادیانی

مخدوم ومکرم مرزا غلام احمد صاحب

بعد ما وجب بکمال ادب عرض کی جاتی ہے کہ جس حالت میں آپ نے لنڈن اور امریکہ تک اس مضمون کے رجسٹری شدہ خط بھیجے ہیں کہ جو طالب صادق ہو اور ایک سال تک ہمارے پاس آ کر قادیان میں ٹھہرے تو خدا تعالیٰ اس کو ایسے نشان در بارہ اثبات حقیت اسلام ضرور دکھائے گا کہ جو طاقت انسانی سے بالاتر ہوں، سو ہم لوگ جو آپ کے ہمسایہ اور ہمشہری ہیں لندن اور امریکہ والوں سے زیادہ ترحق دار ہیں اور ہم آپ کی خدمت میں قسمیہ بیان کرتے ہیں جو ہم طالب صادق ہیں کسی قسم کا شر اور عناد جو بمقتضائے نفسانیت یا مغائرت مذہب نا اہلوں کے دلوں میں ہوتا ہے وہ ہمارے دلوں میں ہرگز نہیں ہے اور نہ ہم بعض نا منصف مخالفوں کی طرح آپ سے یہ درخواست کرتے ہیں کہ ہم صرف ایسے نشانوں کو قبول کرینگے کہ جو اس قسم کے ہوں کہ ستارے اور سورج اور چاند پارہ پارہ ہو کر زمین پر گر جائیں یا ایک سورج کی جگہ تین سورج اور ایک چاند کی جگہ دو چاند ہو جائیں یا زمین ٹکڑے ٹکڑے ہو کر آسمان سے جا لگے۔ یہ باتیں بلا شبہ ضدیت اور تعصب سے ہیں نہ حق جوئی کی راہ سے۔ لیکن ہم لوگ ایسے نشانوں پر کفایت کرتے ہیں جن میں زمین و آسمان کے زیر و زبر کرنے کی حاجت نہیں اور نہ قوانین قدرتیہ کے توڑنے کی کچھ ضرورت۔ ہاں ایسے نشان ضرور چاہییں جو انسانی طاقتوں سے بالاتر ہوں جن سے یہ معلوم ہو سکے کہ وہ سچا اور پاک پرمیشر بوجہ آپ کی راست بازی دینی کے عین محبت اور کرپا کی راہ سے آپ کی دعاؤں کو قبول کر لیتا ہے اور قبولیت دعا سے قبل از وقوع اطلاع بخشتا ہے یا آپ کو اپنے بعض اسرار خاصہ پر مطلع کرتا ہے اور بطور پیش گوئی ان پوشیدہ بھیدوں کی خبر آپ کو دیتا ہے یا ایسے عجیب طور سے آپ کی مدد اور حمایت کرتا ہے جیسے وہ قدیم سے اپنے برگزیدوں اور مقربوں اور بھگتوں اور خاص بندوں سے کرتا آیا ہے۔ سو آپ سوچ لیں کہ ہماری اس درخواست میں کچھ ہٹ دھرمی اور ضد نہیں ہے اور اس جگہ ایک اور بات واجب العرض ہے اور وہ یہ ہے کہ آپ یہ بھی شرط لگاتے ہیں کہ شخص مشاہدہ کنندہ کسی نشان کے دیکھنے

کے بعد اسلام کو قبول کرے ۔ سو اس قدر تو ہم مانتے ہیں کہ سچ کے کھلنے کے بعد جھوٹھ پر قائم رہنا دھرم نہیں ہے اور نہ ایسا کام کسی بھلے منش اور سعید الفطرت سے ہو سکتا ہے لیکن مرزا صاحب آپ اس بات کو خوب جانتے ہیں کہ ہدایت پانا خود انسان کے اختیار میں نہیں ہے جب تک توفیق ایزدی اس کے شامل حال نہ ہو ۔ کسی دل کو ہدایت کیلئے کھول دینا ایک ایسا امر ہے جو صرف پرمیشر کے ہاتھ میں ہے سو ہم لوگ جو صدہا زنجیروں قوم برادری ننگ و ناموس وغیرہ میں گرفتار ہیں کیونکر یہ کہہ سکتے ہیں کہ ہم خود اپنی ہی قوت سے ان زنجیروں کو توڑ کر اور اپنے سخت دل کو آپ ہی نرم کر کے آپ ہی دروازہ ہدایت اپنے نفس پر کھول دینگے اور جو پرمیشر سرب شکتی مان کا خاص کام ہے وہ آپ ہی کر دکھائیں گے بلکہ یہ بات سعادت ازلی پر موقوف ہے جسکے حصہ میں وہ سعادت مقدر ہے اس کیلئے شرائط کی کیا حاجت ہے اس کو تو خود توفیق ازلی کشاں کشاں چشمہ ہدایت تک لے آئیگی ایسا کہ آپ بھی اسکو روک نہیں سکتے اور آپ ہم سے ایسی شرطیں موقوف رکھیں اگر ہم لوگ کوئی آپ کا نشان دیکھ لیں گے تو اگر ہدایت پانے کیلئے توفیق ایزدی ہمارے شامل حال ہوئی تو ہم آپ سے وعدہ کرتے ہیں اور پرمیشر کی قسم کھا کر کہتے ہیں کہ اس قدر تو ہم ضرور کرینگے کہ آپکے ان نشانوں کو جو ہم بچشم خود مشاہدہ کر لیں گے چند اخباروں کے ذریعہ سے بطور گواہ رویت شائع کرا دیں گے اور آپکے منکرین کو ملزم و لاجواب کرتے رہیں گے اور آپکی صداقت کی حقیقت کو حتی الوسع اپنی قوم میں پھیلائیں گے ۔ اور بلاشبہ ہم ایک سال تک عندالضرورت آپ کے مکان پر حاضر ہو کر ہر ایک قسم کی پیش گوئی وغیرہ پر دستخط بقید تاریخ و روز کر دیا کریں گے اور کوئی بدعہدی اور کسی قسم کی نامنصفانہ حرکت ہم سے ظہور میں نہیں آئے گی ہم سراسر سچائی اور راستی سے اپنے پرمیشر کو حاضر ناظر جان کر یہ اقرار نامہ لکھتے ہیں اور اسی سے اپنی نیک نیتی کا قیام چاہتے ہیں اور سال جو نشانوں کے دکھانے کے لئے مقرر کیا گیا ہے وہ ابتدائے ستمبر ۱۸۸۵ء سے شمار کیا جاویگا جس کا اختتام ستمبر ۱۸۸۶ء کے اخیر تک ہو جائے گا ۔

العبد ۔ لچھمن داس ۔ پنڈت بھارامل ۔ بشنداس ولد رعدا ساہوکار ۔ منشی تارا چند کھتری ۔ پنڈت نہال چند ۔ سنت رام ۔ فتح چند، پنڈت ہرکرن ۔ پنڈت بیجناتھ چودھری بازار قادیان ۔ بشنداس ولد ہیرانند برہمن ۔ ( مجموعہ اشتہارات ۔ ج ا ص ۹۲۔۹۴ )

# مرزا قادیان بنام ساہوکاران

عنایت فرمائے من پنڈت نہال چند و پنڈت بھارامل و لچھی رام ولالہ بشنداس و منشی تاراچند و دیگر صاحبان ارسال کنندگان درخواست مشاہدہ خوارق

بعد ماوجب! آپ صاحبوں کا عنایت نامہ جس میں آپ نے آسمانی نشانوں کے دیکھنے کے لئے درخواست کی ہے مجھ کو ملا۔ چونکہ یہ خط سراسر انصاف وحق جوئی پر مبنی ہے اور ایک جماعت طالب حق نے جو عشرہ کاملہ ہے اس کو لکھا ہے اس لئے یہ تمامتر شکرگذاری اس کے مضمون کو قبول منظور کرتا ہوں۔ اور آپ سے عہد کرتا ہوں کہ اگر آپ صاحبان ان عہود کے پابند رہیں گے کہ جو اپنے خط میں آپ لوگ کر چکے ہیں تو ضرور خدائے قادر مطلق جل شانہ کی تائید ونصرت سے ایک سال تک کوئی ایسا نشان آپکو دکھلایا جائیگا جو انسانی طاقت سے بالاتر ہو۔ یہ عاجز آپ صاحبوں کے پرانصاف خط پڑھنے سے بہت خوش ہوا اور اس سے بھی زیادہ تر اس روز خوش ہوگا کہ جب آپ بعد دیکھنے کسی نشان کے اپنے وعدے کے ایفاء کیلئے جس کو آپ صاحبوں نے اپنے حلفوں اور قسموں سے کھول دیا ہے اپنی شہادت رویت کا بیان چند اخباروں میں مشتہر کر کے متعصب مخالفوں کو ملزم ولاجواب کرتے رہیں گے اور اس جگہ یہ بھی بخوشی دل آپ صاحبوں کو اجازت دی جاتی ہے کہ اگر ایک سال تک کوئی نشان نہ دیکھیں یا کسی نشان کو جھوٹا پاویں تو بے شک اس کو مشتہر کر دیں اور اخباروں میں چھپوا دیں۔ یہ امر کسی نوع سے موجب ناراضگی نہ ہوگا اور نہ آپ کے دوستانہ تعلقات میں کچھ فرق آئے گا بلکہ یہ وہ بات ہے جس میں خدا بھی راضی اور ہم بھی۔ اور ہر ایک منصف بھی۔ اور چونکہ آپ لوگ شرط کے طور پر کچھ روپیہ نہیں مانگتے صرف دلی سچائی سے نشانوں کا دیکھنا چاہتے ہیں اس لئے اس طرف سے بھی قبول اسلام کے لئے شرط کے طور پر آپ سے کچھ گرفت نہیں بلکہ یہ بات بقول آپ لوگوں کے توفیق ایزدی پر چھوڑی گئی ہے اور اخیر پر دلی جوش سے یہ دعا ہے کہ خداوند کریم بعد دکھلانے کسی نشان کے آپ لوگوں کو غیب سے قوت ہدایت پانے کی بخشے تا آپ لوگ مائدہ رحمت الٰہی پر حاضر ہو کر پھر محروم نہ رہیں اے قادر مطلق کریم ورحیم ہم میں اور ان میں سچا فیصلہ کر اور تو ہی بہتر فیصلہ کرنے والا ہے اور کوئی کہ

بجز تیرے فیصلہ کر سکے۔آمین ثم آمین۔خاکسار احقر عباد اللہ غلام احمد۔

شھادت گواہان حاضر الوقت: ہم لوگ جن کے نام نیچے درج ہیں اس معاہدہ فریقین کے گواہ ہیں ہمارے روبرو ساہوکاران قادیانی نے جن کے نام اوپر درج ہیں اپنے خط کے مضمون کو حلفاً تصدیق کیا اور اسی طرح مرزا غلام احمد صاحب نے بھی۔

گواہ شد: میر عباس علی لدھیانوی۔عبداللہ سنوری۔شہاب الدین تھہ غلام نبی والا۔
مطبوعہ ریاض ہند امرتسر۔ (مجموعہ اشتہارات۔ج ا ص ۹۶)

# اعلان کا بطلان

(مطبوعہ چشمہ نور پریس امرتسر)

جو اشتہار کہ مرزا غلام احمد ساکن قادیان نے ہم لوگوں کی نسبت بدیں مضمون کہ یہ لوگ صدق دل سے مذہب اسلام کی صداقت والہام وکرامات دیکھنے کے لئے ایک برس تک درخواست کرتے ہیں چھپوا کر مشتہر کیا ہے چونکہ از سرتا پا بے بنیاد ہے اس لئے عام لوگوں کو دھوکہ سے بچنے کے واسطے واضح کیا جاتا ہے کہ ہم میں سے پنڈت بہارا مل، وبشنداس، پنڈت نہال چند وسنت رام وفتح چند و پنڈت ہرکرن جن کے نام اس خط میں درج ہیں بالکل علم فارسی واردو سے محروم مطلق ہیں۔وچھمی رام وتارا چند، و بیجناتھ، وبشنداس ولد ہیرانند تھوڑا سا پڑھے ہوئے ہیں اور کوئی ایسا نہیں ہے جو اس خط کے مساوی یا کم وبیش مضمون بنا سکے یا لکھ سکے بلکہ ہم میں اتنی طاقت بھی نہیں ہے جو اس مضمون کو بخوبی سمجھ سکیں۔اس مضمون کے سمجھنے کے لئے بھی مڈل انٹرنس کی ریاضت درکار ہے۔وہ مضمون مرزا صاحب کا سراپا خود تراشا ہوا ہے اور ہم کو منت وسماجت سے اپنے چوبارہ یعنی بالا خانہ میں متفرق طور پر بلا کر کاغذ پر اس منشاء سے دستخط کرا لئے گئے کہ حرام (الہام) بتلایا جاوے گا۔تم گواہ رہنا۔نہ ہم کو الہام کے معنی آتے ہیں نہ بتلائے گئے تھے۔نہ ہم کو وید مقدس کے سوا کسی کتابی الہام یا انسانی الہام پر اعتبار ہے چونکہ ہم کو مضمون خط المشھور اعلان مشتہرہ مرزا غلام احمد سے پہلے آگاہی نہیں تھی، اب

جو اس کے مضمون سے بخوبی اطلاع پائی اور اس کے مطالب سے واقفیت حاصل کی تو معلوم ہوا کہ وہ مضمون بالکل مرزا صاحب کا طبع زاد ہے۔ ہم وید مقدس کے سوا کسی اور الہام کے طالب صادق نہیں چونکہ مرزا صاحب کی کاروائی ہماری ... اور نہ مرزا صاحب کو نہ ہم کو ایک دم بھر زندگی کا اعتبار ہے، اس واسطے بے ہودہ طور پر ایک سال تک اس طرح کے خام خیال پکانا اور لوگوں کو دھوکے کے جال میں پھنسانا ہمیں منظور نہیں۔ آگے مرزا صاحب جانیں اور ان کی آمدنیات واخراجات کے الہام جانیں، اب جسے روح کو تاریکی میں ڈالنا ہو اور بناوٹی الہام سے دنیاوی کاروبار نکالنا ہو ہم اسکو مرزا صاحب کے حوالہ کرتے ہیں اور دعا کرتے ہیں کہ پرمیشر اس طرح کے فرضی الہاموں سے ہندو بھائیوں کو بچاوے۔

العبد۔ پنڈت نہال چند۔ پنڈت بھارامل۔ سنت رام۔ بچھی رام۔ بیجناتھ برہمن۔ بشنداس کھتری۔ بشنداس برہمن۔ فتح چند کھتری۔ ہرکرن برہمن۔ بچھمن داس میلا رام

(تکذیب براہینا حمدیہ: ص ۴۳۵۔۴۳۶)

❁ اڈیٹر بدر قادیان، بچپن کا گواہ، کے عنوان سے لکھتے ہیں کہ فخر ملتانی نے اپنا ایک مکالمہ جو کہ قادیان کے ایک معزز ہندو صاحب کے ساتھ سفر میں ہوا تھا ہمیں بھیجا ہے جو درج ذیل ہے:

فخر: حضرت مرزا صاحب کے کم سنی کے حالات کیسے تھے

لالہ: مجھ سے وہ تقریباً اٹھارہ انیس سال بڑے تھے بارہ سال کا تھا اس وقت کے یاد ہیں بہت نیک تھے علم دوست تھے کسی قسم کی شکایت ان کے چال چلن کے متعلق نہیں سنی۔ اعلی درجہ کے شاعر تھے میرا استاد ان سے اصلاح لیا کرتا تھا۔ میں نے خود ان سے دنیا کی بے ثباتی پر نظم لکھوائی تھی جو مجھے ساری تو یاد نہیں ہاں ایک آدھ شعر تو یاد ہے۔

فخر: وہی سنا دیجئے

لالہ: دو شعر سنائے۔

فخر: کوئی عشقیہ نظم لکھا کرتے تھے۔

لالہ۔ بہت اعلی درجہ کی لکھتے تھے۔

فخر: کوئی ایک آدھ شعر یاد ہو تو وہ بھی سنا دیجئے۔

لالہ: تم تو منہ دیکھنے سے ہو بیزار۔ داغ سینہ کے کس کو دکھلاؤں

لالہ: مرزا صاحب اور میرا صرف دو باتوں میں اختلاف رہا ہے۔ایک یہ کہ مرزا صاحب کہا کرتے کہ نجات محض اسلام میں ہے میں کہتا کہ نہیں اور مذاہب میں بھی ہوسکتی ہے۔
دوم الہام کے بارے میں میں کہتا کہ خواب ہوتے ہیں الہام نہیں ہوتے۔الہام کبھی جھوٹے نہیں ہوا کرتے۔مرزا صاحب کے الہام جھوٹے بھی ہوتے تھے۔خواب میرے بھی بعض سچے ہوتے تھے جس کی تصدیق خود مرزا صاحب فرماتے تھے۔محمدی بیگم والا الہام جھوٹا ہوا۔

فخر: پنڈت لیکھ رام والی پیش گوئی الہامی پوری ہوئی یا نہیں۔

لالہ۔نہیں۔پیش گوئی تو تھی کہ سخت غیر معمولی تکلیف اور دکھ پیش آئے گا۔وہ تو مر گئے۔

فخر: اگر معمولی طور پر میعاد کے اندر مر جاتے تب آپ کا یہ اعتراض کسی قدر قائم رہ سکتا تھا۔مگر وہ بھی چھری کے ذریعہ قتل کئے گئے تھے۔زخم کاری لگنے کے بعد وہ کچھ عرصہ زندہ بھی رہے تاکہ تکلیف اور دکھ والی پیش گوئی کی صداقت پر مہر لگاتے۔آخر وہ اس قدر دکھ اٹھاتے ہوئے اور اسلام کی فتح اور اپنی ناکامی کو اپنی زندگی میں دیکھتے ہوئے راہی ملک عدم ہوئے۔
خیر اچھا یہ فرمائیے کہ حضرت مرزا صاحب نے ملازمت کی اور سنا جاتا ہے کہ مختاری کے امتحان میں فیل ہوگئے تھے یہ بات کیسے ہے۔

لالہ: پہلے پندرہ روپئے کے ملازم تھے، پھر ۲۵ کے ہوئے۔مختاری کے امتحان میں کامیاب ہوئے مگر اس سال چند ایک امیدواروں کے پرچے گم ہوگئے اس لئے اس سال کا امتحان موقوف کیا گیا۔ آخر ان کے والد صاحب نے یہاں کی زمین کے مقدموں کے لئے بلا لیا۔

فخر: خدا جانے اگر مختاری پاس کرتے یا ملازمت میں رہتے تو یہ سلسلہ حقہ کیسے بنیاد پکڑتا

لالہ: یہ کام تو ہر طرح ہونا تھا کیونکہ تقدیر میں تھا۔ (بدر ۱۵ فروری ۱۹۱۲ء ص ۵۔۶)

# تحقیقات دستگیریه

## فی ردّ ھفوات براھینیه

(مولانا غلام دستگیر کی کتاب اصلاً اردو میں لکھی گئی تھی پھر بعد میں عرب علماء کے مطالعہ کیلئے اس کا عربی ترجمہ کیا گیا۔ ہم نے عربی ترجمہ ترک کر کے اصل اردو تصنیف کو نقل کیا ہے۔ اور چونکہ یہ اس وقت لکھی گئی تھی جب بہت سے علماء اسلام بشمول مولانا بٹالوی مرزا صاحب کو خادم اور مناظر اسلام سمجھ کر اس کی حمایت کر رہے تھے اس لئے مولانا غلام دستگیر کی تصنیف کا آخری حصہ مولانا بٹالوی کی تردید میں ہے۔ بعد میں جب کہ یہ کتاب صفر۱۳۱۲ھ میں پہلی مرتبہ شائع ہوئی اس وقت مولانا بٹالوی اپنے سابقہ خیالات کا رد کر کے رد قادیانیت کی تحریک کی قیادت کر رہے تھے اس لئے مولانا غلام دستگیر کی کتاب کا آخری حصہ غیر متعلق ہو گیا جیسا کہ خود انہوں نے بھی بروایت مولانا اللہ وسایا اس کی وضاحت کر دی ہے بنا بریں اس حصہ کو غیر متعلق سمجھ کر ہم نے ترک کر دیا ہے۔ بہاء)

الحمد للّه و حده و الصّلوة و السّلا م علی من لا نبیّ بعده و علی آله و صحبه الّذین را عوا عهده ۔ امّا بعد :

حمد وصلوۃ وسلام کے بعد واضح ہو کہ مرزا غلام احمد قادیانی جو علماء غیر مقلدین سے ہے (مولانا غلام دستگیر قصوری مرحوم کو شائد اس معاملے میں پوری معلومات نہیں تھیں ،جو آپ نے مرزا قادیانی کو علماء غیر مقلدین میں سے لکھ دیا ہے، جب کہ مرزا صاحب ایک حنفی المسلک خاندان سے تعلق رکھتے تھے اور دعوی مسیحیت سے پہلے خود بھی اسی مسلک پر کاربند تھے۔ ہم نے اپنی کتاب کے جلد ہفتم میں صفحات ۵۲۵ تا ۵۳۰ پر اس موضوع پر کچھ روایات نقل کی ہیں۔ نیز محمد حیات خان نے سیف چشتیائی مصنفہ پیر مہر علی شاہ صاحب گولڑوی طبع پنجم جون ۱۹۹۸ء. کے آغاز میں مرزا قادیانی کے حالات میں لکھا ہے:

تحریک قادیانیت کے بانی کا نام مرزا غلام احمد تھا وہ برٹش انڈیا میں صوبہ پنجاب کے ضلع گورداسپور کے موضع قادیان میں ۱۸۳۹ء میں پیدا ہوئے۔ ان کے والد کا نام غلام مرتضی تھا جو سمر قندی مغل گھرانے سے تعلق رکھتے تھے۔ ان کا پیشہ طبابت اور زمیندارہ تھا۔ مرزا غلام احمد علوم مروجہ عربی فارسی اور طب کی تحصیل سے فارغ ہو کر ۱۸۶۴ء میں ڈپٹی کمشنر سیالکوٹ کے دفتر میں بطور اہل مد قریباً چار سال ملازمت کرتے رہے۔ بعدہ ملازمت چھوڑ کر اپنے والد محترم کا ہاتھ بٹانا شروع کیا۔ ساتھ ساتھ مذہبی کتب کا مطالعہ بھی جاری رکھا اور مذہبی مناظرات وغیرہ میں حصہ لیتے رہے۔

جہاں تک معلوم ہو سکا ہے ان کے آباء واجداد حنفی المذہب مسلمان تھے اور خود مرزا صاحب بھی اپنی اوائل زندگی میں انہی کے قدم بہ قدم چلتے رہے۔ اس وقت تک مرزا صاحب کے عقاید وہی تھے جو ایک صحیح العقیدہ سنی مسلمان کے ہونے چاہییں۔ وہ آنحضرت ﷺ کے خاتم النبیین ہونے کے بھی اسی قدر قائل تھے جیسے دیگر مسلمان۔ ان ایام میں مرزا صاحب حضرت عیسیٰؑ کے رفع آسمانی اور نزول کے عقیدہ پر بھی ایمان رکھتے تھے۔ صفحہ۔ ت ) غیر اسلامی فرقوں پر دین اسلام کی حقیت کے ظاہر کرنے کی غرض سے اردو زبان میں ایک کتاب تالیف کی اور اس کا نام براہین احمدیہ علی حقیت کتاب اللہ القرآن والنبوۃ المحمدیہ رکھا اور چاروں حصے اس کے شہر امرتسر میں چھپوائے اور اس کے تیسرے حصے میں دعوی کیا کہ کامل ولیوں کا الہام قطع اور یقین کا مفید ہوتا ہے اور باتفاق سواد اعظم علماء کے وحی رسالت کے مترادف ہے۔ اس نے لکھا ہے:

علماء اسلام وحی کو خواہ وحی رسالت ہو یا کسی دوسرے مومن پر وحی اعلام نازل ہو الہام کی تعبیر کرتے (براہین احمدیہ۔ ص ۲۲۰)

جب کہ سواد اعظم علماء کا الہام کو وحی کا مترادف قرار دینے میں متفق ہے (براہین ص ۲۲۱)

خلاصہ کلام یہ ہے کہ الہام یقینی اور قطعی اور ایک واقعی صداقت ہے جس کا وجود افراد امت محمدیہ میں ثابت ہے (براہین احمدیہ۔ ص ۲۳۴)

پھر بیس ہزار قطعہ اشتہار کا بدیں مضمون چھپوا کر شائع کیا کہ:

کتاب براہین احمدیہ، جس کو خدا کی طرف سے مؤلف (قادیانی) ملہم و مامور ہو کر بغرض اصلاح وتجدید دین تالیف کیا ہے اور اس نے ... اپنے الہامات وخوارق وکرامات واخبار غیبیہ واسرار لدنیہ وکشوف صادقہ ودعائیں قبول شدہ کے راست ہونے سے دین اسلام کی راستی وصدق ظاہر کیا ہے اور ان خوارق وغیرہ پر آریہ وغیرہ شاہد ہیں جس کا ذکر تفصیل وار کتاب براہین احمدیہ میں درج ہے اور مصنف کو علم دیا گیا ہے کہ وہ مجدد وقت ہے اور روحانی طور پر اس کے کمالات مسیح ابن مریم کے کمالات سے مشابہ ہیں اور اس کو خواص انبیاء ورسل کا نمونہ بنا کر برکت متابعت آنحضرت ﷺ کے بہت سے اکابر اولیاء ومانقدم پر فضیلت دی گئی ہے اور مصنف کے قدم پر چلنا موجب نجات وسعادت وبرکت ہے اور اس کی مخالفت سبب بعد وحرمان کا ہے (یعنی حق تعالی کی رحمت سے) ثبوت اور دلائل اس کے براہین احمدیہ کے چاروں حصص مطبوعہ کے پڑھنے سے جو ۳۷ جزو ہے ظاہر ہوتے ہیں (اور ادنی قیمت اسکی ۲۵ روپئہ مقرر کی ہے) ملخصاً۔

پھر اسی اشتہار میں درج ہے کہ :

اگر اس اشتہار کے بعد بھی کوئی شخص سچا طالب بن کر اپنی عقدہ کشائی نہ چاہے اور دلی صدق سے حاضر نہ ہو تو ہماری طرف سے اس پر اتمام حجت ہے جسکا خدا تعالی کے روبرو اس کو جواب دینا ہوگا۔ الخ ۔ المشتہر۔ مرزا غلام احمد از قادیان ضلع گورداسپور ملک پنجاب مطبوعہ ریاض ہند پریس امرتسر پنجاب۔ ملخص ( مجموعہ اشتہارات مرزا۔ ج ا ص ۲۳ تا ۲۵ )

پس اس اشتہار کی ترغیب کے سبب صدہا اہل اسلام نے اس کی کتاب خریدی۔ چنانچہ پنجاب و ہندوستان وغیرھما میں وہ کتاب بہت مشہور ہوئی۔ اس کے تیسرے چوتھے حصہ میں مصنف نے دعوی کیا ہے کہ بہت سی آیات قرآنی وعبارات عربیہ اس پر الہام ہوتی ہیں۔ اور یہ بھی صاف دعوی کیا ہے کہ اکثر آیات فضائل انبیاء اس پر نازل ہوتی ہیں اور ان آیات سے اللہ تعالی نے اس کو مخاطب کیا ہے اور ان خطابات سے وہی مراد ہے، اور اکثر الہامی باتیں بلکہ سب کی سب جو اس پر وحی ہوتی ہے پرلے درجہ کی اس کی تعریف کی ہے جس سے نبیوں کے مرتبہ کو اس کا پہنچ جانا نکلتا ہے ۔ بلکہ بعض ملہمات سے اس کی انبیاء سے ترقی اور تعلیٰ سمجھ میں آتی ہے۔ و العیاذ با للّٰہ

جیسا کہ دونوں قسم کے ملہمات کا ہم نمونہ ناظرین کے ملاحظہ کے واسطے ذکر کرتے ہیں اور اللہ تعالی اور جناب رسول خدا کو راضی کرنے کی نیت سے ہم ان کا ردّ لکھتے ہیں۔ پہلے قسم کے الہامات کا نمونہ جس کو براہین احمدیہ کا مؤلف ( مرزا قادیانی ) کامل الہام اور وحی رسالت کی طرح جانتا ہے یہ ہے، یہ آیات وعربی عبارات مع ترجمہ درج ذیل ہیں :

۱۔ یا احمد بارك اللّٰہ فیک ۔ اے احمد! اللہ نے تجھ میں برکت دی۔

۲۔ ما رمیت اذ رمیت ولکنّ اللّٰہ رمی تم نے کنکر نہیں پھینکے جب پھینکے لیکن خدا نے پھینکے تھے

۳۔ لتنذر قوماً ما انذر آباء ھم ۔ تو ڈرا دے ان لوگوں کو جن کے باپ دادا نہیں ڈرائے گئے۔

۴۔ ولتستبین سبیل المجرمین ۔ اور تا کہ ظاہر ہو گنہگاروں کا راستہ۔

۵۔ قل انّی امرت و انا اوّل المؤمنین۔ تو کہہ دے میں مامور ہوں اور اول ایمان لاتا ہوں ان الہاموں پر۔

۶۔ قل جاء الحقّ و زھق الباطل انّ الباطل کان زھوقاً۔ تو کہہ حق آ گیا اور جھوٹ نابود ہوا جھوٹ نابود ہی ہونے والا ہے۔

۷۔ قل ان افتریتہ فعلیّ اجرامی ۔ تو کہہ اگر میں افتراء کرتا ہوں یعنی خدا پر پس مجھ پر گناہ ہے

۸۔ و ما انت بنعمت ربّک بمجنون ۔اورتو اپنے رب کی نعمت سے دیوانہ نہیں۔

۹۔ قل ان کنتم تحبّون اللّٰہ فا تّبعونی یحببکم اللّٰہ ۔تو کہہ دے اگر تم خدا سے محبت رکھتے ہوتو میری اتباع کرو خدا تم سے محبت کرے گا۔

۱۰۔ انّا کفینا ك المستھزئین ۔ہم مسخری کرنے والوں سے تیرے لئے کافی ہیں۔

۱۱۔ قل اعملوا علی مکانتکم انّی عامل فسوف تعلمون اورتو کہہ دے تم اپنی جگہ عمل کرو میں بھی عمل کرتا ہوں جلد تم معلوم کرلوگے۔

۱۲۔ یریدون ان یّطفئوا نور اللّٰہ بافواھھم و اللّٰہ متمّ نورہ و لوکرہ الکافرون وہ چاہتے ہیں خدا کے نور کو اپنے منہ سے بجھادیں اور خدا اپنے نور کو پورا کرنیوالا ہے اگرچہ کافر ناپسند کریں

۱۳۔اذا جاء نصر اللّٰہ و الفتح ۔جب آ گئی نصرت اور فتح خدا کی۔

۱۴۔ھذا تاویل رءیای من قبل قد جعلھا ربّی حقّاً یہ میری پہلی خواب کی تاویل ہے جس کو خدا نے سچ کردیا ہے۔

۱۵۔ قل اللّٰہ ثمّ ذرھم فی خوضھم یلعبون۔تو خدا کا نام لے۔ پھر ان کو چھوڑ دے، ان کو اپنی بک بک میں کھیلا کریں۔

۱۶۔ و لن ترضی عنک الیھود ولا النّصاری اور ہرگز نہ راضی ہوں تجھ سے یہود اور نصاری

۱۷۔ و قل ربّ ادخلنی مدخل صدقٍ۔اورتو کہہ خداوندا مجھے راستی کی جگہ داخل کر۔

۱۸۔ انّا فتحنا لک فتحاً مبیناً۔ہم نے تیری فتح کردی ہے۔ظاہر فتح۔

۱۹۔ و وجدك ضالاً فھدی ۔اور تجھے گمراہ پاکر راستہ دکھلایا۔

۲۰۔ قلنا یا نار کونی برداً و سلاماً علی ابراھیم ۔ہم نے کہا اے آگ تو ٹھنڈی اور سلامتی والی ہوجا ابراہیمؑ پر۔

۲۱۔یا ایّھا المدثر قم۔ فانذر۔ و ربّک فکبّر۔اے لحاف پوش کھڑا ہوجا اور ڈرا، اپنے رب کی تکبیر کہہ۔

۲۲۔ و امر بالمعروف و انہ عن المنکر ۔اورنیکی کا حکم کراور گناہ سے روک (براہین۔ص ۲۳۸۔۲۴۲)

۲۳۔ بورکت یا احمد وکان ما بارك اللّٰہ فیک حقاً فیک ۔ اے احمد تو مبارک کیا گیا اور خدا جو تجھ میں برکت رکھی ہے وہ حقانی طور پر رکھی ہے۔

۲۴۔ انت منّی بمنزلة توحیدی و تفریدی ۔
تو مجھ سے ایسا ہے جیسا میری توحید اور تفرید

۲۵۔اذا جاء نصر اللّٰہ و الفتح و تمّت کلمة ربّک ھذا الّذی کنتم به تستعجلون
جب مدد اور فتح الٰہی آئے گی ،اور تیرے رب کی بات پوری ہو جائے گی تو کفار اس خطاب کے لائق ٹھہریں گے کہ یہ وہی بات ہے جس کے لئے تم جلدی کرتے تھے۔

۲۶۔ دنی فتدلّی ۔ فکان قاب قوسین او ادنی ۔ پھر نزدیک ہوا اور لٹک آیا۔پس ہوا قدر دو کمانوں کا یا اس سے بہت نزدیک۔

۲۷۔ یا آدم اسکن انت و زوجّک الجنّة۔ یا مریم اسکن انت و زوجک الجنّة
یا احمد اسکن انت و زوجک الجنّة

پھر اس کی مراد یوں لکھتا ہے:

اے آدم اے مریم اے احمد تو اور جو شخص تیرا تابع اور رفیق ہے جنت میں یعنی نجات حقیقی کے وسائل میں داخل ہو جاؤ۔

۲۸۔ انک علی صراطٍ مّستقیم۔ تو سیدھی راہ پر ہے۔

۲۹۔ فاصدع بما تؤمر و اعرض عن الجاھلین۔پس جو حکم کیا جاتا ہے اس کو کھول کر سنا اور جاہلوں سے کنارہ کر۔

۳۰۔ تا اللّٰہ لقد ارسلنا الی اممٍ من قبلک فزیّن لھم الشّیطان ۔ اور اس کا ترجمہ یوں کیا ہے:ہمیں اپنی ذات کی قسم ہے کہ ہم نے تجھ سے پہلے امت محمدیہ میں کئی اولیاء کامل بھیجے، پر شیطان نے ان کی توابع کی راہ کو بگاڑ دیا۔

اب ظاہر ہے کہ کاف کا خطاب جو آنحضرت ﷺ کی طرف راجع تھا، اس سے براہین والے نے اپنا نفس مراد رکھا ہے اور رسولوں سے اولیاء امت ارادہ کئے ہیں اور اسی صفحہ میں اپنے لئے آیت کا الہام بھی لکھا ہے جس کا ترجمہ یہ کرتا ہے:

۳۱۔ سبحان الّذی اسری بعبدہ لیلاً ۔

پاک ہے وہ ذات جس نے اپنے بندہ کو رات کے وقت میں سیر کرایا یعنی ضلالت اور گمراہی کے زمانہ میں جو رات سے مشابہ ہے مقامات معرفت اور یقین تک لدنی طور سے پہنچایا

۳۲۔ و اذا سألک عبادی عنّی فانّی قریب ۔ اجیب دعوة الدّاع اذا دعان اور

جب تجھ سے میرے بندے میرے بارے میں سوال کریں تو میں نزدیک ہوں دعا کرنے والے کی دعا قبول کرتا ہوں۔

۳۳۔ و ما ارسلناك الّا رحمةً للعالمین۔ اور میں نے تجھے اس لئے بھیجا ہے تاکہ سب لوگوں کے لئے رحمت کا سامان پیش کروں۔

۳۴۔ لعلّک باخع نّفسک الّا یکونوا مؤمنین۔ کیا تو اسی غم میں اپنے تئیں ہلاک کر دے گا کہ یہ لوگ کیوں نہیں ایمان لاتے۔

۳۵۔ و لا تخاطبنی فی الّذین ظلموا انّھم مغرقون۔ اور ان لوگوں کے بارے میں جو ظالم ہیں میرے ساتھ مخاطبت مت کر، وہ غرق کئے جائیں گے۔

۳۶۔ یا ابراھیم اعرض عن ھذا۔ اے ابراہیم اس سے کنارا کر۔

۳۷۔ انّه عبد غیر صالحٍ۔ یہ صالح آدمی نہیں۔

۳۸۔ انّما انت مذکّر و ما انت علیھم بمصیطرٍ۔ تو صرف نصیحت دہندہ ہے۔ ان پر داروغہ نہیں۔

پھر دعوی کیا ہے کہ یہ چند آیات جو بطور الہام القاء ہوئی ہیں بعض خاص لوگوں کے حق میں ہیں۔ یعنی مراد غرق کئے گئے اور غیر صالح سے بعض خاص لوگ مراد ہیں۔

۳۹۔ یا احمد فاضتِ الرّحمة علی شفتیک۔ اے احمد! تیرے لبوں پر رحمت جاری ہوئی

۴۰۔ انّا اعطیناك الکوثر فصلّ لربّک وانحر ہم نے تجھ کو معارف کثیرہ عطا فرمائے ہیں سو اس کے شکر میں نماز پڑھ اور قربانی دے۔

۴۱۔ و اقم الصّلوة لذکری۔ انت معی و انا معک۔ اور میری یاد کے لئے نماز قائم کر۔ تو میرے ساتھ اور میں تیرے ساتھ ہوں۔

۴۲۔ و وضعنا عنک وزرك الّذی انقض ظھرك و رفعنا لک ذکرك۔ اور ہم نے تیرا وہ بوجھ جس نے تیری کمر توڑ دی اتار دیا ہے اور تیرے ذکر کو اونچا کر دیا ہے۔ (براہین احمدیہ۔ ص ۴۸۶۔ ۵۱۷)

۴۳۔ یا عیسی انّی متوفّیک و رافعک الیّ و جاعل الّذین اتّبعوك فوق الّذین کفروا الی یوم القیامة۔ اے عیسی! میں تجھے کامل اجر بخشوں گا، یا وفات دونگا اور اپنی طرف اٹھاؤنگا اور تیرے تابعین کو ان پر جو منکر ہیں قیامت تک فائق رکھونگا۔۔

اس جگہ عیسی کے نام سے بھی عاجز مراد ہے۔

۴۴۔ قل عندی شھادۃ مّن اللّٰہ فھل انتم مؤمنون ۔میرے پاس خدا کی گواہی ہے۔ پس کیا تم ایمان نہیں لاتے۔یعنی خدا تعالی کی تائیدات کرنا اور اسرار غیبیہ پر مطلع فرمانا اور پیش از وقوع پوشیدہ خبریں بتلانا اور دعاؤں کو قبول کرنا اور مختلف زبانوں میں الہام دینا اور معارف اور حقائق الہیہ سے اطلاع بخشنا۔ یہ سب خدا کی شہادت ہے جس کو قبول کرنا ایمان داروں کا فرض ہے۔انتہاء بلفظہ

۴۵۔ قل جاء کم نور من اللّٰہ فلا تکفروا۔ ان کنتم مو منین۔کہہ خدا کی طرف سے نور اترا ہے سوتم اگر مومن ہوتو انکار مت کرو۔انتہاء بلفظہ

۴۶۔ ففھّمنا ھا سلیما ن ۔ پس ہم نے وہ نشان سلیمان کو سمجھائے یعنی اس عاجز کو۔

۴۷۔ فا تّخذوا من مقا م ابرا ھیم مصلّی ۔

سوتم ابراہیم کے نقش قدم پر چلو۔یعنی رسول کریم کا طریقہ حقہ کہ جو حال کے زمانہ میں اکثر لوگوں پر مشتبہ ہو گیا ہے اور بعض یہودیوں کی طرح صرف ظواہر پرست اور بعض مشرکوں کی طرح مخلوق پرستی تک پہنچ گئے ہیں یہ طریقہ خداوند کریم کے اس عاجز بندہ سے دریافت کرلیں اور اس پر چلیں (براہین ص ۵۵۵۔۵۶۲)

یہ خاتمہ اس کتاب یعنی (براہین کے) چوتھے حصے کا ہے۔پس ان سینتالیس الہامات سے جو اکثر آیات قرآنی اور بعض فقرات عربیہ ہیں جن کو مؤلف براہین احمدیہ نے اپنے لئے الہام اور وحی قرار دیا ہے بخوبی ظاہر ہے کہ اس شخص نے لوازم رسالت نبوت اپنے لئے ثابت کئے ہیں چنانچہ انبیاء سے اپنا مراد ہونا اور اپنی تصدیق کو ایمان اور اپنے انکار کو کفر سے تعبیر کرنا وغیرہ ذلک جوان الہامات سے صراحتاً ظاہر ہے کیونکہ اول اس نے برخلاف اہل سنت اس پر یقین کیا ہے کہ اولیاء کا الہام اور وحی رسالت دونوں ایک معنی رکھتے ہیں اور الہام بھی قطعی ویقینی ہوتا ہے۔ پھر اس نے بڑے استحکام سے ثابت کیا ہے کہ جو مضامین اس پر نازل ہوتے ہیں ان کی تبلیغ واجب ہے اور وہ ڈرانے ،خوشخبری سنانے پر مامور ہے کہ جس نے خدا کا دوست بننا ہو اس کی متابعت کرے، خدا اس سے محبت کرے گا۔اور یہ کہ اس کے ملہمات کا قبول کرنا لوگوں پر فرض ہے وو ران کا انکار منع ہے۔پس جو اس (مرزا قادیانی) پر ایمان لایا وہ مومن ہے اور جس نے اس کا انکار کیا وہ کافروں سے ہے۔ جیسا کہ ۴۴،اور ۴۵، ویں الہام کے ترجمہ میں اس نے خود تصریح کی ہے۔اور رسالت نبوت کے معنی یہی ہیں کہ ایسی فضیلت عظمی حاصل ہو اور نبیوں کے ساتھ شرکت کا مطلب یہ ہے کہ ایسے بڑے رتبہ پر مشرف ہو۔علاوہ ازیں جن خطابات سے اللہ تعالی نے قرآن مجید میں سرور عالم

ﷺ اور دوسرے انبیاء کومخاطب کیا ہے، صاحب براہین اب ان خطابات سے اپنے نفس کومراد رکھتا ہے تو یہ صراحتاً الحادفی الآیات نہیں تو اور کیا ہے؟ اور قرآن شریف کی تحریف معنوی میں کون سا دقیقہ فروگزار چھوڑا ہے۔ اگر کسی کو شبہ گذرے کہ مولف براہین کا اپنے آپ کو آنحضرت ﷺ کے تابع جانتا ہے اور اپنے لئے ان فضائل عظیمہ کا حاصل ہونا آپ ﷺ کی مطابعت سے بطور ظلیت مانتا ہے جیسا کہ اس نے اشتہار منقولہ بالا میں تصریح کی ہے اور نیز کئی جگہ براہین میں اقرار کرتا ہے کہ وہ مورد حدیث علماء امّتی کا نبیاء بنی اسرائیل ، کا ہے تو اس حالت میں کیونکر متصور ہو کہ وہ رسالت اور نبوت کو اپنے لئے ثابت ہے؟ دیکھو وہ اپنی فضیلت اولیاء پر ثابت کر رہا ہے اور یہ اس نے ہرگز نہیں کہا کہ میں انبیاء سے ہوں ،تو اس اعتراض کا جواب یہ ہے کہ صریح ثابت ہے کہ مولف براہین نے اپنی کتاب نصاری اور یہود اور بت پرستوں کے مقابلہ میں واسطے ظاہر کرنے حقیقت دین اسلام کے تالیف کی ہے۔ تو اس کتاب میں یہ درج کرنا کہ میں نبیوں کی صفتوں سے جو قرآن میں مذکور ہیں موصوف ہوں.. کیا فائدہ رکھتا ہے؟ کیونکہ جن کو قرآن پر ایمان ہی نہیں وہ ان باتوں پر کیونکر تصدیق کریں گے اور مولف براہین کی عظمت شان پر ایمان لائیں گے۔

پس معلوم ہوا کہ اصلی غرض مرزا قادیانی کی ان الہامات کے بیان اور وحی کے عیان سے مسلمانوں سے باور کرانا ہے کہ میں سب ولیوں سے افضل ہوں اور نبیوں کا نمونہ ہوں اور اس کے قادیان میں مکہ معظّمہ کی طرح وحی اترتی ہے اور اب خدا کا حکم ہے کہ سب لوگ قریب و بعید ہر طرف سے قادیان میں آئیں اور ہدایت پائیں اور جو نہ حاضر ہوگا خدا تعالی اس سے حساب لے گا جیسا کہ اشتہار سے نقل اس کی اوپر ہو چکی ہے اور یہ بھی ظاہر ہے کہ ایسے دعوے اکابر صحابہ کرام خصوصاً خلفائے راشدین وائمہ اہلبیت وتابعین سے جو افضل ہیں ساری امت سے صادر نہیں ہوئے

پس مرزا قادیانی کا یہ دعوی صریح مساوات کا اظہار ہے انبیاء ومرسلین سے۔ اگرچہ وہ اہل اسلام کے بلوے کے خوف سے صاف اقرار نہیں کرتا کہ میں رسول ہوں۔ لیکن یہ تو اس پر نازل ہورہاہے قل انّی امرت و انا اوّل المسلمین فا صدع بما تؤ مر و اعرض عن الجاھلین ۔ لعلّک باخع نّفسک لیکونوا مؤمنین ۔ قل جاء کم نور مّن اللّٰہ فلا تکفروا، ان کنتم مؤمنین ۔ (ترجمہ اوپر لکھا گیا ہے)۔ پس یہ دعوی نبوت نہیں تو اور کیا ہے؟ مع ہذا اس نے اشتہار میں صراحتاً لکھا ہے کہ میں انبیاء و رسل کا نمونہ ہوں جس کی نقل اوپر ہو چکی ہے۔ اب ظاہر ہے کہ نمونہ شئے کا عین وہ شئے ہوتی ہے جیسا کہ فارسی کی نثر مشہور ہے مشتے نمونہ

ازخر وارے۔یعنی گیہوں کے انبار سے مثلاً ایک مٹھی اس کا نمونہ،تو اس اقرار اشتہار سے ثابت ہے کہ صاحب براہین (قادیانی) اپنے آپ کو انبیاء ومرسلین سے جانتا ہے۔پس صاف یہ مثلیت ہے کہ نہ ظلیت اور نیز اس نے براہین کے صفحہ ۵۰۴ میں یہ فقرہ اپنا الہام لکھا ہے: جری اللّٰہ فی حلل الانبیاء اوراس کا ترجمہ اورتفسیر یوں کرتا ہے کہ اس فقرہ الہامی کے یہ معنی ہیں کہ:

منصب ارشاد و ہدایت اور مورد وحی الٰہی ہونے کا دراصل حلّہ انبیاء ہیں اوران کے غیر کو بطور مستعار ملتا ہے اور یہ حلہ انبیاء امت محمدیہ کے بعض افراد کو بغرض تکمیل ناقصین عطا ہوتا ہے۔ انتہاء بقدر الحاجۃ

پس مرزا قادیانی کی خود تصریح سے ثابت ہوا کہ اللہ تعالی کی وحی کا مورد ہونا نبیوں کا خاصہ ہے تو اس کو اپنے لئے ثابت کرنا نبوت کا اثبات ہے اور یہ کہنا کہ غیر انبیاء کو بطور مستعار یہ حلہ ملتا ہے، باطل ہے کیونکہ منصب ورود وحی رسالت غیر انبیاء کو ہرگز نہیں ملتا اور ولیوں کے الہام اور رسالت سے مترادف نہیں، اس لئے کہ وحی رسالت ملائکہ کی حفاظت سے محفوظ ہوتی ہے اوراس کی اطلاع میں ہرگز کسی طرح کا شک وشبہ نہیں ہوتا اور نہ اس میں احتمال خطا کا ہوتا ہے۔اس واسطے مکلفین پراس کا قبول واجب ہے جس نے مانا وہ مومن ہے جس نے اس کا انکار کیا وہ کافر ہے۔ برخلاف الہام اولیاء کے کیونکہ الہام سے اگر چہ بعض حقائق ذات وصفات الٰہی کا علم حاصل ہوتا ہے ، یا بعض وقائع دنیا کا بھی یقین ہوجاتا ہے مگر بجمیع الوجوہ شک وشبہ سے زائل نہیں ہوتا اور احتمال خطا اس میں باقی رہتا ہے اسی لئے لوگوں پر اس کا ماننا لازم نہیں ہوتا جیسا کہ تفسیر فتح العزیز میں آیت،

عالم الغیب فلا یظھر علی غیبہ احداً الّا من ارتضی من رّسول فانّہ یسلک من بین یدیہ و من خلفہ رصداً

کے نیچے اس پر تصریح ہے اور یہ بھی اعتقاد اہل سنت ہے۔

لہذا نبیوں کے اخبار غیب پر ایمان واجب ہے اور کاہن ونجومی وغیرہ جوغیب کی خبر دیں اس کی تصدیق کفر ہے اور علی ہذا مدعی الہام جو بعد الانبیاء اپنے الہامات کی خبر دے اس کی تصدیق بھی ناجائز ہے جیسا کہ ملاعلی قاریؒ نے فقہ اکبر کی شرح ملحقات میں تصریح کی ہے۔اکابر اہل سنت کا اتفاق تو اسی پر ہے اور غیر مقلدین اوران کا امام صاحب براہین جو الہام اولیاء کو حجت قطعی وحی رسالت کی طرح بتاتے ہیں ان کی غلطی کا منشاء خضرؑ کے الہام کا ذکر اور واقعہ الہام ام موسیٰؑ ہے جو منصوص قرآنی ہے جیسا کہ براہین کے صفحہ ۵۴۸ میں لکھا ہے،اور نیز،خضر جن میں سے کوئی نبی نہ تھا

۔ یہ اس شخص کا جہل عظیم ہے کیونکہ علمائے عقاید حقہ وغیرہ نے تصریح کی ہے کہ حضرت خضرؑ جمہور علماء کے نزدیک نبی ہیں اور قرآن مجید صاف ناطق ہے۔ اختلاف حال و مال وحی موسیٰؑ اور الہام مادر موسی ہیں کیونکہ ہر چند ان کو الہام منجانب اللہ تعالی ہوا تھا:

فاذا خفت عليه فا لقيه فى اليمّ و لا تخا فى و لا تحز نى انا را دوه اليک و جا علوه من المر سلين ۔ کہ اپنے فرزند کو دریا میں ڈال دے۔ وہ سلامتی سے تیرے پاس آجائے گا۔

چنانچہ قرآن مجید میں فرمان ہے کہ جب تو موسیٰؑ کے معاملے میں خائف ہو تو اسے دریا میں ڈال دینا اور خوف اور غم نہ کرنا ہم تیری طرف اس کو لوٹا دیں گے۔ اور اس کو رسول بنا دیں گے۔ یہ ترجمہ ہے آیات کا، تو اس الہام پر مادر موسیٰؑ کو خود بھی اطمینان نہیں ہوا تھا ورنہ اس کی ایسی حالت نہ ہوتی جس کا قرآن شریف میں ذکر ہے و اصبح فواد امّ موسى فارغاً یعنی ہوگیا دل موسیٰؑ کی ماں کا خالی صبر سے۔ تحقیق نزدیک تھا کہ البتہ ظاہر کر دے اس کو اگر باندھ نہ رکھتے ہم اوپر دل اس کے، تو کہہ ہوا ایمان والوں میں سے اور بے شک حضرت موسیٰؑ اس وحی سے مطمئن تھے کہ لا تخاف درکا وّ لا تخشى یعنی فرعونیوں کے پکڑ لینے سے مت ڈر۔ اسی لئے جب آپ کے اصحاب متحیر ہوئے اور قوم فرعون کے لشکر کو دیکھ کر بولے جیسا کہ قرآن مجید میں خبر دی گئی ہے کہ انّا لمدرکو ن ۔ بے شک پکڑے گئے۔ تب موسیٰؑ کے جواب کو قرآن نے یوں حکایت کیا كلّا انّ معى ربّى سيهد ين کہ ہرگز نہیں پکڑے جانے کے، میرے ساتھ میرا رب ہے مجھے راستہ دکھا دیگا۔

پس بشہادت قرآن مبین وحی رسالت با الہام اولیاء میں فرق آسمان و زمین پیدا ہوگیا اور جو ان دونوں کو ایک ہی جانتا ہے وہ بالکل باطل پر ہے اور بالیقین حدیث علماء امّتى كانبياء بنى اسرا ئيل بے اصل ہے چنانچہ دمیریؒ اور زرکشیؒ اور عسقلانیؒ تینوں نے کہا ہے۔ علامہ قاریؒ نے رسالہ المصنوع فی احادیث الموضوع میں اس پر تصریح کی ہے۔ مطبوعہ لاہور کے صفحہ ۱۶ سطر ۱۹ میں دیکھو۔ رہا دعوی صاحب براہین کہ میں تابع ہوں آنحضرت ﷺ کی شریعت کا، سو ہر چند یہ دعوی محض زبانی ہے دل میں نہیں۔ جیسا کہ اسکی کتاب اس پر شاہد ہے اور عنقریب اس کا بیان ہوگا تاہم دعوی اتباع فنا فی النبوت و رسالت سے نہیں کیونکہ براہین احمدیہ کے صفحہ ۴۹۹ میں ہے کہ:

مسیح ایک کامل اور عظیم الشان نبی یعنی موسی کا تابع اور خادم دین تھا اور اس کی انجیل

توریت کی فرع ہے۔

پس جیسا کہ بموجب زعم مرزا قادیانی کے، اتباع اور خادمیت حضرت موسیٰؑ نے حضرت عیسیٰؑ کی نبوت میں کچھ خلل اندازی نہیں کی ایسا ہی یہ شخص باوجود اتباع آنحضرت ﷺ کے اپنے آپ کو خصائص نبوت و رسالت سے موصوف کر رہا ہے اور نیز انبیاء اگرچہ بحسب مراتب وقرب عنداللہ ایک دوسرے پر فضیلت رکھتے ہیں، چنانچہ تیسرے پارہ کی ابتدائی آیت کا یہ ترجمہ ہے:

وہ رسول ہم نے بعض کو بعض پر فضیلت دی ہے مگر مومن بہ ہونے میں سب برابر ہیں۔

الحاصل غور کرنے والا عالم جب ملہمات مرزا قادیانی میں تدبر اور تامل فرماتا ہے تو یقیناً معلوم کر جاتا ہے کہ مرزا نے صاف دعوی برابری کا انبیاء سے کیا ہے۔ دیکھو براہین صفحہ ۵۱۱ میں آیت قل انّما انا بشر مّثلکم یوحی الیّ انّما الھکم اله واحد کو اپنے حق میں نازل کر کے صفحہ ۵۱۲ میں اس کا ترجمہ یوں لکھا ہے:

پھر فرمایا ہے کہ میں صرف تمہارے جیسا ایک آدمی ہوں۔ مجھ کو یہ وحی ہوتی ہے کہ بجز اللہ تعالی کے اور کوئی تمہارا معبود نہیں۔ وہی اکیلا معبود ہے کس کے ساتھ کسی چیز کو شریک کرنا نہیں چاہیے۔

اور براہین احمدیہ کے صفحہ ۲۴۲ میں آیت و اتل علیھم ما اوحی الیک من ربّک۔ کو اپنے حق میں نازل کر لیا ہے جس کا ترجمہ یہ ہے:

اور پڑھ ان پر جو وحی کی جاتی ہے تیری طرف تیرے رب کی طرف سے۔

پس یہ صریح مقابلہ ہے مرزا قادیانی کا سید المرسلین ﷺ سے۔ الغرض مرزا ہر چند اپنی زبان سے صریح دعوی نہیں کرتا کہ میں نبی ہوں، تاکہ اہل اسلام خواص وعوام بلوے نہ کر دیں، لیکن اس میں شک نہیں کہ کوئی خاص الخاص انبیاء سے باقی نہیں چھوڑا جس کو اس نے اپنے لئے ثابت نہ کر لیا ہو۔ بلاشبہ اس کی مثال علی گڈھ والے نیچری کی ہے جس طرح اس نے اسلام کے فرائض کو اٹھا دیا اور کبیرہ گناہوں کو حلال بنا دیا، جس پر اسکی تفسیر قرآن اور اخبار تہذیب الاخلاق شاہد ہے اور فقیر راقم الحروف نے اس کے ہفوات کے رد میں ایک رسالہ مستقلہ جس کا نام جواہر مضیۂ رد نیچریہ ، ہے شائع کیا ہے۔

پس یہ نیچری باوصف تنسیخ اپنے آپ کو خواص اولیاء اور دین کے تائید کرنے والوں سے جان رہا ہے ایسا ہی حال ہے مرزا قادیانی کا علماء راسخین کی نظروں میں چنانچہ مولانا فیض الحسنؒ سہارن پوری نے اپنے اخبار شفاء الصدور میں صاف لکھ دیا ہے کہ

مرزا قادیانی مثل علیگڈھی نیچری کے ہے یعنی اختلال دین اسلام واضلال خواص وعوام میں۔ رہا یہ ادعاء مرزا قادیانی کا کہ میں اکثر اکابر اولیاء ما تقدم سے افضل ہوں سو یہ بھی مثل دعوی نمونہ انبیاء کے سراسر باطل ہے کیونکہ صحابہ اور تابعین کی فضیلت ساری امت پر بحکم قرآن شریف اور صحیح حدیثوں سے ثابت ہے جیسا کہ دینی کتابوں میں مرقوم ہے اور باقی حال افضلیت اس مدعی کا آئندہ ظاہر ہو جائے گا۔

اس تحریر کو یاد رکھ کر سنیئے کہ عجائب ملہمات مرزا قادیانی سے وہ بھی ہیں جو صفحہ ۴۹۸ براہین میں انّا انزلناہ قریباً مّن القادیان لکھ کر اس کا ترجمہ خود یوں کرتا ہے کہ،

یعنی ہم نے (یعنی خدا فرماتا ہے) ان نشانوں اور عجائبات کو اور نیز اس الہام کو پراز معارف وحقائق کو قادیان کے قریب اتارا ہے۔ اور ضرورت حقہ کے ساتھ اتارا ہے اور بضرورت حقہ اترا ہے خدا اور اس کے رسول نے خبر دی تھی کہ جو اپنے وقت پر پوری ہوئی اور جو کچھ خدا نے چاہا تھا وہ ہونا ہی تھا۔

نیز اس کا دعوی کہ، یہ آخری فقرات اس بات کی طرف اشارہ ہے کہ اس شخص کے ظہور کے لئے حضرت نبی کریم ﷺ اپنی حدیث متذکرہ بالا میں اشارہ فرما چکے ہیں (یعنی براہین صفحہ ۴۹۷ میں حدیث لو کان الایمان معلقاً بالثّریّا لنا لہ ۔کا اشارہ مرزا قادیانی کی طرف ہے)۔ اور خدا تعالی اپنے مقدس کلام میں اشارہ فرما چکا ہے۔..اور فرقانی اشارہ اس آیت میں ہے:

ھو الّذی ارسل رسولہ بالھدی و دین الحقّ لیظھرہ علی الدّین کلّہ (یعنی خدا وہ ہے جس نے اپنے رسول کو ہدایت اور سچا دین دے کر بھیجا تا کہ اس سچے دین کو سب دینوں پر غالب کر دے) یہ آیت جسمانی اور سیاست ملکی کے طور پر حضرت مسیح کے حق میں پیش گوئی ہے اور جس غلبہ کاملہ دین اسلام کا وعدہ دیا گیا ہے وہ غلبہ مسیح کے ذریعہ سے ظہور میں آئے گا اور جب مسیح علیہ السلام دوبارہ اس دنیا میں تشریف لائیں گے تو ان کے ہاتھ سے دین اسلام جمیع آفاق اور اقطار میں پھیل جائے گا۔ لیکن اس عاجز پر یہ ظاہر کیا گیا ہے کہ یہ خاکسار اپنی غربت اور انکسار اور توکل اور ایثار اور آیات اور انوار کی رو سے مسیح کی پہلی زندگی کا نمونہ ہے اور اس عاجز کی فطرت اور مسیح کی فطرت باہم نہایت ہی متشابہ واقع ہوئی ہے گویا ایک جوہر کے دو ٹکڑے یا ایک درخت کے دو پھل ہیں اور بحدی اتحاد ہے کہ نظر کشفی میں نہایت ہی باریک امتیاز ہے اور

نیز ظاہری طور پر بھی ایک مشابہت ہے اور وہ یوں کہ مسیح ایک کامل اور عظیم الشان نبی یعنی موسیٰ کا تابع و خادم دین تھا اور اس کی انجیل توریت کی فرع ہے اور یہ عاجز بھی اس جلیل الشان نبی کے احقر خادمین میں سے ہے کہ جو سید الرسل اور سب رسولوں کا سردار ہے۔ اگر وہ حامد ہے تو وہ احمد ہے اور اگر وہ محمود ہیں تو وہ محمد ہے صلی اللہ علیہ وسلم۔ سو چونکہ اس عاجز کو حضرت مسیح سے مشابہت تامہ ہے اس لئے خداوند کریم نے مسیح کی پیش گوئی میں ابتداء سے اس عاجز کو شریک کر رکھا ہے یعنی حضرت مسیح پیشگوئی متذکرہ بالا کا ظاہری اور جسمانی طور پر مصداق ہے اور یہ عاجز روحانی اور معقولی طور پر اس کا محل اور مورد ہے۔ یعنی روحانی طور پر دین اسلام کا غلبہ جو حجج قاطعہ اور براہین ساطعہ پر موقوف ہے اس عاجز کے ذریعہ سے مقدر ہے گو اسکی زندگی میں یا بعد وفات ہو۔

(براہین احمدیہ۔ص ۴۹۸۔۴۹۹)

فقیر (غلام دستگیر) کہتا ہے کہ انزال اور تنزیل، قرآن کی اصطلاح میں آسمانی کتابوں کے اتارنے میں مستعمل ہے جو اللہ تعالیٰ کی طرف سے اس کے رسولوں پر نازل کی گئی ہیں جیسا کہ ابتدائے سورہ بقرہ میں قرآن اور اس سے پہلے آسمانی کتابوں کے اترنے کو انزال کے لفظ سے ادا فرمایا ہے و الّذین یؤمنون بما انزل الیک و ما انزل من قبلک۔ الآیۃ۔ پھر سورۃ آل عمران میں قرآن مجید کے اتارنے کو تنزیل اور انزال اور انجیل توریت کے بھیجنے کا انزال کے لفظ سے تعبیر کیا ہے۔ نزّل علیک الکتاب بالحقّ مصدّقاً لّما بین یدیہ۔ اور علی ہذا القیاس بہت سی آیات قرآنیہ سے ایسا ہی ثابت ہے۔ پس جب براہین والے نے اپنے ملہمات کو انّا انزلناہ قریباً مّن القادیان سے تعبیر کیا اور بعد ازاں آیت و بالحقّ انزلناہ وبالحقّ نزل، سے جو صرف قرآن مجید کی صفت تھی اپنی ملہمات کی صفت قرار دیا تو یہ تصریح ہے اس پر کہ وہ اپنی ملہمات کو مثل قرآن جانتا ہے پھر لفظ حق جو دونوں جگہ قرآن کی راستی کے بیان میں تھا اس کو ضرورت حقہ سے ترجمہ کرنا اللہ تعالیٰ پر ان ملہمات کا انزال واجب ٹھہرانا ہے حالانکہ یہ مخالفت صریح ہے عقاید اہل سنت سے کہ شرح فقہ اکبر و شرح عقاید نسفی وغیرہما جمیع کتب عقاید میں درج ہے کہ اللہ تعالیٰ پر کچھ بھی واجب نہیں ہے اور نیز اس کلام سے اشارہ ہے اس پر کہ دین ساری دنیا سے کیا عرب کیا عجم گم ہو گیا ہے اس لئے اللہ تعالیٰ نے مقام قادیان کو انزال ملہمات کے واسطے اختیار فرمایا چنانچہ کتاب کے چوتھے حصے کے اخیر اس نے تصریح کی ہے کہ

طریقہ حقہ جو حال کے زمانہ میں اکثر لوگوں پر مشتبہ ہو گیا ہے اور بعض یہودیوں کی طرح صرف ظواہر پرست اور بعض مشرکوں کی طرح مخلوق پرستی تک پہنچ گئے ہیں ۔ یہ طریقہ خداوند کریم اس عاجز بندہ سے دریافت کرلیں اور اس پر چلیں ۔

اور اس سے اوپر لکھتا ہے کہ:

فاتّخذوا من مقام ابراھیم مصلّی میں مجھ کو اللہ تعالی نے ابراہیم بنایا ہے اور ساری خلقت کو میری اتباع کے واسطے فرمایا ہے۔

پس بیشک اس نے اپنے قادیان کو مکہ معظّمہ کی مثال نزول وحی میں بتایا جیسا کہ قرآن مجید میں آنحضرت ﷺ کو ارشاد ہوا تھا وکذ لک اوحینا الیک قرآناً عربیاً لتنذ ر امّ القری و من حولھا .. ا لآیۃ ، یعنی اور ایسا ہی وحی بھیجی ہم نے تیری طرف قرآن عربی تا کہ تو ڈرائے مکہ والوں کو جو اس کے گرداگرد ہیں اور اصل قرآن مجید کے نزول کے بعد کسی چیز کے نزول کی کچھ بھی حاجت نہیں کیونکہ متقیوں کیلئے ہدایت ہے اور شرع محمدی میں قیامت تک امت مرحومہ کے واسطے کفایت ہے ۔ پس یہ ادعا کہ اللہ نے ضرورت حقہ کے واسطے قادیان پر معارف والہامات نازل کئے ہیں حق سبحانہ وتعالی پر محض افتراء اور بالکل تقوّل فی دین اللّٰہ ہے اور اس افتراء کی دلیلوں سے یہ بھی کہ مرزا قادیانی نے اس کے ترجمہ میں انزلناہ کی ضمیر مذکر کو مرجع مونث کی طرف کیا ہے یعنی مرجع اس کا خوارق اور امور معجبہ بتاویل جماعت قرار دیا ہے اور اسی میں شک نہیں کہ واحد مذکر کی ضمیر جمع کی طرف راجع نہیں ہوسکتی پس ان معنوں سے صحیح کلام یوں تھا انّا نزلناھا ، تو ایسی غلط صیح کلام کو خدائے سبحانہ کی جانب منسوب کرنا تیرا بہتان نہیں تو اور کیا ہے؟

پھر قرآنی آیات جو آنحضرت ﷺ پر صدہا سال سے نازل ہو چکی ہیں اب ان کے اتارنے میں کیا فائدہ ہے؟ بلکہ لا طائل اور تحصیل حاصل ہے۔ اس جگہ اگر کسی کو شبہ گزرے کہ اللہ نے سب کو مخاطب کر کے فرمایا لقد انزلنا الیکم کتا باً فیه ذکرکم افلا تعقلون (ہم نے تمہاری طرف کتاب اتاری ہے جس میں تمہارا ذکر ہے پس تم کیوں نہیں سمجھتے )۔ اور یہ بھی فرمایا و لقد انز لنا الیکم آیات بیّنات (اور بے شک ہم نے اتاریں تمہاری طرف آیتیں ) جس سے ثابت ہوا کہ قرآن مسلمانوں کی طرف اتارا گیا ہے تو کیا مانع ہے اگر خوارق وغیرہ بہ توسل آیات قرآنی مرزا قادیانی پر نازل ہوں؟ تو اس کا جواب یہ ہے کہ قرآن عظیم صرف رسول کریم ﷺ پر ہی اترا ہے لیکن جب کہ قرآن میں ایسے احکام بھی بہ کثرت ہیں جن کی تبلیغ کے لئے آپ ﷺ مامور

تھے، خواہ مومنین کو خواہ جمیع بنی آدم کو تو اس نظر سے مجازاً یوں بھی کہنا صحیح ہو گیا کہ قرآن لوگوں کی طرف اتارا گیا ہے۔ اور اصل میں معاملہ یہی ہے جو ارشاد ہوا ہے و انزلنا الیک الذّکر یعنی اور ہم نے تیری طرف نصیحت اتاری ہے تا کہ تو لوگوں سے بیان کر دے اور وہ فکر کریں۔ علاوہ ازیں وقت نزول قرآن کے مومنین کی طرف قرآن کا نزول کی اسناد با وصف اس یقین کے کہ آنحضرت ﷺ کہ اب تیرہ سو برس کے بعد مرزا قادیانی آیات قرآنی کا منزل علیہ بن جائے اور اس کے حق میں راست آئے انّا انزلناہ قریباً مّن القادیان پس یقیناً یہ بہتان اور ہذیان ہی ہے اور یہ ادعا براہین والے کا کہ اللہ تعالیٰ نے اس کی خبر قرآن مجید میں دی ہے اور ایسا ہی آنحضرت ﷺ نے حدیث میں اس کی طرف اشارہ فرمایا ہے یہ بھی بالکل باطل ہے کیونکہ اس حدیث صحیح کا مشار الیہ امام اعظم ہے جیسا کہ بہت سے محدثین اور فقہاء نے اس پر تصریح کی ہے جسے فقیر نے رسالہ تصریح ابحاث فرید کوٹ، اور رسالہ عمدۃ البیان فی اعلان مناقب النعمان میں بیان کیا ہے

(مولانا عبدالعزیز رحیم آبادیؒ نے ہدایۃ المعتدی میں اس موضوع پر بھی مختصر بحث کی ہے وہ لکھتے ہیں

امام ابوحنیفہؒ کے فضائل میں یہ حدیث بھی پیش کی ہے: لو کان الدّین عند الثّریّا ... رجل من ابناء الفارس حتّی یتناولہ ۔ میں اس کی نسبت زیادہ لکھنا ضرورت نہیں دیکھتا، کیوں کہ اگر ایسی ہی زبردستی سے کسی حدیث کو امام ابوحنیفہؒ کے حق میں کہہ دینا ہے تو مناقب صحابہ میں جتنی حدیثیں وارد ہیں سب کو اسی طرف لگا دیجئے۔ میں یہاں پر قاضی ثناء اللہ پانی پتی کی عبارت تفسیر مظہری سے نقل کرنا مناسب سمجھتا ہوں۔ تفسیر مظہری میں تحت آیت کریمہ ان یشاء یذ ھبکم ایّھا النّاس.... بآخرین۔ اس حدیث کو چند طرق سے نقل کر کے لکھتے ہیں:

لعلّ فی ھذہ الاحادیث اشارۃ الی مشائخ ماوراء النّھر بھاء الدین نقش بند و امثالہ فان ھٔولاء الکرام من الاعاجم وطناً وان کان اکثرھم من آل النّبیّ و اصحابہ نسباً قد احیوا سنّۃ النّبیّ بعد ما امیتت و ما رضوا بالبدعۃ وان کانت حسنۃ و نعمہ ما قال الجامی

سکہ کہ در یثرب و بطحا زدند نوبت آخر بہ بخارا زدند

و ایضاً علی علماء ماوراء النھر مثل ابی عبد اللّٰہ البخاری امثالہ من المحدثین و الفقھاء و اللّٰہ اعلم۔

کہ عجب نہیں کہ ان حدیثوں میں اشارہ ماوراء النہر کے مشائخ کی طرف ہو جیسے بہاء الدین نقشبند اور

ان کے برابر والے، کیونکہ یہ بزرگان عجمی بھی ہیں از روئے وطن کے، اگر چہ از روئے نسب کے رسول اللہ ﷺ اور صحابہ کی اولاد ہیں۔ ان حضرات نے زندہ کیا سنت رسول کو بعد مردہ ہو جانے کے اور کسی قسم کی بدعت کو پسند نہیں کیا اور کیا خوب جامی نے کہا جو سکہ مکہ مدینہ میں چلا وہ دوسری بار بخارا میں چلا ۔ اور بھی ان حدیثوں سے اشارہ معلوم ہوتا ہے طرف علماء ماوراء النہر کے جیسے امام بخاری اور ان کے برابر والے محدثین وفقہاء۔

آپ تو کہتے ہیں کہ : اجماع ہو چکا ہے کہ یہ ابوحنیفہؒ کے حق میں ہے، آپ کے یہاں اجماع کی بڑی ارزانی ہے۔ اور قاضی ثناء اللہ حنفی پانی پتی تو اس کا وہم بھی امام ابوحنیفہؒ کی طرف نہیں فرماتے۔ (ہدایۃ المعتدی)

اور پیر مہر علی شاہ حنفی گولڑوی شمس الہدایت میں لکھتے ہیں:

سوال: اور نسب مرزا صاحب کا صحیح مسلم وغیرہ میں لکھا ہوا فرماتے ہیں۔ لو کان العلم معلقاً بالثریا لنالہ رجل من ابناء فارس

جواب۔ اولاً متفق علیہ شیخین کی حدیث اس طرح مذکور ہے قال فوضع النّبیّ ﷺ یدہ علی سلمان ثمّ قال لو کان العلم ..الخ۔ یہ حدیث آپ ﷺ نے سلمان فارسیؓ کے کندھے پر ہاتھ مبارک رکھ کر فرمائی جس سے سلمان فارسیؓ کا مصداق ہونا اس حدیث کا ثابت ہوتا ہے اور ثانیاً اگر بلحاظ جمیعۃ لفظ رجال اور ھؤلاء کی جنس مراد ہو تو بھی اہل فارس ہی کو شامل ہوگی جناب مرزا صاحب نے تو ایام الصلح میں اپنا سمرقندی الاصل ہونا ثابت کیا ہے اور سمرقند خراسان سے ہے نہ کہ فارس سے۔ جن کو کچھ بھی مہارت جغرافیہ وغیرہ میں ہے ان پر ظاہر ہے۔ اور ثالثاً اگر مراد رجل میں ھؤلاء سے عجم لئے جائیں بلحاظ امیین کے پھر بھی لو کان العلم میں العلم معرف باللام سے مراد علم بمطابق کتاب وسنت ہے نہ مخالف ان کے )

..اور ایسا ہی آیت ھو الّذی ارسل رسولہ، نہ حضرت مسیح کے حق میں پیش گوئی ہے اور نہ براہین والے کی طرف اشارہ ہے بلکہ بالیقین باتفاق مفسرین بشہادت قرآن مبین سید المرسلین ﷺ وعترتہ اجمعین کے حق میں نازل ہے۔ دیکھو اس کے اخیر و کفی با للّٰہ شھیداً کے ساتھ ہی محمد رسول اللہ ﷺ میں مرقوم ومرسوم ہے اور محی السنہ اپنی تفسیر میں تصریح کرتا ہے کہ محمد رسول اللہ پر کلام ختم ہو جاتی ہے۔ یعنی جس رسول کے بھیجنے کی حق سبحانہ نے خبر دی ہے وہ محمّد رّسول اللّٰہ (ﷺ) ہے۔ حضرت ابن عباسؓ حبر امت اور اعلم بتفسیر قرآن سے یہ روایت ہے پھر والّذین معہ دوسری کلام شروع ہوئی۔ یہ ترجمہ ہے عبارت تفسیر معالم التنزیل کا۔

پس اس آیت کو آنحضرت ﷺ کے سوا کسی دوسرے کے حق میں وارد کرنا قرآن مجید اور

تفسیروں کے صریح مخالف ہے۔افسوس اس شخص کی سخت نادانی پر جو اس آیت کو بطور جسمانی حضرت مسیحؑ کے حق میں اور بطور روحانی اپنے لئے پیش گوئی بنا رہا ہے اور اتنا بھی نہیں جانتا کہ اس کی ابتداء میں لفظ ماضی ہے جس سے صریح ثابت ہے کہ وہ رسول بھیجا گیا ہے تو اس سے آئندہ میں رسول کا آنا مراد رکھنا قرآن مجید کی تحریف ہے۔اور پھر اس آیت میں جو لفظ رسول کا ہے تو اس سے اپنے نفس کی مراد رکھنی اور حضرت مسیحؑ کے ساتھ اپنی شرکت ابتدائی ثابت کرنی یہ دعوی رسالت نہیں تو اور کیا ہے؟ اور اس آیت کے غلبہ موعود کو بوسیلہ حضرت مسیحؑ ظہور میں آنے کا دعوی کرنا بموجب قول جمہور مفسرین کے باطل ہے کیونکہ یہ غلبہ سرور عالم ﷺ کے ظہور پرنور سے حاصل ہو گیا اور آپ ﷺ پر نعمت الٰہی تمام ہو چکی جیسا کہ آیت الیوم اکملت لکم دینکم و اتممت علیکم نعمتی . الآیۃ اس پر شاہد ہے چنانچہ تفسیر کبیر وغیرہ میں اس پر تصریح ہے۔اور فقیر راقم الحروف کہتا ہے کہ فتح مکہ سے بڑھ کر جو کسی بشر کو نصیب نہیں ہوئی کون سا غلبہ دین اسلام کا ہوگا؟ اور بیت اللہ کو بتوں کی پلیدیوں سے پاک کرنے سے کون سا ظہور دین متین مقابل ہو سکے گا؟ اور دوسرا قول ضعیف کہ غلبہ وقت نزول حضرت مسیح کے آسمان سے ہوگا اس پر ہرگز دلیل نہیں بن سکتا کہ یہ آیت حضرت مسیح وغیرہ کے حق پیشگوئی ہے اور رسولہ سے آنحضرت ﷺ کے سوا کوئی اور مراد ہے، حاشا وکلا۔ بلکہ مراد اس قول ضعیف سے یہ ہے کہ حضرت مسیح جب آسمان سے اتریں گے تو شرع محمدی کے تابع ہو کر دین اسلام کی تائید کریں گے۔تو یہ بھی سرور عالم ﷺ کے ہی غلبہ کی فرع ہوئی۔ ملا علی قاریؒ فقہ اکبر کی شرح میں لکھتے ہیں کہ حضرت مسیحؑ حضرت مہدیؑ سے جب اتر کر ملاقاتی ہوں گے تو نماز کی تکبیر ہو چکی ہو گی حضرت مہدیؑ ان کو امامت کیلئے اشارہ کریں گے تب حضرت مسیحؑ امامت نہ کریں گے بایں عذر کہ یہ تکبیر آپ کے لئے ہوئی ہے آپ کی امامت اولی ہے۔تب حضرت مسیح مقتدی ہوں گے تاکہ ان کی متابعت سرور عالم ﷺ سے ظاہر ہو جائے جیسا کہ آپ نے حدیث لو کان موسی حیّاً لما وسعہ الّا اتباعی ، میں اسی کی طرف اشارہ فرمایا ہے۔یعنی اب اگر موسیؑ زندہ ہوتے تو ان کو بجز میرے متابعت کے اور کوئی چارہ نہ ہوتا۔پھر ملا علی قاریؒ لکھتے ہیں کہ اس اتباع کی وجہ سے ہم نے شرح شفا وغیرہ میں آیت و اذ اخذ اللّٰہ میثاق النّبیّین لما اتیتکم من کتابٍ و حکمۃٍ ثمّ جاءکم رسول .. الآیۃ ۔کے نیچے بیان کی ہے۔ یہ ترجمہ ہے عبارت شرح فقہ اکبر کا۔

اور ایسا ہی عامہ تفاسیر میں درج ہے کہ آنحضرت ﷺ متبوع جمیع انبیاء ہیں بلکہ مواہب

العبد حکیم غلام محمد خان ڈپٹی انسپکٹر پنشنر ساکن قصور بقلم خود۔ عبد القادر وکیل بقلم خود۔ حافظ وہاب الدین مدرس عربی قصور۔ فضل الدین مدرس فارسی قصور بقلم خود۔ سید محمد عبد الحق قصوری بقلم خود۔ منشی غلام حسین میونسپل کمشنر قصور۔ حافظ عبد اللہ معروف گورا میونسپل کمشنر قصور۔ بابو گل محمد لاہوری بقلم خود۔ غلام نبی ملازم سول وملٹری گزٹ پریس لاہور بقلم خود۔ نبی بخش مصنف تفسیر حلوائی بقلم خود۔ فضل الٰہی طالب علم دینیات مدرسہ نعمانیہ لاہور۔ خواجہ جھنڈو وائیں بقلم گل محمد۔

اب یہاں پر یہ بھی واجب ہے کہ یواقیت والجواہر اور مجمع بحار الانوار دونوں مقبولہ و معتمدہ کتاب مرزائیوں سے ان کے عقیدہ وفات مسیح اور مرزا کے مسیح موعود ہونے کی واقعی تردید لکھی جاوے کہ یہ بہ نسبت دوسری دینی کتابوں کے ان پر بہت موثر اور ان کی تکبیت کے لئے کافی ہے اور وہ یہ ہے کہ یواقیت والجواہر کے مبحث میں لکھتے ہیں:

المبحث الخامس و الستون فی بیان ان جمیع الشراط السّاعة الّتی اخبر بھا الشارع ﷺ حقّ لا بد ان تقع قبل قیام السّاعة و ذلک کخروج المھدی ثمّ الدّجال ثمّ نزول عیسی .. الخ ۔(الیواقیت والجواہر۔ ج ۲ ص ۱۴۲ بحث ۶۵ ) کہ قیامت کی تمام شرطیں جن کی سرور عالم ﷺ نے خبریں دی ہیں وہ قیامت کے پہلے ضرور ہی واقع ہوں گی جیسا کہ حضرت مہدی کا تشریف لانا پھر دجال کا آنا پھر حضرت عیسی کا نزول فرما..الخ۔

پھر اسی یواقیت میں فتوحات مکیہ کے باب ۳۶۶ سے یہ نقل کیا ہے:

قال الشّیخ فی باب السّادس و السّتّین و ثلاث مأة من الفتوحات و اعلم انّه لا بدّ من خروج المھدی لکن لا یخرج حتّی تملیء الارض ظلماً فیملأھا قسطاً و عدلاً و لو لم یکن من الدّنیا الّا یوم واحد لطول اللّه ذالک الیوم حتی یلی ذلک الخلیفة ومو من عترة رسول اللّه ﷺ من ولد فاطمة ... ثمّ قال و اعلم انّ المھدی اذا خرج یفرح یجمع بجمیع المسلمین خاصتھم و عامتھم و له رجال الھیون یقیمون دعوته و ینصرونه و ھم الوزراء له یتحملون اثقال المملکة و یعینونه علی ما قلده تعالی له ینزل عیسی بن مریم بالمنارة البیضاء شرقی دمشق متکئاً علی ملکین ملکاً من یمینه و ملکاً عن یساره و

النّاس فی صلوۃ العصر فیستحی ؟ لہ الامام عن مقا مہ فیتقدم فیصلّی بالنّاس یؤم الناس بسنت محمّد ﷺ

(حضرت عیسی کے نزول کی دلیل آیت قرآنی (اس آیت کے فائدے میں موضح القرآن میں لکھا ہے حضرت عیسی ابھی زندہ ہیں جب یہود میں دجال پیدا ہوگا تب اس جہان میں آکر اس کو ماریں گے اور یہود و نصاری ان پر ایمان لاویں گے کہ یہ نہ مرے تھے۔ و ان من اھل الکتا ب الّا لیؤمننّ بہ یعنی عیسی علیہ السّلام و انّہ عبد اللّٰہ و رسو لہ و روحہ و کلمتہ ھذا قو ل ابن عباس و اکثر المفسّرین ۔تفسیر خازن ج ا۔ زیر آیت وان من اہل الکتاب ) و ان من اھل الکتا ب الّا لیو مننّ بہ قبل مو تہ (اور کوئی اہل کتاب سے نہیں مگر عیسیٰؑ کے مرنے سے پہلے ان پر ایمان لاویں گے ) لکھ کر کہا ہے کہ فلاسفہ اور معتزلہ اور یہود و نصاری حضرت عیسیٰؑ کے جسم کے ساتھ آسمان پر چڑھنے کے منکر ہیں حالانکہ حق تعالی نے حضرت عیسیٰؑ کے حق میں فرمایا ہے کہ وہ یعنی عیسیٰؑ قیامت کی علامت ہے یعنی ان کا اترنا آسمان سے قیامت کی نشانی ہے اور حدیث صفت دجال میں واقع ہے کہ جب حضرت مہدیؑ اور آپ کے رفقاء نماز کی فکر میں ہوں گے تو ناگہاں حق تعالی حضرت مسیح ابن مریم کو بھیج دے گا جو سفید منارہ شرقی دمشق کے پاس سے آسمان سے اتریں گے۔ پس تحقیق مسیح کا آسمان سے اترنا قرآن و حدیث کی دلیل سے ثابت ہے اور نصاری کہتے ہیں کہ آپ کا جسم پھانسی دیا گیا تھا اور روح آسمان پر چڑھ گیا تھا اور حق یہ ہے کہ مسیح اپنے جسم کے ساتھ آسمان پر چڑھ گئے ہیں اور اس پر ایمان لانا واجب ہے حق تعالی فرماتا ہے رفعہ اللّٰہ الیہ (و ما قتلوہ یقیناً بل رفعہ اللّٰہ الیہ و المعنی و ما قتلوا المسیح یقیناً کما ادّ عا انّھم قتلوہ و قیل ان قولہ یقیناًیرجع الی ما بعدہ تقدیرہ و ما قتلوہ بل رفعہ اللّٰہ الیہ یقیناًو المعنی انّھم لم یقتلوا عیسی و لم یصلبوہ و لکنّ اللّٰہ عزو جل رفعہ الیہ و طھّرہ من الّذین کفروا و خلصہ من اراد بسوء و قد تقدم کیف کا ن رفعہ فی سورۃ آ ل عمرا ن ۔تفسیر خازن ۔ج ا۔ص ۴۴۸ )

یعنی عیسیٰؑ کو نہ کسی نے مارا ہے نہ سولی پر چڑھایا ہے بلکہ اللہ نے اس کو اپنی طرف اٹھایا ہے۔

یہ ترجمہ ہے عبارت یواقیت والجواہر کا فتوحات مکیہ کی نقل سے اور اصل عبارت جیسا کہ اوپر مرقوم ہے اور اس امر کو بھی یواقیت والجواہر وفتوحات مکیہ میں بخوبی ثابت کیا ہے کہ حضرت مسیح آسمان پر تسبیحات وتہلیلات کی غذا سے زندہ ہیں جیسے کہ فرشتے اور آپ کو روح اللہ ہونے کی وجہ سے فرشتوں سے کمال مشابہت تھی (یواقیت والجواہر قلمی کے ورق ۲۴۱ سے ۲۴۴ تک میں دیکھو) اور واضح رہے کہ امام شعرانی وشیخ اکبر، مرزا قادیانی کے کمال معتقد فیہما ہیں جن سے ازالہ اوہام وغیرہ میں سند لی ہے اور ان پر (ازالہ اوہام، ص ۱۴۹ سے ۱۵۲ میں) مرزا کا یہ اعتقاد ہے کہ:

یہ آنحضرت ﷺ سے حدیثوں کی صحت دریافت کر لیتے ہیں۔

پس جب ان دونوں حضرات مستند مرزا نے صاف فرما دیا کہ مسیح کا اسی جسد عنصری کے ساتھ آسمان پر جانا اور قریب قیامت کے زمین پر آنا قرآن وحدیث سے ثابت ہے اور اس پر ایمان واجب ہے اور منکر اس کے یہود ونصاریٰ وفلاسفہ ومعتزلہ ہیں تو اب مرزا قادیانی اور مرزائیوں کو یہود ونصاریٰ وغیرھما سے نکل کر مسلمانوں میں داخل ہونا منظور ہے تو توبہ نصوح کے اشتہار شائع کریں اور حضرت مہدی ومسیح کے ایک ہونے اور حضرت مسیح کی موت کے اعتقاد سے سچی توبہ کر کے اشتہار دیں ورنہ بموجب شہادت اپنے کمال معتقد فیہ امام شعرانی وشیخ اکبر کے خسر الدنیا والآخرۃ ہو چکے ہیں:

من آنچہ شرط بلاغست با تو می گویم تو خواہ پندازاں در پذیر وخواہ ملال

اب سنئے مجمع بحار الانوار کی شہادت جو دوسری مرزا اور مرزائیوں کی نہایت مستند کتاب ہے اس میں لفظ ہدی کے معنی میں لکھتے ہیں کہ حضرت مہدی اسی سے نام رکھے گئے ہیں جن کی آنحضرت ﷺ نے بشارت دی ہے کہ آخر زمانہ میں تشریف لاویں گے اور یہ وہ مہدی ہیں جو حضرت عیسیٰ سے مل کر قسطنطنیہ کو فتح کریں گے اور عرب وعجم کے بادشاہ ہوں گے اور دجال وغیرہ کو قتل کریں گے جیسا کہ حدیثوں میں وارد ہے)

پھر اسی مجمع بحار الانوار کے خاتمہ میں فرماتے ہیں کہ:

حضرت مہدیؑ اور حضرت عیسیٰؑ باہم نماز پڑھیں گے اور دجال کو قتل کریں گے اور قسطنطنیہ کو فتح کر کے عرب وعجم کے بادشاہ بن جائیں گے اور زمین کو انصاف سے بھر دیں گے مدینہ منورہ میں پیدا ہوں گے اور بیت اللہ کے طواف میں رکن اور مقام ابراہیم کے درمیان باکراہ آپ سے بیعت ہو گی اور ہند کے بادشاہ آپ کی طرف ملتجی ہوں گے وغیرہ۔ اور سخت بے حیا اور نہایت کم عقل اور دین کے بالکل جاہل ہیں وہ لوگ جنہوں

نے دین کولہو ولعب بنا لیا ہے جیسے اطفال خورد سال مٹی سے کوئی بادشاہ کوئی امیر کوئی ہاتھی کوئی گھوڑا کوئی لشکر بنا لیتے ہیں ایسا ہی ان دیوانوں نے ایک غریب مسافر کو اس کے جھوٹے دعوی پر مہدی موعود مان لیا جس پر کوئی دلیل بھی نہیں اور بالکل نادان ہے دینی علوم سے اس کو بوتک نہیں پہنچی چہ جائے کہ فنون ادب سے واقف ہو اپنی رائے سے آیات قرآنی کے معنی کر کے دوزخ میں جگہ بنا رہا ہے اور اپنے عقائد پر جن کا فساد اطفال مکتب پر ظاہر ہے آیات قرآنی کو مأول کر کے دلیل لا رہا ہے جب دلائل شرعیہ احادیث نبویہ سے جس میں مہدی کی شرطیں ہیں اس پر قائم کی جاتی ہیں تو کہتا ہے کہ یہ صحیح نہیں ہیں اور اس کا ادعا یہ ہے کہ جو احادیث میرے اوصاف سے موافق وہ صحیح ہیں جو اس کے مخالف ہیں وہ غیر صحیح ہیں ایمان کی تالی میرے ہاتھ میں ہے جس نے میری تصدیق کی وہ مومن ہے اور میرا منکر کافر ہے اور مخبر صادق ﷺ پر اپنی فضیلت ثابت کر کے اس کو حق تعالی کی طرف منسوب کرتا ہے اور علماء کے قتل کو حلال جانتا ہے اور جزیہ کا لینا وغیرہ اس کی خرافات سے ہے کسی کا نام ابوبکر، کسی کا کچھ، اور بعضے مہاجرین وانصار و عائشہ و فاطمہ وغیرہ ذلک رکھا ہے اور بعضے ان کے نادانوں نے ایک شخص سندھی کو عیسی بنا دیا پس یہ بالکل شیطانی کھیل ہے اور ہمیشہ کے عذاب دوزخ کا لزوم ہے بہت مدت تک اس حالت میں رہے اور کئی علماء دین کو قتل کیا حتی کہ حق تعالی نے ان پر غیبی لشکر بھیج دیا جس نے اکثر کو جلا وطن اور بہتوں کو قتل اور بعضوں کو تائب کرایا اور امید ہے کہ اس گنہگار حقیر کی کوشش اور فقیر کی دعا کی قبولیت سے یہ ہوا ہو )

و به سمّی المهدی الّذی بشر ﷺ بمجیئه فی آخر الزّمان من یرید به المهدی الّذی یجتمع مع عیسی علیه السلام و یفتح القسطنطنیه و یملک العرب و العجم و یقتل الدّجّال و غیر ذالک ممّا ورد به الاخیار (مجمع بحار الانوار۔ ج ۵ ص ۱۵۷)۔

و منه مهدی آخر الزّمان ای الّذی فی زمن عیسی علیه السلام و یصلّی معه و یقتلان الدّجال و یفتح القسطنطنیه و یملک العرب و العجم و یملأ الارض عدلاً وقسطاً و یولد بالمدینة و یکون بیعته بین الرّکن و المقام کرهاً علیه و یقاتل السفیانی و یلجأ الیه ملوك الهند مغلغلین الی غیر ذالک و اقل حیاء و اسخف عقلاً و اجهل دیناً و دیانتاً قوم اتخذوا دینهم لهواً و لعباً کلعب الصبیان بالخزف و الحصی فیجعل بعضها اسیراً بعضها سلطاناً و منها

فیلاً و افرا ساً و جنو داً فھکذا ھئو لاء المجنو نون جعلوا وا حداً من غر باء المسا فر ین مھد یاً بدعواه الکا ذبة بلا سند و شبھة جا ھلاً متجھلاً بلا خفاء لم یشم نفحة من علوم الدّین و الحقیقة فضلاً من فنون الادب یفسّر لھم معانی الکلام الرّبانی و یتوّ به مقا عد فی النار و یسفھم بالاحتجا ج بآ یات المثا نی بحسب ما یا ولھا لھم فیما شر ع لھم عن عقا ئد ظھر فساد ھا عند الصّبیان و اذا اقیم الحجج النبویة الدا لة علی شروط المھدوی یقول غیر صحیح و یعلل بان کل حد یث یوا فق او صا فه فھو صحیح و ما یخا لفه فغیر صحیح و یقول ان مفتاح الایمان بیدی فکل من یصدقنی بالمھدویة فھو مومن ومن ینکرھا فکافر و یفضل ولایته علی نبوة سید الانبیاء و ینسبه الی اللّٰه عز و جل و یستحل قتل العلماء و اخذ الجزیة و غیر ذ لک من خرافا تھم و یسمّو ن وا حداً ابا بکر الصدیق و ا خر باخر و بعضم المھا جر ین والانصار وعا ئشه و فا طمه و غیر ذ لک و بعض انبیاء ھم جعلوا شخصاً من السند عیسی فھل ھو الا لعب الشیطان لولا ان لزمھم من الخلود فی العذاب السرمد و النیرا ن و کا نوا علی ذ لک مدداً کثیراً و قتلوا فی ذلک من العلماء عدیداً الی ان سلط اللّٰه علیھم جنو داً لم یرو ھا فا جلی ...... )

( حا شیه: ا کثره و قتل کثیراً و تا ب ا خری تو بة و فیراً و لعل بسعی ھذا المذ نب الحقیر و استجا بة الدعوة الفقیر و اللّٰه المو فق لکل خیر فا لحمد لله الذی بنعمته تتم الصا لحا ت ۔

مجمع بحار ا لا نوا ر ۔ج ۵ ص ۲۵ ۷ تکمله )

یہ تر جمہ ہے عبارت مجمع بحارا لا نوار کا اور اصل عبا رت بھی منقو ل ہے جس سے مرزا قا دیا نی اور مرزا ئیوں کا قدم بقدم ہو نا پہلے کا ذب مہدی وجعلی مسیح سے ثا بت ہو کر ان کے دعوی مہدویت ومسیحیت کو بواقعی تر دید و بطالت متحقق ہو گئی

اللّٰھم یا ذا الجلا ل و ا لا کرا م یا ما لک الملک جیسا کہ تو نے ایک عالم

ربانی حضرت محمد طاہر مؤلف مجمع بحار الانوار (مجمع بحار الانوار کے جھوٹے مہدی اور جعلی عیسی اور مرزا قادیانی کے ادعا میں بہت سے وجوہ سے کمال مطابقت ہے۔صرف اتنا ہے کہ اس سے پیشتر مہدی اور عیسی دو علیحدہ شخص تھے مرزا قادیانی نے سب کے برخلاف ان دونوں کو ایک بنا کر خود مہدی و عیسی بن گئے پہلوں نے علماء دین کے قتل کرائے تھے مرزا کو یہ طاقت نہیں اس نے علماء کو مغلظ گالیاں دیں اور یہود سیرت بے ایمان وغیرہا اپنی کتابوں میں لکھنا شروع کر دیا ہے اور اس پر جائے افسوس نہیں جب یہ شخص مسیح علی نبینا وعلیہ الصلوۃ والسلام جیسے انبیاء اولوالعزم کو فاحش گالیاں دینے سے نہیں شرماتا تو علماء دین اس کے آگے کیا حقیقت رکھتے ہیں ) کی دعا اور سعی سے اس مسیح کاذب اور جعلی مسیح کا بیڑا غرق کیا تھا ویسا ہی دعا والتجاء اس فقیر قصوری کان اللہ لہ سے (جو سچے دل سے تیرے دین متین کی تائید میں حتی الوسع ساعی ہے ) مرزا قادیانی اور اس کے حواریوں کو توبہ نصوح کی توفیق رفیق فرما اور اگر یہ مقدر نہیں تو ان کو مورد اس آیت فرقانی کا بنا فقطع دابر القوم الّذین ظلموا و الحمد للّٰہ ربّ العالمین انّک علی کلّ شیءٍ قدیر و بالاجابۃ جدیر۔آمین

ہر چند اب دوسرے ہفوات ان مشتہرین کے رد کی کچھ حاجت نہیں رہی۔ابن قیم وغیرہ تو مسلّم الثبوت نہیں، شاہ ولی اللہ پر نرا بہتان، اگر انکی کسی تصنیف کا حوالہ ہوتا تو ہم اس کی حقیقت ظاہر کر کے مرزائیوں کی کج فہمی و دھوکہ دہی ثابت کر دکھاتے مگر تفسیر حسینی کی سند کا جواب سن لو۔

قولہ:...اور تفسیر حسینی میں آیت فلما توفیتنی کی تفسیر میں لکھا ہے پس اس وقت کہ لیا تو نے مجھ کو یا مارا تو نے مجھ کو پس اس مضمون سے صاف ظاہر ہے کہ صاحب تفسیر حسینی بھی حیات پر مصر نہیں بلکہ وفات کا قائل ہے۔

اقول ..صاحب تفسیر حسینی جو قائل وفات حضرت مسیح کہنا محض افتراء پردازی اور دھوکہ دینا ہے دیکھو تفسیر حسینی میں آیت و ان من اھل الکتاب الّا لیؤمننّ بہ قبل موتہ کے ذیل میں لکھا ہے کہ جب حضرت عیسیٰ آسمان سے اتریں گے اور دجال کو قتل کریں گے تو سب اہل کتاب حضرت عیسیٰ پر ایمان لائیں گے اور یقین کریں گے کہ وہ پیغمبر تھے۔

اور آیت و انّہ لعلم للسّاعۃ کے معنی میں لکھا ہے:

بدرستیکہ عیسی است مر ساعت را یعنی بدو بدانند کہ نزدیک است قیامت چہ یکے کہ از علامات قیامت نزول عیسی ست علیہ السلام کہ بعد از تسلط دجال از آسمان بر اہل زمین

فرود آید نزدیک منارہ بیضاء درطرف شرقی دمشق۔

اب غور کرو کہ کیسا صاف صاف اسی تفسیر حسینی سے حضرت عیسی کا زندہ ہونا اور قریب قیامت آسمان سے اترنا ثابت ہے جو عقیدہ اہل اسلام ہے اور فلمّا توفّیتنی جو قیامت کو کہا جاوے گا اس کے معنی موت کے لفظ سے حضرت عیسیٰؑ کی فی الحال موت پر دلیل لانی سراسر کذب اور دھوکہ بازی ہے ہم اوپر تفسیر خازن وغیرہ سے نقل کر چکے ہیں کہ سوائے محمد بن مروان سدی صغیر کے جمیع مفسرین کا اتفاق ہے کہ یہ واقعہ سوال وجواب جس میں فلمّا توفّیتنی مذکور قیامت کو ہوگا اور مجمع بحار الانوار مرزائیوں کی نہایت معتبر کتاب میں دیکھ لو کہ امام سیوطیؒ کی سند سے سدی صغیر کے سلسلہ کو سلسلہ کذب لکھا ہے:

قال السّیوطی و اوھی طرق تفسیر ابن عباس طریق الکلبی عن ابی صالح عن ابن عباس فاذا انضم الیه محمد بن مروان السدی الصغیر فھی سلسلة الکذب۔

(مجمع البحار۔ ج ۵ ص ۲۳۱ تعیین بعض الوضاع کبتھم)

اب رہا جواب اس کا جو اس اشتہار میں درج ہے کہ جب کسی مولوی سے بمقابلہ مرزا قادیانی کے وفات مسیح کے بارہ میں کچھ نہ بن پڑا تو مرزا پر فتوی کفر کا تیار کیا..الخ۔

سو یہ بھی نرا جھوٹ ہے کیونکہ مرزا کے پاس تو کوئی بھی دلیل شرعی نہیں ہے نہ مسئلہ وفات مسیح۔ نہ اس کے مورد الہام ہونے کے بارہ میں جس کو اس امر پر یقین کرنا منظور ہو فقیر کے رسالہ رجم الشیاطین برڈ اغلوطات البراہین کا بغور مطالعہ کرے اور خود اسی تحریر میں دیکھ لو کہ اسی کی مقبولہ اور مستند کتابوں سے اس کی بواقعی تردید کر دی ہے کہ یواقیت والجواہر وفتوحات مکیہ ومجمع بحار الانوار سے ہی مرزا اور مرزائیوں کی بخوبی تکذیب ہوگئی ہے کسی دوسری دینی کتاب سے نقل کرنے کی حاجت ہی نہیں رہی۔ ورنہ تمام کتب عقاید اسلامیہ وکلامیہ اس کی تردید میں موجود ہیں اور واقعہ تکفیر مرزا قادیانی کو ہم عنقریب مدلل بیان کرتے ہیں اس جگہ اتنا اور سن لو کہ جو اس اشتہار میں بسند مکتوبات حضرت مجدد الف ثانی قدس سرہ امام ربانی مرزا کی تائید کی ہے اور نیز خود مرزا قادیانی نے اپنے ازالہ اوہام میں ان کے مکتوبات سے اپنی تائید چاہی ہے، سو یہ بھی محض دھوکہ دیا ہے اولاً تو یہ مکتوبات کیا کسی بھی دینی کتاب وغیرہ میں درج نہیں ہے کہ علماء دین حضرت مہدی یا حضرت مسیح کی تکفیر کریں گے۔ ثانیاً حضرت مجدد مکتوبات کی جلد ثانی میں افادہ فرماتے ہیں:

علامات قیامت کہ مخبر صادق ﷺ ازاں خبر دادہ است حق است احتمال تخلف ندارد کہ طلوع آفتاب از جانب مغرب وظہور مہدی ونزول حضرت روح اللہ وخروج دجال ..الخ۔

پھر یہ بھی فرماتے ہیں کہ:

اہل ہند سے مہدی کا ہونا جھوٹ ہے اور احادیث صحیحہ جو بحد شہرت بلکہ بحد تواتر پہنچی ہیں ان سے علامت مہدی کی اہل بیت نبوت سے ہونا اور ان کے باپ کا نام موافق آنحضرت ﷺ کے ہونا ثابت ہے۔ اور حضرت عیسیٰ ان کے زمانہ میں اتریں گے اور نیز ان کے ظہور کے زمانہ میں چودہ رمضان کو سورج گرہن ہونا اور ابتداء میں چاند گرہن ہونا برخلاف عادت زمانہ اور برخلاف حساب منجمین کے وارد ہے۔

(مکتوبات امام ربانی۔ دفتر دوم ص ۱۸۹ تا ۱۹۱ مکتوب نمبر ۶۷)

اب دیکھو کہ بسند مکتوبات حضرت امام ربانی کے مرزا قادیانی کے ادعاء مہدویت ومسیحیت کا سارا دفتر گاؤ خورد ہو گیا ہے اور یہ دعوی بھی جو سال گذشتہ رمضان شریف میں خسوف و کسوف معمولی کو اپنے ظہور کی دلیل بنا کر نامے کے نامے سیاہ کر دیئے تھے وہ سب کے سب باطل ہو گئے۔ و الحمد للّٰہ علی ذلک۔

پھر یہ جو اسی اشتہار میں لکھا ہے کہ مکفرین مرزا غلام احمد قادیانی کے باہم ایک دوسرے کی تکفیر کر رہے ہیں تو ان کا کیا اعتبار ہے۔ سو اولاً تو اس کا جواب یہ ہے کہ مقلدین وغیر مقلدین کا غالبًا اختلاف جزئیات میں ہے جو موجب تکفیر ہرگز نہیں ہو سکتا۔ ثانیاً علماء عجم سے پہلے مفتیان حرم محترمین نے مرزا قادیانی کی تکفیر کی ہے جس کا مختصر ذکر ہم ابتداء میں کر چکے ہیں اور رسالہ رجم الشیاطین کے دیکھنے سے وہ تمام احوال مفصلاً معلوم ہو سکتے ہیں۔ رہا یہ جو اخیر صفحہ اس اشتہار مفقود التاریخ میں لکھا ہے کہ امام اعظم کے مذہب میں ننانوے وجہ کفر کی ہو اور ایک وجہ اسلام کی تو کافر لکھنا منع ہے۔ سو یہ بھی ان مرزائیوں کی دھوکہ بازی ہی ہے بندہ خدا! مرزا قادیانی کی تکفیر اہل حق کے نزدیک دو سبب سے ہے۔ ایک یہ کہ وہ مدعی نبوت و رسالت ہے۔ دوم، انبیاء علیہم السلام کی اس نے سخت توہین کی ہے۔ دعوی نبوت کی ایک مثال تو اسی اشتہار کے صفحہ ۵ کے اخیر اور صفحہ ۶ کی ابتداء میں سورہ یسین مبارک کی آیت یحسرةً علی العباد ما یاتیھم من رسول الّا کانوا بہ یستھزؤن (کیا افسوس ہے بندوں پر کوئی رسول نہیں آیا ان کے پاس جس سے ٹھٹھا

نہیں کرتے )، لکھی ہے۔ اب اس میں کیا شک ہے کہ مرزا ئیوں نے مرزا کو رسول بنا دیا اور علماء ربانیین کو جو مرزا کے مخالف ہیں رسول سے ٹھٹھا کرنے والے جان لیا ہے۔ اب آگے مرزا قادیانی کے دعوی رسالت ونبوت کا نمونہ ان کی کتابوں سے سنیئے :

دعوی کیا ہے کہ : آیت ھو الّذی ارسل رسوله بالھدی و دین الحقّ لیظھره علی الدّ ین کلّه مرزا قادیانی کے حق میں پیش گوئی ہے ( ملاحظہ ہو براہین ص ۲۲۴ ، ۴۹۸ ، ازالہ ص ۱۹۲، ۶۷۵، ۶۸۷ ، انجام آتھم ص ۲۷ ) مرزا کے زمانہ سے پہلے اس پیش گوئی کا ظہور ممکن نہ تھا اور سیفی فتح وہ کچھ چیز نہیں چند روزہ اقبال کے دور ہونے سے وہ فتح بھی معدوم ہو جاتی ہے، سو وہ فتح اب مرزا کے زمانہ میں حاصل ہوئی ہے اور یہ پیش گوئی قرآن میں مرزا کے زمانہ کے لئے لکھی گئی ہے اور اس سے پہلے ظہور کا وقت ہرگز نہ تھا۔

یہ حاصل مراد ہے ان مقامات محولہ کا، جس کا جی چاہے غور سے تمام مقامات کو دل لگا کر دیکھے کہ دعوی نبوت کے علاوہ آنحضرت ﷺ کے حق میں اس آیت مبارک کے نازل ہونے سے صریح انکار ہے جو یقیناً برحق رسول اور اس آیت کا مورد آپ ﷺ ہی ہیں۔

پھر جمیع لوازم نبوت کو مرزا قادیانی نے اپنی محدثیت میں اپنے لئے ثابت کرلیا ہے زبانی دعوت نبوت جزئی کیا ہے مگر نبوت تامہ سے کوئی دقیقہ فروگذار نہیں چھوڑا۔ ( توضیح مرام۔ ص ۱۸ )۔

پھر مرزا قادیانی نے لکھا ہے :

اللہ تعالی نے مجھ ( مرزا ) کو لفظ رسول و نبی و مرسل سے بار بار مخاطب کیا ہے اور میں ( مرزا ) ان کے ظاہر کرنے پر مامور ہوں ( انجام آتھم۔ ص ۲۷ )

اور اخیر میں جو یہ تاویل کی ہے کہ یہ الفاظ اپنے حقیقی معنی پر مستعمل نہیں ہیں تو یہ محض دھوکہ دہی عوام اہل اسلام اور ان کی زبان بندی ہے، اس لئے کہ شرع اسلام میں ہرگز روا نہیں کہ کوئی رسول یا نبی ہونے کا خواہ مجازی معنی سے دعوی کرے اور اللہ تعالی کسی کو بھی رسول یا نبی یا مرسل کے لفظ سے بعد سرور عالم ﷺ کے مخاطب فرماوے کہ یہ مناقض ہے حکم و لکن رسول اللّه و خاتم النّبیّین و لا نبوّه و لا نبیّ بعدی کے جس سے ہر قسم اور ہر نوع نبوت و رسالت کا دروازہ بند ہو چکا ہے۔...

اب ۱۷ فروری ۱۸۹۷ء کا مرزا قادیانی کا ایک اشتہار ہے کہ :

ہم کو مکان فراخ کرنے کا دوبارہ الہام ہوا ہے دو ہزار روپیہ جماعت مخلصین جلد بہم پہنچا

ئیں اور پہلے سے سابق قدم ہو جائیں۔ (مجموعہ اشتہارات۔ج ۲۔ص ۳۲۷)

فاعتبروا یا اولی الابصار اور جب فقیر شعبان میں وارد لاہور تھا تو ایک خط میں مولوی محمد احسن امروہی مرزائی نے فقیر کو لکھا تھا:

آپ کے چند خیالات مندرجہ خطوط و نیز اشتہار مباہلہ بحضور حضرت امام مہدی یعنی مسیح موعود مصداق امامکم منکم علیہ الصلوۃ والسلام جو عاجز کے روبرو پڑھے گئے..الخ۔

اور یہ بھی مشہور ہے کہ اس نئے مولوی نے ایک رسالہ میں بھی ایسا ہی لکھا ہے۔ پس اب کون سی بات رہ گئی دعوت نبوت و رسالت سے؟ اور تاویل معنی مجازی کی محض عوام اہل اسلام کے بلوے کے خوف سے ہے۔

اب سنو نمونہ توہینات انبیاء علیھم الصلوۃ والسلام کا، مرزا قادیانی لکھتا ہے کہ:

جس قدر حضرت مسیح کی پیش گوئیاں غلط نکلیں اس قدر صحیح نہیں نکلیں۔

(چونکہ مرزا کی پیش گوئیاں سب جھوٹ اور دام تزویر ہے جس کے راست ہونے کی قطعی ناامیدی ہے اسلئے مرزا نے یہ چالاکی دکھائی کہ پہلے انبیاء کی پیش گوئیاں بہت غلط نکلی ہیں سو معاذ اللہ یہ محض کذب ہے۔ بھلا خدا کا رسول کیا اور اسکی پیشگوئیاں غلط کیا، جابجا انبیاء کے صدق و راستی پر قرآن وحدیث گواہ ہیں)

حضرت موسیٰؑ کی بعض پیش گوئیاں بھی اسی صورت پر ظہور پذیر نہیں ہوئیں جس صورت پر حضرت موسیٰؑ نے اپنے دل میں امید باندھ لی تھی۔ (ازالہ اوہام۔ص ۷۔۸)

غایۃ ما فی الباب یہ ہے کہ مسیح کی پیش گوئیاں زیادہ غلط نکلیں۔ اسی کتاب میں ہے:

مسیح کا معجزہ حضرت سلیمان کے معجزہ کی طرف صرف عقلی تھا جو شعبدہ بازی کی قسم میں سے ہے اور دراصل بے سود اور عوام کو فریفتہ کرنے والے تھے ...حضرت مسیح اپنے باپ یوسف کے ساتھ بائیس برس کی مدت تک نجاری کا کام کرتے رہے۔

(ازالہ اوہام۔ص ۳۰۳ حاشیہ)۔

پھر مرزا قادیانی لکھتا ہے:

ایک بادشاہ کے وقت چارسو نبی نے اس کی فتح کے بارے میں پیش گوئی کی اور وہ جھوٹے نکلے اور بادشاہ کو شکست آئی (ازالہ اوہام۔ص ۶۲۱)۔

یہ قصہ تورات سے نقل کیا ہے جس کا محرف ہونا قرآن وحدیث سے ثابت ہے اور صحیح حدیث میں وارد ہے لا تصدقوا اھل الکتاب و لا تکذبوھم۔ حضرت عمرؓ سچے محدث کو

تورات سے نقل کرنے پر زجر ہوئی تھی جس پر لو کان موسی حیاً ارشاد ہوا تھا اب اس جھوٹے محدث کوتورات سے نقل کرنا کیونکر جائز ہو گیا۔ پھر مرزا قادیانی لکھتا ہے:

اور مریم کا بیٹا کشلیا کے بیٹے سے کچھ زیادت نہیں رکھتا (انجام آتھم۔ص ۴۱)

پھر مزید یہ کہ حضرت یسوع کو نادان شریر مکار روح والا، گالیاں بدزبانی کرنے والا کرنے والا، موٹی عقل والا، جھوٹا، چور، شیطان کے پیچھے چلنے والا لکھ کر بتایا کہ اس کے ہاتھ میں سوائے مکر اور فریب کے اور کچھ نہ تھا آپ کی تین دادیاں نانیاں زناکار اور کسبی عورتیں تھیں۔ آپ جدی مناسبت سے کنجریوں سے میلان اور صحبت رکھتے تھے۔ (دیکھو ضمیمہ انجام آتھم ص ۳ تا ۹)

براہین احمدیہ میں مرزا قادیانی نے لکھا ہے کہ میں حضرت مسیح کی پہلی زندگی کا نمونہ ہوں جیسے کہ ایک درخت کے دو پھل یا ایک جوہر کے دو ٹکڑے۔ (براہین ص ۴۹۹۔ حاشیہ)۔

پس واضح رہے کہ حضرت مسیح کا نام نامی یسوع بھی ہے وہ تو باتفاق اہل اسلام تمام صغیرہ و کبیرہ گناہوں سے پاک اور مکارم اخلاق کے پتلے تھے مثل تمام انبیاء کے مگر جب مرزا قادیانی ان کو ان صفات ذمیمہ سے موصوف جانتا ہے تو مرزا قادیانی خود بھی نادان، شریر، مکار روح والا، گالیاں بدزبانی کرنے والا۔ موٹی عقل والا، جھوٹا، چور، شیطان کا تابع، اس کے ہاتھ میں سواء مکر اور فریب کے کچھ نہیں جس کی تین دادیاں نانیاں زناکار تھیں۔ خود جدی مناسبت سے کنجری باز ثابت ہو گیا کیونکہ وہ اسی جوہر کا ٹکڑا اور اسی درخت کا دوسرا پھل ہے۔ یہ اس کو کسی نے نہیں کہا بلکہ وہ اپنے الہام سے ایسا ثابت ہو چکا ہے۔

یہ سب کچھ لکھ کر اخیر میں مرزا نے مسلمانوں کو دھوکہ دیا ہے کہ:

یسوع کا حال قرآن میں کچھ درج نہیں ہے کہ یہ کون ہے۔

سو یہ محض جھوٹ ہے کیونکہ یسوع عیسی کا مقلوب حضرت عیسیٰؑ بن مریم کا نام مشہور ہے کوئی ادنی دانش مند بھی اس سے انکار نہیں کرسکتا ہے۔

پھر ازالہ اوہام میں ہے کہ:

آنحضرت ﷺ کا معراج اس جسم کثیف کے ساتھ نہیں تھا (ازالہ اوہام۔ص ۴۷ حاشیہ)

اور اب یہ ظاہر ہے کہ کلمات توہین انبیاء میں کسی طرح سے بھی کفر سے مخلصی نہیں ہوتی۔ دیکھو شفا اور اس کی شرح ملا علی قاری میں اور تمام مبسوطات عقاید اسلامیہ میں یہ مسئلہ درج ہے۔ پس مرزا قادیانی اور اس کے حواری اپنے گریبان میں منہ ڈال کر سوچیں کہ یہ کس قدر سخت درجہ کے

کافر ہیں۔ چونکہ یہ مبحث کتاب ،تصدیق المرام بتکذیب قادیانی ولیکھ رام، میں مفصل بیان کیا گیا ہےاس لئے یہاں اسی قدر مختصر پر کفایت کی جاتی ہے۔ یہ بھی واضح رہے کہ مرزا قادیانی جو اپنی پیش گوئیوں کے راست ہونے میں اشتہارات کے ذریعہ سے عوام اہل اسلام کو دھوکہ دے رہے ہیں تو اولاً معلوم ہو کہ پیش گوئیوں کا معاملہ مسلمان ہونے کے بعد پرکھا جاتا ہے۔ مرزا قادیانی اول مسلمان بن لیں پھر پیش گوئی وغیرہ کا نام لیں۔ ثانیاً مرزا قادیانی ہمیشہ کاذب ہوتے رہے۔ اگر سارا ذکر کروں تو ایک دفتر مرتب ہو جائے گا، بہت لوگوں نے اس کی بابت بہت کچھ لکھا ہے فقیر اس میں اپنا قیمتی وقت رائیگاں نہیں کرتا مگر نمونہ ظاہر کئے بغیر نہیں رہتا۔ بڑی پیش گوئی لیکھ رام کی موت ہے جس پر مرزا اور مرزائیوں کو سخت ناز ہے اس کی بابت مرزا نے لکھا تھا:

۲۔ اپریل ۱۸۹۳ء مطابق ۱۴ رمضان ۱۳۱۰ھ میں ایک فرشتہ غلاظ شداد لیکھ رام کی سزا دہی کے لئے مامور کیا گیا ہے (برکات الدعا۔ص ۳۳ حاشیہ۔ملخصاً)

اب غور کرو کہ چار سال سے زائد مدت تک فرشتہ کو لیکھ رام نہ ملا، چار سال سے زائد مدت کو وہ مقتول ہوا ھل ھذا الّا ھذیان۔

پھر جلسہ تحقیق مذاہب میں پسندیدگی مضمون مرزا قادیانی کا الہام، جس اضغاث احلام کو وہ خود اور عبدالقادر لدھیانوی اپنے خط میں مشتہر کرتا ہے،سو اس مضمون سے کون سے آریہ یا عیسائی وغیرہ ایمان لے آئے؟ جس سے پسندیدگی مضمون معلوم ہوئی۔ معہذا

گاہ باشد کہ کودناداں  بغلط برہدف زند تیرے

مشہور ہے۔ ...شہر لودیانہ میں ۱۶ شوال ۱۳۱۴ھ میں حسن اختتام پایا۔

(منقول از احتساب قادیانیت۔ ج ۱۰۔ص ۵۴۸۔۵۷۴ مختصراً)

# افادۃ الافہام

(مولانا انواراللہ حیدرآبادیؒ کے افادۃ الافہام حصہ اول کی تلخیص واختصار مختلف عنوانات کے تحت تحریک ختم نبوت حصہ ۱۳ میں نذر قارئین کی جاچکی ہے۔ یہاں اس کتاب کے حصہ دوم کی تلخیص نقل کی جاتی ہے۔مولانا انواراللہ مرحوم نے لکھا):

## حفاظت حدیث

مرزا غلام احمد قادیانی نے اس لحاظ سے کہ خود معجزے نہیں دکھلا سکتے عقلی معجزے اختراع کیے، جس کی وجہ سے ان کو حقیقی معجزات کی توہین کی ضرورت ہوئی اور ان معجزات کو ایک قسم کا سحر اور انبیاء کو ساحر قرار دیا، اور خدا تعالی نے جو اپنے کلام میں ان کی تعریفیں کیں اور فضائل بیان کئے اس کی کچھ پرواہ نہ کی۔ اسی طرح احادیث بھی چونکہ مرزا قادیانی کے دعووں کو ثابت نہیں ہونے دیتی تھیں اس لئے مثل اور فرق باطلہ کے انہوں نے احادیث کو بھی ساقط الاعتبار بنانے میں کوئی دقیقہ اٹھا نہ رکھا، چنانچہ ازالہ اوہام صفحہ ۵۳۰ میں ایک طولانی تقریر کے بعد لکھتے ہیں: کیوں جائز نہیں ہے کہ انہوں (یعنی راویوں) نے عمداً یا سہواً بعض احادیث کی تبلیغ میں خطا کی ہو۔

ہم یہاں تھوڑا سا حال احادیث کے اہتمام کا بیان کرتے ہیں جس سے خود معلوم ہو جائے گا کہ علماء نے کس قدر جانفشانیاں کر کے سرمایہ حدیث ہمارے لئے فراہم اور محفوظ رکھا ہے اور وہ کس قدر قابل اعتبار ہے....

امام نوویؒ نے (تقریب متن تدریب ج ۲ ص ۲۲۰) میں لکھا ہے کہ آنحضرت ﷺ تبلیغ احکام سے فارغ ہوکر عالم جاودانی کو جب تشریف لے گئے اس وقت ایک لاکھ چودہ ہزار صحابہ موجود تھے۔ اہل اسلام پر صحابہ کی حالت پوشیدہ نہیں کہ اشاعت دین میں کیسے ساعی تھے اس سے بڑھ کر کیا ہو کہ اس راہ میں جان دینا ان کے نزدیک پوری کامیابی اور سعادت ابدی تھی جو ان کے کارناموں سے اظہر من الشّمس ہے۔ ان کے ذہنوں میں یہ بات جمی ہوئی تھی کہ ہمارا دین وہی ہے

جو آنحضرت ﷺ نے ارشادات فرمائے ہیں اوراس حیثیت سے کہ یہ دین ناسخ ادیان ہے سوائے قرآن وحدیث کے ان کو نہ کسی کتاب سے تعلق تھا نہ کسی علم سے ۔ یہ بات ظاہر ہے کہ مقتضائے طبیعت انسانی ہے کہ جس قوم میں کوئی بزرگ جلیل القدر ہو اس کی ادنی ادنی بات اس قوم میں شہرت پاتی ہے، اسی وجہ سے سلاطین وامرائے نامدار کی ہر بات تمام ملک میں مشہور ہو جاتی ہے۔ جب عموماً یہ حال ہو تو سردار کونین ﷺ کے اقوال وافعال وحرکات وسکنات کو ان عشاق جاں باز نے اسلامی دنیا میں کیا کچھ شہرت نہ دی ہوگی۔ پھر جب حاضرین کو حکم و لیبلغ الشاھد الغائب ( بخاری ۔ باب لیبلغ العلم الشاھد الغائب ) ہوا کرتا تھا یعنی جو کچھ دیکھو اور سنو غائبوں کو پہنچا دیا کرو، اس حکم صریح نے تو ان حضرات پر اشاعت کو فرض ہی کر دیا ۔ پھر اس زمانے میں سوائے قرآن وحدیث کے کوئی علم ہی نہ تھا اور علم کے فضائل میں جو احادیث بکثرت وارد ہیں پوشیدہ نہیں ،جن سے ثابت ہے کہ وہ تمام عبادات بلکہ جہاد سے بھی افضل ہے، تو قیاس کیا جائے کہ وہ حضرات جو تحصیل کمالات اخروی پر جان دیتے تھے تعلیم وتعلم قرآن وحدیث پر کس قدر حریص اور اس میں ساعی ہوں گے؟ الغرض متعدد قرائن قویہ سے ثابت ہے کہ اس زمانے میں احادیث نبویہ مثل قرآن متداول تھیں اور تقریباً پوری قوم ان کی حفاظت میں مصروف اور سرگرم تھی اور جہاں جہاں اسلام اپنی روز افزوں ترقیوں سے قدم بڑھاتا اور پہنچتا گیا اس کے ساتھ ساتھ علم بھی پہلو بہ پہلو ترقی کرتا رہا، اور نزدیک اور دور والے اصحاب اس سحاب جاں بخش سے یکساں سیراب ہوئے تھے۔ تقریباً ایک صدی تک ان اکابر دین کے سینے اس گنجینہ بے بہا کے صندوق بنے رہے ۔ جب تابعین کا زمانہ صحابہ کے انوار وفیوض سے خالی ہو گیا تو یہ رائے قرار پائی کہ ان علوم نبویہ کی حفاظت کا طریقہ اب یہی ہے کہ قید کتابت میں لائے جائیں، چنانچہ اس وقت سے کتابیں تصنیف ہونے لگیں ۔ یہ وہ زمانہ تھا کہ غیر اقوام کے لوگ اسلام میں بہت کچھ داخل ہو چکے تھے اور مذاہب باطلہ کی بنیادیں پڑ چکی تھیں اور جس طرح خود غرض بے دینوں کی عادت ہے بہت سے شریر النفس اس تاک میں لگے ہوئے تھے کہ کوئی داؤ چل جائے تو اپنی ڈیڑھ اینٹ کی مسجد علیحدہ کر کے مقتداء بن بیٹھیں ۔ چنانچہ بہت سے حمقاء ان کے دام میں پھنس بھی گئے جس کا حال تواریخ سے ظاہر ہے، اس لئے علماء نے یہ التزام واہتمام کیا کہ جب تک پورے طور سے راویوں کی دیانت وتقوی ثابت نہ ہو ان سے روایت نہ کی لائے اور اگر لاعلمی سے کوئی روایت بھی لی جائے تو جب بھی کوئی بے دین ثابت ہو جائے اس کی کل روایتیں ساقط الاعتبار کر دی جائیں اور تحقیق کی یہ کیفیت کہ جب کوئی دو

ہم مشرب ملتے تو جرح وتعدیل میں ہی بحث رہتی ،اور اپنے اپنے تجربوں سے جو کچھ ثابت ہوتا ایک دوسرے کوخبر دے دیتے۔جس سے ایک بڑافن رجال کامدون ہوا جس میں ہرراوی کی جرح و تعدیل سے متعلق چشم دید واقعات مذکور ہیں۔غرض کہ اس تحقیق وتنقیح سے گوبعض صحیح روایتیں جواس قسم کے لوگوں سے مروی تھیں متروک ہوگئیں لیکن بہت بڑا فائدہ یہ ہوا کہ بنائی ہوئی روایتوں کی قلعی کھل گئی اور ساقط الاعتبار کر دی گئیں اور یہی طریقہ علماء میں جاری رہا۔

اگرچہ ایسے لوگوں کی روایتیں متروک کر دی جاتی تھیں مگر بعض روایات جو راوی کے غیر متدین ہونے پر دلیل تھیں وہ زبان زد تھیں مثلاً تدریب الراوی جلد ا صفحہ ۲۸۴ میں امام سیوطیؒ نے لکھا ہے کہ محمد ابن سعید شامی یہ روایت کی عن حمید عن انس قال قال رسول اللّٰہ ﷺ انا خاتم النّبیین لا نبیّ بعدی الّا ان یّشاء اللّٰہ ۔ چونکہ اس شخص کو دعوی نبوت کرنا منظور تھا اس لئے اس نے اس حدیث میں الّا ان یّشاء اللّٰہ بڑھا دیا اور اس کے بعد نبوت کا دعوی کیا ۔مگر اس زمانے میں ایسی زیادتیاں اور داؤ پیچ کب چل سکتے تھے آخر وہ سولی پر چڑھایا گیا اور اس کی روایتیں موضوعات میں شامل کی گئیں۔

اسی طرح وہ روایات جو قبل تحقیق کتابوں میں درج ہو چکی تھیں وہ باقی رہ گئیں تھیں ایسی احادیث کے لئے محدثین نے خاص خاص کتابیں لکھیں اور سب موضوعات کو ان میں داخل کر دیا۔ چنانچہ یہ بھی ایک جداگانہ فن مدون ہوگیا۔

فن اصول حدیث کے دیکھنے سے یہ بات مبرھن اور منکشف ہو جاتی ہے کہ اکابر محدثین نے کیسی کیسی جانفشانیاں اور موشگافیاں کر کے آخری زمانے والوں کے لئے ان کے دین کا سرمایہ محفوظ رکھا۔ چنانچہ شرح اشباہ والنظائر صفحہ ۳۸۷ میں جو منقول ہے اس کا ماحصل یہ ہے کہ آدمی کامل محدث نہیں ہوسکتا جب تک امور ذیل پر پورے طور پر واقف اور ماہر نہ ہو:

آنحضرت ﷺ کے اخبار اور جو احکام آپ ﷺ نے مقرر فرمائے ہیں ،اور نیز صحابہ کے اخبار اور تابعین اور جمیع علماء کے احوال اور تواریخ اور ہر ایک کا نام اور کنیت اور وطن اور زمانہ اور احادیث کے اقسام کہ کون سی حدیث مسند ہے اور کون سی مرسل اور مقطوع اور موقوف وغیرہ ہے۔ اسکے سوا رسم الخط اور صرف ونحو اور لغت کا بھی ماہر ہو اور عمر بھر خالصاً لوجہ اللہ اسی کام میں لگا رہے۔

فن رجال کے واقفین پر یہ امر پوشیدہ نہیں کہ جتنے اکابر محدثین تھے وہ سب ان صفات کے ساتھ متصف تھے اور یہ باتیں سب کو ازبر تھیں، اگرچہ بظاہر یہ امر کسی قدر مستبعد معلوم ہوتا ہے

مگر غور کرنے سے یہ استبعاد رفع ہو سکتا ہے ۔آخر قوت حافظہ کے مدارج ہیں، بعض حافظے ایسے بھی ہو سکتے ہیں کہ جو چیز انہوں نے دیکھی یا سنی وہ پتھر پر نقش ہو گئی جیسے عکسی تصاویر میں ہوتا ہے اور اس کے نظائر من وجہ اس زمانے میں بھی موجود ہیں مثلاً بعض وکلاء کو کل قانونی کتابیں ایسی از بر ہوتی ہیں کہ جو مضمون پوچھیے اس کی دفعہ وغیرہ بتلا کر صدہا نظائر اور فیصلوں کے پورے پورے مضامین پیش کر دیتے ہیں۔ اصل سبب اس کا یہ ہے کہ حق تعالیٰ کو اس دین کی حفاظت منظور ہے جو ارشاد باری تعالیٰ و انا له لحافظون سے ظاہر ہے اس لئے ایسے افراد منتخب روزگار پیدا کر کے ان سے یہ کام لیا۔ ان حضرات نے وہ وہ موشگافیاں کیں کہ فن حدیث ایک سو فنون پر مشتمل ہو گیا جس کی تصریح امام سیوطیؒ نے تدریب الراوی میں کی ہے اور ان حضرات نے بفضلہ تعالیٰ ان میں اعلیٰ درجے کی ترقی کر کے ان سب کو کمال پر پہنچا دیا۔ اب اہل انصاف غور فرمائیں کہ کیا ان حضرات کے روبرو کسی کے داؤ پیچ اسلام میں چل سکتے تھے کیا ممکن ہے کہ کسی کی بنائی ہوئی حدیث کو ان کی غامض نظروں سے چھپ کر صحت کے پیرائے میں آ سکتی تھی۔ اگر انصاف سے دیکھا جائے تو ہمارے یہاں کی ضعیف حدیث دوسری ملتوں کی قوی اور صحیح روایتوں سے بدرجہا قوی ہو گی....

مرزا قادیانی جو کہتے ہیں کہ ممکن ہے کہ راویوں نے عمداً یا سہواً خطا کی ہو گی، سو یہ ظاہراً درست ہے کیونکہ امکان کا دائرہ ایسا وسیع ہے کہ جس چیز کا نہ کبھی وجود ہوا، نہ ہو گا، وہ بھی اس میں داخل ہے۔ مگر یہ بھی تو ممکن ہے کہ ان حضرات نے نہ عمداً خطا کی ہو نہ سہواً۔ پھر اس کی کیا وجہ کہ خطا کا امکان پیش کر کے وہ اکابر دین نشانہ ملامت بنائے جائیں۔

قرائن مذکورہ بالا پر نظر ڈالنے کے بعد یہ امر پوشیدہ نہیں رہ سکتا کہ ہزار ہا اکابر دین اور متدین علماء نے جب فن حدیث کا اس قدر اہتمام کیا ہے تو صرف ایک خفیف سا احتمال اس قابل نہیں کہ اس کے مقابل پیش ہو سکے۔

یہاں یہ امر قابل غور ہے کہ اکابر محدثین جنہوں نے نہ سلاطین و امراء کی صحبت اختیار کی جس سے احتمال ہو کہ ان کی خاطر سے کوئی حدیث بنائی ہو، نہ اشاعت علوم پر ماہوار یا کسی قسم کا چندہ مقرر کیا جس سے خیال ہو کہ کثرت احادیث کی ضرورت سے کچھ حدیثیں بنائی ہوں، ان حضرات نے تو اشاعت علوم میں جان دینے سے بھی دریغ نہیں کیا..ایسے حضرات کی روایات میں تو احتمالات پیدا کئے جائیں اور مرزا قادیانی عیسویت اور وحی کی وجہ سے لاکھوں روپیہ حاصل کریں اور ان کی خبروں میں احتمال بھی قائم نہ کیا جائے، عجیب بات ہے، اگر عقل سے کام لیا جائے تو معاملہ بالعکس

ثابت ہو جائے گا۔

فن اصول حدیث وفقہ میں یہ بحث نہایت مبسوط ہے کہ احادیث صحیحہ قابل تصدیق اور واجب العمل ہیں انہیں احادیث پر اکثر مسائل فقہ کا دار و مدار ہے۔ اگر وہ بے اعتبار قرار دیئے جائیں تو تمام مذاہب حقہ درہم برہم ہو جائیں اور بے دینوں کو آیات قرآنیہ میں تصرف کا موقع ہاتھ آجائے گا۔ چنانچہ ملاحدہ نے یہی کام کیا ہے۔

اس میں شک نہیں کہ جو چیز تواتر سے ثابت ہو اس کا علم یقینی اور ضروری ہوتا ہے اور احادیث غیر متواترہ کا علم ظنی ہے مگر شریعت نے اس ظن غالب کو اعتبار کر لیا ہے۔ دیکھ لیجئے دو گواہوں کی خبر سے جملہ حقوق ثابت ہوتے ہیں یہاں تک کہ دو گواہوں کی گواہی سے مسلمان کا قتل قصاص میں مباح ہو جاتا ہے۔ اب دیکھئے کہ دو شخصوں کی خبر کسی طرح متواتر نہیں ہوسکتی بلکہ اس سے صرف ظن غالب ہو جاتا ہے باوجود اس کے شریعت نے اس کا اعتبار کر لیا ہے۔ اسی طرح ثبوت نسب صرف باپ کے اقرار پر ہو جاتا ہے، اگر اس کیلئے تواتر شرط ہو تو ممکن نہیں کہ کوئی شخص اپنے آباء واجداد کی میراث اور جائداد کا مالک بنے۔ پھر باپ جو لڑکے کے نسب کا اقرار کرتا ہے اس کا مدار صرف ظن غالب پر ہے جو اپنی زوجہ کے بیان اور قرائن خارجیہ مثل عفت وغیرہ کے لحاظ سے اس کو حاصل ہوتا ہے۔ اگر اس ظن غالب کا اعتبار نہ کر کے کسی شخص کے نسب میں ناشائستہ احتمال پیش کئے جائیں تو کیا ان احتمالوں کو وہ قابل تسلیم سمجھے گا، یا کسی اور طریقے سے پیش آئیگا جو دشنام کے جواب میں اختیار کیا جاتا ہے۔ اسی طرح جہاں قبلہ مشتبہ ہو جائے تو ظن غالب پر عمل لازم ہو جاتا ہے گو وہ خلاف واقع ہو اور اسی طرف نماز بھی صحیح ہو جاتی ہے، اگرچہ سمت قبلہ کے خلاف پڑھی ہو۔

غرض ہر چیز جو ظن غالب سے ثابت ہوتی ہے شرعاً عقلاً قابل تصدیق سمجھی جاتی ہے۔

اس سے ظاہر ہے کہ مرزا قادیانی جو احتمال ضعیف پیش کر کے احادیث کو بے اعتبار بنانا چاہتے ہیں اہل اسلام اس کو ہرگز جائز نہیں رکھ سکتے کیونکہ یہ بات گویا فطرتی ہے کہ ہر قوم اپنے مقتداء اور پیشوا کی باتیں جو انکے اسلاف نے ان تک پہنچائی ہیں ان کو قابل قبول اور ان کے مخالفین کتنے ہی احتمال پیدا کریں ان کو لغو سمجھتی ہے۔ اسی وجہ سے مرزا کی کوئی بات نہ نصاری میں فروغ پائی نہ آریہ وغیرہ میں باوجود یہ کہ براہین احمدیہ میں انہوں نے اقسام کے احتمال ان کے مذاہب میں پیدا کر دیئے۔ پھر مسلمانوں پر یہ آفت کیوں آگئی کہ جس نے جیسا کہہ دیا اسی کی چل گئی، اور ایسے شخص کے مقابلے میں کل اسلاف جن میں فقہاء محدثین اور اولیاء اللہ شامل ہیں سب جھوٹے سمجھے جائیں۔

مرزا قادیانی ازالہ اوہام صفحہ ۶۵۴ میں لکھتے ہیں:

اکثر احادیث اگر صحیح بھی ہوں تو مفید ظن ہیں و الظّن لا یغنی من الحقّ شیئاً۔

اس کا جواب یہ ہے کہ یہ آیت کفار کی شان میں ہے۔ ان کی عادت تھی کہ جب قیامت وغیرہ امور حقہ کا ذکر سنتے تو اس کے خلاف میں اٹکل کی باتیں بناتے تھے چنانچہ حق تعالی فرماتا ہے: و اذا قیل انّ وعد اللّٰہ حقّ و السّاعۃ لا ریب فیھا قلتم ما ندری ما السّاعۃ ان نّظنّ الّا ظنّا و ما نحن بمستیقنین (جاثیہ: ۳۲) یعنی جب قیامت کا ذکر سنتے ہیں تو کہتے ہیں کہ ہمیں اس کا ظن ہے یقین نہیں ہے۔ اور ارشاد ہے ان یّتّبعون الاالظّنّ و ان ھم الّا یخرصون (انعام: ۱۱۶) یعنی وہ صرف گمان پر چلتے ہیں اور وہ صرف اٹکل کی باتیں بناتے ہیں۔ اسی طرح اس آیت شریفہ میں بھی ارشاد ہے و ما یتّبع اکثرھم الّا ظنّا۔ انّ الظّنّ لا یغنی من الحقّ شیئاً (یونس: ۳۶) یعنی اکثر کفار صرف گمان پر چلتے ہیں اور گمان حق کے مقابلے میں کام نہیں آتا۔

الحاصل جس گمان کی توہین ہورہی ہے وہ وہی گمان ہے جو آیات و احادیث کے خلاف میں عقل دوڑانے سے پیدا ہوتا ہے جس کے مرتکب مرزا قادیانی ہورہے ہیں۔ دیکھ لیجئے جہاں کوئی حدیث وہ اپنے مقصود کے مخالف پاتے ہیں اٹکل کی باتیں بنانے لگتے ہیں کہ ممکن ہے کہ راوی نے عمداً یا خطاءً جھوٹ کہہ دیا ہوگا اور ممکن ہے کہ اس کے یہ معنی ہوں، وغیرہ۔ اب اہل انصاف غور کریں کہ آیت شریفہ ہمارے لئے مفید ہے یا ان کے لئے۔ اگر راویوں میں احتمالات پیدا کر کے احادیث بے اعتبار قرار دیئے جائیں تو دین کی کوئی بات ثابت نہ ہو سکے گی۔ دیکھ لیجئے نماز سے زیادہ کوئی حکم ضروری نہیں ہے۔ پھر نہ پانچ وقت کی نماز قرآن سے صراحتاً ثابت ہوتی ہے، نہ اس کے ادا کرنے کا طریقہ۔ یہاں یہ بات بھی یاد رکھنی چاہیے کہ بعض لوگ خصوصاً مرزا خواہ مخواہ احادیث کو مخالف قرآن قرار دے کر ان کو بے اعتبار کرنا چاہتے ہیں یہ ان کی کم فہمی ہے، اس لئے کہ اکابر علماء نے جب کسی حدیث کو صحیح مان لیا ہے اگر وہ فی الواقع مخالف قرآن ہے تو یہ کہنا پڑے گا کہ ان کو قرآن کا علم نہ تھا۔ پھر ایسے لوگ جو قرآن ہی کو نہ جانیں وہ اکابر دین اور مقتداء کیونکر ہو سکتے تھے۔ بات یہ کہ جو حدیث بظاہر مخالف قرآن معلوم ہو، وہ ہمارے فہم کا قصور ہے، درحقیقت مخالفت ممکن نہیں۔ اسی وجہ سے مجتہدین کی دین میں ضرورت ہوئی، جن کا کام یہ تھا کہ قرآن و حدیث کو تطبیق دے کر قول فیصل اور دونوں کا ماحصل بیان کر دیں۔ اس کی تصدیق اس سے بخوبی ہو سکتی ہے

کہ آدمی جوفن پڑھتا ہے ہر سبق میں اقسام کے تعارض وتخالف اس کے ذہن میں آتے ہیں، مگر استاد کامل ان سب کا جواب دے کر تسکین کر دیتا ہے اسی طرح مجتہدین کا حال بھی سمجھنا چاہیے۔

مرزا قادیانی نے احادیث کی توہین تو بہت کچھ کی لیکن لطف خاص یہ ہے کہ خود ہی ازالہ اوہام صفحہ ۵۵۶ میں یہ بھی فرماتے ہیں:

اب سمجھنا چاہیے کہ گو اجمالی طور پر قرآن شریف اکمل واتم کتاب ہے مگر ایک حصہ کثیرہ دین کا اور طریقہ عبادات وغیرہ کا مفصل اور مبسوط طور پر احادیث سے ہم نے لیا ہے۔

ابھی احادیث کو انّ الظّنّ لا یغنی من الحقّ شیئاً کے تحت میں داخل کر کے غیر معتد بہ بنا دیا تھا جس سے صاف ظاہر ہے کہ جو حصہ کثیرہ دین کا احادیث سے ثابت ہے وہ لا شئے محض ہے۔ اس تقریر میں احادیث کی وقعت جو بیان فرماتے ہیں وہ بھی ایک حکمت عملی ہے۔ وجہ اس کی یہ ہوئی کہ نیچریوں نے مرزا قادیانی کی مسیحائی کی بنیاد ہی کو زیروزبر کر دیا۔ چنانچہ ازالہ اوہام صفحہ ۵۵۵ میں مرزا قادیانی لکھتے ہیں:

حال کے نیچری جنکے دلوں میں کچھ بھی عظمت قال اللہ وقال الرسول کی باقی نہیں رہی، یہ بے اصل خیال پیش کرتے ہیں کہ جو مسیح ابن مریم کے آنیکی خبریں صحاح میں موجود ہیں یہ تمام خبریں ہی غلط ہیں۔ شاید ان کا ایسی باتوں سے مطلب یہ ہے کہ تا اس عاجز کے اس دعوی کی تحقیر کر کے کسی طرح اس کو باطل ٹھہرایا جائے۔

چونکہ مرزا قادیانی کو عیسویت سے خاص قسم کی دل چسپی ہے اور نزول عیسیٰؑ کے ثبوت کا مدار احادیث کے ثبوت پر ہی تھا، اس لئے انہیں احادیث کی توثیق کی ضرورت ہوئی، ورنہ ان کو اس سے کیا تعلق؟ دیکھ لیجئے کہ عیسیٰؑ کی موت پر جب کوئی حدیث نہ ملی تو انجیل موجودہ کو پیش کر دیا کہ اس سے ان کو سولی پر چڑھایا جانا ثابت ہے۔ پھر اس کی توثیق میں کہہ دیا کہ بخاری سے ثابت ہے کہ انجیل میں کوئی تحریف لفظی نہیں ہوئی اور اس کی کچھ پرواہ نہ کی کہ حق تعالی بتصریح و ما قتلوہ فرما رہا یعنی عیسیٰؑ کو کسی نے سولی پر نہیں چڑھایا۔ اب غور کیجئے کہ جیسے مرزا صاحب اپنی مضر حدیثوں کو رد کرنے کے لئے کہتے ہیں کہ راویوں نے عمداً یا سہواً خطا کی ہوگی، اسی طرح نیچری بھی اس احتمال سے اپنی خواہش پوری کریں گے۔ کیا وجہ کہ مرزا قادیانی تو اس احتمال سے نفع اٹھائیں اور نیچری اس سے روکے جائیں۔ نزول عیسیٰؑ کے باب میں جو حدیثیں وارد ہیں ان کی اس قدر توثیق کی کہ حد تواتر کو پہنچا دیا، چنانچہ ازالہ اوہام صفحہ ۵۵۷ میں فرماتے ہیں کہ:

یہ بات پوشیدہ نہیں کہ مسیح ابن مریم کے آنے کی پیش گوئی ایک اول درجے کی پیش گوئی ہے جس کو سب نے بالاتفاق قبول کرلیا ہے..تواتر کا درجہ اس کو حاصل ہے۔

دوسرے مقام (ازالہ اوہام۔ص۳۰۳) میں لکھتے ہیں:

غرض یہ بات کہ مسیح جسم خاکی کے ساتھ آسمان پر چڑھ گیا اور اسی جسم کے ساتھ اترے گا، نہایت لغو اور بے اصل بات ہے۔ صحابہ کا ہرگز اس پر اجماع نہیں۔ بھلا اگر ہے تو کم سے کم تین یا چار سو صحابہ کا نام لیجئے جو اس بارے میں اپنی شہادت ادا کر گئے ہیں، ورنہ ایک یا دو آدمی کا نام اجماع رکھنا سخت بددیانتی ہے۔

اس تقریر سے ظاہر ہے کہ جسم خاکی کے ساتھ عیسیٰؑ کا آسمان سے اترنا ایک دو صحابہ کے قول سے ثابت ہے جس کو اجماع نہیں کہہ سکتے اور اوپر کی تقریر سے ثابت ہے کہ کل صحابہ نے ابن مریم کے آنے پر اتفاق کیا ہے اور وہ اعلی درجہ کے تواتر کو پہنچ گیا ہے۔ چونکہ ہمارا یہ دعوی ہے کہ کل صحابہ کا اس مسئلہ میں اتفاق تھا اور مرزا اس کو قبول نہیں کرتے تو ان کو چاہیے کہ کوئی ایسی روایت پیش کردیں کہ اس مسئلے میں صحابہ کے دو فرقے ہو گئے تھے۔ دو صحابی جسم کے ساتھ اترنے کے قائل تھے اور باقی صحابہ نے بغیر جسم کے روحانی طور پر اترنے کی تصریح کی ہے اور اگر کل نہیں تو جیسا کہ خود فرماتے ہیں تین سو یا چار سو صحابہ کا نام لیں، اور جب تک یہ اختلاف ثابت نہ کیا جائے انہیں صحابہ کی تصریح پر اجماع سکوتی کل صحابہ کا واجب التسلیم ہوگا۔ اگر منصف غور کریں تو یہی قول فیصل ہوسکتا ہے اور یہ بات یاد رہے کہ وہ ہرگز کسی صحابی کا یہ قول پیش نہیں کرسکتے کہ مسیح روحانی طور پر اتریں گے۔

مرزا قادیانی نے جو بھی فرمایا ہے کہ ایک حصہ کثیرہ دین کا احادیث سے ثابت ہوتا ہے معلوم نہیں اس میں بخاری کی تخصیص کیوں نہیں کہ وہ تو اس حدیث کو قابل اعتبار نہیں سمجھتے جو بخاری میں نہیں ہوتی۔ چنانچہ ازالہ اوہام صفحہ ۲۴۱ میں لکھتے ہیں:

یہاں تک مضمون اس حدیث کا نادر اور قلیل الشہرت رہا کہ بخاری جیسے رئیس المحدثین کو یہ حدیث نہیں ملی کہ مسیح ابن مریم دمشق کے شرقی کنارے میں منارہ کے پاس اتریگا۔

اور مرزا قادیانی لکھتے ہیں:

یہ وہ حدیث ہے جو صحیح مسلم میں امام مسلم صاحب نے لکھی ہے جس کو ضعیف سمجھ کو رئیس المحدثین امام بخاری نے چھوڑ دیا۔ (ازالہ اوہام)

# امام زمان

ان دونوں تقریروں سے ظاہر ہے کہ جو حدیث بخاری میں نہیں ہوتی ان کے نزدیک وہ حدیث ہی نہیں، اور اگر ہے بھی تو ضعیف جو قابل اعتبار نہیں کیونکہ جو حدیث رئیس المحدثین کو نہ ملی ہو وہ دوسرے کسی محدث کو کہاں سے مل گئی؟ اور اگر وہ حدیث ہو بھی تو اس کو ضعیف سمجھ کر انہوں نے اپنی صحیح میں داخل نہیں کیا، جس کا مطلب یہ ہوا کہ وہ اعتبار کے قابل نہیں۔ اب مرزا قادیانی سے پوچھنا چاہیے کہ ضرورت الامام میں جو آپ فرماتے ہیں کہ جو شخص اپنے زمانے کے امام کو شناخت نہ کرے اس کی موت جاہلیت کی ہوتی ہے .. جاہلیت کی موت ایک ایسی جامع شقاوت ہے جس سے کوئی بدی اور بدبختی باہر نہیں ...اور وہ صحیح حدیث یہ ہے عن معاویہ قال قال رسول اللّٰہ ﷺ من مات بغیر امام مات میتة جاهلیة کذا فی مسند امام احمد و الترمذی و ابن خزیمه و ابن حبان، اور نیز ضرورت الامام صفحہ ۲۴ میں لکھتے ہیں:

> یاد رہے کہ امام الزمان کے لفظ میں نبی رسول محدث مجدد سب داخل ہیں مگر جو لوگ ارشاد اور ہدایت خلق اللہ کے لئے مامور نہیں ہوئے اور نہ وہ کمالات ان کو دیئے گئے وہ گو ولی ہوں یا ابدال امام الزمان نہیں کہلا سکتے .. میں اس وقت بے دھڑک کہتا ہوں کہ وہ امام الزمان میں ہوں۔،

حدیث موصوف تو بخاری میں نہیں پھر وہ صحیح کیسے ہوگئی۔ اگر یہ روایت ہماری طرف سے پیش ہوتی تو مرزا قادیانی ضرور فرماتے کہ اس کا مطلب ظاہر ہے کہ جو شخص بغیر امام کے مرے وہ مردار موت مرا، اس لئے ہر مسلمان کو ضرور ہے کہ مرتے وقت امام کو لے مرے، اور ظاہر ہے کہ قتل عمد شرعاً ناجائز ہے، اس سبب سے یہ حدیث موضوع ہے اور بڑی دلیل اس کے موضوع ہونے پر یہ ہے کہ اس کا مضمون یہاں تک نادر اور قلیل الشہرت رہا کہ امام بخاری جیسے رئیس المحدثین کو یہ حدیث نہ ملی اور اگر ملی ہو تو ضعیف سمجھ کر چھوڑ دیا۔ اب انصاف کیا جائے کہ ایسی حدیث خود اپنے استدلال میں کیوں پیش فرماتے ہیں اور اگر قابل استدلال سمجھتے ہیں تو مسلم کی دمشق والی حدیث نے کیا قصور کیا، حالانکہ مسلم کی روایتیں بہ نسبت مسند وغیرہ کے وثوق میں زیادہ ہیں۔ علاوہ اس کے کل احادیث کو انّ الظّن لا یغنی من الحقّ شیئاً میں داخل کر کے بے اعتبار کر دیا تھا۔ پھر ایسی حدیث سے آپ کا استدلال کرنا کیونکر صحیح ہوگا۔ پھر استدلال بھی کیسا کہ جو آپ کو امام الزمان

نہ مانے وہ کافر جہنمی ہے کیونکہ شقاوت جامعہ اس کے سوا اور کیا ہوسکتی ہے۔ اب دیکھئے جو سزا اس حدیث کے نہ ماننے پر تجویز کر رہے ہیں وہ اس قدر سخت ہے جو کامل قرآن کے نہ ماننے والے کی ہونی چاہیے، حالانکہ وہ حدیث انہیں کے اصول پر قابل اعتماد نہیں۔ پھر اگر اس حدیث میں ان کا نام مصرح ہوتا تو جب بھی ایک بات تھی گو اس وقت بھی مناظر کو گنجائش تھی کہ اس نام کے بہت لوگ موجود ہیں اور آئندہ بھی ہوسکتے ہیں جب سرے سے اس میں ان کا ذکر ہی نہیں تو اب تو احتمال کو بھی گنجائش نہ رہی۔ باوجود اس کے اپنے منکر کی سزا دوزخ جو ٹھہرا رہے ہیں کیسی بے باکی ہے۔ بخلاف اس کے بخاری اور مسلم کی حدیثوں سے صاف ظاہر ہے کہ آنحضرت ﷺ نے بتصریح فرما دیا ہے ہے کہ عیسی نبی اللہ بن مریم آخری زمانے میں آسمان سے اتریں گے اور یہ مجموعہ صفات سوائے عیسیٰؑ کے اور کسی پر صادق نہیں آتا۔ باوجود اس کے مرزا قادیانی یہ کہہ کر ٹال دیتے ہیں کہ خدائے تعالی نے میرا نام عیسی بن مریم نبی اللہ رکھ دیا ہے۔ الحاصل مرزا جب دیکھتے ہیں کہ کوئی حدیث اپنے دعوے کے لئے مضر ہے تو کبھی یہ کہہ دیتے ہیں کہ وہ بخاری میں نہیں ہے اس لئے قابل اعتبار نہیں اور کبھی یہ کہتے ہیں کہ یہ صحیح بھی ہو تو اس سے ظن ثابت ہوگا اور اس کا اعتبار ہی کیا۔ اور جب ان کو استدلال منظور ہوتا ہے تو بخاری و مسلم میں نہ بھی ہو تو وہ حدیث صحیح بھی ہو جاتی ہے اور خود اس کا مصداق بھی بن جاتے ہیں اور نہ ماننے والے کو جہنمی قرار دیتے ہیں کیا کوئی متدین شخص اس قسم کی کارسازیاں اور ناجائز تصرفات احادیث نبویہ میں کرسکتا ہے۔ کیا ایسے قوی قرائن دیکھنے کے بعد بھی عقل کو کسی قسم کی جنبش نہ ہوگی۔ آخر عقل بے کار نہیں پیدا کی گئی مرزا قادیانی ازالہ اوہام صفحہ ۲۹۵ میں خود فرماتے ہیں:

> اسلام اگرچہ خدائے تعالی کو قادر مطلق بیان فرماتا ہے اور فرمودہ خدا و رسول کو عقل پر فوقیت دیتا ہے مگر پھر بھی وہ عقل کو بے کار اور معطل ٹھہرانا نہیں چاہتا۔،

جب خدا و رسول کے مقابلے میں عقل بے کار نہیں ہوتی تو اس عقل پر افسوس ہے کہ اس قسم کی کارسازیاں دیکھ کر بھی ساکت اور بے حس وحرکت رہے اور کوئی حکم نہ لگائے۔ مرزا قادیانی نے جو کہا تھا کہ ممکن ہے کہ حدیثوں کے راویوں نے عمداً یا سہواً خطا کی ہو یہ ان راویوں کی نسبت فرماتے ہیں جن پر اکابر محدثین اور فقہاء نے اعتماد کیا ہے اور ایک جماعت کثیرہ نے تحقیق کر کے فن رجال میں ان کی توثیق کی ہے اور خود مرزا قادیانی ازالہ اوہام صفحہ ۳۷۴ میں تحریر فرماتے ہیں:

> سلف خلف کیلئے بطور وکیل کے ہیں اور ان کی شہادت آنے والی ذریت کو ماننی پڑتی ہے

باوجود یہ کہ سلف نے ان راویوں کی توثیق کی ہے مگراقسام کے احتمالات پیدا کر کے ان کونہیں مانتے۔اب ان کی روایتوں کو دیکھئے ازالہ اوہام صفحہ ۷۰۸ میں تحریر فرماتے ہیں:

کریم بخش روایت کرتے ہیں کہ گلاب شاہ مجذوب نے تیس برس کے پہلے... مجھ کو کہا کہ عیسی اب جوان ہو گیا ہے اور لدھیانے میں آکر قرآن کی غلطیاں نکالے گا۔،

پھر کریم بخش کی تعدیل بہت سے گواہوں سے کی گئی جن میں خیراتی، بوٹا، کنہیا لال، مراری لال، روشن لال کنیشا مل وغیرہ شامل ہیں اوران کی گواہی یہ کہ کریم بخش کا کوئی جھوٹ کبھی ثابت نہیں ہوا۔ دیکھئے قطع نظر گواہوں کی حیثیت کے ان کی گواہیوں سے یہ ثابت نہیں ہوسکتا کہ کریم بخش سچا آدمی تھا اس لئے کہ انہوں نے یہی کہا ہے کہ کبھی جھوٹ اس کا ثابت نہیں ہوا۔اعلی درجے کے جھوٹے کی نسبت بھی کہہ سکتے ہیں کہ اس کا جھوٹ کبھی ثابت نہ ہوسکا، یعنی کمال درجے کا چالاک اور بیباک ہے کہ باوجویکہ عمر بھر جھوٹ کہا مگراس کوثابت نہیں دیا۔اسی وجہ سے کتب رجال میں توثیق کے محل میں یہ لکھتے ہیں فلان صدوق عدل لیس بکاذب وغیرہ جس سے جھوٹا نہ ہونا بتصریح معلوم ہوتا ہے پھر اگر تسلیم بھی کرلیا جائے تو وہ راوی منفرد ہے کوئی اس کا متابع نہیں اور روایت کی یہ کیفیت کہ ایک شخص مجذوب کا کلام جس کوخود خبر نہیں کہ بڑھ کر میں کیا کہہ رہا ہوں۔ پھر اس حدیث کا مضمون کیسا کہ عیسی قرآن میں غلطیاں نکالے گا۔عجیب قسم کا سلسلہ قائم ہو گیا ہے محدثین کے یہاں سلسلۃ الذھب مشہور ہے، معلوم نہیں کہ اس سلسلے کو اگر وہ دیکھیں تو کیا کہیں گے۔

اس روایت کے بعد ازالہ اوہام صفحہ ۷۱۹۔۷۲۰ میں لکھتے ہیں کہ

مکاشفہ مذکورہ بالا کے موید ایک رؤیائے صالحہ ذیل میں بیان کی جاتی ہے جس کو ایک بزرگ محمد نام خاص مکے کے رہنے والے عربی مکی نے دیکھا ہے کہ میں مشرق کی طرف کیا دیکھتا ہوں کہ عیسی آسمان سے اتر آیا۔ پھر میری آنکھ کھل گئی اور میں نے دل میں کہا کہ انشاء اللہ عیسی میری زندگی میں اتر آئے گا اور میں اس کو اپنی آنکھ سے دیکھ لوں گا۔،

یہ بزرگ علم سے بے بہرہ تھے۔عیسی کو خواب میں دیکھتے ہی سچ مچ عیسی سمجھ لیا اور یہ خیال جما لیا کہ عیسی اپنی زندگی میں اترے گا۔ یہ تو مرزا قادیانی بھی ازالہ صفحہ ۸۵ میں لکھتے ہیں:

صدہا مرتبہ خوابوں میں مشاہدہ ہوتا ہے کہ ایک چیز نظر آتی ہے اور دراصل اس سے مراد کوئی دوسری چیز ہوتی ہے۔،

حضرت یوسفؑ کو جوتعبیر کا علم دیا گیا تھا اس سے بھی ظاہر ہے کہ جوخواب میں دیکھا

جاتا ہے وہ تعبیر نہیں ہوتی۔ چنانچہ بادشاہ نے جوخواب دیکھا تھا کہ دبلی گائیوں نے موٹی گائیوں کو کھالیا، اس کی تعبیر قحط سالی دی گئی ،جس سے ظاہر ہے کہ سنین قحط گائیوں کی شکل میں دکھلائے گئے تھے جن میں نہ صورۃً مماثلت ہے نہ اسماً۔ اسی طرح تعبیر کی معتبر کتابوں میں مصرح ہے کہ جوکوئی عیسی کوخواب میں دیکھے وہ دور دراز کا سفر کرے گا، یا طبیب بنے گا، یا اطاعت کی اس کوتوفیق نصیب ہوگی۔ تعجب نہیں کہ اس خواب کے بعد ملی صاحب نے مرزا قادیانی کی زیارت کے شوق میں ہندوستان کے دور دراز سفر کی مشقت گوارا کی ہو، جس سے تعبیر پوری ہوگئی ہوگی۔غرض کہ اس خواب کی تعبیر کو نہ عیسی سے تعلق ہے نہ مثیل عیسی سے، اگر یورپ کا سفر بھی انہوں نے کیا ہوتو جب بھی تعبیر پوری ہوگئی۔ بہرحال اول تو وہ خواب اور وہ بھی ایک مجہول اور جاہل شخص کا جس کوتعبیر کا علم نہیں اس پر وہ وثوق کہ اپنے عیسی موعود ہونے پر اس سے استدلال کیا جاتا ہے۔ عجیب بات ہے کہ ہزارہا کتب حدیث وتفسیر سے جو ثابت ہے وہ تو بالائے طاق رکھا رہے اور ایسی روایتوں کی بنیاد پر مرزا کا نیا کارخانہ قائم ہو جائے کوئی بات سمجھ میں نہیں آتی بجز اس کے کہ آخری زمانہ کا اقتضاء کہا جائے۔

اور ازالہ اوہام صفحہ ۷۰۴ میں مرزا صاحب لکھتے ہیں:

> محمد یعقوب صاحب نے میرے پاس بیان کیا کہ مولوی عبداللہ صاحب غزنوی مرحوم سے میں نے سنا ہے کہ آپ کی نسبت یعنی اس عاجز کی نسبت کہتے تھے کہ میرے بعد ایک عظیم الشان کام کے لئے وہ مامور کئے جائیں گے ... مجھے یاد نہیں کہ اس وقت کون کون موجود تھے مگر میاں عبداللہ سنوری نے میرے پاس بیان کیا کہ میں اس تذکرے کے وقت موجود تھا اور میں نے اپنے کانوں سے سنا ہے۔

اس روایت کے راوی فقط یعقوب صاحب ہیں اور جس طرح کریم بخش کی توثیق کی گئی تھی، ان کی نہیں کی گئی۔ اور روایت جو غزنوی صاحب سے ہے اس سے یہ نہیں معلوم ہوتا کہ ان کو اس غیب کی خبر کسی نے دی تھی، یا مرزا قادیانی کی جودت طبع کو دیکھ کر اپنا قیاس انہوں نے ظاہر کیا تھا۔ پھر عظیم الشان کام کی تعیین بھی نہیں اور نہ لغت یا عرف میں اس کے معنی عیسویت کے ہیں۔غور کرنے کی جگہ ہے کہ نبی ﷺ عیسیؑ کی تعیین ان متعدد الفاظ سے فرما رہے ہیں کہ وہ کسی دوسرے پر ہرگز صادق نہیں آسکتے یعنی عیسی ابن مریم، روح اللہ مسیح آسمان سے اتریں گے، وہ تو قابل اعتبار نہ ہو اور غزنوی صاحب کا یہ کہہ دینا کہ مرزا قادیانی ایک عظیم الشان کام کے لئے مامور ہوں گے، عیسی موعود ہونے کے لئے کافی ہو جائے۔ کس قدر جرأت و بے باکی کی بات ہے جس کے دل میں نبی

کریم ﷺ کی معمولی عظمت بھی ہو اس سے یہ کام ہرگز نہیں ہوسکتا۔

اب اہل انصاف سے ہم پوچھتے ہیں کہ جتنا وثوق واعتماد مرزا قادیانی کو الٰہی بخش اور یعقوب صاحب اور بوٹا اور کنہیا لال اور روشن لال اور کنیشا مل پر ہے، کیا مسلمانوں کو امام مسلم و نسائی وغیرہ محدثین اور ان کے اساتذہ پر اتنا بھی نہ ہونا چاہیے۔

مرزا قادیانی تو ان لوگوں کی روایت اپنے استدلال میں پیش کریں اور ان کی امت اس کو مان لے اور اہل اسلام اکابر محدثین کی روایتیں پیش کریں اور وہ قابل وثوق نہ سمجھی جائیں۔ ہمیں مرزائیوں سے شکایت نہیں، ان کو ضرور ہے کہ اپنے مقتدا کی بات مان لیں کیونکہ ہر فرقے کا یہی فرض منصبی ہے، اگر شکایت ہے تو مسلمانوں سے ہے کہ وہ اپنے اسلاف کی بات نہ مان کر مرزا قادیانی کی طرف مائل ہوتے جارہے ہیں۔ چنانچہ مشہور ہے کہ لاکھ سے زیادہ مسلمان مرزائی ہو گئے اور برابر ہوئے جاتے ہیں جس سے ان کو یہ لازم ہوتا ہے کہ مرزا کے ہم خیال ہو کر احادیث کو قابل اعتبار نہ سمجھیں۔ مسلمانوں کو نصاریٰ وغیرہ سے عبرت حاصل کرنی چاہیے کہ اپنے دین کی روایتوں پر وہ کس قدر وثوق رکھتے ہیں کہ کسی کی تشکیک و جرح کا ان پر اثر نہیں ہوتا۔ یہی وجہ ہے کہ مرزا نے براہین احمدیہ میں بہت کچھ لکھا مگر کسی نے اس کو قابل توجہ نہیں سمجھا اور بہت سے مسلمان ازالہ اوہام کو دیکھ کر اپنے اعتقادوں سے پھر گئے اگر پہلے ہی سے وہ لوگ برائے نام مسلمان تھے جن پر مرزا کا افسوں کارگر ہوگیا تو ہمیں اس میں بھی کلام نہیں، ایسے لوگوں کا دین سے خارج ہو جانا ہی اچھا ہوتا ہے۔ ہمارا روئے سخن ان حضرات کی طرف ہے جنہوں نے لاعلمی سے مرزائی دین اختیار کرلیا ہے ان کو چاہیے کہ ان امور پر اطلاع ہونے کے بعد توبہ کرکے تجدید اسلام کریں۔

مرزا قادیانی نے جس طرح احادیث کے ساقط الاعتبار کرنے کی فکر کی اس سے زیادہ تفسیروں کے وہ دشمن ہیں چنانچہ ازالہ اوہام صفحہ ۷۲۶ میں لکھتے ہیں:

کتاب الٰہی کی غلط تفسیروں نے انہیں (مولویوں کو) بہت خراب کیا ہے اور ان کے دلی اور دماغی قویٰ پر بہت برا اثر ان سے پڑا ہے۔ اس زمانے میں بلاشبہ کتاب الٰہی کے لئے ضرور ہے کہ اس کی ایک نئی اور صحیح تفسیر کی جائے کیونکہ حال میں جن تفسیروں کی تعلیم دی جاتی ہے وہ نہ اخلاقی حالت کو درست کرسکتی ہیں اور نہ ایمانی حالت پر اثر ڈالتی ہیں بلکہ فطرتی سعادت اور نیک روشی کے مزاحم ہورہی ہیں۔

مرزا قادیانی ازالہ اوہام صفحہ ۷۶ میں لکھتے ہیں:

اللھم اجعلہ مبارکاً فی الدنیا و الدین ۔الحکم ۲۴ مارچ ۱۹۰۰ء ص ۶۔

لومردہ زندہ ہوگیا: احمدی قوم کے لئے یہ امر ازیاد ایمان کا موجب ہوگا کہ حضرت اقدس کے ہاتھ پر ۳۱ جولائی ۱۹۰۱ء کو ایک مردہ زندہ ہوگیا.. مختصر یہ ہے کہ ۳۱ جولائی ۱۹۰۱ء کو حضرت اقدس کے چوتھے صاحبزادہ مبارک احمد یکا یک سخت بیمار ہوگئے اور چند بارغش آیا یہاں تک کہ آخری مرتبہ ایسا ہوا کہ غش کے ساتھ ہی بدن بے حس و حرکت اور سرد ہوگیا نبض چھوٹ گئی سب عورتوں نے انا للہ و انا الیہ راجعون پڑھ دیا۔حضرت اقدس اس وقت دعا کرتے تھے آپ کی خدمت میں عرض کی گئے کہ آپ تکلیف نہ اٹھائیں لڑکا فوت ہو چکا ہے آپ نے فرمایا کہ میں بھی انا للہ و انا الیہ راجعون پڑھ دیا ہے بایں ہمہ آپ دعا کرتے ہوئے عرق گلاب لینے گئے اور آکر صاحبزادہ کے منہ پر چھینٹے دئے پہلے کچھ حرکت ہوئی اور پھر آہستہ آہستہ صاحبزادہ صاحب ہوش میں آ گئے حضرت ام المومنین نے آپ کے حضور میں عرض کی کہ میں ہزار قسم کھانے کو تیار ہوں کہ احیاء موتی اسی کو کہتے ہیں.. حقیقت یہی ہے کہ یہ عظیم الشان معجزہ ہے جو احیاء موتی کا ہمارے سید و مولی امام..کے ہاتھ سے ظہور میں آیا..حضرت مرزا نے باہر آکر فرمایا کہ لڑکے کی نبض مفقود ہو چکی تھی اور علامات موت کی بالکل ظاہر ہو چکی تھیں آنکھیں پتھرا گئی تھیں میں نے عرق گلاب چھڑکا اور دعا کی کہ الٰہی زیادہ خوف شماتت اعداء کا ہے اس سے بچ جائیں ،فرمایا پھر اللہ تعالی نے لڑکے کو مردہ حالت سے زندہ کیا..الحمدللہ اب صاحبزادہ تندرست ہیں اللہ تعالی ان کی عمر میں برکت دے۔ الحکم ۱۷۔اگست ۱۹۰۱ء ص ۱۶۔

اور پھر جلد ہی چل بسا ،یعنی ایک زندہ کو مار کر زندوں کو مارنے والی اپنی صفت بھی ظاہر کردی۔ اور ایک پینتھ میں دو کاج یا ایک ٹکٹ میں دو نظارے، کا سماں بندھ گیا۔ اور لکھا ہے :

چند ماہ کا عرصہ گذرتا ہے کہ مرزا صاحب کو الہام ہوا تھا لا مراض تشاع و النفوس تضاع یعنی بیماریاں پھیلیں گی اور جانیں ضائع ہوں گی ۔اس الہامی پیش گوئی کے مطابق ملک میں وبا ہیضہ وغیرہ جس شدت کے ساتھ پھیلے ہیں اور جس قدر جانیں ان کی نذر ہوئی ہیں وہ کوئی مخفی امر نہیں مرزا کا یہ الہام غالباً انہیں دنوں مولوی عبدالکریم کے کسی خطبہ میں شائع کر دیا گیا تھا...ایسا ہی انا للہ وانا لیہ راجعون کا الہام بھی ہوا تھا جس سے مرزا کے کسی مخلص دوست کی موت کا پتہ چلتا تھا۔آخر یہ ساری باتیں (جو خدائے علیم کا کلام تھا) اپنے وقت پر پوری ہوئیں اور ان الہامات کے موافق ہماری جماعت کے بعض نہایت مخلص اور پر جوش دوست ہم سے علیحدہ ہوئے ازانجملہ میاں ... ٹھیکدار ساکن بٹالہ ہیں جو اس الہام کے موافق فوت ہوئے ۔ وہ حضرت کا سچا عاشق اور مخلص خادم تھا اور ہمیشہ اس سلسلہ کی خدمت کے لئے کمربستہ رہتا تھا۔مرزا بعض اوقات فرمایا تھا کہ بٹالہ سے تو ہمارے حصہ میں میاں (ٹھیکیدار) ہی آئے ہیں

دارالامان قادیان سے آنے کے واسطے بٹالہ گویا دروازہ تھا اس لئے اکثر دوست آکر بٹالہ میں ان کے

ہی مکان پر ٹھہرا کرتے تھے اور اپنے بھائیوں کی خدمت نہایت اخلاص سے کرتے تھے۔ پھر مرزا اور دوسرے احباب متعینہ قادیان کی جو بلٹیاں وغیرہ باہر سے آیا کرتی تھیں وہ سب آپ ہی (بٹالہ) ریلوے سٹیشن سے چھڑوا کر (قادیان) روانہ کیا کرتے تھے مرزا کے ہاں مہمانوں کی آمد ورفت بکثرت ہونے کی وجہ سے اور الہام وسع مکانک کے موافق سلسلہ تعمیرات شروع رہتا ہے اس کے مصالحہ وغیرہ کے بہم پہنچانے اور بھیجنے میں بڑی ہمت سے کام لیتے تھے...انہیں دردگردہ کی شکایت تھی جس سے گردہ کے عمل میں خلل واقع ہوا اور پیشاب بند ہوگیا پہلی مرتبہ جب اسکو یہ شکایت ہوئی تو وہ مرزا کے قدموں میں آ رہا۔ مرزا نے جس دل سوزی اور ہمدردی اور غم خواری کے ساتھ ان کے علاج میں سعی کی ہم خاکی قسم کھا کر کہتے ہیں کہ اس قدر جوش اور غم ہم نے حقیقی والدین میں بھی محسوس نہیں کیا۔ ہر پندرہ منٹ کے بعد خبر منگواتے اور خود بار باران کے مکان پر تشریف لے جاتے ۔..آخر آپ کی پرسوز نیم شبی دعاؤں نے مسیحائی اثر دکھایا اور ایک مردہ کو زندہ کر دیا۔ کوئی دو مہینے کے بعد پھر یہ دورہ ہوا،۔اس کی دلی آرزو تھی کہ میری موت مرزا کے قدموں پر ہوا اس مرتبہ مرزا ہی کے مکان میں ٹھہرا۔ بہت علاج کیا لیکن موت کا کیا علاج آخر ۲۳ جولائی ۱۹۰۰ء..اس نے جان دے دی.. جمعہ کی صبح حضرت نے جنازہ پڑھایا...اس سے بڑھ کر کون خوش قسمت ہوسکتا ہے کہ مرزا کے قدموں میں اس جہان سے رخصت ہوا اور وہ امام زمان جس کے لئے خدا نے کل دعاؤں کے قبول کرنے کا وعدہ فرمایا ہوا ہے اس کیلئے دعا واستغفار کرے ..وہ چھوٹے بچے بچے اور دو بیویاں چھوڑ گیا ہے۔ الحکم ۱۶۔ اگست ۱۹۰۰ء ص ۱۰

یہاں کتنے نشان اپنی صداقت کے بیان کئے، الامراض تشاع ثابت ہوا، انا للہ ثابت ہوا، حالانکہ ان دونوں میں کوئی خاص بات ہی نہ تھی، لوگ تو مرتے ہی رہتے ہیں، الہام کے بغیر بھی دوستوں دشمنوں میں اموات ہوتی رہتی ہیں، نشانی تو یہ تھی کہ مسٹر فلاں، فلاں وقت ہیضہ سے مرجائے گا۔

مرزا صاحب کہا کرتے تھے کہ ہزاروں لاکھوں نشان ہیں، اور وہ اسی طرح کے ہوتے ہیں، دوسری طرف اس ایک واقعہ میں مرزا کے کذب کے کتنے نشان ہیں۔ آپ فرماتے ہیں اما ما ینفع الناس فیمکث ۔ اس کا مطلب یہ ہوا کہ اس کا جوانی میں مرجانا اس کے ضار ہونے کی دلیل ہے، حالانکہ وہ ان کی مدد کرتا رہا ہے۔ اور اس میں پہلی دفعہ اس کا صحت یاب ہوجا مرزا صاحب کی دعاؤں کے طفیل بتایا گیا۔ دوسری دفعہ دو ماہ بعد بیمار ہوا لیکن مرگیا، مرزا صاحب پہلے کی طرح دوا دارو کرتے رہے، ان کے گھر کی رحمتوں سے بھی فیض یاب ہوئے ہوں گے، مرزا نے دعائیں بھی کی ہوں گی، کیوں نہ قبول ہوئیں؟ اگر کہا جائے کہ اب وقت آگیا تھا اس لئے تاخیر نہیں ہوسکتی تھی، تو پہلی دفعہ اس کی صحت کے متعلق بھی کہا جا سکتا ہے کہ وہ کسی کی دعاؤں کی قبولیت کا نشان نہ تھا بلکہ ابھی اس کی اجل ہی نہیں آئی تھی، کوئی دعا دارو کرتا نہ کرتا، اس نے ابھی مرنا نہیں تھا، کیونکہ اس کی زندگی باقی تھی۔ بہاء)

مرزا قادیانی نے مسلمانوں کی نسبت تو فرما دیا کہ وہ یہود بن گئے مگر افسوس ہے کہ اپنی

حالت کو ملاحظہ نہیں فرمایا کہ کیا بن گئے۔ اگر چہ ان کو اعتراض ہے کہ وہ یہودیوں کے مثل ہیں جیسا کہ عبارت مذکورہ میں لکھتے ہیں: جب تم یہودی بن جاؤ گے تو تمہارے مناسب حال ایسا ہی مسیح تم کو دیا گیا۔، مگر ان تقریروں سے ظاہر ہے کہ اسی پر اکتفا نہیں۔

بہر حال یہ علامتیں جو صحیح حدیثوں میں وارد ہیں مرزا قادیانی کے زمانے پر صادق نہیں آسکتیں اس وجہ سے وہ مسیح موعود نہیں ہو سکتے۔

۱۰۔ شب معراج خود عیسی علیہ السلام نے آنحضرت ﷺ سے کہا کہ دجال کے قتل کیلئے میں مامور ہوں اور زمین پر اتر کے میں ہی اس کو قتل کروں گا جیسا کہ مسند احمد جلد ا ص ۳۷۵، ابن ابی شیبہ جلد ۸ ص ۶۶۰ ، اور سعید منصور اور بیہقی نے روایت کی ہے:

عن ابی مسعود قال قال رسول اللّٰہ ﷺ لقیت لیلۃ اسری بی ابراھیم و موسی و عیسی فذکرو امر السّاعۃ فردوا امرھم الی ابرا ھیم فقال لا علم لی بھا فردوا امرھم الی موسی فقال لا علم لی بھا فردوا امرھم الی عیسی فقال اما .... فلم یعلم بھا ا حد الا اللہ و فیما عھد ... رب انّ الد جال خارج و معی قضیبا ن فا ذا رآنی ذب کما یذوب الر صا ص فیھلکہ اللہ اذا رآ نی ۔ یعنی فرمایا نبی ﷺ نے کہ شب معراج مجھ کو ابراہیمؑ اور موسیٰؑ اور عیسیٰؑ سے ملاقات ہوئی۔ اثنائے گفتگو میں قیامت کا ذکر آیا ہم سب نے ابراہیمؑ سے اس کا حال دریافت کیا انہوں نے اپنی لاعلمی ظاہر کی اسی طرح موسیٰؑ نے بھی اپنی لاعلمی ظاہر کی۔ مگر عیسیٰؑ نے کہا کہ یہ تو سوائے خدا کے کوئی نہیں جانتا کہ وہ کب ہوگی مگر میں اتنا جانتا ہوں کہ دجال نکلنے والا ہے اور خدا نے مجھے معلوم کرا دیا ہے کہ اس وقت میرے ساتھ دو چھڑیاں ہوں گی۔ جب وہ مجھے دیکھے گا تو سیسے کی طرح پگھلنے لگے گا۔

مولوی محمد عبداللہ صاحب شاہجہان پوری نے شفاء للناس صفحہ ۲۱ میں فتح الباری سے نقل کیا ہے کہ یہ حدیث مسند احمد جلد ا ص ۳۷۵، ابن ماجہ، باب فتنۃ الدجال وخروج عیسی، مستدرک حاکم (حدیث ۸۵۴۹) میں ہے اور حاکم نے کہا ہے یہ حدیث صحیح ہے۔

اور ابن ماجہ باب فتنۃ الدجال کی روایت میں یہ ہے کہ عیسی نے دجال کے نکلنے کا حال کہہ کر کہا کہ میں اس وقت اتروں گا اور اس کو قتل کرونگا۔

اس صحیح حدیث سے ثابت ہے کہ خود عیسیٰؑ نے آنحضرت ﷺ سے بیان کیا کہ خدا نے

پہلے سے مجھے دجال کے قتل کے لئے معین فرمایا ہے اور میں زمین پر اتر کر اس کو قتل کرونگا۔ اس سے ظاہر ہے کہ آنحضرت ﷺ کو صرف کشف ہی سے عیسیٰؑ کے نزول کا حال معلوم نہیں ہوا بلکہ خود عیسیٰؑ کی زبان سے حضرت ﷺ سن چکے تھے۔ اس سے وہ احتمال بھی جاتا رہا جو مرزا قادیانی نے کہا تھا کہ اس کشف میں حضرت ﷺ کو نعوذ باللہ غلطی ہوئی ہے۔...

الحاصل اس حدیث کے دیکھنے کے بعد اہل ایمان کو اس میں کوئی شبہ نہ رہیگا کہ مرزا قادیانی نے اپنی عیسویت ثابت کرنے کے لئے جتنی تمہیدات کی ہیں کہ خدا نے میرا نام عیسی رکھا ،ابن مریم رکھا، اور یہ کہا اور وہ کہا، سب سخن سازیاں اور افتراء ہیں، اور کوئی الہام ان کا اس قابل نہیں کہ اس حدیث کے مقابلے میں آسکے۔

مرزا قادیانی نے مولوی محمد بشیر صاحب سہسوانی کے مقابلے میں جو تقریر کی ہے (الحق الصریح فی حیاۃ المسیح ص ۱۰۷) اس میں مرزا قادیانی فرماتے ہیں:

فرض کرو کہ وہ قرأت بقول مولوی صاحب کے ایک ضعیف حدیث ہے مگر آخر حدیث تو ہے، یہ تو ثابت نہیں ہوا کہ وہ کسی مفتری کا افتراء ہے۔ مولوی صاحب پر فرض تھا کہ قرأت شاذہ قبل موتھم کے راوی کا صریح افتراء ثابت کرتے اور یہ ثابت کر دکھلاتے کہ یہ حدیث موضوعات میں سے ہے۔ مجرد ضعیف حدیث کا بیان کرنا اس کو بکلی ثبوت سے روک نہیں سکتا۔ امام بزرگ حضرت ابوحنیفہ فخر الآئمہ سے مروی ہے کہ میں ایک ضعیف حدیث کے ساتھ بھی قیاس کو چھوڑ دیتا ہوں۔ اب کیا جس قدر حدیثیں صحاح ستہ میں ہیں بباعث راویوں کے قابل جرح یا مرسل اور منقطع الاسناد ہیں، وہ بالکل پایہ اعتبار سے خالی اور بے اعتبار محض ہیں اور کیا محدثین کے نزدیک موضوعات کے برابر سمجھی گئی ہیں۔،

مرزا قادیانی کو جب ضعیف حدیث کے ساتھ یہ خوش اعتقادی ہے تو یہ حدیث جس میں آنحضرت ﷺ نے عیسیٰؑ کا بیان مذکور فرمایا ہے وہ تو صحیح ہے جس کی صحت کی تصریح اکابر محدثین نے کردی ہے اس کو وہ ضرور مانتے ہوں مگر ان کی تقریروں سے ثابت ہے کہ وہ اس کو نہیں مانتے۔ مرزا قادیانی اپنے استدلال کے وقت جو ضعیف حدیث ماننے پر ہم کو مجبور کرتے ہیں اور خود صحیح حدیث کو بھی نہیں مانتے، اس سے ظاہر ہے کہ وہ ہم کو مسلمان سمجھتے ہیں اور خود کو دائرہ اسلام سے خارج، اگر مسلمانوں کا یہودی بن جانا اور اپنا مسلمان ہونا ان کے نزدیک ثابت ہوتا تو اس پر کبھی اصرار نہ

کرتے کہ ضعیف حدیث بھی نبی کی ہم لوگ مان لیں اور خود صحیح حدیث بھی نہ مانیں اور اس سے یہ بھی معلوم ہوا کہ مسلمانوں کو انہوں نے یہود قرار دیا تھا اور اپنے آپ کو آنحضرت ﷺ کا امتی وہ قطع نظر اس کے کہ واقع کے خلاف ہے خود بھی اپنی غلط بیانی کے معترف ہیں۔ اس موقع میں ہم نہایت خوشی سے اس بات کو قبول کرتے ہیں کہ اپنے نبی کی ضعیف حدیث بھی قابل تسلیم ہے مگر مرزا کو کوئی حق نہیں کہ اس کا الزام ہم پر لگائیں کیونکہ مسائل جزئیہ میں ہر دین والا اپنے نبی کے قول پر عامل ہوتا ہے دوسری ملت والا شخص ان میں مباحثے پر مجاز نہیں بلکہ اگر مناظرہ ہو تو امور کلیہ میں ہوگا کہ پہلے ہر شخص اپنا دین واجب الاتباع ثابت کرے۔ اب مرزا سے اگر بحث ہو تو ہم اپنا دین ناسخ ثابت کریں اور مرزا قادیانی اپنا دین اور ان جزئیات سے کوئی تعلق نہ ہو۔ اگر مرزا قادیانی اپنے کو دائرہ اسلام میں داخل کرنا چاہتے ہیں جیسا کہ بمقتضائے وقت اپنے آپ کو مسلمان بھی کہتے ہیں تو چاہیے کہ اس حدیث صحیح کو مان لیں اور دعوی عیسویت سے توبہ کریں ورنہ یہ الزام رفع نہیں ہوسکتا۔

الحاصل مرزا قادیانی اس حدیث کو مانیں یا نہ مانیں مسلمانوں کے نزدیک مرزا قادیانی اس صحیح حدیث کی رو سے مسیح موعود ہرگز نہیں ہوسکتے۔

## حدیث نواسؓ وغیرہ

حضرت عیسیٰؑ کا دجال کو باب لد پر قتل کرنا اور انکے دم سے کفار کا مرجانا جو اس روایت سے ظاہر ہے جو صحیح مسلم باب ذکر الدجال میں ہے:

عن النواس .... قال ذکر رسول اللّٰہ ﷺ الدجّال فقال ان یخرج و انا فیکم فانا حجیجه دونکم، و ان یخرج، ولست فیکم فامرؤ حجیج نفسه، و اللّٰہ خلیفتی علی کل مسلم، انه شابّ قطط عینه طافئة، کانّی اشبهه بعبد العزی بن قطن، فمن ادرکه منکم فلیقرأ فواتح سورة الکهف، و فی روایة فلیقرأ بفواتح سورة الکهف فانّها جوارکم من فتنه ،انّه خارج خلّة بین الشّام والعراق، فعاثِ یمیناً و عاث شمالًا، یا عباداللّٰہ! فاثبتوا۔ قلنا: یا رسول اللّٰہ وما لبثه فی الارض؟ قال: اربعون یوماً، یوم کسنةٍ ، و یوم کشهرٍ، و یوم کجمعةٍ، و سائر ایّامه کایّامکم۔ قلنا: یارسول اللّٰہ فذلک الیوم الّذی کسنةٍ أتکفینا

فیه صلوة یوم؟ قال: لا، اقدروا له قدره۔ قلنا: یا رسول اللّٰه وما اسراعه فی الارض؟ قال:کالغیث استدبرته الرّیح، فیأتی علی القوم فیدعوهم، فیؤمنون به و یستجیبون له، فیأمر السّماء فتمطر والارض فتنبت، فتروح علیهم سارحتهم، اطول ما کانت ذرّی واسبعه ضروعاً، و امدّه خواصر، ثمّ یأتی القوم، فیدعوهم فیردّون علیه قوله، فینصرف عنهم، فیصبحون ممجلین، لیس بایدیهم شیء من اموا لهم و یمرّ بالخرِبة فیقول لها: ا خرجی کنوزك، فتتبعه کنوزها کیعاسیب النّخل، ثم ید عوا رجلاً ممتلئاً شباباً، فیضربه بالسیف فیقطعه جزِلتین رمیة الغرض، ثم یدعوه فیقبل و یتهلّل وجهه، ویضحک، فبینما هوکذ لک اذ بعث اللّٰه المسیح بن مریم فینزل عند المنارة البیضاء شرقیّ دمشق بین مهروذتین، وا ضعاً کفیه علی اجنحة ملکین، اذا طأطأ رأسه قطر، واذا رفعه تحدّرمنه جمان کاللّؤلؤ، فلا یحلّ لکافر یجد من ریح نفسه الّامات، و نفسه منتهی حیث ینتهی طرفه، فیطلبه حتی یدرکه بباب لدّ ، ( فیقتله ، ثم یأتی عیسی ( ابن مر یم) قوم قد عصمهم الله منه فیمسح علی وجوههم و یحدّثهم بدر جا تهم فی الجنّة، فینما هوکذ لک اذ اوحی اللّٰه الی عیسی ، علیه السلام ، انّی قد ا خر جت عباداً لی، لا بدانِ لاحدٍ بقتالهم، فحرّز عبادی الی الطّور، و یبعث اللّٰه یأجوج و مأجوج ، و هم من کلّ حد بٍ ینسلون ، فیمرّ اوا ئلهم علی بحیرة طبریّة ، فیشربون ما فیها،و یمرّ آ خر هم فیقو لو ن : لقد کا ن بهذه ، مرّةً، ما ء، و یحصر نبی اللّٰه عیسی و اصحا به، حتی یکو ن رأس الثور لاحدهم خیراً مّن مأة دینار لاحدکم الیوم ، فیرغب نبیّ اللّٰه عیسی و اصحابه ، فیرسل (اللّٰه) علیهم النّغف فی رقابهم، فیصبحو ن فرسی کموت نفس وا حدةٍ ، ثم یهبط نبیّ اللّٰه عیسی علیه السلام و اصحابه الی الارض، فلا یجدون فی الارض موضع شبرٍ الّا ملأه

زهمهم و نتنهم ، فير غب نبیّ اللّٰه عيسى ، عليه السلام ، و اصحابه الى اللّٰه ، فير سل اللّٰه طيراً كاعناق البختِ، فتحلمهم فتطرحهم حيث شاء اللّٰه، ثم ير سل اللّٰه مطراً لا يكنّ منه بيت مدرٍ و لا وبرٍ، فيغسل الارض حتّى يتركها كالزّلفة، ثم يقال للارض: أنبتنى ثمرتكِ، و ردّى بر كتكِ، فيومئذٍ تأكل العصابة من الرّمّانة، و يستظلّون بقحفها، و يبارك فى الرّسل، حتّى انّ اللّقحة من الابلِ لتكفى الفئام من النّاس، و اللّقحة من البقر لتكفى القبيلة من النّاس ، و ا للّقحة من الغنم لتكفى الفخذ من النّاس، فبينما هم كذلك ا ذ بعث اللّٰه ريحاً طيّبةً، فتأخذهم تحت ابا طهم، فتقبض رو ح كلّ مؤمنٍ و كلّ مسلمٍ، و يبقى شرار النّاس، يتهارجون فيها تهار ج الحمر، فعليهم تقوم الساعة ۔

(قاضی محمد سلیمان منصور پوریؒ، غایت المرام میں بتاتے ہیں کہ اس حدیث کے آدھے حصے کا ترجمہ مرزا صاحب نے بھی اپنے ازالہ اوہام میں کیا ہے ۔مگر ترجمہ کرتے کرتے بھی بہت اینچ پیچ ڈالے ہیں ۔ ایک فقرہ کا ترجمہ کیا اور دو تین ورق غیر مربوط لکھ ڈالے ۔ پھر اس طرح ،تا کہ اصل حدیث کا مطلب ناظرین کی سمجھ میں ذرا نہ آئے ۔غرض اس حدیث کے آدھے حصے کے ترجمہ کو صفحہ ۲۰۳ سے ۲۳۸ تک طول دیا ہے اور پھر تمام حدیث کے مضامین کی نسبت لکھا ہے کہ وہ عقل و شرع سے مخالف پڑے ہوئے ہیں ۔لطف یہ ہے کہ اسی ضمن میں جو بعض الفاظ ایسے آ گئے ہیں جن کی تاویل آپ کر سکتے ہیں، ان کی تاویل جھٹ کر کے اپنے آپ کو مصداق صحیح ان کا بنا لیا ہے ۔مثلاً زرد کپڑوں سے مراد بیمار ہونا ، دمشق سے مراد قادیان بتلانا ؛ دم کی بھاپ سے قاطع حجتیں مراد لینا ، دو فرشتوں سے مراد علوم عقلی و نقلی بیان کرنا ، منارہ شرقی سے مراد اپنی مسجد کے منارہ کو ٹھہرانا اور اس کے ساتھ (اپنی) ایک الہامی عبارت کا جوڑ دینا انّا انزلناه قريباً من قاديا ن بطرف شر قى عند المنارة البيضاء لیکن جہاں تاویل سے بالکل ہی رہ گئے ،اس کا ترجمہ بھی چھوڑ دیا یا چپ سادھ کر خاموشی اختیار کر لی ہے ۔۔ ناظرین اس حدیث کے ترجمہ کو ازالہ اوہام میں دیکھیں اور جو کچھ مرزا صاحب کے دل پر اس حدیث کے مضامین سے گزرتی ہے اس کا اندازہ کریں ۔حدیث ایک ہی ہے، اسی حدیث کو ایک جگہ بالکل صحیح مانتے ہیں اور اپنی بشارت اس میں سے نکالتے ہیں، اسی کے ایک حصہ کی نسبت ایسا سکوت ہے گویا

حدیث میں اس عبارت کے ہونے کا علم وخبر تک بھی نہیں ۔اسی حدیث کے ایک حصہ کی نسبت ایسے غیظ وغضب سے بھر جاتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ کے ایک صحابی پر وضعی حدیث بنانے کا اتہام لگانے لگتے ہیں اور چیخ اٹھتے ہیں کہ اس کا بانی مبانی نواس بن سمعان ہے۔ یہ سب کچھ لکھ کر جب بھول جاتے ہیں تو اسی حدیث کے مطالب سمجھنے کے واسطے حکیم نورالدین کا درخواست کرنا اور خود بارگاہ الہی میں ملتجی ہونا اور کشفی طور پر الفاظ حدیث کے معانی کا اپنے اوپر ظاہر ہو جانا تحریر کرتے ہیں ۔کوئی نہیں پوچھتا کہ حضرت ! اگر اس حدیث کے مضامین عقل وشرع کے خلاف تھے، اگر اس کا بانی مبانی نواس بن سمعان ہی تھا، اگر بخاری نے اس کو موضوع سمجھ کر چھوڑ دیا تھا، اگر آپ کی تحقیق میں یہ حدیث مسلم شریف کی دوسری حدیثوں سے بھی بالکل منافی ومبائن تھی تو پھر آپ نے حکیم نورالدین کو بھی یہی جواب کیوں نہ دے دیا اور خدا نے بھی کیوں اس کے معانی بتلائے اور یہ نہ کہہ دیا کہ اس کے مضامین تو عقل وشرع کے خلاف اور شرک سے بھرے ہوئے، اور الوہیت کے تمام اقتدار ایک دجال خبیث کو دینے والے ہیں۔ اللہ اکبر اس تحریر پر ردّ بعضه بعضاً پر بھی لوگ خیال کرتے ہیں کہ مرزا صاحب بڑے انشاء نگار ہیں۔ بہاء)

اس حدیث شریف نے مرزا قادیانی کی عیسویت کی کارروائی کو ملیا میٹ کر دیا کیونکہ جو امور عیسیٰؑ سے متعلق اس میں مذکور ہیں نہ مرزا قادیانی سے ان کا وقوع ممکن ہے نہ ان کے زمانے میں کوئی ایسی بات پائی جاسکتی ہے جو عیسیٰؑ کے زمانہ میں ہوگی ۔اسی وجہ سے وہ جھنجھلا کر ازالہ اوہام صفحہ ۲۰۲ میں لکھتے ہیں : بانی مبانی اس تمام روایت کا نواس بن سمعان ہے اور کوئی نہیں ۔ ، جس کا مطلب کھلے لفظوں میں یہ ہے کہ انہوں نے اس حدیث کو بنایا ہے ۔اگر مرزا قادیانی یہ الفاظ اپنے معاصرین کے حق میں کہتے تو چنداں مضائقہ نہ تھا مگر افسوس ہے کہ ان کی صحابیت اور جلالت شان کا کچھ بھی لحاظ نہ کیا ۔ بھلا نواسؓ کو کیا خبر کہ مرزا قادیانی عیسویت کا جھوٹا دعوی کریں گے جسکے مخالف یہ حدیث ہوگی ، انہوں نے تو اپنا فرض منصبی ادا کر دیا اور جس طرح صحابہ کا دستور تھا جو کچھ آنحضرت ﷺ سے سنا تھا بلا کم وکاست پہنچا دیا اور امت مرحومہ نے اس کو قبول بھی کر لیا کیونکہ اس حدیث میں اگر کسی کو کلام ہوتا تو علماء اس کی تصریح کر دیتے کہ نواسؓ نے اس حدیث میں غلطی کی ہے ۔ ہر چند یہ بات ظاہر ہے کہ جتنے امور اس حدیث میں مذکور ہیں ظاہراً خلاف عقل ہیں مگر علماء نے دیکھا کہ جتنے وقائع قیامت کے قرآن وحدیث سے ثابت ہیں بالکل خلاف عقل ہیں اور یہ امور بھی مقدمہ قیامت ہیں ، اس لئے انہوں نے ان کو بھی قیامت ہی سے متعلق کر کے ایمان سے کام لیا۔

لیکن مرزا قادیانی چونکہ اس مسئلے میں صاحب غرض ہیں انہوں نے دیکھا کہ اگر ایک بات بھی اس حدیث کی مان لی جائے تو عیسویت سے دست بردار ہونا پڑتا ہے، اس لئے پہلے تو بانی مبانی اس حدیث کا نواس کو قرار دے کر موضوع کی ٹھہرا دیا پھر تاویلات سے کام لیا چنانچہ ازالہ اوہام صفحہ ۲۰۲ میں اس حدیث کو ذکر کر کے ایک دوسری حدیث تلاش کی جو ابن عمرؓ سے مروی ہے کہ ایک روز آنحضرت ﷺ نے فرمایا کہ میں نے رات عیسیٰؑ کو اور دجال کو خواب میں دیکھا اور ان دونوں کا حلیہ بھی بیان فرمایا ہے جو خواب میں دیکھا تھا مقصود اس تلاش سے یہ ہے کہ کسی طرح نواسؓ کی حدیث کو بے کار کر دیں اور اس کی تدبیر یہ نکالی کہ ابن عمرؓ کی حدیث میں مصرح ہے کہ حضرت نے دونوں کو خواب میں دیکھا تھا اس وجہ سے نواسؓ کی حدیث بھی خواب ہی کی بات ہے چنانچہ ازالہ اوہام صفحہ ۲۰۶ میں لکھتے ہیں:

اس تمام حدیث میں نظر غور ڈال کر معلوم ہوگا کہ جو کچھ دمشقی حدیث میں مسلم نے بیان کیا ہے اکثر باتیں اس کی بطور اختصاص اس حدیث (ابن عمر) میں واقع ہیں اور پیغمبر خدا ﷺ نے صاف اور صریح طور پر اس حدیث میں بیان فرما دیا کہ یہ میرا ایک مکاشفہ یا ایک خواب ہے پس اس جگہ یقینی اور قطعی طور پر ثابت ہے کہ وہ دمشق والی حدیث (جس کو نواسؓ نے روایت کیا ہے) درحقیقت وہ بھی آنحضرت ﷺ کا ایک خواب ہے۔،

نواسؓ والی حدیث میں شروع سے اخیر تک کہیں نہ خواب کا لفظ ہے نہ اس پر کوئی دلیل مگر مرزا قادیانی نے اسی میں سے ایک لفظ نکال لیا چنانچہ ازالہ اوہام صفحہ ۲۰۳ میں لکھتے ہیں:

حضرت ﷺ نے دجال کو خواب یا کشف میں دیکھا تھا اور چونکہ وہ ایک عالم مثالی ہے اسلئے اس کا حلیہ بیان کرنے کے وقت کانّی یعنی گویا کا لفظ بتا دیا تا اس بات پر دلالت کرے کہ یہ رویت، رویت حقیقی نہیں ایک امر تعبیر طلب ہے۔،

سبحان اللہ! مرزا قادیانی نے کہاں کی کہاں لگا دی۔ اگر تعبیر طلب تھی تو ابن عمرؓ کی حدیث تھی جس میں عیسیٰؑ اور دجال وغیرہ کو خواب میں دیکھنا مذکور ہے حالانکہ حضرت ﷺ نے نہ خود اس کی تعبیر بیان کی نہ صحابہ نے حسب عادت پوچھا کہ عیسی سے کیا مراد ہے اور دجال سے کیا مراد اور ان کے طواف سے کیا مقصود ہے۔ اس سے معلوم ہوا کہ اس خواب سے صرف ان کی معرفت اور مشخص طور پر معلوم ہونا مقصود تھا بخلاف نواس کی حدیث کے اس میں تو سرے سے خواب کا ذکر ہی نہیں رہا لفظ کانی اشبہ اس سے صرف تعین اور تشخص مقصود ہے کہ من وجہ جسمانی مشابہت مشبہ بہ سے

معلوم ہو جائے کیونکہ یہ لفظ دوسرے مشخصات کی قطار میں واقع ہے جیسے ان کے نکلنے کے مقامات اور مدت بقاء اور سرعت سیر کا اندازہ اور اس زمانے کے واقعات جن سے ہر مسلمان سمجھ جائے کہ جب تک یہ تمام نشانیاں نہ پائی جائیں نہ کسی کو عیسیٰ سمجھ سکتے ہیں نہ دجال موعود۔ غور کرنے کا مقام ہے کہ باوجود ان تمام تشخصات اور اہتمام کے جو حضرت ﷺ نے ان کے بیان میں کیا ہے یہ سمجھا جائے کہ وہ سب خواب وخیال ہے، کس قدر ایمان سے دور ہے۔ پیشتر یہ بات معلوم ہوگئی ہے کہ مرزا قادیانی نے یوذ آسف کا طریقہ اختیار کیا ہے کہ واقعات میں تصرف کیا کرتے ہیں جیسے اس نے ابراہیم کے تمام واقعات میں تصرف کر کے ان کو مجوسی قرار دیا اور بنیاد یہ قائم کی کہ ان کے خلفہ پر برص ہوا تھا۔ مرزا قادیانی نے یہاں بھی وہی کیا کہ لفظ کا نبی پر یہ بنیاد قائم کی نواس کی حدیث ایک خواب کا واقعہ ہے۔ ابن عمرؓ والی حدیث میں جو آنحضرت ﷺ نے فرمایا تھا کہ میں نے خواب میں عیسیٰؑ اور دجال کو دیکھا ہے اس بنا پر مرزا قادیانی فرماتے ہیں کہ پس یقینی اور قطعی طور پر ثابت ہوتا ہے کہ دمشق والی حدیث درحقیقت ایک خواب ہی ہے۔ معلوم نہیں مرزا قادیانی سے کس نے کہہ دیا کہ حضرت ﷺ نے دجال وغیرہ کو جو ایک بار خواب میں دیکھ لیا تھا اس کے بعد جتنے واقعات اور پیش گوئیاں حضرت ﷺ نے اس باب میں فرمائی ہیں وہ سب خواب ہیں۔ ایک بار کسی خواب میں دیکھنے سے قطعی طور پر یہ کیونکر ثابت ہوگا کہ جب بھی کبھی اس کے واقعات بیان ہونگے سب خواب ہی ہوا کریں گے۔ مرزا قادیانی کے اس مسلک پر حضرت عائشہؓ کے نکاح وغیرہ کے واقعات سب قطعی اور یقینی طور پر خواب ہوں گے اس کے لئے ان کو بھی حضرت ﷺ نے نکاح سے پہلے خواب میں دیکھ لیا تھا مرزا قادیانی کی سخن سازیوں نے قطع اور یقین کو نہایت ہی ارزاں کر دیا کہ جہاں احتمال بھی پایا نہیں جاتا قطع اور یقین کے ڈھیر لگ جاتے ہیں۔

مرزا قادیانی نے دجال کی نسبت جو لکھا ہے کہ حضرت ﷺ نے دجال کو خواب میں دیکھا وہ صورت مثالی تعبیر طلب ہے اس سے تو مرزا قادیانی کی عیسویت بھی دجال ہی کے ساتھ درہم برہم ہو جاتی ہے اس لئے کہ حضرت نے دونوں کو ایک ہی خواب میں دیکھا تھا اور علمائے فن تعبیر نے تصریح کی ہے کہ عیسیٰ کو خواب میں دیکھنے کی تعبیر سفر وغیرہ ہے اس صورت میں مرزا قادیانی کی عیسویت کس بنا پر قائم ہوگی کیونکہ حضرت ﷺ کے اس خواب کی تعبیر کو ظہور تو حضرت ﷺ کے سفر وغیرہ سے اسی زمانے میں ہو گیا ہوگا۔

اب نواسؓ والی حدیث میں غور کیجئے کہ کتنے واقعات آنحضرت ﷺ نے اس میں بیان

فرمائے ہیں جو عیسیٰؑ کے زمانے ہی سے متعلق ہیں: ۱۔ دجال کا حلیہ ۔۲۔شام وعراق کے درمیان اس کا نکلنا ۔۳۔ اس کا فساد برپا کرنا۔۴۔ اس کی مدت فتنہ پردازی ۔ ۵۔ اس کے زمانے کے ایام کی مقدار ۔ ٦ ۔ ان ایام کی نمازوں کا طریقہ ۔ ۷۔ اس کی سرعت سیر ۔ ۸ ۔ اس کے خوارق عادات ۔ ۹ ۔عیسی کا دمشق میں اترنا ۔ ۱۰۔ ان کے اترنے کا مقام ۔۱۱۔ ان کا لباس اور ہیئت ۔ ۱۲۔ کافروں کا قتل ۔۱۳۔ دجال کو مقام معین میں قتل کرنا ۔۱۴۔ یاجوج وماجوج کا خروج اورانکی کثرت ۔ ۱۵۔ خوردنی اشیاء کی گرانی ۔ ۱۶۔ یاجوج ماجوج کی موت کا حال ۔ ۱۷۔ پرندوں کا ان کی لاشوں کو اٹھالے جانا ۔ ۱۸۔ زمین کو گندگی سے پاک کرنے کیلئے بارش ۔ ۱۹۔ پیداوار کی کثرت ۔ ۲۰ ۔ مسلمانوں کی موت کا حال ۔ ۲۱۔ کفار کا حال اوران پر قیامت کا قائم ہونا۔

یہ کل علامات ایسی ہیں جو عیسی کے زمانے کے ساتھ مختص ہیں جن میں سے ایک بھی مرزا قادیانی کے وقت میں نہیں ہے۔

مرزا قادیانی نے اس حدیث کوایک خواب تعبیر طلب قرار دے کر بعض امور کی تعبیر بھی بیان کی ہے چنانچہ ازالہ اوہام صفحہ ۲۱۵ کے حاشیہ میں طوالانی ایام کی نسبت لکھتے ہیں:

لمبے دنوں سے مراد تکلیف اور مصیبت کے دن بھی ہوتے ہیں بعض مصیبتیں ایسی دردناک ہوتی ہیں کہ ایک دن ایک برس کے برابر دکھائی دیتا ہے اور بعض مصیبتیں ایسی کہ ایک دن ایک مہینے کی مانند معلوم ہوتا ہے اور بعض مصیبتوں میں ایک دن ایک ہفتہ جیسا لمبا سمجھا جاتا ہے۔ پھر رفتہ رفتہ صبر پیدا ہو جانے سے وہی لمبے دن معمولی دن دکھائی دینے لگتے ہیں۔،

ازالہ اوہام صفحہ ۱۴٦ میں انہوں نے لکھا ہے:

ہمارے نزدیک ممکن ہے کہ دجال سے مراد با اقبال قومیں ہوں اور گدھا ان کا یہی ریل ہو جو مشرق اور مغرب کے ملکوں میں ہزار ہا کوسوں تک چلتے دیکھتے ہو۔،

جب دجال سے مراد با اقبال قومیں اور ایام کی درازی مصیبتوں کے لحاظ سے ہوتی ہے تو اس تعبیر میں ان کو ضرور تھا کہ اس کی تصریح بھی کر دیتے کہ فلاں با اقبال قوم کے خروج کا پہلا دن ایک سال اور دوسرا دن ایک ماہ کا اور تیسرا دن ایک ہفتے کا اور باقی ایام معمولی اصناف مصائب کے لحاظ سے ہوگئے تھے ۔ اسی طرح ایک ایک با اقبال قوم کے ایام ومصائب کا ذکر کرتے ہیں ۔ مگر یہ ان سے ممکن نہیں ان کو تو صرف حدیث کو بگاڑنا مقصود ہے۔

اور ازالہ اوہام صفحہ ۲۱۶ میں نمازوں کے باب میں لکھتے ہیں کہ:

پھر راوی کہتا ہے (حدیث نواسؓ میں) کہ ہم نے عرض کی کہ کیا ان لمبے دنوں میں ایک نماز پڑھنا کافی ہوگا، تو آپ نے فرمایا کہ نہیں بلکہ نماز کے وقتوں کے مقدار پر اندازہ کرلیا کرنا (واضح ہو کہ یہ بیان پیغمبر خدا ﷺ کا علی سبیل الاحتمال ہے۔ یعنی آنحضرت ﷺ نے بلحاظ وسعت قدرت الہی کشفی امر کو مطابق سوال سائل کے ظاہر پر محمول کر کے جواب دے دیا ہے ورنہ آنحضرت ﷺ حدیث عائشہؓ میں جو بخاری کے صفحہ ۵۵۱ میں درج ہے صاف طور پر تصریح فرما چکے ہیں کہ مکاشفات کی تعبیر کبھی تو ظاہر پر اور کبھی غیر ظاہر پر وقوع میں آجایا کرتی ہے اور درحقیقت یہی مذہب تمام انبیاء و اولیاء کا آج تک چلا آیا ہے۔ سو یہ جواب جو نمازوں کا اندازہ کرلیا کرنا آپ نے فرمایا یہ سائل کے فہم اور استعداد اور رجوع خیال کے موافق برطبق تکلّموا النّاس علی قدر عقولھم کے دیا گیا ورنہ آنحضرت ﷺ کسی کشفی امر کو جب تک خدا تعالی خاص طور پر ظاہر نہ کرے کبھی ظاہری معنوں پر محدود نہیں سمجھتے تھے۔

مطلب اس کا ظاہر ہے کہ ان ایام کا کشف تو حضرت کو ہو گیا تھا مگر بیان کرنے میں نعوذ باللہ غلطی کی جو مطابق سوال کے خلاف واقع جواب دے دیا اور حق تعالی نے اس کشفی امر کو حضرت پر ظاہر ہی نہیں کیا اسی لئے ظاہری معنی پر اس کو محدود کرلیا۔

یہاں یہ بات بھی غور طلب ہے کہ اگر ان ایام کا کشف آنحضرت ﷺ کو ہو گیا تھا کہ ایک روز ایک برس کا ہوگا تو اس کو ظاہری معنی پر حمل کرنا کیوں خلاف واقع سمجھا جاتا ہے اور اگر ایک برس کا ایک دن سمجھنا غلط تھا تو کشف ہی کیا ہوا، مرزا قادیانی نے آنحضرت ﷺ کے کشف کو اپنے ادعائی کشفوں کے جیسے سمجھ لیا کہ کشف میں دیکھا تو شیطان اور سمجھ لیا کہ وہ خدا ہے۔ جیسا کہ اوپر معلوم ہوا۔ اسی وجہ سے حضرت ﷺ کے کشف کی اصل حقیقت سمجھنے میں دقتیں لاحق ہوئیں۔

اور اسی ازالہ اوہام میں مرزا صاحب لکھتے ہیں:

یہ جو فرمایا کہ دجال بادل کی طرح تیز چلے گا اور اس پر ایمان جو لائے گا تب بادل کو حکم کرے گا کہ مینہ برسائے اور زمین کھیتی اگائے سو یہ استعارات ہیں، ہوشیار رہو دھوکا نہ کھانا۔

مرزا قادیانی مسلمانوں کو ڈراتے ہیں کہ تمہارے نبی ﷺ نے تم کو دھوکہ دے دیا (نعوذ

باللہ)۔سبحان اللہ اس پر امتی ہونے کا دعویٰ بھی ہے۔اور اسی ازالہ کے صفحہ ۲۱۵ پر لکھتے ہیں:

دجال اس راہ سے نکلنے والا ہے جو شام و عراق کے درمیان واقعہ ہے اور دائیں بائیں فساد ڈالے گا۔ یہ بھی ایک استعارہ ہے جیسا کہ مکاشفات میں عام طور پر استعارات و کنایات ہوا کرتے ہیں۔،

مرزا قادیانی کی رائے یہاں نہ چل سکی اس لئے کہ دجال تو با اقبال قومیں ٹھہریں اور وہ شام و عراق کے درمیان نہیں اس لئے اسی پر اکتفا کیا کہ وہ بھی ایک استعارہ و کنایہ ہے جس کے معنی سمجھ میں نہیں آتے۔ یہاں اہل اسلام کو یہ بھی خیال کر لینا چاہیے کہ آنخضرت ﷺ نے کسی اہتمام سے ان واقعات کو بیان فرمایا اور کیسے کیسے کھلے الفاظ میں دجال کے حالات معلوم کرائے۔ان سب کو مرزا قادیانی نے چیستان اور پہیلی قرار دیا اور صرف چند مضامین اپنی دانست میں حل کر کے باقی چھوڑ دیا۔کیا یہی نبی کی شان ہے کہ اپنی امت کو کسی سے ڈرائے اور اس کے احوال کی پہیلی بنا کر بیان کرے اور اس پہیلی کے سننے والے اس کو ظاہر پر حمل کر کے ظاہری الفاظ پر ایمان لائیں۔ جن میں بعض امور کفریات اور دھوکا ہوں اور نبی ساکت رہیں اور یہ بھی نہ کہیں کہ ہم نے تو پہیلی بنائی تھی تم اسی کے ظاہر پر ایمان لا رہے ہو۔اپنے نبی کی نسبت ایسا گمان کرنے والا کیا امتی ہو سکتا ہے۔عقل اس کو ہرگز باور نہ کرے گی۔

مرزا قادیانی نے دیکھا کہ اگر عیسی اور دجال میں تلازم ثابت ہو جائے تو جو علامات دجال کی احادیث میں مذکور ہیں کسی پر صادق کر کے بتلانے کی ضرورت ہو گی۔ اگر چہ کہ کبھی پادریوں کو اور کبھی با اقبال قوموں کو دجال قرار دیتے ہیں اور چند علامات بھی تاویلیں کر کے ان پر صادق کر دیتے ہیں مثلاً ایک چشمی ہونے سے مراد دنیاوی عقل وغیرہ ہیں مگر پوری علامتیں تاویلات سے بھی صادق نہیں آ سکتیں اس لئے آخر میں تنگ آ کر صاف کہہ دیا کہ دجال کے باب میں جتنی حدیثیں بخاری اور مسلم وغیرہ میں مذکور ہیں سب موضوع ہیں۔اب دجال کی ضرورت ہی نہ رہی۔ چنانچہ ازالہ اوہام صفحہ ۲۲۶۔۲۲۷ میں لکھتے ہیں:

اگر ہم بخاری اور مسلم کی ان حدیثوں کو صحیح سمجھیں جو دجال کو آخری زمانہ میں اتار رہی ہیں تو یہ حدیثیں ان کی موضوع ٹھہرتی ہیں اور اگر ان حدیثوں کو صحیح قرار دیں تو پھر ان کا موضوع ہونا ماننا پڑتا ہے۔اگر یہ متعارض و متناقض حدیثیں صحیحین میں نہ ہوتیں صرف دوسری صحیحوں میں ہوتیں تو شائد ہم ان دونوں کی زیادہ تر پاس خاطر کر کے ان دوسری

حدیثوں کو موضوع قرار دیتے مگر اب مشکل تو یہ آپڑی ہے کہ انہیں دونوں کتابوں میں یہ دونوں قسموں کی حدیثیں موجود ہیں۔ اب جب ہم ان دونوں قسم کی حدیثوں پر نظر ڈال کر گرداب حیرت میں پڑ جاتے ہیں کہ کس کو صحیح سمجھیں اور کس کو غیر صحیح، تب عقل خدا داد ہم کو یہ طریقہ فیصلہ بتلاتی ہے کہ جن احادیث پر عقل اور شرع کا کچھ اعتراض نہیں انہیں کو صحیح سمجھنا چاہیے۔ سو اس طریق فیصلہ کی رو سے یہ حدیثیں جو ابن صیاد کے حق میں وارد ہیں قرین قیاس معلوم ہوتی ہیں کیونکہ ابن صیاد اپنے اوائل ایام میں بے شک ایک دجال ہی تھا اور بعض شیاطین کے تعلق سے اس سے امور عجیبہ ظاہر ہوتے تھے جس سے اکثر لوگ فتنے میں پڑتے تھے لیکن بعد اسکے خدا داد ہدایت سے وہ مشرف باسلام ہو گیا۔،

اور اسی ازالہ صفحہ ۲۲۵ میں مرزا صاحب لکھتے ہیں:

دوسری حدیثوں سے ظاہر ہے کہ بالآخر اس (ابن صیاد) پر یقین کیا گیا کہ یہی دجال معہود ہے۔ چنانچہ صحابہ نے قسمیں کھا کر کہا کہ ہمیں اب اس میں شک نہیں کہ یہی دجال معہود ہے اور آنحضرت ﷺ نے بھی آخر کار یقین کر لیا۔،

.. یہاں یہ معلوم کرنا ضروری ہے کہ جب آخری زمانے میں دجال کا وجود ہی نہ تھا تو پھر عیسیٰؑ کی ضرورت ہی کیا، حالانکہ ازالہ اوہام صفحہ ۱۴۷ میں وہ لکھتے ہیں: لکلّ دجال عیسی۔ اس سے تو دونوں میں تلازم ثابت ہو رہا ہے اور احادیث میں مصرح ہے کہ عیسیٰؑ خاص دجال کے قتل کے لئے معین ہیں اور خود عیسیٰؑ نے بھی آنحضرت ﷺ سے یہی کہا جیسا کہ حدیث صحیح سے ابھی معلوم ہوا اور یہ بات ظاہر ہے کہ جب وہ حدیثیں موضوع ہوں تو عیسیٰؑ کے آنے کا ذکر جو وہ بھی انہی میں ہے کیونکر ثابت ہوسکتا ہے۔ اس صورت میں مرزا قادیانی کے اقرار سے ثابت ہو گیا کہ نہ وہ مسیح موعود ہیں نہ مثیل موعود اور نہ ان کی ذریت میں کوئی مسیح ہوسکتا ہے۔ اور اگر اپنے الہاموں سے مسیح ہونا ثابت کریں تو ان کے الہاموں کی بے وقعتی تقریر سابق سے بخوبی ثابت ہے اور مرزا قادیانی اپنا دجال پادریوں اور با اقبال قوموں کو جو بتا رہے ہیں ان کے مقابلے میں جب حد سے زیادہ خفیف و ذلیل ہوئے تو اب کسی پادری کے مقابلے کی ان میں جرأت ہی نہیں اور با اقبال قوموں کے مقابلے کا تو ان کو خیال بھی نہیں آ سکتا۔ بلکہ بجائے مقابلے کے دعا گوئی اور خوش آمد میں مصروف ہیں۔ پھر اپنے آپ کو عیسی اور پادریوں اور با اقبال قوموں کو دجال بنانے سے فائدہ ہی

کیا۔ جب احادیث سے بتواتر ثابت ہے کہ عیسیٰؑ، دجال کو قتل کریں گے اور مرزا قادیانی اپنے دجال کے مقابلے میں حرکت مذبوحی بھی نہیں کر سکتے تو انہی احادیث سے مرزا قادیانی کی عیسویت خود باطل ہوگئی۔مرزا قادیانی نے مسیحیت کا ایسا دعوی کیا ہے کہ بقول ان کے اب تک کسی نے نہیں کیا کیونکہ اس دعوے کے لوازم وشرائط جو احادیث صحیحہ میں وارد ہیں ہر مسلمان کو جس میں ذرہ بھی ایمان ہے اس دعوی سے روک دیتی ہیں اور تمام حدیثوں کی صحیح کتابیں جن کی صحت پر ہر زمانے کے علمائے شرق وغرب کا اتفاق قرناً بعد قرنٍ چلا آرہا ہے ان کو اس دعوی میں کاذب بتا رہی ہیں، تو اب ان کو بغیر اس کے کہ ان کتابوں پر حملہ کریں کوئی مفر نہیں۔ اس صورت میں مسلمانوں کو اس کی کیا ضرورت ہے کہ مرزا قادیانی کی خاطر اپنی معتمد علیہ کتابوں کو جھوٹی اور اپنے سلف صالح اور متفق علیہ علمائے متقدمین ومتاخرین کو جاہل اور غیر متدین کہہ کر ادعائی مسیح کو مان لیں۔

بہر حال یہ اکیس علامتیں جن کو نواسؓ نے آنحضرت ﷺ سے سنا ہے اور تمام امت نے اس کی تصدیق کی ہے بآواز بلند کہہ رہی ہیں کہ مرزا قادیانی کا دعوی عیسویت بلاشک وشبہ بے اصل محض ہے اور وہ زبردستی اپنے کو مسیح بنا رہے ہیں۔...

اس مقام میں فلسفی خیال والوں کو مرزا کی تقریر بہت مفید ہوگی اور ضعیف الایمان ان کی بات کو بآسانی قبول کرلیں گے اس وجہ سے کہ امور مذکورہ کو معمولی عقلیں قبول نہیں کرسکتیں۔ مثلاً چالیس سال کا ایک دن ہونا ہرگز قرین قیاس نہیں۔ اس میں شک نہیں کہ ایمان کے موانع بہت ہیں اسی وجہ سے اہل ایمان جو مستحق جنت ہیں دوزخیوں کی نسبت ہزارواں حصہ ہوں جیسا کہ احادیث سے ثابت ہے لیکن انصاف سے اگر دیکھا جائے تو کوئی بات بھی ان میں خلاف عقل نہیں اس لئے کہ خدا تعالی جو خالق عالم ہے اس میں ہر طرح تصرف کرسکتا ہے۔ اس میں کسی مسلمان کو شبہ نہیں کہ قیامت کے روز آسمان ٹوٹ پھوٹ جائیں گے۔ اور اس پچاس ہزار برس کے دن میں آفتاب پر کئی حالتیں طاری ہوں گی۔ پھر اگر قیامت کے قریب اس پر یہ حالت بھی گذرے کہ چالیس سال زمین کے کسی خاص حصے پر ٹھہرا رہے تو کون سا محال لازم آجائے گا...اس پر کل امور قیاس کر لیجئے کیونکہ وہ ایک ایسا زمانہ ہوگا کہ خدا اپنی قدرت کاملہ کو خاص طور پر ظاہر فرمائے گا اس سے بڑھ کر کیا ہو کہ جتنی مخلوق ابتدائے خلقت سے مر کر مٹی میں مل گئی جن کا نام ونشان تک باقی نہ رہا سب اصلی حالت پر اٹھائی جائے گی اور اعادہ معدوم جو محال سمجھا جاتا ہے اس روز ممکن بلکہ واجب ہوگا۔ بہر حال آدمی ایمان لانا چاہے تو کوئی بات نہ خلاف عقل ہے نہ ایمان لانے سے مانع، مگر یہ بات بے توفیق الٰہی

حاصل نہیں ہوسکتی و ما توفیقی الا باللہ

حضرت نواسؓ کی روایت سے جو علامات عیسیٰ کے زمانہ کی معلوم ہوئیں یہ ہیں:

دجال کا حلیہ۔ شام وعراق کے درمیان اس کا نکلنا۔ اس کا فساد برپا کرنا۔ اس کی مدت فتنہ پردازی۔ اس کے زمانے کے ایام کی مقدار۔ ان ایام کی نمازوں کا طریقہ۔ اس کی سرعت سیر۔ اس کے خوارق عادات۔ عیسیٰؑ کا لباس و ہیئت وغیرہ۔ انکا کافروں کو قتل کرنا۔ یاجوج و ماجوج کا خروج اور ان کی کثرت۔ خوردنی اشیاء کی گرانی۔ یاجوج ماجوج کی موت کا حال۔ پرندوں کا ان کی لاشوں کو اٹھالے جانا۔ زمین کو گندگی سے پاک کرنے کے لئے بارش۔ پیداوار کی کثرت۔ مسلمانوں کی موت کا حال۔ کفار کا حال اور ان پر قیامت کا قائم ہونا۔ امام مہدی کا عیسیٰ کے زمانے میں ہونا۔

مرزا قادیانی کہتے ہیں کہ امام مہدی اور عیسیٰ ایک ہی شخص ہیں مگر ہمارے نبی ﷺ فرماتے ہیں کہ وہ دو شخص ہیں اور ہر ایک کے حالات جدا جدا ہیں جیسا کہ اس حدیث سے ظاہر ہے جو کنز العمال نمبر ۳۸۶۸۲ میں ہے:

قال رسول اللّٰہ کیف تھلک امّۃ انا فی اولھا و عیسی بن مریم فی آخرھا و المھدی من اھل بیتی فی وسطھا ۔ یعنی وہ امت کیونکر ہلاک ہوگی جس کے اوائل میں میں ہوں اور آخر میں عیسیٰ اور وسط میں مہدی ہیں۔

(اس کے بعد مولانا انوار اللہ نے متعدد احادیث درج کی ہیں جن سے معلوم ہوتا ہے کہ مہدی اور عیسیٰ دو الگ اشخاص ہیں۔ پھر بتایا ہے)... مرزا قادیانی کی کج بحثیوں کی کوئی انتہاء بھی ہے، صدہا احادیث و آثار امام مہدی کی خصوصیات میں موجود ہیں جن میں چند لکھے گئے اور صدہا آیات و احادیث و آثار عیسیٰؑ کے باب میں وارد ہیں۔ ذرا بھی احتمال نہیں ہوسکتا کہ یہ دونوں نام ایک شخص کے ہیں مگر انہوں نے ایک حدیث کو لے کر سب کو باطل کر دیا۔ اس پر اجتہاد کا بھی دعوی ہے۔ اگر اجتہاد اسی کا نام ہے کہ ایک حدیث کو لے کر سب کو باطل کر دیا جائے تو اتنی بات کے لئے کسی مجتہد کی کوئی ضرورت نہیں، جس عامی سے کہیے فوراً یہ کام کر دے گا۔

شفاء للناس صفحہ ۲۶ میں لکھا ہے کہ علامہ شوکانیؒ بعد نقل احادیث کے اپنی کتاب توضیح میں لکھتے ہیں:

و جمیع ما سبقناہ بالغ حدّ التّواتر کما لا یخفی علی من لہ فضل اطلاع فتقرر بجمیع ما سبقناہ فی ھذا الجواب ان الاحادیث الواردۃ

فی المھدی المنتظر متواترہ۔

اب حدیث لا مھدی الّا عیسی کا بھی تھوڑا حال سن لیجئے۔جس سے صحیح روایتیں مرزا قادیانی باطل کررہے ہیں۔ یہ روایت ابن ماجہ میں ہے:

حد ثنا یونس بن عبد الاعلی ثنا محمد بن ادریس الشا فعی حدثنی محمد بن خالد الجندی عن ابان بن صالح عن الحسن عن انس بن مالک انّ رسول اللّٰہ ﷺ قال لا یز داد الامر الا شدۃ و الا الد نیا الا اوباراً و لا الناس الا شحا و لا تقوم السّا عۃ الّا علی اشرار النّاس و لا مھدی الّا عیسی ابن مریم۔

امام سیوطیؒ نے مصباح الزجاجہ میں اس روایت سے متعلق ایک نہایت مبسوط تقریر لکھی ہے اس کا خلاصہ یہ ہے کہ اس حدیث میں جملہ لا مھدی الّا عیسی سوائے یونس کے اور کسی نے زیادہ نہیں کیا اور یہ بات ثابت ہوگئی ہے کہ یونس نے امام شافعیؒ سے اس کو نہیں سنا اس وجہ سے یہ حدیث منقطع ہے اور یہ روایت صرف محمد بن خالد سے مروی ہے اور محدثین نے تصریح کردی ہے کہ وہ منکر الحدیث اور مجہول ہیں ان کی عدالت ثابت نہیں اور ابان بن صالح کی نسبت کہا گیا ہے کہ انہوں نے حسن سے کوئی حدیث نہیں سنی۔ابوالحسن علی بن محمد ابن عبداللہ الواسطی کہتے ہیں کہ میں نے امام شافعیؒ کو خواب میں دیکھا وہ فرماتے ہیں کہ یونس نے جو مہدی کے باب میں مجھ سے روایت بیان کی ہے وہ جھوٹ ہے نہ میں نے وہ روایت کی نہ اس سے بیان کیا۔

الحاصل روایت لا مھدی الّا عیسی اکابر محدثین کے نزدیک کئی طرح مخدوش ہے مگر مرزا قادیانی کو اس سے کیا غرض ان کو کیسی ہی ضعیف منکر منقطع مجہول مخدوش روایت مل جائے بشرطیکہ مفید مطلب ہو اس پر بڑی دھوم دھام سے استدلال کرتے ہیں اور جو روایت ان کے حق میں مضر ہوتی ہے اگر بخاری و مسلم میں بھی ہو تو اقسام کے احتمال قائم کرکے ساقط الاعتبار بنادیتے ہیں

مرزا قادیانی ازالہ اوہام صفحہ ۵۱۸۔۵۱۹ میں لکھتے ہیں:

یہ خیال بالکل فضول اور مہمل معلوم ہوتا ہے کہ باوجودیکہ ایک ایسی شان کا آدمی ہو جس کو باعتبار باطنی رنگ اور خاصیت اس کی کے مسیح ابن مریم کہنا چاہیے دنیا میں ظہور کرے اور پھر اس کے ساتھ کسی دوسرے مہدی کا آنا بھی ضروری ہو۔کیا وہ خود مہدی نہیں ہے؟ کیا وہ خدا کی طرف سے ہدایت پاکر نہیں آیا؟ کیا اس کے پاس اس قدر جوا

ہرات وخزائن واموال معارف ودقائق نہیں ہیں کہ لوگ لیتے لیتے تھک جائیں اور اس قدر ان کا دامن بھر جائے جو قبول کرنے کی جگہ نہ رہے۔ پس اگر یہ سچ ہے تو اس وقت دوسرے مہدی کی ضرورت ہی کیا ہے اور یہ صرف امامین موصوفین کا ہی مذہب نہیں بلکہ ابن ماجہ اور حاکم نے بھی اپنی صحیح میں لکھا ہے لا مھدی الّا عیسی یعنی بجز عیسی کے اس وقت کوئی مہدی نہ ہوگا۔

مطلب اس کا یہی ہوا کہ آنحضرت ﷺ نے اس خیال سے کہ مسیح کے رنگ والا شخص یعنی قادیانی موجود ہونے کے بعد پھر مہدی کی کیا ضرورت ہے کمال زجر سے فرمایا لا مھدی الّا عیسی ۔یعنی مہدی اس وقت کوئی چیز نہیں وہی قادیانی بس ہے وہی مہدی ہے۔ مگر یہ بات غور طلب ہے کہ صحابہ کا دستور تھا کہ جب کوئی بات سمجھ میں نہ آتی تو پوچھ کر اس کو صاف کر لیا کرتے تھے اس موقع میں ضرور تھا کہ کمال ادب سے عرض کرتے کہ حضرت مہدی کا ذکر تو نہ قرآن میں نہ توراۃ و انجیل میں نہ ہم نے کسی سے سنا کہ مہدی بھی کوئی آدمی ہوگا پھر یہ جو بطور عتاب ارشاد ہو رہا ہے کہ مہدی کوئی چیز نہیں، اس کا سبب معلوم نہ ہوا۔

اور اگر انہوں نے حضرت امام مہدی کا ذکر اور ان کا حسب ونسب وحلیہ وغیرہ سنا تھا جیسا کہ احادیث صحیحہ سے ثابت ہے تو عرض کرتے کہ جس مہدی موعود کا بارہا ذکر فرمایا کیا اب ان کی ضرورت نہیں رہی اور جب عیسی ہی مہدی ٹھہرے تو کیا وہ حضرت ﷺ کی اولاد میں ہوں گے اب تک تو ہم قرآن اور حضرت ﷺ کے ارشاد سے عیسی کو نبی بنی اسرائیلی سمجھتے تھے اب ان کی نسبت کیا اعتقاد رکھنا چاہیے کیا وہ سچ مچ ابن مریم ہوں گے یا جس طرح مہدی کی نفی فرمادی گئی ان کی بھی نفی مطلوب ہے۔ مگر کسی حدیث میں اس قسم کا سوال مذکور نہیں۔

اب یہ مضمون کس طرح اس حدیث سے نکالا جائے کہ قادیانی کے وقت میں مہدی کوئی چیز نہ ہوں گے اور قادیانی ہی مہدی ہوں گے۔ اہل وجدان سمجھ سکتے ہیں کہ مرزا قادیانی جو اس حدیث کے معنی بیان فرماتے ہیں کس قدر بدنما ہیں۔

مرزا قادیانی نے جو لکھا ہے کہ بجز عیسی کے اس وقت کوئی مہدی یعنی ہدایت یافتہ نہ ہوگا اس میں بھی ان کو غلطی ہوئی اس لئے کہ صحیح حدیثوں سے ثابت ہے کہ عیسیٰؑ کے زمانے میں صرف اسلام ہی اسلام رہ جائے گا جس سے ظاہر ہے کہ کل ہدایت یافتہ ہوں گے، مگر اس سے لازم نہیں آتا کہ کل مہدی یعنی محمد ابن عبداللہ ہوں گے۔ کلام اس میں ہے کہ مہدی موعود، عیسی نہیں البتہ معنی

لغوی ان پر صادق آئیں گے جس میں ان کی خصوصیت نہیں۔

مرزا قادیانی ازالہ اوہام صفحہ ۵۱۹ میں لکھتے ہیں:

یوں تو ہمیں اس بات کا اقرار ہے کہ پہلے بھی کئی مہدی آئے ہوں اور ممکن ہے کہ آئندہ بھی آئیں اور ممکن ہے کہ امام محمد کے نام پر بھی کوئی مہدی ظاہر ہو، لیکن جس طرز سے عوام کے خیال میں ہے اس کا ثبوت پایا نہیں جاتا۔

مقصود کہ مہدی اسلام میں متعدد ہوں گے مگر جس صورت میں لا مھدی ظاہری معنی پر لی جائے جس کے مرزا قادیانی قائل ہیں تو اس کا مطلب تو یہ ہوگا کہ محمد بن عبداللہ بھی مہدی یعنی ہدایت یافتہ نہیں، جن کا حال آنحضرت ﷺ نے بکرات ومرات بیان فرمایا پھر مرزا قادیانی کا اقرار مہدیوں کے تعدد میں کیونکر صحیح ہوگا۔

مرزا قادیانی نے مہدی سے پیچھا چھوڑانے میں بڑی دقتیں اٹھائیں مگر اس زمانے میں اس کی کوئی ضرورت نہ تھی کسی کا نام مہدی رکھ دیا جاتا یا اس نام کا کوئی شخص تلاش کر لیا جاتا تو بھی کام چل جاتا آخر قدماء نے فرشتے بنا لئے تھے اور اسی پر ان کی کامیابی ہوگئی جیسا کہ تومرت کے واقعہ سے ظاہر ہے۔

مرزا قادیانی نے حدیث لا مھدی الّا عیسی کو ابن ماجہ میں تلاش تو کر لی مگر وہیں ایک اور حدیث بھی موجود تھی کاش اس پر بھی ان کی نظر پڑ جاتی اور اس کے معنی بھی بیان فرما دیتے جس سے ناظرین کو دوبالا لطف آتا۔ مگر اس کو انہوں نے اگر دیکھا بھی ہے تو نظر انداز کیا۔ اس لئے کہ وہ تو مہدی کے ساتھ اس زمانے کے عیسی کو بھی رخصت کر رہی ہے وہ حدیث یہ ہے:

عن ابی امامہ الباھلی قال خطبنا رسول اللّٰہ ﷺ فکان اکثر خطبۃ حدیثاً حدثناہ عن الدجال۔ و حذّرناہ۔ فکان من قولہ ان قال: انّہ لم تکن فتنۃ فی الارض، منذ ذرأ اللّٰہ ذریۃ آدم، اعظم من فتنۃ الدّجال، و انّ اللّٰہ لم یبعث نبیّا الّا حذّر امتہ الدجال۔ و انا آخر الانبیاء، و انتم آخر الامم، و ھو خارج فیکم، لا محالۃ، و ان یخرج و انا بین ظھرانیکم، فانا حجیج لکلّ مسلمٍ، و ان یخرج من بعدی، فکل امرئٍ حجیج نفسہ، و اللّٰہ خلیفتی علی کلّ مسلم، و انّہ یخرج من خلۃٍ بین الشّام و العراق۔ فیبعث یمیناً و یبعث شمالاً، یا

عبا د اللّٰہ فا ثبتوا ۔ فا نّی ساصفه لک لم یصفها ایّاه نبیّ قبلی ۔ انّه یبدأ فیقول : انا نبی و لا نبی بعدی ۔ ثمّ یثنّی فیقول : انا ربکم ، و لا ترون ربّکم حتّی تموتوا ، و انّه اعور ، و ان ربّکم لیس با عور، و انه مکتوب بین عینه کا فر ، یقرأه کل مومن ، کاتب او غیر کا تب ۔ و انّ من فتنته انّ معه جنة و ناراً ۔ فناره جنّة و جنته نار ۔ فمن ابتلی بناره، فلیستغث با للّٰہ و لیقرأ فوا تح الکهف ۔ فتکون علیه برداً و سلا ماً ، کما کانت النّار علی ابرا هیم۔ و انّ من فتنته ان یقول ، لاعرا بیّ : ارأیت ان بعثت لک ابا ك و امک ، اتشهد انّی ربک ؟ فیقول نعم ۔ فیتمثل له شیطا نان فی صورة ا بیه و امه ، فیقولا ن : یا بنیّ اتّبعه ، فانّه ربّک۔ و ان من فتنته ان یسلّط علی نفس وا حدةٍ، فیقتلها ، و ینشرها با لمنشار ، حتی یلقی شقتین ۔ ثمّ یقول : انظروا الی عبدی هذا ۔ فانّی ابعثه الآن ۔ثمّ یزعم ان له رباّ غیری ۔ فیبعثه اللّٰہ ۔ و یقول له الخبیث : من ربّک ؟ فیقول ربّی اللّٰہ، و انت عدوّ اللّٰہ ، انت الدّ جا ل ، و اللّٰہ ما کنت، بعد ، اشد بصیرة بک منی الیوم ..( الی....) و اما مهم رجل صا لح فبینما اما مهم قد تقدم یصلی بهم الصبح ، اذ نز ل علیهم عیسی بن مر یم الصبح ۔ فرجع ذ لک ا لا ما م ینکص ، یمشی القهقری، لیتقدم عیسی یصلی بالناس ۔ فیضع عیسی یده بین کتفیه ثم یقو ل له : تقدم فصلّ، فانّها لک اقیمت ۔ فیصلی بهم اما مهم ۔ فا ذا انصرف ، قال عیسی علیه السلا م : افتحوا الباب ۔ فیفتح، و رراء ه الد جا ل معه سبعا ن الف یهودی ۔ کلهم ذو سیف محلّی و سا ج ۔ فا ذا نظر الیه الد جا ل ذا ب کما یذو ب الملح فی الماء ۔ و ینطلق هار باً ۔ و یقو ل عیسی علیه السّلا م : انّ لی فیک ضربة لن تسبقنی بها ۔ فید رکه عند باب اللد الشّرقی فیقتله ، فیهزم اللّٰہ الیهود ۔ فلا یبقی شیء ممّا خلق اللّٰہ یتواری به یهودی الّا انطق اللّٰہ ذلک الشیء ، لا حجر و لا

شجر و لاحائط و لا دابة ۔ الّا الغرقدة، فانّها من شجرهم ، لا تنطق ۔ الّا قال : یا عبد اللّٰه المسلم هذا یهودیّ فتعال اقتله .. الخ

(ابن ماجہ باب فتنہ دجال وخروج عیسی حدیث نمبر ۴۰۷۷)

یعنی آنحضرت ﷺ نے ایک روز اکثر دجال کا بیان فرمایا اور یہ بھی فرمایا کہ جو لوگ دجال کے مقابل ہوں گے ان کا امام ایک مرد صالح ہوگا، صبح کی نماز پڑھانے کے لئے وہ آگے بڑھے گا کہ عیسیٰؑ بن مریم اتر آئیں گے، امام پیچھے ہٹے گا تاکہ عیسیٰؑ امامت کریں مگر وہ کہیں گے کہ تم ہی نماز پڑھاؤ چنانچہ وہ نماز پڑھائے گا۔ بعد فراغ، حضرت عیسیٰؑ کہیں گے کہ دروازہ کھول دو، اس وقت دجال ستر ہزار یہود کے ساتھ وہاں موجود ہوگا۔ جب وہ عیسیٰؑ کو دیکھے گا تو کمال اضمحلال کی حالت میں بھاگے گا۔ عیسیٰؑ کہیں گے تو مجھ سے نہیں بھاگ سکتا، ایک وار میرا تجھ میں ضرور ہوگا۔ چنانچہ اس کا پیچھا کر کے لد کے شرقی دروازہ کے پاس اس کو قتل کریں گے، اور خدا تعالیٰ یہودیوں کو ہزیمت دے گا اور کیفیت یہ ہوگی کہ جس چیز کے پیچھے کوئی یہودی ہوگا خواہ وہ پتھر ہو یا جھاڑی یا دیوار یا جانور وہ چیز بآواز بلند کہے گی کہ اے خدا کے بندے مسلمان! یہاں یہودی چھپا ہے آکر اس کو قتل کر ڈال صرف غرقد کا جھاڑ خبر نہ دے گا کیونکہ وہ انہیں کا ہے۔

اب مرزا قادیانی ہی بتائیں کہ وہ کون لوگ تھے جو دجال کے مقابل ہو گئے تھے اور ان کا امام کون تھا جس کی توصیف آنحضرت ﷺ نے کی ہے اور کون سی صبح کی نماز کے لئے وہ کھڑا تھا۔ جو مرزا قادیانی اتر آئے اور اس کے پیچھے نماز پڑھی اور کون سی مسجد کا دروازہ کھولنے کو کہا جس کے پاس دجال ستر ہزار مسلح یہود کو لے کر کھڑا تھا اور کس کے پیچھے دوڑ کر مرزا قادیانی نے لد کے دروازہ پر قتل کر ڈالا اور کون سے یہودیوں کو ہزیمت ہوئی اور سب مارے گئے اور کس روز مرزا قادیانی اور ان کے ہمراہی سے حجر و شجر نے باتیں کیں۔

یوں تو مرزا قادیانی مسلمانوں کو یہود قرار دے ہی چکے ہیں کہہ دیں گے کہ میں نے ان کو ہزیمت دی مگر وہ خلاف واقع ہے اس لئے کہ کئی وقائع سے معلوم ہوا کہ ہمیشہ مرزا قادیانی ہی کو ہزیمت ہوئی اور بجائے اس کے کہ اپنے دجال کو قتل کریں اگر دل سے نہیں تو زبان سے اسکے مدح خوان اور شکر گزار اور دعا گو ہیں کیونکہ دجال انہوں نے بااقبال قوموں کو قرار دیا ہے جن میں اعلیٰ درجہ کی گورنمنٹ برطانیہ ہے جس کی شکر گذاری میں اپنی مصروفی اور مشغولی ظاہر کرتے ہیں۔

مرزا قادیانی ازالہ اوہام ص ۵۷۲ میں تحریر فرماتے ہیں کہ:

احادیث نبویہ کا لب لباب اور خلاصہ یہ ہے جو آنحضرت ﷺ فرماتے ہیں کہ جب تم آخری زمانہ میں یہودیوں کی طرح چال چلن خراب کردو گے تو تمہارے درست کرنے کے لئے عیسی بن مریم آئے گا یعنی جب تم اپنی شرارتوں کی وجہ سے یہودی بن جاؤ گے تو میں بھی عیسی بن مریم کسی کو بنا کر تمہاری طرف بھیجوں گا اور جب تم اشد سرکشیوں کی وجہ سے سیاست کے لائق ٹھہر جاؤ گے تو محمد بن عبداللہ ظہور کرے گا جو مہدی ہے۔ واضح رہے کہ یہ دونوں وعدے کہ محمد بن عبداللہ آئے گا یا عیسی بن مریم آئے گا، دراصل اپنی مراد ومطلب میں ہم شکل ہیں۔ محمد بن عبداللہ کے آنے سے مقصود یہ ہے کہ جب دنیا کی حالت ایسی ہو جائے گی جو اپنی درستی کے لئے سیاست کی محتاج ہوگی تو اس وقت کوئی شخص مثیل محمد ہو کر ظاہر ہوگا اور یہ ضرور نہیں کہ درحقیقت اس کا نام محمد بن عبداللہ ہو۔ بلکہ احادیث کا مطلب یہ ہے کہ خدا تعالی کے نزدیک اس کا نام محمد بن عبداللہ ہوگا۔ کیونکہ وہ آنحضرت ﷺ کا مثیل بن کر آئے گا۔ اسی طرح عیسی بن مریم کے آنے سے مقصود یہ ہے کہ جب عقل کی بد استعمالی سے دنیا کے لوگ یہودیوں کے رنگ پر ہو جائیں گے اور روحانیت اور حقیقت کو چھوڑ دیں گے اور خدا پرستی اور حبّ الٰہی دلوں سے اٹھ جائے گی تو اس وقت وہ لوگ اپنی روحانی اصلاح کے لئے ایک ایسے مصلح کے محتاج ہوں گے جو روح اور حقیقت اور حقیقی نیکی کی طرف ان کو توجہ دلاوے اور جنگ اور لڑائیوں سے کچھ واسطہ نہ رکھے اور یہ منصب مسیح ابن مریم کے لئے مسلّم ہے کیونکہ وہ خاص ایسے کام کے لئے آیا تھا، اور یہ ضرور نہیں کہ آنے والے کا نام درحقیقت عیسی بن مریم ہی ہو بلکہ احادیث کا مطلب یہ ہے کہ خدا تعالی کے نزدیک قطعی طور پر اس کا نام عیسی بن مریم ہے جیسے یہودیوں کے نام خدا نے بندر اور سؤر رکھے اور فرمادیا و جعل منهم القردة و الخنازير (مائدہ: ٦١)۔ ایسا ہی اس نے اس امت کے مفسد طبع لوگوں کو یہودی ٹھہرا کر اس عاجز کا نام مسیح ابن مریم رکھ دیا۔،

مرزا قادیانی نے دیکھا کہ اہل اسلام احادیث کو دیکھ کر اس بات پر اڑیں گے کہ امام مہدی جن کا نام محمد بن عبداللہ ہوگا اور ان کی وہ علامتیں ہوں گی جو احادیث میں مصرح ہیں ان کا وجود ضروری ہے اس لئے انہوں نے تقریر سابق میں یہ طریقہ اختیار کیا کہ ممکن ہے کہ کئی مہدی آئے

ہوں اور امام محمد بھی آ جائیں، نہ ان کے وجود سے غرض سے نہ عدم سے مطلب۔ ہمیں اپنی عیسویت سے کام ہے۔ اس میں صرف ابلہ فریبی مقصود تھی ورنہ ان کا مقصود اصلی تو یہ ہے کہ وہ صرف عیسی ہی نہیں بلکہ مہدی بھی ہیں، انہوں نے دیکھا کہ جہلاء تو سب کچھ مان لیں گے مگر علماء سے پیچھا چھڑانا مشکل ہے اس لئے یہ راہ گریز بنا رکھی ہے کہ ہم نے تو مہدی کے آنے کا بھی اقرار کر لیا ہے۔ پھر اپنی عیسویت کا ثبوت یہ دیتے ہیں کہ جو لوگ یہودی بن گئے تھے ان کی اصلاح کے لئے آئے ہیں اور مہدویت کا ثبوت یہ ہے کہ لوگ سیاست کے قابل ہو گئے تھے اس لئے آنحضرت ﷺ کے مثیل بن کر آئے ہیں اور مہدی ہیں۔ ہر چند اس مقام میں اس کا ذکر نہیں کیا مگر یہ تو کہہ دیا کہ اس وقت کوئی شخص مثیل محمد ﷺ کا ہو کر ظاہر ہو گا جو مہدی ہے اور یہ ضرور نہیں کہ اس کا نام محمد بن عبداللہ ہو اور براہین احمدیہ اور ازالۃ اوہام میں بکرات مرات لکھ چکے ہیں کہ مثیل آنحضرت ﷺ کا ہوں بلکہ دعوی یہ ہے کہ بروزی طور پر حضرت ہی تشریف فرما ہوئے ہیں۔ اور اس قول سے بھی ظاہر ہے کہ جو ابھی نقل کیا گیا کہ ایسا شخص جس کو مسیح کہنا چاہیے کیا وہ مہدی نہیں۔ لیجئے خود ہی عیسی بھی ہو گئے اور خود ہی مہدی بھی اور جتنی حدیثیں امام مہدی کے حسب نسب وغیرہ خصوصیات کی تھیں سب بے کار ہو گئیں اور مرزا قادیانی کا قول سب کا ناسخ ان کی امت نے تسلیم کر لیا۔

( ۲۷۔ اکتوبر ۱۹۰۰ء کی صبح کو حضرت اقدس حسب معمول سیر کو تشریف لے گئے راہ میں فرمانے لگے: بہت دفعہ ایسا اتفاق ہوتا ہے کہ پیغمبر خدا ﷺ ایک بات بتلاتے ہیں میں اس کو سنتا ہوں مگر آپ کی صورت نہیں دیکھتا۔ غرض یہ ایک حالت ہوتی جو بین الکشف والالہام ہوتی ہے۔ رات کو آپ نے مسیح موعود کے متعلق یہ فرمایا ہے یضع الحرب و یصالح الناس یعنی ایک تو جنگ وجدال کو اٹھا دے گا اور دوسری طرف اندرونی طور پر مصالحت کرا دے گا۔

( آنحضرت ﷺ کا فرمان ختم ہوا تمہ کلامہ، آگے مرزا کی تشریح ہے ) گویا مسیح موعود کے لئے دو نشان ہوں گے اول بیرونی نشان کہ حرب نہ ہوگی دوسرا اندرونی نشان کہ باہم مصالحت ہو جائے گی۔ پھر اس کے بعد ( آپ ﷺ نے ) فرمایا سلمان منا اھل البیت۔ سلمان یعنی دو صلحیں۔ اور پھر فرمایا علی مشرب الحسن۔ یعنی حضرت حسن میں بھی دو ہی صلحیں تھیں۔ ایک صلح تو انہوں نے حضرت معاویہ کے ساتھ کر لی اور دوسری صحابہ کی باہم صلح کرا دی۔ اس لئے معلوم ہوا کہ مسیح موعود حسنی المشرب ہوگا ( مرزا نے اپنے کس دشمن سے صلح کی؟ اور کب ہندوؤں مسلمانوں وغیرہ کی آپس میں صلح کرائی۔ یا مسلمانوں کے کسی دو فرقوں کی باہم صلح کرائی۔ بہاء )۔ اور حجج الکرامۃ میں نواب صدیق حسن خان نے لکھا بھی ہے کہ بعض روایتوں میں آیا ہے کہ مہدی حسنی ہوگا ( لیکن آپ تو کہتے ہیں کہ مہدی کی کوئی صحیح اور قابل اعتماد حدیث نہیں سوائے لا مہدی الا عیسی کے۔ اس لئے نواب صدیق حسن کی تحریر کا آپ کو کیا

فائدہ ، بہاء ) اس کے بعد فرمایا، کہ حسن کا دودھ پئے گا۔

پھر حضرت اقدس نے فرمایا کہ یہ لوگ جو کہتے ہیں کہ مہدی آپ کی آل میں سے ہوگا یہ مسئلہ اس الہام سے حل ہو گیا اور مسیح موعود کا جو مہدی بھی ہے کام بھی معلوم ہو گیا۔ پس وہ لوگ جو کہتے ہیں کہ وہ آتے ہی تلوار چلائے گا اور کافروں کو قتل کرے گا جھوٹے ہیں اصل بات یہی ہے جو اس الہام میں بتلائی گئی ہے کہ وہ دوصلحوں کا وارث ہوگا یعنی بیرونی طور پر بھی صلح کرے گا ( کرائے گا؟ ) اور اندرونی طور پر مصالحت ہی کراوے گا۔ اور آل کا لفظ اپنے اندر ایک حقیقت رکھتا ہے اور وہ یہ ہے کہ آل چونکہ وارث ہوتی ہے اس لئے انبیاء کے وارث یا آل وہ لوگ ہوتے ہیں جو ان کے علوم کے روحانی وارث ہوں ۔ الحکم جلد۴ نمبر۴۰۔ ۱۰نومبر ۱۹۰۰ء ص ۳۔۴۔

یعنی آپ ﷺ نے یہ بات مرزا کو نہیں کہی کہ تو مسیح موعود ہے اور تو یہ کرے گا ، بلکہ مرزا سے یہ کہا ہے کہ جو مسیح موعود ہے وہ یہ کچھ کرے گا۔ اور تو نے یہ کچھ نہیں کیا اور نہ ہی امید ہے اس لئے تو وہ نہیں ہے جو تو دعوی کر رہا ہے ۔ بہاء )

اب غور کیجئے کہ مرزا قادیانی جن یہودیوں کی اصلاح کے لئے آئے تھے ان کی اصلاح کی یا ان کو یہودی بنایا۔ یہود جو گمراہ سمجھے گئے تھے آخر اس کی وجہ یہ تھی کہ انہوں نے اپنے نبی کے ارشادوں کو چھوڑ کر اوروں کی باتوں کو مان لیا تھا جو اپنے دل سے تراش کر ان کو فتوی دیا کرتے تھے ۔مرزا قادیانی کا گروہ بھی یہی کر رہا ہے کہ مرزا کے قول کے مقابلہ میں کسی حدیث کو نہیں مانتے اور جن کو اپنا نبی تسلیم کرتے ہیں ان کی باتوں کو قابل تسلیم نہیں سمجھتے ۔ کیا اس سے بڑھ کر کوئی سرکشی اور شرارت ہوسکتی ہے ۔ مرزا قادیانی نے نہایت سچ اور بالکل حسب حال فرمایا کہ بہت سے لوگ یہودی بن گئے اور ان کی سیاست کی ضرورت ہے حق تعالی فرماتا ہے:

و ان یّروا سبیل الرّشد لا یتّخذوه سبیلاً و ان یّروا سبیل الغیّ یتّخذوه سبیلاً (اعراف:۱۴۶) یعنی ان گمراہوں کی یہ حالت ہے کہ ہدایت کی راہ دیکھتے ہیں تو اس کو راستہ نہیں بناتے اور گمراہی کی راہ دیکھتے ہیں تو اسکو راستہ بنا لیتے ہیں

مرزا قادیانی ازالہ اوہام صفحہ ۲۰۱ میں حدیث کیف انتم اذا نزل ابن مریم فیکم و اما مکم منکم کے ترجمے میں لکھتے ہیں:

کیا حال ہوگا جس دن ابن مریم تم میں نازل ہوگا اور تم جانتے ہو کہ ابن مریم کون ہے وہ تمہارا ہی ایک امام ہوگا اور تم میں سے ہی ( اے امتی لوگو ) پیدا ہوگا۔

( مرزا کہتے ہیں ) یہاں تک بخاری کی حدیث کا ترجمہ ہو چکا اور آپ لوگوں نے سمجھ لیا ہوگا کہ امام بخاری صاحب اما مکم منکم کے لفظ سے کس طرف اشارہ

کر گئے ہیں۔العاقل تکفیہ الا شارہ۔

سبحان اللہ! امام بخاری کے فرضی اشارہ پر تو اس قدر توجہ اور خود نبی ﷺ نے صراحۃً جو فرمایا ہے کہ عیسی کی امامت جو شخص کریں گے وہ ہمارے اہل بیت سے ہوں گے اس کا ذکر تک نہیں ۔اگر یہ حدیثیں ضعیف بھی ہوتیں تو جب بھی ان کے ابطال کا کوئی حق نہ تھا اسلئے کہ ان کا موضوع ہونا ثابت نہیں، چہ جائے کہ وہ احادیث مسلم اور ابن ماجہ وغیرہ میں موجود ہیں۔مقصود مرزا قادیانی کا یہ ہے کہ اما مکم منکم کا جملہ علیحدہ ہے اور اس میں لفظ ھو محذوف ہے اور ایک مقال میں لکھتے ہیں کہ واو، و اما مکم میں حرف تفسیر ہے جیسا کہ تلک آیات الکتاب و قرآن میں ۔غرض کہ دو توجیہیں کیں، ایک یہ کہ و اما مکم جملہ مستانفہ ہے بحذف مبتداء اور دوسری یہ کہ جزو جملہ ہے جو نزل کے فاعل کی تفسیر واقع ہوا ہے۔مگر امام بخاریؒ نے ان دونوں توجیہوں سے ایک کی طرف بھی اشارہ نہیں کیا۔مرزا قادیانی کو ضرور تھا کہ کس لفظ سے امام بخاریؒ نے واو کے اس معنی کی طرف اشارہ کیا ہے، بیان کرتے ،مگر چونکہ امام بخاریؒ پر یہ افتراء ہے اس لئے بیان نہ کر سکے اور یہ کوئی تعجب کی بات نہیں خدا اور رسول پر ان کا افتراء کرنا ثابت ہے پھر بخاری کیا چیز ہیں۔ محدثین کے نزدیک مسلّم ہے کہ الحدیث تفسیر الحدیث یعنی کسی حدیث کے معنی میں تردد ہو تو دوسری حدیثیں جو اس باب میں وارد ہیں دیکھی جائیں اور اس کے وہی معنی لئے جائیں جو دوسری حدیثوں سے مستفاد ہوں۔جب ہم صحیح مسلم وغیرہ کی حدیثوں کو دیکھتے ہیں کہ ان میں مصرح ہے کہ عیسیٰؑ جب اتریں گے تو مسلمانوں کا امام ان سے درخواست امامت کریگا اور وہ قبول نہ کریں گے جس سے ظاہر ہے کہ وہ امام اور عیسی دو شخص ہوں گے،تو ان احادیث کے لحاظ سے ہمیں ضرور ہوا کہ اس حدیث بخاری کے وہی معنی لیں جو ان صحیح حدیثوں سے مستفاد ہیں۔اسلئے و اما مکم منکم میں واو حالیہ ہے جس پر تمام علماء کا اجماع ہے اور اس کی صدہا نظیریں قرآن وحدیث میں موجود ہیں جن کو ہر طالب علم جانتا ہے۔

مرزا قادیانی نے اس واؤ کے جو معنی لئے ہیں اب تک کسی عالم نے نہیں لکھا۔صرف مرزا قادیانی خود غرضی سے یہ معنی تراش رہے ہیں اور یہ خیال نہیں کرتے کہ اگر تکلف کر کے یہ معنی لئے جائیں تو دوسری احادیث میں عیسی اور امام میں مغائرت بالتصریح ثابت ہے وہ حدیثیں جھوٹی ثابت ہوں گی اور کتب صحاح ساقط الاعتبار ہو جائیں گی۔

اب دیکھئے کہ اس حدیث کے معنی جو وہ بتلاتے ہیں کہ عیسی بن مریم تمہیں میں سے ایک

کون شمار کر سکے۔

آج ہم بدؔر کی اُس کذب بیانی کا جواب دینے کو ہیں جو میری شہادت کے متعلق مختلف رنگوں میں چہ میگوئیاں کیا کرتا ہے۔ شکر ہے کہ میرے بار بار کے اصرار پر اس نے میرے اصلی الفاظ (جنکی میں ہنوز تصدیق نہیں کرسکتا) نقل کر دیئے ہیں جو یہ ہیں:

''نماز نہ پڑھنے والا، زنا کرنے والا ایک قسم کا متقی ہے۔ قرآن کا کوئی حکم توڑنے والا بھی متقی ہوسکتا ہے۔ دروغ گو میں اگر اور اوصاف شرعیہ ہیں تو وہ ایک معنی میں متقی ہوسکتا ہے۔ دروغ گو، جعلساز، بہتان باندھنے والا، افترا باندھنے والا، دغا دینے والا ایک معنی سے متقی ہے۔ بشرطیکہ خدا کی توحید پر قائم ہو۔'' (۱۶ جون ۱۹۱۰ء)

یہ ہیں (بقول بدؔر) میرے اصلی الفاظ۔ اِن سب میں اخیر پر جو شرط لگائی گئی ہے (بشرطیکہ توحید پر قائم ہو) یہ سب کے لئے ہے۔ مطلب یہ ہے کہ جو شخص توحید خداوندی پر مضبوطی سے قائم ہو۔ اس سے اگر گناہ کبیرہ کسی قسم کی ہوجائیں تو وہ مطلق تقویٰ سے خارج نہیں ہوجاتا بلکہ بوجہ توحید کسی نہ کسی درجے میں متقی رہتا ہے گو تھرڈ کلاس ہی میں ہو۔ یہ نہیں کہ ایسے کام کرنے جائز ہیں۔ اب میں ناظرین کو اپنے اس دعویٰ کی دلیل مع حوالہ سُناتا ہوں۔ قادیانی مشن کے بندوں سے تو توقع نہیں کہ وہ کچھ فائدہ اٹھاوینگے، ہاں ناظرین سے امید ہے کہ وہ اصل بات کو پاجاوینگے۔

اصلؔ یہ ہے کہ تقویٰ کے مدارج ہیں تین۔ ایک یہ کہ توحید کامل کے ساتھ کبیرہ صغیرہ گناہوں سے بچنا۔ (۲) دوئم یہ کہ توحید کے ساتھ صغیرہ گناہوں کا سرزد ہوجانا۔ مگر کبائر (بڑے گناہوں) سے بچنا (۳) سوئم توحید کامل کے ساتھ صغیرہ اور کبیرہ گناہوں کا سرزد ہوجانا۔ یہ تین درجے ہیں متقیوں کے۔ تفسیر بیضاوی میں زیر آیت هدى للمتّقين تین قسمیں لکھی ہیں۔ مگر میں اس دعویٰ کو کہ گناہگار مرتکب کبائر بھی بشرط توحید ایکؔ معنی سے متقی ہیں۔ قرآن وحدیث سے ایکدفعہ پہلے ثابت کرچکا ہوں۔ اب بھی اسکا خلاصہ بتلاتا ہوں:

قرآن مجید میں ارشاد ہے کہ: تلك الجنّة الّتى نورث من عبادنا من كان تقيّاً ۔(پ ۱۶ ع ۷)۔(جنت کے وارث متقی ہوں گے)

اس آیت نے صاف بتلایا ہے کہ متقی لوگ ہی نجات پاوینگے۔ بہت خوب۔ حدیث شریف بروایت ابوذرؓ مشہور ہے وان زنٰى وان سرق یعنی موحّد آدمی کلمہ شہادت پڑھنے والا اگرچہ کبائر گناہ بھی کرتا ہو، نجات پاویگا۔ اس حدیث کو آیت مذکورہ کے ساتھ ملا کر دیکھیں تو نتیجہ

صاف ہے کہ تقویٰ کے مراتب کثیر ہیں۔ ایک تقویٰ تو وہ ہے جو بیضاوی کے الفاظ میں یوں ہے کہ:

ان یتنزہ عما یشغل سرہ عن الحق ویتبتل الیہ بشرا شرہ وھو التقویٰ الحقیقی۔

یعنی اعلیٰ تقویٰ یہ ہے کہ انسان کا دل تمام قسم کی آلائشوں سے جو دل کو خدا کی طرف سے ہٹادیں پاک صاف اور ہمہ تن خدا کی طرف متوجہ ہو۔ کچھ شک نہیں کہ یہ تقویٰ اعلیٰ درجہ کا ہے۔ جیسے مومن کامل کی یہی تعریف ہے کہ اس سے کسی کو تکلیف نہ پہنچے۔ لیکن یہ نہیں کہ گناہگار مسلمان (بشرط اقرار توحید ورسالت) ایمان اور اسلام سے خارج ہے۔

پس جس طرح ایمان کے مختلف مراتب ہیں۔ جس طرح ایک گناہ گار مرتکب کبائر انسان بھی ایک معنی سے مومن ہے اسی طرح بدکار فاسق فاجر بھی (بشرط توحید) ایک معنی سے متقی ہے۔ یہ مطلب نہیں کہ ایسے کام کرنے سے تقویٰ میں کوئی فرق نہیں۔ حاشا وکلا۔

او بدؔر! اب بھی تجھ میں کچھ نور آیا یا ہنوز کسوف ہی میں ہے۔ کیا تو ہمارے پیش کردہ حوالجات کی باقاعدہ ہماری تقریر نقل کر کے تردید کرسکتا ہے؟ انشاء اللہ نہیں۔ مجھے خوب یاد ہے کہ جب میں نے عدالت میں شہادت دی تھی چونکہ مقدمہ بھی مرزا کا تھا اِس لئے مرزائی وکیل خواجہ کمال الدین اور مولوی محمد علی نے ناک بھوں چڑھائی تو میں نے اسی وقت کہہ دیا تھا کہ تفسیر بیضاوی دیکھ کر آنا تھا۔ مگر مرزائی اور انصاف؟

ناظرین! یہ ہے اِن لوگوں کی دھوکا بازی کہ میرے مطلب کو بگاڑ کر مشہور کر رہے ہیں کہ معاذ اللہ میرے نزدیک جھوٹ بولنا وغیرہ جائز ہیں۔ یہ ایسی بات ہوئی کہ ایک شخص سے سوال ہو کہ نماز ترک کرنے سے آدمی ایمان سے خارج ہو جاتا ہے یا نہیں؟ وہ اس کا جواب دے کہ اگر توحید پر پختہ ہے تو ایک معنی سے مؤمن ہے۔ پس قادیاں کا بے نور بدؔر غل مچادے کہ دیکھو جی اس کے ہاں نماز پڑھنی بھی کچھ ضروری نہیں۔ ایسے ہی لوگوں کے حق میں ہے ؎

جو بشنوی سخن اہلِ دل مگو کہ خطاست　　سخن شناس نئی دلبرا خطا اینجا است

کیا الحکم کا ابوالحکم بھی کچھ بولیگا؟ اخبار پرکاش نے بھی بدؔر کا مضمون نقل کیا تھا، اِسلئے اسکے سمجھانے اور نقل کرنے کیلئے مختصر فقرے بتلاتا ہوں۔

بدؔر نے میری شہادت میں نقل کیا ہے: جھوٹ بولنے والا وغیرہ ایک معنی سے متقی ہے۔

اس کا مطلب ایسا سمجھو کہ آریہ کی اصل تعریف ہے نیک آدمی، لیکن ایک تعریف یہ بھی

ہے کہ کسی آریہ سماج کا ممبر ہو۔ پس جو شخص آریہ سماج کا تو ممبر ہو مگر ویدک دھرم پر مضبوطی سے پابند نہو، جیسے عموماً آج کل کے آریے ہیں، جس کا انکار کسی کو بھی نہیں۔ گو وہ شخص پہلے معنی سے تو آریہ نہیں مگر ایک معنی سے آریہ ہے۔ یعنی ان معنی سے کہ آریہ سماج کا ممبر ہے، آریہ سماج کے مشن سے دلی ہمدردی رکھتا ہے۔ اس طرح جھوٹ بولنے والا وغیرہ اعلیٰ درجہ کے تقویٰ سے تو ِگر جاتا ہے اور بہت دور گرتا ہے لیکن چونکہ وہ توحید اور ایمان کا قائل ہے اِس لئے ایک معنی سے متقی ہے۔ اِس کا ثبوت مذہبی کتابوں میں ملتا ہے۔ میرا مطلب یہ نہ تھا کہ ایسے کام کرنے جائز ہیں۔

(ہفت روزہ اہل حدیث جلد ۷۔ نمبر ۳۸۔ مورخہ ۱۴ رجب المرجب ۱۳۲۸ھ مطابق ۲۲ جولائی ۱۹۱۰ء ص: ۱-۳)

# قادیانی سوالات کے جوابات

حضرت مولانا محمد ابراہیم میرؒ سیالکوٹی فرماتے ہیں:

ایک دوست نے چند سوالات جو اس کو مرزائیوں نے لکھ کر دیئے تھے، میرے پاس جواب کے لئے بھیجے۔ چونکہ مرزائی لوگ یہ سوالات اکثر پیش کیا کرتے ہیں اور عوام الناس کو مغالطہ میں ڈالتے رہتے ہیں لہذا ان کے جوابات پبلک میں شائع کرتا ہوں تا کہ دوسروں کو بھی علم ہو جائے اور ان کے دام سے بچ جائیں اور قادیانی بھی اپنے دام کا تارو پود ادھڑا ہوا دیکھ لیں۔ جن کا کہنا ہے: جو شخص ہمارے اعتراضات اور سوالات مندرجہ ذیل کے جوابات قرآن کریم اور احادیث صحیحہ سے بمدنظر اس کے کہ جوابات تناقض اور تعارض کے نقص اور عیب سے مبرا ہوں، دے، ہم ان کو قبول کرنے کے لئے تیار ہیں۔

سوال: کسی امر میں اللہ اور رسول یا فرستادہ خدا کی صداقت پر کھنے کیلئے قرآن نے جو عام قاعدہ اور قانون کے نیچے منہاج نبوت اور رسالت کے اصول وضع فرمائے ہیں وہ کیا ہیں؟

جواب: (از مولانا میر) سوال اول کا جواب سنیئے کہ قرآن شریف یا رسول برحق کی پرکھ کیلئے تین اصول بیان کئے ہیں۔ اول ظہور معجزہ، دوم تعلیم حق، سوم صدق وعدہ یعنی خدا تعالی جو وعدہ ان سے کرتا ہے وہ پورا کرتا ہے۔

ظہور معجزہ کی دلیل حضرت موسیٰ کا فرعون کے سامنے دعوی رسالت کرنا اور ظہور معجزہ کا بھی دعوی کرنا اور فرعون کے مطالبہ پر عصا اور ید بیضا کا معجزہ دکھانا اور نیز حضرت کا دعوی رسالت اور ظہور معجزات

تعلیم حق کی دلیل قرآن شریف کا دعوی کرنا کہ میری تعلیم سب سے بڑھ کر ہدایت والی ہے اوراس دعوی کا مطابق واقع ہونا اور نیز انبیاء کے دعوی رسالت کے ساتھ ہی اس تعلیم حق کا ذکر ہونا

صدق وعدہ کی دلیل آیت سورہ انبیاء ثم صدقنا هم الوعد

پس یہ تین امر ہیں جن سے صادق مدعی نبوت اور کاذب میں تمیز ہوتی ہے۔قادیانی میں ان تینوں امروں میں سے ایک بھی نہیں پایا گیا، بلکہ برخلاف ان کے معجزات کا انکاراور باطل کی تعلیم اورسب باتوں یعنی پیش گوئیوں کا خطا نکلنا ثابت ہوا جواس نے خدا پر افتراء باندھ کرشائع کی تھیں چنانچہ دوسرے سوال کے جواب میں اس کی مثالیں مذکور ہوں گی۔

سوال۲۔کیا حضرت مرزا صاحب جو مامور من اللہ ہونے کا دعوی کرتے ہیں منہاج نبوت کی رو سے جھوٹے ہیں۔ جومقابلہ سے دکھلاؤ۔

جواب (از مولا میر): بیشک مرزا قادیانی منہاج نبوت کی رو سے بالکل کاذب تھا۔اول اسلئے کہ اس نے باوجود دعوی نبوت کے کوئی معجزہ نہیں دکھایا بلکہ اپنے عجز کو چھپانے کیلئے معجزات عیسویہ سے انکارکیا دیکھوازالہ اوہام جلداول۔

دوم اس لئے کہ اس نے باطل کی اشاعت کی۔ایک کہ اس نے دعوی رسالت کیا اورآنحضرت ﷺ خاتم النبیین کی مہرکوتوڑنا چاہا کیونکہ حدیث صحیح بخاری وصحیح مسلم میں صاف آیا ہے کہ میری امت میں تیس کے قریب دجال اورکذاب ہوں گے۔اورآنحضرت ﷺ نے ان کے دجل (فریب) اور کذب (جھوٹ) کی دلیل صرف یہ بیان کی کلّھم یزعم انّه رسول اللّٰه یعنی ہرایک ان میں کا یہ گمان ودعوی کرے گا کہ میں خدا کا فرستادہ ہوں۔ بس اس حدیث نے صاف بتلا دیا کہ آنحضرت ﷺ کے بعدصرف دعوی نبوت ہی دجال اورکذاب ثابت کرنے کیلئے کافی ہے۔

دوسری باطل تعلیم یہ کی کہ قرآن نے نص صریح اور ظاہر الفاظ میں فرما دیا کہ یہود نے حضرت مسیح کوصلیب پرنہیں چڑھایا۔ برخلاف اس کے قادیانی نے ، مسیح کے صلیب پر چڑھائے جانے کو بہت زور سے شائع کیا اورحقیقت میں اپنے دعوی کی بنیاداسی بات پر رکھی۔

تیسری باطل تعلیم یہ کہ قرآن وحدیث نے صراحت سے فرشتوں کا زمین پر نازل ہونا اور پروں والا ہونا بیان کیا، برخلاف اس کے قادیانی نے ان دونوں باتوں کا انکارکیا۔ ملاحظہ ہو توضیح مرام مصنفہ قادیانی۔

اسی طرح اور بہت باطل امور ہیں جو قادیانی نے قرآن وحدیث کے برخلاف جاری کئے

سوم اس لئے قادیانی منہاج نبوت کی رو سے جھوٹا ہے کہ اس نے جو پیشگوئی خدا کا نام لے کر کی وہ غلط نکلی اور ان سے کوئی بھی پوری نہ ہوئی مثال کیلئے واقعات ذیل پر نظر کرو:

۱۔ عبداللہ آتھم کا ۱۵ مہینے میں مر جانا یا مسلمان ہو جانا۔ ان دونوں امروں میں سے کوئی بھی واقع نہیں ہوا۔ نہ عبداللہ آتھم ان ۱۵ مہینوں میں مرا اور نہ مسلمان ہوا بلکہ ۱۵ مہینے گذار کر عیسائی ہی رہا اور قادیانی کو جھوٹا ثابت کرتا رہا۔

۲۔ محمدی بیگم کا مرزائے قادیانی کے نکاح میں آ جانا۔ مرزا قادیانی بصد حسرت مر گیا لیکن محمدی بیگم اس کے نکاح میں نہ آئی

۳۔ ڈاکٹر عبدالحکیم صاحب کا مرزا قادیانی کے سامنے مر جانا اور قادیانی کی عمر کا بڑھایا جانا۔ نہ ڈاکٹر عبدالحکیم قادیانی کے سامنے مرے، اور نہ قادیانی کی عمر بڑھی۔ بلکہ برخلاف اس کے قادیانی خود ڈاکٹر عبدالحکیم کے سامنے مر گیا اور خدا کے فضل سے ڈاکٹر صاحب ابھی صحیح سلامت ہیں۔ اور مئی سن حال (۱۹۱۰ء) میں خاکسار کو فیروز پور میں مع اپنے دو فرزندوں کے بخیریت ملے تھے۔

۴۔ مرزا قادیانی کے ہاں اس کے بیٹے مبارک احمد کی وفات کے بعد اس کی بجائے ایک اور لڑکا ہونا۔ مبارک احمد کی بجائے اس تاریخ کے بعد مرزا قادیانی کے گھر کوئی لڑکا نہیں ہوا، بلکہ خود قادیانی مر گیا اور بیوی بھی غیر حاملہ چھوڑ گیا جس نے آئندہ کی امید بھی توڑ دی۔

مثال کے لئے اتنے واقعات کافی ہیں، اور آخر میں ہم بطور قاعدہ کلیہ کے مرزائیوں سے اور خاص کر خلیفہ قادیانی سے سوال کرتے ہیں کہ آپ مرزا قادیانی کی صدہا ہزارہا پیش گوئیوں میں سے ایک ایسی پیش گوئی پیش کریں جو الہام کے الفاظ کے مطابق پوری ہوئی ہو۔

مرزا قادیانی نے اپنے مریدوں کی نظروں میں جہان کو علم سے خالی دکھانا چاہا ہے اور ان کی آنکھوں میں مٹی ڈال کر دنیا کو ان کی نظر میں تیرہ کر دیا ہے کہ منہاج نبوت کے یہ معنی بتائے کہ نبی کی پیش گوئی وقوع کے وقت سے کبھی ملتوی بھی ہو جاتی ہے۔ یہ تاویل باطل ہے اور غلط بیانی ہے۔ ہم علی الاعلان کہتے ہیں کہ خدا کے ہزارہا انبیاء میں سے کسی ایک نبی کا کوئی ایسا واقعہ بتائیں جس کی بابت نبی نے خدا سے اطلاع پا کر کہا ہو کہ یہ فلاں امر فلاں وقت پر یا اس سے پہلے یا اس سے پیچھے یا میری زندگی میں یا میری موت کے بعد (غرض کسی طریق پر بھی میعاد مقرر کی ہو) واقع ہو گا، تو وہ وقت غیر امر کے وقوع کے گذر گیا ہو۔ خلیفہ قادیانی کتب حدیث کی ورق گردانی کریں اور ہمیں کوئی ایسا واقعہ دکھائیں۔

❁سوال۳۔حدیث انّ اللّٰہ یبعث لھذہ الامة علی رأس کل مأة سنة من یجدد لھا دینھا کی رو سے مرزا صاحب اگر مجدد نہیں تو بتلاؤ پھر وہ کون شخص ہے جو اس صدی کیلئے مجدد ہو کر آیا ہو، اور اگر یہ مجدد نہیں اور نہ کوئی اور آیا ہے تو کیا یہ حدیث جھوٹی ہے۔اگر یہ سچی ہے تو کیا اس صدی پر.. منقطع ہوگئی اگر منقطع ہوگئی تو سند پیش کرو۔

❁جواب (از مولانا میر): مجددیت کسی خاص شخص کا نام نہیں ہوتا۔حدیث میں من عام ہے.. ۔ پس کسی خاص شخص کے دعوی کی ضرورت نہیں البتہ میاں نذیر حسین محدثؒ دہلوی اور سید صدیق حسن بھوپالویؒ اسی زمانہ کے تھے جنہوں نے سنت نبوی کی اشاعت کی۔مجدد کا کام سنت کو زندہ کرنا اور شائع کرنا ہوتا ہے نہ کہ بدعت کو پھیلانا، مرزا قادیانی نے بدعت پھیلائی، قرآن و حدیث کے منصوصات کے خلاف تعلیم کی، مجدد نہیں بلکہ مبتدع تھا، اور بہ سبب دعوی نبوت، تیس دجالوں میں سے بموجب اس حدیث کے جو صحیح بخاری اور صحیح مسلم میں ہے اور اس کا ذکر اوپر سوال کے جواب میں گذر چکا ہے۔

❁سوال .. حدیث انّ لمھدینا آیتین لم یکونا منذ خلق السماوات و الارض .. الخ کی رو سے حضرت مرزا صاحب کے دعوی مہدویت کی صداقت ہوتی اور یہ حدیث گو کسی طبقے کی ہے بوجہ وقوع کے صحیح ثابت ہوگئی اور اس نشان نے مرزا صاحب کے دعوی مہدویت کے بعد آپ کے دعوی پر آسمانی شہادت سے مہر صداقت لگا دی۔اگر مرزا صاحب مہدی نہیں تو بتلاؤ وہ مہدی جن کے دعوی کی صداقت کے لئے یہ نشان بطور شہادت کے ظاہر ہوا کہاں ہے؟ اور کس جگہ اور یاد رہے کہ گواہی کی ضرورت دعوی کے بعد ہوتی ہے جیسے وقوع میں آئی۔

❁جواب: سائل علم حدیث اور اصول حدیث سے بالکل بے خبر ہے انّ لمھدینا کوئی حدیث نہیں ہے جب استدلال کے وقت لفظ حدیث مطلقاً بولا جائے تو اس سے حدیث مرفوع صحیح مراد ہوتی ہے جو استدلال میں کام آتی ہے نہ کہ ہر ایک قول، جو حجت میں پیش نہیں ہوسکتا سائل اس کو حدیث قرار دیتا ہے۔یہ قول تو صحابی کا قول بھی نہیں۔

دیگر یہ کہ یہ روایت سنداً بھی سخت ضعیف ہے کیونکہ اس میں شمر اور جابر جعفی دونوں راوی ضعیف ہیں۔امام ابوحنیفہؒ فرماتے ہیں کہ میں نے جابر جعفی سے بڑھ کر جھوٹا کوئی نہیں دیکھا۔

سوم یہ کہ واقعہ بھی اس کے مطابق وقوع میں نہیں آیا کیونکہ اس روایت میں صاف ہے کہ چاند کو رمضان کی پہلی رات میں گرہن لگے گا اور سورج کو نصف رمضان میں، حالانکہ اس طرح نہیں ہوا۔

اور اگر کہا جائے کہ پہلی رات کو چاند گرہن نہیں لگا کرتا تو اس کے جواب میں یہ یاد رہے کہ اس حدیث میں تو یہی لکھا ہے کہ ایسی بات ہوگی جو آگے کبھی نہیں ہوئی ہوگی۔ اگر کہا جاوے کہ رمضان میں کسوف وخسوف کا اجتماع پہلے کبھی نہیں ہوا تو اس کا جواب یہ ہے کہ یہ بالکل بے علمی ہے یہ تو حساب کی رو سے کئی دفعہ ہوا۔ دیکھو کانا دجال مصنفہ ڈاکٹر عبدالحکیم پٹیالوی۔

سوال: طاعون مسیح موعود کے نشانوں میں سے ایک نشان فرمایا گیا جیسے کہ قرآن اور حدیث میں بیان کیا گیا۔ قرآن میں لکھا ہے کہ طاعونی نشان چاند سورج کے گرہن کے نشان واقع ہونے کے بعد سرزد ہوگا جیسا کہ فرمایا گیا و جمِع الشّمس و القمر۔ یقول الا نسان یو مئذٍ این المفرّ۔ کلّا لا وزر۔ (قیامۃ: ۹۔۱۱) ۔یعنی جب مسیح موعود اور مہدی موعود کے نشان شمسی اور قمری کے وقوع کے بعد بھی لوگ انکار کریں گے تو ایسا عذابی نشان ظاہر ہوگا جس کو دیکھ کر انسان بول اٹھے گا کہ این المفر کہاں بھاگوں؟ پھر کہا جائے گا کہ اب کوئی جائے پناہ نہیں کہ اس عذاب کے عالمگیر ہونے کی طرف اشارہ جیسے دوسری جگہ فرمایا و ان من قریۃٍ الّا نحن مھلکوھا قبل یوم القیامۃ او معذّبوھا عذاباً شدیداً۔ کان ذلک فی الکتاب مسطوراً (بنی اسرائیل: ۵۸)۔ پھر عالمگیر عذاب کا ظہور کسی رسول یا فرستادہ خدا کے آنے کے بعد ہوتا ہے جیسا کہ فرمایا و ما کنّا معذّبین حتّی نبعث رسولاً ۔ اس مذکورہ بالا کی رو سے حضرت مرزا صاحب کے دعوی مسیحیت کی صداقت ثابت ہوتی ہے۔ اگر مرزا صاحب مسیح موعود نہیں تو بتلاؤ وہ کون فرستادہ خدا آیا جس کے لئے جمالی اور جلالی نشان وقوع میں آئے۔

جواب (از مولانا میر): سائل نے اس سوال میں جس قدر مقدمات باندھے سب افتراء اور باطل ہیں اور جو نتیجہ نکالا وہ بنائے فاسد بر فاسد ہے۔ اے قادیانیو! خدا سے ڈرو، تمہارا پیر تو افتراء ہی میں مرگیا اور اپنے عبرت ناک موت سے دنیا کو ڈرا گیا۔ اب تم تو خدا پر افتراء کرنا چھوڑ دو۔ آیت میں کہاں لکھا ہے اور کس لفظ کے معنی ہیں:

> جب مسیح موعود اور مہدی موعود کے نشان شمسی اور قمری کے وقوع کے بعد بھی لوگ انکار کریں گے تو ایسا عذابی نشان ظاہر ہوگا۔

کیا تم خود جاہل ہو اور قادیانی فریب میں آچکے ہو تو دوسروں کو بے علم خیال کرتے ہو آیت میں نہ طاعون کا ذکر ہے، نہ مسیح موعود و مہدی موعود کا، اور نہ تمہارے فرضی مسیح یا مفتری کذاب کا ذکر ہے، اور نہ کسوف وکسوف کے مجتمع ہونے کا ذکر ہے۔ پس تم ہی بتلاؤ خدا پر اتنے

افتراء باندھے، اس کی کیا سزا ہے۔ آیت میں تو قیامت کا ذکر ہے چنانچہ پہلی آیت سے پڑھو تو معلوم ہو جائیگا کہ صاف لفظ قیامت کا لکھا ہے یسئل ایّان یوم القیامۃ ۔ فاذا برق البصر ۔ و خسف القمر ۔ پس ان آیات کے معنی یہ ہیں کہ انسان پوچھتا ہے کہ قیامت کا دن کب ہوگا، یعنی خیال کرتا ہے کہ ہرگز نہیں ہوگا۔ سو اس کا جواب فرمایا کہ قیامت اس وقت ہوگی جب نگاہ پتھرا جائے گی اور چاند بے نور ہو جائے گا، اور سورج اور چاند یکجا کئے جائیں گے، اور انسان کہے گا کہ بھاگنے کی جگہ کہاں ہے؟۔ یہی صاف ترجمہ ہے، اور جو کچھ کہ تم کیا وہ سب افتراء ہے۔ یقین نہ ہو تو قرآن شریف کے تراجم اور تفاسیر دیکھو، پھر جس کا ترجمہ صحیح نکلے اس کی پیروی کرو۔

اور دوسری آیت و ان من قریۃ میں جو تم نے طاعون مراد لیا یہ بھی بے بنیاد ہے ۔آیت میں طاعون کے لئے کوئی لفظ نہیں، نہ تو کسی زمانے کی تخصیص ہے، اور نہ کسی عذاب کی تعیین ۔بلکہ عام آیت ہے۔ پس اس سے بھی آپ کا مطلب نہیں نکل سکتا کیونکہ اس کو بھی کسی فرستادہ وغیرہ سے تعلق نہیں۔ اور یہ جو تم نے کہا کہ وما کنّا معذّ بین حتّی نبعث رسولاً اس سے بھی تمہارا مذہب ثابت نہیں ہوتا کیونکہ آیت کے معنی ہرگز یہ نہیں کہ جب کوئی عذاب آوے تو اس وقت کا رسول بھی ضرور موجود ہو، کیونکہ ایسے ابتلاء جو امراض کے قسم کے ہوتے ہیں وہ رسول کی موجودگی میں آتے ہیں اور رسولوں کی وفات کے بعد بھی۔ اگر تمہارے مذہب کے مطابق رسول کا موجود ہونا ضروری ہے تو حضرت عمرؓ کے عہد میں جو طاعون آیا تھا اس وقت کون سا رسول موجود تھا، اور اس کے بعد جب جب طاعون آیا، ان وقتوں میں کون کون رسول تھا؟ اور سلطنت مغلیہ کے وقت جب ہندوستان میں طاعون آیا تھا تو اس وقت کون رسول تھا؟

ان واقعات سے معلوم ہوا کہ طاعون وغیرہ امراض کے لئے کسی فرستادہ خدا کا موجود ہونا ضروری نہیں ۔ ہاں رسولوں کے مبعوث ہونے کے بعد عذاب آنے کے یہ معنی ہیں کہ خلقت کے گناہوں پر اللہ تعالی گرفت نہیں کرتا جب تک ان کی طرف رسول بھیج کر اپنی شریعت ان کو پہنچا نہ دے ۔ پس آنحضرت ﷺ کے بعد جب جب ایسے ابتلاء آئے تو اس سے یہ سمجھنا چاہیے کہ آنحضرت ﷺ کی معرفت شریعت آسان ظاہر ہو چکی اور لوگوں کو پہنچ چکی، اور لوگوں نے نافرمانی کی تو خدا نے کسی بلا میں گرفتار کیا۔

دیگر یہ کہ جو عذاب رسول برحق کے انکار پر آتا ہے اس میں صرف کفار ہی پکڑے جاتے ہیں کیونکہ عذاب کی وجہ یعنی انکار صرف منکرین میں پائی جاتی ہے اور مومن خواہ وہ کسی قدر گنہگار بھی

ہوں اس عذاب سے بچائے جاتے ہیں جیسا کہ ہودؑ اور صالحؑ اور حضرت نوحؑ کی قوم کے ساتھ ہوا کہ صرف منکرین ہلاک ہوئے اور مومنین بچائے گئے۔ لہذا اگر یہ طاعون مرزا قادیانی کی تکذیب کی وجہ سے ہوتا تو مرزائی اس میں مبتلا نہ ہوتے، حالانکہ وہ بھی بیچ میں رگڑے گئے، ہندوؤں پر بھی اثر پڑا، مسلمان بھی مبتلا ہوئے۔ پس یہ ابتلاء ان ابتلاؤں میں سے ہے جن میں عام طور پر خدا اپنی یاددہانی کیلئے بندوں کو مبتلا کیا کرتا ہے جیسا کہ فرمایا:

و لنبلونّکم بشیء من الخوف و الجوع و نقص من الاموا ل و الانفس و الثمرات، و بشّر الصابرین۔ (بقرہ:۱۵۵)۔

ایسے ابتلاؤں میں نیک و بد مطیع و عاصی مومن و کافر ہر دو جنس میں سے مبتلا ہوتے ہیں چنانچہ فرمایا و اتقوا فتنۃ لا تصیبنّ الذین ظلموا منکم خاصہ (انفال:۲۵) (اور تم ایسے وبال سے بچو! کہ جو خاص کر ان ہی لوگوں پر واقع نہ ہوگا جو تم میں سے ان گناہوں کے مرتکب ہوئے ہیں) اسی لئے حدیث شریف میں مطعون یعنی طاعون سے مرے ہوئے کو شہادت کا مرتبہ بیان کیا گیا ہے (بخاری، موطا مالک) ورنہ اگر طاعون رسالت کے انکار کے باعث ہوتا تو کسی مومن کو نہ ہوتا، اور وہ اس وجہ سے شہادت بنتا۔ (ہفت روزہ اہل حدیث امرتسر ۱۵ جولائی ۱۹۱۰ء ص ۳۔۶)

# الحکم پر بجلی گری

حضرت مولانا ثناء اللہ امرتسریؒ لکھتے ہیں:

مرزا صاحب قادیانی کے انتقال سے کچھ دن بعد (۲۰ نومبر ۱۹۰۸ء کے) اخبار اہلحدیث میں اس عنوان سے لکھا گیا تھا کہ الحکم قادیان، مرزا قادیانی کے بعد مردگی کی حالت میں ہے۔ اس پر الحکم کے ابوالحکم نے بہت بُرا منایا تھا۔ مگر خدائی بول پورے ہو کر رہتے ہیں۔ آج کل الحکم پر بجلی کا ایسا اثر ہے کہ کئی کئی ہفتے لیٹ رہتا ہے۔ آتا ہے تو کئی ایک ہفتوں کا اکٹھا۔ چنانچہ ۱۲-۲۸ جون اور ۷۔ جولائی کا پرچہ بھی اکٹھا نکلا۔ مگر اوراق خواندگی اہلحدیث کی تقطیع کے برابر کے کل چار۔ اس سے بعد آج (۲۷ جولائی) کو پرچہ آیا تو اُس پر مورخہ ۲۱ جولائی لکھا ہے۔ ۱۴ جولائی ۱۹۱۰ء کا ہضم۔ کیا ابھی کسی کو شک ہے کہ الحکم پر بجلی نہیں گری۔ گری اور ضرور گری۔ فقطع دابر القوم الّذین ظلموا۔

(اہلحدیث جلد ۷۔ نمبر ۴۰۔ مورخہ ۲۸ رجب ۱۳۲۸ھ مطابق ۵ راگست ۱۹۱۰ء ص:۲-۳)

قادیانی اخبار بدر کے اڈیٹر مفتی محمد صادق لکھتے ہیں:

الحکم کی نسبت اکثر احباب دریافت کرتے رہتے ہیں انکی اطلاع کیلئے مرقوم ہے کہ ۷ ستمبر کے بعد آج ۲۸ ستمبر کو بھی پرچہ نکلا ہے جس میں اعلان کر دیا گیا ہے کہ آئندہ شیخ یعقوب علی کے واپس آنے تک اخبار شائع نہ ہوگا۔ سنا گیا ہے کہ شیخ صاحب جلد آنیوالے ہیں۔ امید ہے کہ سب انتظام پھر درست کرنیکی کوشش کرینگے۔ (بدر ۳۰ ستمبر ۱۹۰۹ء۔ ص ۷)

شیخ یعقوب علی اڈیٹر الحکم لکھتے ہیں:

جب سے مشین پریس جاری کیا گیا تھا اس کی وجہ سے کارخانہ کو ایک کثیر نقصان اٹھانا پڑا جس کی تلافی اس وقت تک نہیں ہوئی۔ اس میں کلام نہیں کہ بعض احباب نے میری حوصلہ افزائی اور ہمت بڑھانے کی ہر ممکن کوشش کی، مگر اسباب کے سلسلہ میں جو کام سب کے کرنے کا ہے وہ ایک دو سے نہیں ہوسکتا۔ ہاں میں شرح صدر سے اس امر کا اعتراف کرتا ہوں کہ حضرت خلیفۃ المسیح (نور الدین) نے جہاں مجھ سے الحکم سے الگ نہ ہونے کا عہد لیا ہے وہاں الحکم کی اعانت میں واجب التقلید حصہ لیا۔ صرف آپ کی خلافت کا عہد الحکم کی زندگی میں ایسا دور ہے کہ آپ نے متعدد مرتبہ اس کی مدد نقد روپیہ سے کی...

میری غیر حاضری میں الحکم کا بند رہنا، نہ اس وجہ سے ضروری تھا کہ آج کل پریس ایکٹ کی وجہ سے بڑی احتیاط کی ضرورت ہے، بلکہ اس پر پلیگ اور فصل ربیع کی کٹائی کا اضافہ ہوگیا۔ کارخانہ الحکم کا ایک پریس مین بیمار ہو کر فوت ہوگیا اور مزدور کٹائی فصل میں مصروف ہو گئے۔ یہ اسباب مل کر اتنے دنوں تک الحکم کے بند رہنے کا موجب ہوئے۔ اس میں اثنا میں بہی خواہان الحکم نے حسب معمول تردد کے خطوط لکھے، اور چونکہ میں دفتر سے غیر حاضر تھا اس لئے ان کے جواب نہ پہنچنے پر انہیں اور بھی حیرت ہوئی۔ میں نے اپنے سفر کے سلسلہ میں ایک عام اطلاع بدر میں شائع ہونے کے واسطے بھیجی تھی مگر وہ معلوم نہیں کیوں چھپ نہیں سکی۔ بعض لوگوں نے اس تعویق کے متعلق عجیب افواہ اڑائی جو میں نے لاہور جا کر سنی جب کہ بعض آدمیوں نے خود مجھ سے دریافت کیا اور وہ افواہ یہ تھی کہ اخبار الحکم کا پچھلا نمبر حضرت خلیفۃ المسیح نے جلوا دیا ہے اور اڈیٹر الحکم بھاگ گیا ہے۔ میں اس خبر کو سن کر اتنا حیران ہوا کہ میری زندگی میں یہ پہلا موقع تھا۔ اس لئے کہ اخبار خود میں نے شائع کیا اور حضرت خلیفۃ المسیح نے ایسا کوئی حکم کبھی دیا ہی نہیں تھا، پھر یہ گپ کیوں اڑائی گئی.. ایسے مفتریوں کو جو حضرت خلیفۃ المسیح پر افتراء کرتے ہیں توبہ کرنی چاہیے۔ ایسی باتوں سے الحکم کو انشاء

اللہ نقصان نہیں پہنچ سکتا۔ مسیح موعود نے اس کو اپنا بازو قرار دیا ہے اب جو چاہتا ہے کہ نعوذ باللہ حضرت کا بازو ٹوٹ جائے وہ زور آزمائی مگر خدا سے ڈرے۔ ایسی افواہوں سے میرا کچھ نہیں بگڑے گا۔

(الحکم ۲۸۔اپریل ۷مئی ۱۹۱۱ء ص: نمبر۱۳۔۱۴ جلد ۱۵۔ ص ۳)

اڈیٹر الحکم نے مولانا امرتسریؒ کی بات کا بہت برا منایا تھا لیکن حقیقت یہی ہے کہ الحکم ان دنوں اپنے دم واپسین پر تھا جس کی شہادتیں درج ذیل ہیں۔ شیخ یعقوب علی اڈیٹر الحکم لکھتے ہیں:

ابھی الحکم چار ہزار کا اور زیر بار ہے اور اس میں ایک ہزار روپیہ وہ بھی داخل ہے جو الحکم کی پابجائی کے لئے ضروری ہے...

باوجود اس حالت کے کہ الحکم بے ترتیب شائع ہوا، کیا اس کی قبولیت میں فرق نہیں آیا۔ میں نے بعض اوقات چاہا کہ اسے بند کروں، مگر مسیح موعود کے خلیفہ نے تین مرتبہ عہد لیا کہ میں اسے بند نہیں کرونگا۔ یہ عہد بتاتا ہے کہ منشاء الٰہی ہے کہ خادم سلسلہ الحکم زندہ رہے۔

پس اے سننے والو سن لو! الحکم خدا تعالیٰ کے دین کا خادم ہے اس کے اڈیٹر کو خدا تعالیٰ نے اپنے فضل سے اس خدمت کے قابل دل و دماغ عطا فرمایا اور میں اس ربانی عطیہ پر ناز کرتا ہوں کہ میرے آقا اور مطاع خلیفۃ المسیح نے عموماً الحکم کی اڈیٹوریل خصوصیت کو سراہا ہے.. یہ محض فضل ربانی ہے میری قابلیت اور استعداد نہیں بلکہ سلسلہ حقہ کی خدمت کے طفیل مجھے یہ فضل دیا گیا ہے۔

ان حالات کے اندر کیا تم پسند کرتے ہو کہ وہ قلم جو خدمت کرنے کا اہل ہے محض اس وجہ سے رکا رہے کہ الحکم مالی زیر باری کے نیچے ہے۔ تمہاری غیرت اور حمیت کا تقاضا ہونا چاہیے تھا کہ تم خود بلاکسی تحریک کے اس کمی کو پورا کر دیتے اور مجھے خبر بھی نہ ہوتی۔ مگر تم نے واقف ہو کر بے پرواہی کی اس کا جواب تم اللہ کے حضور دو گے۔

یاد رکھو کہ الحکم ان مشکلات سے اللہ تعالیٰ کے فضل سے نکل جاوے گا لیکن تم پر یہ حجت رہ جائے گی آنے والی نسلیں الحکم کے پچھلے فائلوں کو پڑھیں گی اور اس کے کارناموں کو دیکھیں گی پھر وہ ان مشکلات کے سالوں کے اندر سے گذریں گی، تو تمہاری سرد مہری پر افسوس کئے بغیر نہ رہیں گی۔ اس زمانہ میں قلم کا ہتھیار تمہیں دیا گیا تھا اور ضرورت تھی کہ تم کپڑے بیچ کر بھی اس ہتھیار کی قدر کرتے، مگر تم خود سوچو کہ الحکم کے ساتھ تم نے کیا کیا ہے؟

میں پھر تمہیں آگاہ کرتا ہوں کہ اپنے اس خادم کی خبر لو۔ میں یہ تحریک بھی نہ کرتا مگر اس

تحریک کا محرک دراصل وہ مبارک وجود ہے جس کو خدا تعالیٰ نے اپنی پاک وحی میں اولوالعزم کہا جس کو فضل عمر کہا اور اس کے عجیب عجیب نام رکھے، جو ہمارے لئے برکت اور فضل ہے، یعنی صاحبزادہ مرزا بشیر الدین محمود.. انہوں نے الحکم کی ضرورتوں اور مشکلات سے متاثر ہو کر دس روپیہ مجھے بھیجے ہیں، اور یہ تحریک کی ہے کہ میں تحریک کروں۔ میں اس دس روپیہ کو دس کروڑ سے بھی زیادہ قیمتی سمجھتا ہوں، اس لئے کہ یہ اس ہاتھ سے ملے ہیں جو آیۃ اللہ ہے، اور اس دل سے نکلی ہوئی تحریک ہے جو مظہر انوار سماوی ہے۔ خدا کے فضل سے یہ ضرور بابرکت ہوگی...

یہ (امدادی) رقوم کم از کم دسمبر ۱۹۱۱ء تک آ جانی چاہییں تا کہ جنوری ۱۹۱۲ء سے خدا تعالیٰ چاہے تو الحکم پہلی سی شان کے ساتھ نکل سکے ... میں نے اس مضمون کے لکھنے سے پہلے دیوان حافظ کھولا تو اس میں سے جو شعر نکلا جو وہ ہے

بہر کمند کہ خواہی بگیر و بازم بند بشرط آنکہ ز کارم نظر نگیری باز

سب سے آخر میں الحکم ہی کے ذریعہ حضرت خلیفۃ المسیح کے حضور عرض کرتا ہوں کیونکہ اڈیٹر کا سب سے بڑا ذریعہ خط و کتابت وعرض حال اس کا اخبار ہی ہوتا ہے کہ:

میرے آقا! تیرا یہ خادم کیسا ہی نابکار ہو، مگر آخر تیرا ہے۔ لڑ لگے کی لاج ہوتی ہے۔ تیری خواہش ہے کہ قادیان سے کوئی کام شروع ہو کر بند نہ ہو۔ الحکم کے زور قلم اور اس کی قوت استدلال نے تیرے پاک دل میں اپنے لئے جگہ حاصل کی ہوئی ہے، تیرے طیب مال نے الحکم کی سر پرستی سے مضائقہ نہیں کیا، اگر اس کی کمزوریوں نے تیرے شفاف دل پر کبھی اثر پیدا کرنا چاہا ہے، تو الحکم کی خصوصیتوں نے اسے تیرے رحم کے نیچے فوراً محو کر دیا۔ یہ وقت اس کے لئے خاص امتحان کا ہے، ایک حصہ سے وہ نکل گیا ہے، دوسرا پرچہ باقی ہے۔ اپنی نیم شبی دعاؤں سے اس کی مدد فرما۔ تیری دعائیں ان بادلوں کو جو ابھی اس پر منڈلاتے ہیں فور کرنے کا اثر رکھتی ہیں۔ میں اس میں بھی قطعاً مضائقہ نہیں سمجھتا، بلکہ فخر رکھتا ہوں کہ یہ عرض کروں کہ دعاؤں کے ساتھ اپنے پاک مال سے بھی اب اس کی تائید میں وہ حصہ لے جو ابّ قوم (قوم کا باپ) ہونے کی حیثیت سے تیرے شایان شان ہے اور یونیورسٹی کی ضرورت سے بھی اس کا زیادہ احساس تیرے دل میں ہے...

خاکسار یعقوب علی تراب اڈیٹر الحکم قادیان۔ (الحکم ۲۸۔ اکتوبر۔ ۷ نومبر ۱۹۱۱ء)

 اڈیٹر البدر قادیان نے الحکم بند نہ ہو، کے زیر عنوان درج ذیل اپیل شائع کی :

الحکم سلسلہ حقہ کا سب سے پہلا اور پرانا اخبار ہے۔ وہ ایسے وقت میں جاری ہوا تھا جب کہ قوم کو اس کی سخت ضرورت تھی، مگر ایک اخبار کے جاری کرنے کا کام مدبرین زمانہ کی نظر میں قمار بازی سے بڑھ کر نہ تھا، کیونکہ جماعت قلیل تھی اور اخبار خوانی کا مذاق کم تھا۔ ایسے وقت میں ایک اخبار جاری ہوا اور اب تک وہ قوم کی خدمت میں مصروف ہے۔

ہر ایک چیز کی خوبیاں اور نقائص اسکے شامل حال ہیں۔ دنیا میں کوئی شئی قدوس سبوح ہونے کا دعویٰ نہیں کر سکتی لیکن اس میں شک نہیں کہ الحکم کی خدمات قابل قدر ہیں اور قوم کا فرض ہے کہ اسے بند نہ ہونے دے۔ حضرت اقدس (مرزا) فرمایا کرتے تھے کہ الحکم اور بدر ہمارے دو بازو ہیں ان کے ذریعے ہمارے الہامات فوراً تمام ملک میں شائع ہو جاتے ہیں۔

بعض مالی مشکلات کے سبب جن کی تفصیل اخبار الحکم میں کی جاتی رہی ہے، کارخانہ الحکم سخت مقروض ہے۔ اسی کے سبب سے اخبار مشکلات میں ہے اور اس کی اشاعت میں بے ترتیبی واقع ہو رہی ہے۔ پھر بھی اس کے مالک کی ہمت ہے کہ وہ اب تک اسے نکالے چلے جاتے ہیں اور بالکل بند نہیں ہونے دیا۔ اب تازہ اخبار میں انہوں نے ایک اپیل قوم کے سامنے رکھی ہے کہ اس قرضہ کی ادائیگی کا انتظام کیا جائے۔ جو تجویز انہوں نے پیش کی ہے میرے خیال میں قوم کے متمول احباب کے آگے کوئی بڑی بات نہیں۔ بلحاظ الحکم کا پرانا خریدار ہونے کے میں نے خود بھی اس امداد میں حصہ لیا ہے اور بدر کی طرف سے بھی اس مالی امداد میں شمولیت ہوئی ہے گو موجودہ حالات کے لحاظ سے وہ بہت ہی قلیل ہے۔ میں اس تحریک کا اقتباس درج ذیل کرتا ہوں :

میں پھر تمہیں آگاہ کرتا ہوں کہ اپنے اس خادم کی خبر لو۔ میں یہ تحریک بھی نہ کرتا مگر اس تحریک کا محرک دراصل وہ مبارک وجود ہے جس کو خدا تعالیٰ نے اپنی پاک وحی میں اولوالعزم کہا جس کو فضل عمر کہا اور اس کے عجیب عجیب نام رکھے جو ہمارے لئے برکت اور فضل ہے یعنی صاحبزادہ مرزا بشیر الدین محمود احمد۔ انہوں نے الحکم کی ضرورتوں اور مشکات سے متاثر ہو کر دس روپیہ مجھے بھیجے ہیں، اور تحریک کی ہے کہ میں تحریک کروں۔ میں اس دس روپیہ کی رقم کو دس کروڑ سے بھی زیادہ قیمتی سمجھتا ہوں اس لئے کہ یہ اس ہاتھ سے ملے ہیں جو آیۃ اللہ ہے، یہ اس دل سے نکلی ہوئی تحریک ہے جو مظہر انوار سماوی ہے۔ خدا کے فضل سے یہ ضرور بابرکت ہو گی اور نتیجہ خیز (نتیجہ یہ ہوا کہ اخبار جلد ہی بند ہو گیا۔ بہاء) پس میں احباب اور سرپرستان الحکم میں سے چارسو ایسے احباب کو بلاتا ہوں جو

صاحزادہ صاحب کی اس مبارک سنت کی تقلید کریں اور الحکم کی مشکلات میں اس کے ناصر ہوں بعض ایسے احباب ہیں جو ایسے سوسو روپیہ دے سکتے ہیں الحکم کے خریداروں میں سے چار سو ایسے آدمیوں کا نکلنا کچھ بھی مشکل نہیں اور یہ رقوم از کم دسمبر ۱۹۱۱ء تک آ جانی چاہییں تا کہ جنوری ۱۹۱۲ء خدا تعالی چاہے تو الحکم پہلی سی شان سے نکل سکے،۔ (اخبار بدر قادیان ۱۶ نومبر ۱۹۱۲ء ص ۷)

اڈیٹر الحکم شیخ یعقوب علی لکھتے ہیں:

الحکم کی بے ترتیب اشاعت نے مخالفین کو خوش ہونے کا موقع دیا ہے اور ان میں سے زیادہ بلکہ اکیلا خوشی کرنے والا امرتسری منکر ہے۔ وہ بغلیں بجاتا ہے کہ اس نے الحکم پر بجلی گری والا مضمون جو لکھا تھا وہ پورا ہوا ہے۔ میں سردست اس پر کچھ نہیں کہتا، انشاء اللہ العزیز وقت آتا ہے جو اسے جواب دے گا۔ اگر وہ شرافت اور متانت سے کام لیتا تو ایسی خوشی سے جو اس کی اخلاقی حالت کی پردہ در ہے باز رہتا۔ وہ دیکھتا ہے کہ اخبار الحکم نے احمدی قوم میں خدا کے فضل اور تائید سے وہ روح پیدا کردی ہے کہ احمدی قوم اپنی ستہ ضروریہ میں اخبار کو بھی ایک ضرورت سمجھتی ہے اور اسی جوش اور شوق کا نتیجہ ہے کہ الحکم کا کام کرنے والے اس وقت تین اخبار اور چار رسالے موجود ہیں خصوصاً احمدی، امرتسر منکر (ثناء اللہ) کی نخوت اور تعلیٰ کا کیڑا نکالنے کیلئے الحکم سے بھی زیادہ اپنے قلم میں قوت رکھتا ہے۔ پھر اس کیلئے یہ کون سا خوشی کا مقام ہے۔ علاوہ بریں احمدی قوم (خدا نہ کرے) ایسی بے حمیت اور بے پرواہ نہیں کہ وہ اپنے پیشرو جریدہ کی قدر نہ کرے۔

بہر حال امرتسری منکر کی خوشی کو چھوڑ کر جو بیہودگی کی دلیل ہے، الحکم کے لئے یہ کم خوشی کا مقام نہیں کہ اس کی ان مشکلات میں جو مشین پریس کے اجراء کی وجہ سے پیدا ہوئیں الحکم کے قدردانوں نے اعانت کی طرف ہاتھ بڑھایا ہے۔ میں نے پہلے بھی ظاہر کیا تھا کہ الحکم کی اعانت کے لئے جو عملی تحریک حضرت صاحبزادہ (محمود) صاحب نے فرمائی ہے کہ احباب دس دس روپیہ اس فنڈ میں دے دیں، یہ انشاء اللہ بابرکت ہوگی۔ اور اس کے اثر میں میں دیکھتا ہوں کہ لالہ دینا ناتھ اڈیٹر ہندوستان نے بھی دس روپیہ اس فنڈ میں دینے پسند کئے ہیں۔ ان کا روپیہ پہنچ گیا ہے اور میں خصوصیت سے ان کا شکر گذار ہوں کہ انہوں نے باوجود غیر مذہب ہونے کے الحکم کے احیاء اور بقاء کی ضرورت سمجھی۔

لالہ دینا ناتھ نے جس اصول پر الحکم کی اعانت کی ہے وہ میرے لئے ایک قیمتی چیز ہے

انہوں نے اپنے خط میں ظاہر کیا ہے کہ الحکم کی اعانت اسلئے کرتے ہیں کہ وہ ایک نیکدل اور بااصول اخبارنویس کے ہاتھ میں ہے۔ گو یہ ان کا حسن ظن ہے لیکن ایک کامیاب اخبارنویس اور ہندوقوم کے ایک مسلمہ لیڈنگ پیپر کے ایک اڈیٹر کی قلم سے یہ رائے اخبار الحکم کی قدر و قیمت میں بیش بہا اضافہ ہے، اس سے مسلمان اخبارنویسوں کو سبق لینا چاہیے۔ جہاں مسلمان اخباروں میں امرتسری منکر کی وہ حالت ہے کہ وہ الحکم کی مالی مشکلات پر خوش ہوتا ہے، وہاں ایک ہندواخبارنویس (جس کو امرتسری منکر مخالف قرار دیتا ہے حالانکہ لالہ دینا ناتھ نے آج تک احمدی سلسلے کے متعلق ایک لفظ بھی خلاف نہیں لکھا) اپنی وسعت حوصلہ کا اس طرح پر اظہار کرتا ہے جس سے اسکی شرافت عیاں ہے۔

مجھے ایسی مدد لینے میں قطعاً انکار نہیں ہوسکتا اور نہیں ہونا چاہیے میں اسے هذا من عند الله سمجھتا ہوں۔ بہرحال حضرت صاحبزادہ صاحب کی اس عملی تحریک پر کام شروع ہوگیا ہے۔

میں ان خطوط کو اس وقت درج نہیں کرسکتا آئندہ خدا تعالیٰ نے چاہا تو سلسلہ وار درج کردونگا، فی الحال اس مضمون کے آخر میں ان بزرگوں کے نام درج کردیتا ہوں جنہوں نے اس وقت تک اس غرض کے لئے روپیہ بھیجا ہے یا وعدہ فرمایا ہے۔ اس فہرست کے درج کرنے سے پہلے میں اتنا اور کہنا چاہتا ہوں کہ احمدی قوم! فرض شناس قوم کی جیب پر کچھ شک نہیں بہت بڑا بوجھ ہے مگر یہ بھی اس کی ضرورت ہے جو دوسری ضرورتوں کی طرح اٹل ہے میں خدا تعالیٰ کے فضل وکرم سے ہمیشہ متوقع ہوں کہ وہ الحکم کی غیبی امداد کرے گا اور نیکی اور بھلائی کے فرشتے قوم میں وہ روح پیدا کردیں گے جو اس کی اعانت کے لئے اٹھ کھڑی ہوگی۔ میرے خیال میں جو لوگ یک مشت نہ دے سکیں وہ دو یا تین قسطوں میں ادا کردیں۔ غرض ضرورت ہے کہ الحکم کی اعانت کی جاوے۔

فہرست معاونین۔ مرزا محمود۔ ۱۰ روپئے۔ بابو عبدالرزاق سٹیشن ماسٹر ۱۰۔ غلام رسول تمیم انسپکٹر ۱۰ روپیہ۔ شیخ عاشم علی گرداور ۱۰ روپیہ۔ منشی برکت علی شملہ ۱۰۔ روپیہ۔ لالہ دینا ناتھ ۱۰ روپیہ۔ اختر علی انسپکٹر ۱۰ روپیہ وعدہ۔ (الحکم قادیان جلد ۱۵ نمبر ۳۸، ۲۱ دسمبر ۱۹۱۱ء)

چند روز بعد اڈیٹر الحکم شیخ یعقوب علی لکھتے ہیں:

کچھ شک نہیں کہ گذشتہ سال کے آخری حصہ میں الحکم کی حالت بہت کچھ کمزور رہی اور اس کی اشاعت میں بے ترتیبی اور تعویق واقع ہونے لگی جس پر امرتسری مکذب نے نہایت شوخ چشمی کے ساتھ ہنسی اور خوشی منائی۔ کاش اسے معلوم ہوتا ہے کہ تلك الایام نداولها بین

الناس کے ماتحت اگر الحکم پر ابتلا آیا تو اس ابتلاء پر خوش ہونا حماقت ہے۔ انبیاء کے سلسلہ کی تاریخ پڑھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ اس سلسلہ کی زینت ابتلاؤں ہی سے ہوتی ہے۔ الحکم ایک ایسے پاک سلسلہ کا خادم ہے جو منہاج نبوت پر قائم ہوا ہے۔ پھر اس کے ماتحت اگر اس پر ابتلا آجاتا تو تعجب کا مقام نہ تھا۔ یہ ابتلاء بہت سے مفاد کا موجب ہوا ہے جن کی تشریح خدا نے چاہا تو دوسرے وقت پر ہو سکے گی اس ابتلاء کے باوجود الحکم کی اشاعت میں ایک کی بھی کمی نہیں ہوئی بلکہ خدا کے خاص فضل کا نشان ہے میں اس محبت اور اخلاص کے لئے جو الحکم کے سر پرست اس کے ساتھ رکھتے ہیں اپنے ناظرین کا شکر گذار ہوں..

الحکم کے ساتھ اس کے ناظرین کی یہ محبت اور یہ اخلاص مجھے جرأت دلاتا ہے کہ میں ان کی خدمت میں عرض کروں کہ وہ اپنے پیارے الحکم کے بقا اور استحکام کے لئے جو کوشش وہ کر سکتے ہیں کریں.. باوجود ان مشکلات کے جو الحکم کی راہ میں ہیں جن کے پر خطر حملوں کو نا اہل دشمنوں نے فرشتہ موت سے تعبیر کیا الحکم اللہ کے فضل سے اب تک زندہ ہے اور میرا ایمان ہے کہ زندہ خدا کے زندہ سلسلہ کا خادم کسی نہ کسی رنگ میں انشاء اللہ العزیز زندہ رہے گا۔ اس کے بعد شاید یہ سوال ہو کہ الحکم کا مستقبل کیا ہوگا، اور اس سال کے لئے اس کا کیا پروگرام ہے۔ یہ اللہ تعالیٰ ہی کو علم ہے کہ کیا ہوگا اور کیونکر ہوگا۔ (الحکم قادیان ۷ جنوری ۱۹۱۲ء جلد ۱۶ ص ۳)

# بدر کی بدروی

حضرت مولانا ثناء اللہ امرتسریؒ لکھتے ہیں:

۸/ جولائی ۱۹۱۰ء کے اہلحدیث میں لکھا گیا تھا کہ مرزا صاحب قادیانی نے میری نسبت غلط گوئی اور کذب بیانی سے کام لیتے ہوئے لکھا ہے کہ کفن فروشی اور وعظ گوئی پر تیرا گذارہ ہے۔ اس پر میں نے لکھا کہ میں نہ تو کسی مسجد کا امام ہوں نہ ہوا تھا۔ بلکہ میری دعا ہے کہ میری اولاد میں بھی کوئی کسی مسجد کا امام نہ ہو۔ جس کا مطلب حسب قرائن صاف تھا کہ آج کل امامت جو مردہ شوئی اور کفن فروشی سے تعبیر ہو سکتی ہے اس کی نفی کی تھی۔ اس کے جواب میں قادیانی بدر لکھتا ہے۔

"مولوی ثناء اللہ صاحب امرتسری ۸/ جولائی ۱۹۱۰ء کے اہلحدیث میں لکھتے ہیں۔ میں نہ کسی مسجد کا امام ہوں نہ میں جنازہ خواں۔ بلکہ میری دعا ہے کہ قیامت تک میری اولاد

میں کوئی اس پیشہ کا نہ ہو۔‘‘

رسول کریم ﷺ، ان کے خلفائے راشدین مسجد کی امامت خود بنفس نفیس فرماتے رہے اور جنازے پڑھاتے رہے۔ آج چودھویں صدی کا ایک مولوی اُسے موجب ہتک قرار دیتا ہے اور دعا کرتا ہے کہ میری اولاد میں کوئی مسجد کا امام اور جنازہ پڑھانے والا نہو۔ اس پیچیدگی کی کیا ضرورت تھی۔ صاف الفاظ میں کیوں نہیں کہہ دیا کہ میری اولاد میں کوئی مسلمان نہو۔‘‘ (اخبار بدر قادیان، ۱۴؍جولائی۔۱۹۱۰ء)

**مولانا فرماتے ہیں** اسی کو کہتے ہیں ؎

الٹی سمجھ کسی کو بھی ایسی خدا نہ دے　　دے آدمی کو موت پر یہ بدادا نہ دے

ہاں بدر صاحب! یہ تو بتلایئے جب کہ خود حضور پرنور اور آپ کے خلفاء راشدین امامت کراتے تھے تو تمہارے پیرومرشد (مرزا) کو کس بھڑنے کاٹا تھا کہ آپ امامت نہ کراتے تھے بلکہ مولوی عبدالکریم کو امام بنایا ہوا تھا۔ مہدی اور مسیح ہوکر بالاختیار ترک سنت۔ افسوس یہ ہے کہ مخالف کا مضمون اسکے اصلی الفاظ میں نہیں دکھاتے، بلکہ اپنے حسب منشا بنا کر اپنے ناظرین کی آنکھوں میں مٹی ڈالتے ہیں جو ایک سخت ظلم ہے۔ مگر وہ ایسا کرنے میں معذور بھی ہیں جب کہ ان کے رادھا سوامی (مرزا آنجہانی) بھی ایسا کرتے رہے تو ان سے کیا توقع ہوسکتی ہے۔

(اہلحدیث جلد ۷۔ نمبر ۴۰۔ مورخہ ۲۸ رجب ۱۳۲۸ھ مطابق ۵؍اگست ۱۹۱۰ء ص:ص:۳)

# یہ شرط کوئی مشکل نہیں

حضرت مولانا ثناء اللہ امرتسریؒ لکھتے ہیں:

قادیانی اخبار بدر نے فخر یہ لکھا تھا کہ ہمارے (سلسلہ مرزائیہ کے) واعظوں اور لیکچراروں کو خدا نے یہ برکت عطا کی ہے کہ ان کی تقریروں میں ایک خاص اثر ہوتا ہے۔ اگر ہمارا سلسلہ جھوٹ پر ہے تو یہ برکت خداوندی کیوں ہے۔ پھر شیخی بگھاری تھی کہ کوئی مخالف ہے کہ ہمارا مقابلہ کرسکے؟ جس کے جواب میں بخوشی منظوری دی گئی۔ میرے ساتھ مولوی محمد ابراہیم سیالکوٹی بھی اس مقابلہ کیلئے تیار ہوئے۔ قادیانی بدر مدت تک کسوف میں رہا آخر کار جب کسوف سے نکلا تو جواب دیا کہ تم بھی ملک میں پھر کر لیکچر دیتے پھرو، ہم بھی دینگے۔ خدا جس کو کامیاب کریگا معلوم ہو جائیگا۔ اس کے جواب میں

لکھا گیا کہ یہ تمہاری سابقہ تحریر کے برخلاف ہے مقابلہ کے لیکچر ایک ہی جلسہ میں ہونے چاہئیں۔ اس پر اس نے ۴؍اگست کے پرچے میں ایک نوٹ لکھا ہے جو قادیانی کذب بیانی کا ایک ادنیٰ نمونہ ہے۔آپ لکھتے ہیں کہ:

**شرط کیونکر پوری ہو:** ہمارے مکرم دوست بابو فرزند علی نے ذکر کیا کہ خواجہ صاحب کے ساتھ ایک ہی اسٹیج پر تقریر کرنے کی جو تجویز مولوی ثناء اللہ نے تحریر فرمائی ہے (خواجہ صاحب کا نام کون لیتا ہے ہمیں کسی خاص شخص سے کیا مطلب؟ یہ دروغ نمبر اول ہے) اس میں جو شرط مولوی صاحب نے یہ لگائی ہے کہ سامعین ہر دو تقریروں میں وہی ہوں یہ شرط پوری نہیں ہوسکتی۔ میں نے دو دفعہ مولوی ثناء اللہ کا لیکچر سنا ہے ایک تو انجمن حمایت الاسلام لاہور میں، جب مولوی صاحب نے وعظ شروع کیا تو فوراً لوگ اُٹھنے شروع ہو گئے۔ انجمن کے کارکنوں کو کہا گیا کہ لوگوں کو بٹھانے کا انتظام کروانہوں نے کہا ہم کیا کر سکتے ہیں۔ ہمارا کام یہ تھا کہ ہم مولوی صاحب کو اسٹیج پر کھڑا کر دیں اب لوگوں کو بٹھانا مشکل کام ہے، ہم کس کس کو مجبور کر سکتے ہیں۔ایسا ہی ایک مباحثہ میں مولوی ثناء اللہ کا حال ہوا، جہاں دو گھڑی کھڑے ہوئے لوگوں نے بھاگنا شروع کیا۔'' بدر۶؍اگست ۱۹۱۰ء

**مولانا فرماتے ہیں:** بابو فرزند علی کو میں جانتا ہوں، گو وہ مرزائی ہے مگر ایسا نہیں کہ واقعات خود بنالے۔ ایڈیٹر بدر کی یہ کارستانی معلوم ہوتی ہے۔ غالبا اسی لئے حکیم نورالدین خلیفہ قادیانی نے بھی ایڈیٹر بدر کو غیر ثقہ راوی قرار دیا ہے۔ ایڈیٹر بدر کی خواہش پر وہ خط ہم شائع کردینگے۔ بدر کی کارستانی نہیں تو بابو مذکور سے انجمن کے اس جلسہ کی تعیین کرائے

((۲)۱۱؍اگست کے بدر میں بابو مذکور نے ایڈیٹر بدر کی تکذیب کر کے لکھا ہے کہ واقع کانفرنس کے جلسہ منعقدہ امرتسر کا ہے۔ چنانچہ اسکے اپنے الفاظ یہ ہیں:

''مولوی ثناء اللہ صاحب کے کھڑے ہوتے ہی حاضرین میں ہل چل مچ گئی اور گو مولوی صاحب نے منتظمین سے شکایت کی لوگ اٹھتے گئے۔ اور سماں نہ بندھا مگر مولوی صاحب وعظ کئے گئے۔ اور بعض لوگ اخیر تک سنا کئے انجمن حمایت اسلام کے موقعہ پر تو آخر کار مولوی صاحب کو وعظ بند کر دینا پڑا تھا اس وجہ سے کہ لوگ سنتے نہ تھے۔'' بدر ۱۱؍اگست

کانفرنس کا واقعہ صرف اس قدر ہے کہ امرتسر کے بعض اہل بدعت کو خطرہ تھا کہ یہ ہمارے برخلاف کہے گا اس لئے انہوں نے شروع شروع میں کچھ ہل چل کرنی چاہی تھی لیکن ان کی اس حرکت سے کوئی نقصان نہ ہوا۔ وعظ

برابر ہوتا رہا۔ انجمن حمایت اسلام کے جلسہ کا ثبوت اس سال کا تازہ ہے کہ بقول پیسہ اخبار جتنی کثرت ہمارے، میرے اور مولوی ابراہیم صاحب کے، وقت میں تھی دوسرے کسی وقت میں نہ ہوئی تھی۔ ) ورنہ یہ بیان کذب نمبر۲ ہوگا۔
اسی طرح اس مباحثہ ( ۱۱راگست کے بدر میں بابو مذکور نے اس بیان کو بھی جھوٹ قرار دیا ہے یعنی ایڈیٹر بدر کی تکذیب کی ہے یہی ہم کہتے تھے کہ ایڈیٹر بدر ثقہ راوی نہیں حکیم نورالدین کی رائے بھی یہی ہے جن کا دستخطی خط ہمارے پاس ہے ) کی بھی تعیین کرائے جس کا اس نے ذکر کیا ہے ورنہ وہ کذب نمبر۳ ثابت ہوگا۔ اس کے علاوہ اصل مطلب کا جواب یہ ہوگا کہ اگر واقعہ میں، میں ایسا ہوں تو تم لوگ کیوں گھبراتے ہو، جلسہ کرو مقابلہ دیکھ لو۔ یہ ضروری نہیں کہ حاضرین کے افراد ایک ہوں بلکہ یہ ضروری ہے کہ جلسہ ایک ہو۔ پس اب تو شرط پوری ہوسکتی ہے۔ ہاں یہ شرط بھی اگر تم مان لو تو تمہاری سعادت ہے اور تمہارے مشن میں بہت کچھ ترقی کی موجب ہے کہ دوسرے روز کے جلسہ میں بھی مقابلہ لیکچر ہوں مگر ان کا عنوان بڑا عالیشان ہوگا جو خاص قادیانی مشن کو قوت بخشنے والا اور اس کی بنیاد کو مستحکم کرنے والا ثابت ہوگا۔ وہ عنوان یہ ہوگا ''شان مرزا''۔

اس عنوان پر تمہارا لیکچرار تائیدی تقریر کریگا اور ہمارے لیکچرار کا تردیدی بیان ہوگا۔ مگر یہ مقدم شرط ہوگی کہ کسی فریق کا کوئی لفظ خلاف تہذیب اور دل آزار نہوگا۔ ایسا نہو کہ ریاست رامپور کے جلسہ کی طرح تو تو میں میں کرنے لگ جاؤ تو ذلیل ہوکر بھاگو۔

مرزائی دوستو! رامپور کا نام سن کر تم کو اس جلسہ کا سارا نقشہ ذہن میں آ گیا ہوگا۔ لیکن ڈرنا نہیں، تم یہی سمجھ کر تسلی کرلینا کہ ثناء اللہ وہی تو ہے جو انجمن حمایت الاسلام میں کھڑا ہوا تو لوگ بھاگ گئے تھے۔ نواب صاحب رامپور نے اس کو حسن تقریر اور فصاحت وبلاغت کا سر ٹیفیکٹ دیدیا تو کیا ہوا۔ بس آؤ اور تیار ہوجاؤ ہاں اتنا یاد رکھنا کہ ؎

انا صخرة الوادی اذا مازوحمت      واذا نطقت فاننی الجوزاء

(اہل حدیث امرتسر جلد۷۔ نمبر۴۲۔ مورخہ ۱۳رشعبان ۱۳۲۸ھ مطابق ۱۹راگست ۱۹۱۰ء ص: ۴-۵)

# بٹالوی اور قادیانی

قادیانی اخبار الحکم آج کل اس عنوان سے مضمون لکھ رہا ہے جس میں یہ دکھانے کی کوشش کررہا ہے کہ مولوی صاحب موصوف نے چاہا تھا کہ مرزا صاحب ناکام رہیں مگر وہ اللہ کی تائید سے

پورے کامیاب ہوکر فوت ہوئے۔

اس امر کی تحقیق کے لئے کہ کامیابی اور ناکامی کس کو کہتے ہیں ان کے معنی کا معلوم کرنا مقدم ہے۔ کامیابی کے معنی ہیں جو انسان اپنا مقصود رکھتا ہو اسکو پورا ہوا دیکھ لے۔ نہ دیکھے تو ناکامی۔ اب مطلع بالکل صاف ہے مرزا صاحب کا نقطۂ خیال یوں تو بہت سا وسیع تھا مگر مختصر طور پر بتلانے کے لئے اتنا کافی ہوگا کہ وہ دل سے چاہتے تھے کہ ڈاکٹر عبدالحکیم پٹیالوی اور مولوی ثناء اللہ امرتسری کی موت میرے سامنے ہو۔ چنانچہ انہوں نے اس کی تمنا کا اشتہار بھی بڑے زور وشور سے دیا تھا پھر کیا ہوا؟ ظاہر ہے۔ تو ایسی صورت میں کون کہہ سکتا ہے کہ مرزا کامیاب ہوگئے۔

ہاں اگر یہ سوال ہو کہ یہ ان کا اصل مقصود نہ تھا بلکہ اصل مقصود ان کا تبلیغ اور اشاعت تھی جو کافی طور پر ہوگئی۔ سو اس کا جواب یہ ہے کہ محض تبلیغ اور اشاعت کسی کا اصل مقصود نہیں ہوسکتا۔ بلکہ اصل مقصود ہدایت خلق اللہ ہوتا ہے اور اشاعت اس کا ذریعہ، مگر جو بات اصل مقصود میں خلل انداز ہو اور اس کے اٹھانے کی طرف توجہ ہوجائے اور نہ اٹھے تو کامیابی محال۔

اس کی مثال یوں سمجھو کہ ریل گاڑی چلانے سے اصل مقصود قطع مسافت ہے۔ اگر ریل کی سڑک میں دریا یا پہاڑ ایسے حائل یا مانع ہوں کہ ان پر پل نہ بن سکیں، اور سرنگ نہ لگ سکے، یہاں تک کہ انجینئروں کا بھی خاتمہ ہوجائے، تو ایسی حالت میں کہا جائے گا کہ انجینئر کامیاب نہوا۔ ٹھیک اسی طرح ہماری بابت مرزا صاحب نے لکھا تھا کہ میرے مشن میں انہوں نے سخت رکاوٹیں ڈالی ہیں اسلئے میں بحکم خداوندی اعلان کرتا ہوں کہ اگر یہ میری زندگی میں نہ مریں تو میں جھوٹا۔ پھر کیا ہوا۔ آہ

لکھا تھا کاذب مریگا پیشتر ۔۔۔ کذب میں سچا تھا پہلے مرگیا

کیا ایسی ناکامی پر بھی کوئی شخص کامیاب کہلا سکتا ہے۔

(اہل حدیث امرتسر جلد ۷۔ نمبر ۴۲۔ مورخہ ۱۳؍ شعبان ۱۳۲۸ھ مطابق ۱۹؍ اگست ۱۹۱۰ء ص: ۵-۶)

 مولوی محمد حسین بٹالوی اور حضرت مسیح موعود

اہل حدیث کی تازہ اشاعت میں الحکم کے ان مضامین پر مختصر سا ریویو نکلا ہے جو مولوی ابوسعید محمد حسین بٹالوی کے رسالہ اشاعۃ السنہ میں شائع شدہ مضمون مسیح اور مہدی کے متعلق لکھا جا رہا ہے۔ اسی سلسلہ میں حضرت مسیح موعود کی کامیابی اور ناکامی کی بحث آپڑی تو مولوی بٹالوی نے لکھا تھا کہ وہ ناکام فوت ہوئے۔ اس پر میں نے یہ ظاہر کرنا چاہا ہے کہ ناکام و مراد کون رہا۔ بٹالوی یا

مہدی۔ میں نے واقعات حقہ کی بنا پر ظاہر کیا ہے کہ بٹالوی کی پوری ناکامی ہوئی ہوئی اور حضرت مسیح موعود بامراد وشادکام اٹھے اسی طریق پر جو مامورین کا ہوتا ہے۔ اگرچہ اس بحث میں امرتسری منکر کو قبل از مرگ واویلا کرنے کی ضرورت نہ تھی مگر اسلئے کہ بٹالوی نے ناکامی کے داغ کو مٹانے کیلئے اس بحث کو درمیان میں لانا چاہا ہے کہ ثناء اللہ اور عبدالحکیم کیوں نہیں مرے اور انکے نہ مرنے کی وجہ سے معاذ اللہ حضرت ناکام ہیں،

اس سوال کا جواب بہت آسان ہے۔ مولوی ثناء اللہ صاحب بتائیں کہ کیا آنحضرت ﷺ کی وفات شریف کے بعد مسیلمہ کذاب کا زندہ رہنا ان کے اصل مقصد میں کوئی روک تھا یا نہیں۔ اگر تھا تو کیا اس سے نعوذ باللہ آنحضرت ﷺ کی ناکامی ثابت ہوتی ہے؟ ایسا خیال کرنے والا بھی میرے نزدیک تو کافر ہے اور سخت پاجی ہے اس لئے کہ آنحضرت ﷺ کی کامیابی کا مدار اس پر نہیں تھا۔ اسی طرح پر مسیح موعود کی کامیابی میں کسی منکر اور مکذب کا مسیلمہ کذاب کی طرح زندہ رہنا روک نہیں ہوسکتا۔ ہاں اگر روک ہوتو ثابت یہ کرنا چاہیے کہ کیا آپ کے بعد سلسلہ کی ترقی ہوئی یا نہیں؟ اگر یہ ثابت ہو جائے کہ ترقی ہوئی اور کسی کی سن درازی موجب روک نہیں تو پھر یہ اعتراض سراسر لغو اور فضول ہے کیونکہ بقول مولوی ثناء اللہ اصل مقصود ہدایت خلق اللہ ہے پھر وہ ہو رہی ہے یا نہیں۔ میں نہیں سمجھتا کہ اس قسم کے اعتراضات سے کیا فائدہ۔ مولوی ثناء اللہ صاحب پہلے اس امر کا فیصلہ کریں (اگر انہیں شوق ہے) کہ بٹالوی کے جواب میں جو کچھ لکھا گیا ہے وہ بٹالوی کی نامرادی کی دلیل ہے یا نہیں۔ اسکے بعد اسکی اپنی زندگی کے سوال کا بھی فیصلہ ہو جائے گا کہ وہ ہمارے سلسلہ کی روک ہے یا باغ احمد کیلئے وہ کھاد ہے۔ (اخبار الحکم قادیان ۲۱۔ اگست ۱۹۱۰ء ص ۱۱)

ایک نشان پورا ہوا: مولوی محمد حسین بٹالوی کے ذریعہ ایک نہیں بہت سے نشانات حضرت مسیح موعود کے پورے ہوئے ہیں۔ ہر ایک دعوت میں جو عربی تفسیر نویسی مباہلہ وغیرہ کے متعلق اسے کی گئی وہ تہی دست ثابت ہوا۔ ۱۸۹۸ء میں اس نے اٹھارویں جلد کے ۷ نمبر ۱۸۹۵ء کی بابت شائع کئے اور ان میں دل کھول کر حضرت مسیح موعود کو گالیاں دیں وہ اوراق پریشان حضرت کو بھی بھیجے۔ انہیں حضرت مسیح موعود نے ایک فقرہ لکھ کر واپس کر دیا رب ان کان ھذا الرجل صادقاً فی قولہ فاکرمہ و ان کان کاذباً فخذہ آمین۔ (اے اللہ! اگر یہ شخص، محمد حسین سچا ہے تو اس کو مکرم کر، اور اگر یہ جھوٹا ہے تو اس کو پکڑ لے) یہ ۲۵ جولائی ۱۸۹۸ء کا واقعہ ہے جس پر بارہ سال گذرے۔ اب اس نشان کے پورا ہونے میں کسی کو کیا شبہ ہوسکتا ہے۔ بٹالوی انکار کرے لاکھ مرتبہ کہے مگر دنیا جانتی ہے کہ اس

کی پکڑ کیا ہے؟ ( الحکم ۲۸۔ اگست ۱۹۱۰ء ص ۴ )۔ (الحکم کے اڈیٹر کو شاید یادنہیں تھا کہ مرزا صاحب کو مرے ہوئے دو سال ہو چکے تھے اور مولانا بٹالوی بفضل خدا زندہ تھے۔ بہاء)

# مرزائیوں سے ابراہیمی مباحثہ

حضرت مولانا محمد ابراہیم میرؒ سیالکوٹی لکھتے ہیں:

کل مرزائیوں کے مباحثہ سے مظفر و منصور واپس آیا ہوں۔ حافظ آباد کی تحصیل میں مانگٹ ایک گاؤں ہے۔ وہاں مرزائی پہلے تو بہت حیلے کرتے رہے کہ کسی طرح بحث کا کڑوا گھونٹ ٹل جائے مگر وہ جا کہاں سکتے تھے۔ ان کی اپنی لن ترانیوں نے ان کو پھنسایا ہوا تھا۔ حیات عیسوی کے متعلق بحث ہوئی۔ اس کے بعد قادیانی کے دعویٰ مسیحیت کے متعلق۔ بحث بہت دلچسپ تھی۔ مرزائیوں کی طرف سے مولوی غلام رسول ساکن راجیکے ضلع گجرات تھے۔ ناک میں دم ہوگیا۔ ملک محمد وزیر خانصاحب گڑھی آوانان تحصیل حافظ آباد خاص طور پر محافظ امن تھے۔ انہوں نے نہایت عمدگی سے اپنے فرض کو پورا کیا۔ اور اخیر میں اپنا یہ فیصلہ حاضرین کو سنایا اور مرزائیوں کے ہاتھ میں دیا۔

''شفقت ونوازش فرمائے بندہ حافظ غلام رسول صاحب و مولوی غلام رسول صاحب۔

السلام علیکم۔ مباحثہ جو فریقین کی جانب سے ہو چکا ہے اس سے مولوی محمد ابراہیم صاحب نے حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا زندہ آسمان پر رہنا بذریعہ قرآن مجید و دیگر معتبر کتب ہائے تفسیر کبیر و موضح القرآن و مشکوٰۃ شریف و کتاب الاسماء والصفات سے ثابت کردیا ہے۔ اور آپ کی جانب سے صرف جو آپ کی زبان سے ترجمہ قرآن مجید ہوا اس سے حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا فوت ہونا ثابت ہوا۔ جس کی کوئی شہادت معتبر آپ کی جانب سے نہیں گذری اس لئے مباحثہ حال سے آپ کی ناکامیابی ثابت ہوئی۔ یہ جو جناب نے اب تحریری تفسیرات کے نام پر جو بنا بر شہادت تحریر فرمائی ہیں وہ مجھے منظور ہے مگر ان کا لانا اور بہم پہونچانا آپ کے ذمہ ہے اس کے واسطے آپ کوئی اور تاریخ مقرر فرما سکتے ہیں اس پر وہ کتب ہائے آپ بڑی خوشی سے لے آویں اور پھر بحث کرلیں۔ زیادہ نیاز

مکرر یہ کہ جو بقیہ آج کے دن کے متعلق بحث امام کے ہے وہ اگر شروع فرمادیں۔ پرچہ اسماء تفاسیر مرسلہ جناب پہونچ گیا جس کا یہ جواب ہے۔ بندہ محمد وزیر خان مورخہ

۱۲/اگست ۱۹۱۰ء"

اس کے بعد مرزائی بہت حیلے کرنے لگے کہ مرزا قادیانی کی مسیحیت کا رنگ نہ کھلے۔ مگر چھوٹ نہ سکے۔ آخر اس بحث میں پہلی بحث سے بھی بڑھ کر گت بنی اور ۲۱/اگست کو حوالہ کتب پیش کرنے کے بہانے بحث کو ختم کیا۔

**مولانا ثناءاللہ ادارتی نوٹ میں فرماتے ہیں:** کیا میری زندگی مرزائیوں کی ہدایت کے لئے کافی نہیں؟ اِنّ فی ذالک لاٰیات لاولی النہیٰ۔

(ہفت روزہ اہل حدیث جلد ۷۔ نمبر ۴۲۔ مورخہ ۱۳/شعبان ۱۳۲۸ھ مطابق ۱۹/اگست ۱۹۱۰ء ص: ۱۰)

# قادیانی کذب بیانی و بدزبانی

حضرت مولانا محمد ابراہیم میرؒ سیالکوٹی عنوان بالا کے تحت لکھتے ہیں:

سختی سہی کلام میں لیکن نہ اس قدر    کی جس سے بات اس نے شکایت ضرور کی

بدر قادیان مجریہ ۱۳/جون سنہ حال میں ایک طویل مضمون بعنوان "دو منکرانِ دین کا چیلنج اور ہمارا جواب" شائع ہوا ہے جس میں خاکسار اور برادر مکرم مولوی ثناءاللہ فاتح قادیان کے برخلاف نہایت درجہ کی بدزبانی اور سراسر کذب بیانی سے کام لیا گیا ہے۔ جناب مولوی صاحب کے متعلق جو کچھ لکھا اس کا جواب تو انہوں نے ۸ جولائی کے "اہلحدیث" میں اچھی طرح دے دیا ہے۔ اور قادیانی کذب بیانی عمدہ طور پر ظاہر کردی ہے اس لئے خاکسار اس تحریر میں اسکے اس باقی حصہ کا جواب جو خاکسار کے متعلق ہے بیان کرتا ہے۔

بدر نے مضمون نگار کا نام نہیں کیا اور کسی وجہ سے پوشیدہ رکھنا چاہا ہے لیکن ہم کو انداز بیان سے اور نیز لاہور کے ایک خط سے معلوم ہوا ہے کہ اس کے مضمون نگار ماشاءاللہ خواجہ کمال الدین بی اے وکیل لاہور ہیں۔ جو اپنی تعریف اپنے منہ سے کرنے اور لوگوں کی زبان سے سننے کے بہت مشتاق ہیں۔ لیکن بیان کے وقت اُن سے آوازِ دُہل کے سوائے کچھ بھی ظاہر نہیں ہوتا۔ خیر مضمون نگار خواہ کوئی ہو ہمیں اس سے بحث نہیں۔ اس لئے ہم اس مضمون کو تین انواع میں تقسیم کرکے ہر ایک کے متعلق قرآن وحدیث کی تعلیم کے مطابق بحث کرتے ہیں۔ نوع اول بدزبانی۔ نوع دوم کذب بیانی۔

نوع سوم بے علمی نادانی۔

نوعِ اول کے جواب میں جس میں انہوں نے خاکسار اور فاتح قادیان کے حق میں بدزبانی کی ہے ہم

زبانِ خویش بدشنام میالائے صائب کیں زرِ قلب بہر کس کہ دہی بتو باز دہد

کی بجائے : مرا گرچہ زوقوتے بود بیش دریغ آمدم کام و دندان خویش

پڑھتے ہیں۔ اور خلیفہ قادیانی سے درخواست کرتے ہیں گو کہ آپ قادیانی کی زندگی میں بھی ان لوگوں کے اخلاق کے متعلق اچھی رائے نہیں رکھتے تھے جیسا کہ قادیانی نے اپنی کتاب شہادۃ القرآن کے اخیر میں آپ کی رائے درج کی ہے، مگر اب تو یہ لوگ آپ کا کلمہ پڑھتے ہیں۔ مہربانی کر کے ان بداخلاقوں سے یہ بدعادت چھوڑائیں اور لوگوں کی عزت وآبرو کو ان آبروریزوں سے بچائیں۔

قادیانی روپوش مضمون نویس نے ہم کو اپنی تحریر میں سخت زبانی کے علاوہ عباد الاغراض اور وعظ کو وجہ معاش بنانے والے کہا ہے۔ اس کے جواب سے پہلے قطع نظر اس سے کہ ہمارے سفر نفس کیلئے ہیں یا خدا کیلئے ،ہم اس سے پوچھتے ہیں کہ وجہ اعتراض کیا ہے؟ آیا یہ کہ ایک شخص خدمت دینی کے لئے مخصوص ہو کر اپنے کام کاج چھوڑ دے تو اگر لوگ اس کے بوجھ کو خود برداشت کریں تو کیا یہ کام اس کیلئے شرعاً حرام ہے؟ امید ہے کہ خلیفہ قادیانی اس مسئلہ کو شرعی طور پر حل کرینگے۔

اس کے بعد جواباً یہ گذارش ہے کہ نیتوں کا مالک خدا تعالیٰ ہے۔ قادیانیوں کا کوئی حق نہیں کہ کسی کی نیت پر حملہ کریں۔ ہاں اگر ان کی نظر میں کوئی خاص واقعہ ہو:

جس میں ہم نے پبلک سے کچھ چندہ اس بیان پر لیا ہو کہ ہم مخالفین اسلام کے جواب میں ایک کتاب طبع کرائینگے ،اور اس میں صدہا دلائل ہونگی اور جو جو صاحب چندہ دینگے ان کو وہ کتاب مفت رقم چندہ کے عوض دی جائیگی، اور لوگ اس بیان کو صادق تصور کر کے چندہ جمع کر دیں، اور ہم اپنے عہد کو پورا نکریں۔ اور مطابق تحریر کے کتاب شائع کر کے چندہ دہندگان کو نہ پہونچائیں، اور نہ رقم جمع شدہ واپس کریں۔ جیسا کہ آپ کے پیر قادیانی نے ''براہین احمدیہ'' کی طبع پر دست سوال اٹھایا تھا تو البتہ قابل اعتراض ہے۔

یا اگر کوئی ہمارا ایسا واقعہ آپ کو یاد ہو کہ ہم نے اپنے معتقدوں سے کہا ہو کہ ہمیں اتنے ہزار روپیہ جمع کر دو ہم اس سے ایک مینار بنوائینگے اور اس میں یہ فوائد ہونگے۔ اور اس کے متعلق ایک الہام بھی گھڑ سنائیں اور اس کا نقشہ بھی اخبار پر شائع ہوتا رہے۔ اور لوگ روپیہ جمع بھی کر دیں لیکن

مینار نہ بنے اور روپیہ بھی واپس نہ کیا جائے تو البتہ یہ کارروائی قابل ملامت ہے۔

یا اگر آپ ہمارا کوئی ایسا واقعہ یاد ہو کہ ہم نے کسی کنجر (بھڑوا) کا مال ہضم کیا ہو اور اعتراض کے جواب میں یہ بات بنائی ہو کہ مال کا حقیقی وارث خدا تعالیٰ ہے جس کو چاہتا ہے دیتا ہے اور جس سے چاہتا ہے چھینتا ہے۔ جیسا کہ آپ کے پیر قادیانی نے اللہ دیا کنجر کا روپیہ ہضم کرنے کے لئے کہا تھا۔ تو البتہ ہم قابل نفریں ہیں۔ لیکن جب آپ اپنے خیال کو واقعات سے ثابت نہیں کر سکتے تو رجماً بالغیب ایسے امر میں کیوں دخل دیتے ہیں۔ جس کا آپ کو علم نہیں۔

اصل بات یہ ہے کہ جب قادیانیوں نے دیکھا کہ ان دونوں نے ہماری عمارت کو متزلزل کر دیا اور اس کی بنیاد کھوکھلی کر دی اور ہر چہار طرف لوگوں میں ان کی قبولیت ہوگئی ہے جیسا کہ قادیانی نے اپنے اخیری فیصلہ میں برادر مکرم فاتح قادیان کی نسبت خود لکھا ہے۔ اور وہ تحریر اس کے دل کے راز کی اصلی حقیقت ظاہر کرتی ہے اور تاب مقاومت نہ لا کر بدزبان عورتوں کی طرح طعنوں پر اُتر آئے

قادیانیو! سن رکھو یہی قبولیت ہے جس کو دیکھ کر تم مارے حسد کے جلتے ہو اور اپنے دل کے بخار نکالنے کیلئے جھوٹے الزام لگاتے ہو۔ اگر میں نے لوگوں کیلئے سفر اختیار کئے ہوتے تو بیشک اپنی بے غرضی اور بے نفسی ثابت کرنے کیلئے پبلک میں اشتہار دیتا کہ میں بے غرض ہوں۔ لیکن چونکہ وہ بفضل خدا، خدا تعالیٰ کے دین کی حمایت کیلئے ہیں اور وہ علیم بذات الصدور ہے اس لئے مجھے اس کے اظہار کی ضرورت نہیں۔

اگر کوئی خدا کے دین کی حمایت کرتا ہے تو وہ شیخی نہیں کر سکتا جیسا کہ قادیانی مضمون نویس نے اپنی تحریر میں لافیں ماری ہیں کہ ہم یہ کرتے ہیں اور ہم نے یہ کیا۔ کیوں کہ اس میں تو اپنی سعادت ہے خدا پر احسان نہیں لیکن چونکہ قادیانیوں نے اپنی جبلی عادت کے مطابق جھوٹ وافتراء کا طومار باندھا ہے اس لئے اتنا ذکر کر دینا مناسب خیال کرتا ہوں کہ خدا تعالیٰ نے اپنی مہربانی سے اس عاجز کو اپنے دین کی خدمت کے لئے اتنے سفر کرائے اور اتنی جگہوں میں پہنچایا کہ کسی دوسرے کو اس چھوٹی عمر میں کم توفیق دی ہوگی۔ والحمد للّٰہ علی ذلک۔

اور یہ بھی خدا تعالیٰ ہی کا احسان ہے کہ جہاں جہاں گیا احباب کو اس خاکسار سے انس ومحبت ہی میں زیادتی ہوئی اور اس تردامن کی نسبت ان کو حسن ظن ہی رہا۔ میں حیران ہوں کہ جو لوگ مجھے بلاتے ہیں اور محبت سے پیش آتے وہ تو خاکسار کی نسبت یہ الزام نہیں لگاتے حالانکہ اُن سے زیادہ واقف خلق اللہ میں کون ہوسکتا ہے۔ لیکن قادیانی حاسدوں کو دیکھئے کہ وہ بن دیکھے بوجھے ایسے

طومار کھڑے کرتے ہیں کہ شیطان کے بھی کان کترتے ہیں۔ آخر میں ہم قادیانیوں سے درخواست کرتے ہیں کہ وہ بھی کبھی اپنے سالانہ جلسہ پر قادیان میں ہم کو بلائیں اور ہم کو قادیانی مشن کے متعلق آزادی سے بیان کرنے کا موقع دیں پھر دیکھیں کہ ہم دین کی خدمت کس طرح کرتے ہیں۔

نوع دوم۔ یعنی قادیانی کذب بیانی کے متعلق یہ عرض ہے کہ جس مذہب کی بنا ہی جھوٹ وافتراء پر ہو اس کے ماننے والے صداقت سے کیسے کام لے سکتے ہیں اور جس مذہب کا بانی وپیشوا ہی مفتری وکذاب ہو اس کے ماننے والوں پر صدق وراستی کا پرتو کیسے پڑ سکتا ہے۔

قادیانی نے خدا تعالیٰ پر افترا باندھ کر نبوت کا جھوٹا دعویٰ کیا اس کے مرید خلق خدا پر جھوٹ باندھنے سے کیسے ڈر سکتے ہیں۔ ان کی کذب بیانی کی ایک مثال تو اوپر کے مضمون میں گذر چکی۔ دوسری اور لیجئے۔

قادیانی مضمون نگار نے اپنے مضمون کی سرخی باندھی ہے۔ ''دو منکران دین کا چیلنج اور ہمارا جواب'' اتنی عبارت میں دو جھوٹ ہیں اور ایک بدزبانی۔

پہلا جھوٹ یہ ہے کہ ہم کو منکرِ دین کہا گیا ہے، حالانکہ ہم خدا کے احسان سے اس کی توحید کے قائل، اس کے رسولوں کی صداقت کے شاہد ہیں اور قیامت کو مانتے ہیں۔ اور عام طور پر شریعت محمدی میں منکر دین اسے کہتے ہیں جو آنحضرت ﷺ کی نبوت کا انکار کرتا ہو۔ اس کے متعلق ہم خلیفہ قادیانی سے دریافت کرتے ہیں کہ آپ اپنے قلب پر ہاتھ رکھ کر اور خدا تعالیٰ کی حاضری مدنظر رکھ کر کہہ سکتے ہیں کہ مولوی ثناء اللہ مولوی فاضل امرتسری اور خاکسار منکرانِ دین ہیں؟ اگر نہیں تو اپنے تابعین کو جو آپ کو خلیفہ نبی مانتے ہیں درست کریں اور ان کے منہ میں لگام دیں۔

دوسرا جھوٹ یہ ہے کہ چیلنج کو ہماری طرف منسوب کیا گیا حالانکہ خود دعوت دی تھی، اور اسے اس تحریر میں تسلیم بھی کرتے ہیں۔ چنانچہ لکھتے ہیں:

''اس میں شک نہیں کہ اس چیلنج مذکورہ بالا کی بنیاد ہماری ایک تحریر ہے۔''

اور نیز قادیانی ابوالحکم لکھتا ہے:

''میں نہیں کہہ سکتا کہ معزز بدر نے کس بنا پر اس اعلان کو شائع کیا۔'' (الحکم ۷-۱۴ جون)

قادیانی نادانو! اور علم وعقل سے خالی ڈھولو! ہم نے چیلنج نہیں دیا تھا بلکہ آپ کے چیلنج کو قبول کیا تھا۔ اس لئے ہم نے اس کے متعلق لکھا تھا ''قادیانی دعوت قبول'' ہوش رکھتے ہو تو سمجھو۔

قادیانی سرخی میں بدزبانی یہ ہے کہ ہم کو باوجود مسلمان ہونے کے منکر دین کہا گیا ہے۔

حالانکہ مسلمان کے حق میں یہ کلمہ جائز نہیں چنانچہ حدیث میں آیا ہے کہ جب کوئی کسی کو کہے ''او یہودی! تو اسے (یعنی کہنے والے کو) بیس بید رسید کر دو۔'' (مشکوٰۃ)

قادیانی محرر نے لاہور کے جلسہ کا بھی ذکر کیا ہے اور اپنی کامیابی کی شیخی بگھاری ہے۔ چونکہ ہم قادیانی جلسہ لاہور میں بہ سبب ہندوستان کے سفر کے شریک نہیں ہو سکے تھے اس لئے اس کے متعلق کچھ ذکر نہیں کر سکتے، ہاں جس طریق سے یہ جلسہ کیا گیا اس کی حقیقت پر پبلک کو آگاہ کرتے ہیں اور اس کے متعلق قادیانیوں کی ناکامی اور شرمساری ظاہر کرتے ہیں۔

نومبر ۱۹۰۹ء کے اخیر میں آریہ سماج لاہور کا سالانہ جلسہ تھا۔ حسب عادت انہوں نے دھرم چرچا کا وقت بھی درج پروگرام کیا۔ انجمن اہلحدیث لاہور نے بایں خیال کہ آریہ لوگ مسلمانوں سے حسن سلوک سے پیش نہیں آتے جیسا کہ اس سے پہلے جلسہ میں ان کا سلوک ظاہر ہو چکا تھا اور جس پر قادیانی اخباروں کے اوراق بہت دیر تک سیاہ ہوتے رہے تھے، ان کے مقابلے میں اپنے جلسے شروع کئے اور مسلمانوں کو آریوں کے جلسہ کی شمولیت سے روکا۔ انہی دنوں میں عیسائیوں کی طرف سے بھی ایک اشتہار طبع ہوا جس میں کئی ایک روز کا پروگرام درج تھا۔

انجمن اہلحدیث لاہور نے ان کے مقابلہ میں بھی اسلامی جلسہ مقرر کیا چونکہ عیسائیوں کی طرف سے آریوں کی طرح بدزبانی اور بے امنی کا اندیشہ نہیں تھا، اس لئے ہم اپنے جلسہ سے فارغ ہو کر نماز مغرب کے بعد عیسائیوں کے جلسہ میں چلے جاتے تھے۔ پروگرام کے مطابق ہر روز ایک عیسائی لیکچرار ایک مضمون بیان کرتا، اس کے خاتمہ پر حاضرین کو اجازت دی جاتی کہ اگر کسی کو اس مضمون کے متعلق کوئی اعتراض کرنا ہو تو کرے۔ معترض کے لئے دس منٹ مقرر تھے جس میں وہ اپنے خیالات کو بیان کرتا۔ اس کے بعد اصل مضمون بیان کرنے والا دس منٹ میں معترض کے اعتراضات کے جواب دیتا۔ پھر دوسرا معترض کھڑا ہوتا، اس کا اختتام بھی بطور سابق ہوتا، یہاں تک کہ وقت مقررہ پر جلسہ برخواست کیا جاتا۔

معترضین میں ہندو بھی ہوتے تھے مرزائی بھی ہوتے تھے اور ہم بھی۔ مرزائیوں کی نسبت مہتمان جلسہ کو بدزبانی کی اکثر شکایت رہتی تھی۔ اور علاوہ بریں جب وہ مضمون سے خارج چلے جاتے تھے تو عیسائیوں کو صرف یہ کہہ دینا پڑتا تھا کہ یہ اعتراض ہمارے بیان کردہ مضمون سے متعلق نہیں، جس پر قادیانیوں کو نہایت خجالت سے بیٹھ جانا پڑتا تھا۔ اور سب سے بڑھ کر یہ کہ چونکہ قادیانیوں میں کوئی عالم تو تھا نہیں کہ علمی قواعد سے مخالف کی تقریر پر نقض کرتا، اس لئے ان کو پیچھا

چھوڑانے کیلئے علوم عربیہ سے انکار کردینا ہی سوجھتا تھا۔ چنانچہ پادری جوالاسنگھ کے بیان پر جو عیسائی مشنریوں میں مشہور منطقی ہیں، مرزائیوں کو سوائے اسلامی علم کلام کے انکار کرنے کے کچھ نہ سوجھا۔ مرزائی مباحث کون ہوتے تھے، لاہوری پلیڈر اور ڈاکٹر۔ ان میں تو کوئی اس قابل بھی نہیں تھا کہ پادری صاحب کی تقریر سمجھ سکتا، جواب کیا خاک دیتا؟ آخر خواجہ کمال الدین نے تو بہت جھنجھلا جھنجھلا کر اور زبان لبوں پر پھیر پھیر کر اور قرآن شریف کی آیات غلط پڑھ پڑھ کر کل مرزائیوں کو ایسا ذلیل کرایا جیسا کہ ماہ جون ۱۹۰۹ء میں مولوی محمد احسن امروی نے رامپور کے مباحثہ میں شیر پنجاب فاتح قادیان کے مقابلہ میں کرایا تھا۔ خیر خدا کا احسان ہے کہ ابھی تک علوم عربیہ کے جاننے والے موجود ہیں۔ خاکسار نے علم کلام اور علم منطق ہی کے رو سے پادری صاحب کی تقریر کا جواب دیا۔ جس کی معقولیت کا پادری صاحب نے بھی اقرار کیا۔

ان جلسوں کی کیفیت بہت طویل ہے اس لئے ہم بطور، مشتے نمونہ از خروارے، اس بیان کو کافی سمجھتے ہیں۔ یہ ہے حقیقت ان جلسوں کی بنیاد کی۔ قادیانیو! یاد رکھو نہ تمہارے مبلغین میں کوئی عالم ہے اور نہ مناظر۔ تم ہرگز مخالف کے سامنے ہو کر گفتگو نہیں کر سکتے۔ اپنی جگہ پر چاہو کچھ بیان کرو اور کچھ بنتے پھرو۔

مولانا ثناء اللہ ادارتی نوٹ میں لکھتے ہیں: میں آپ کی اس رائے سے متفق نہیں کہ قادیانی پارٹی میں کوئی عالم نہیں۔ عالم نہ ہو تو قادیانی نبوت کاذبہ کو صادق بنانے کی کوشش کس طرح کریں کیا آپ ان کے اتنے علم کے بھی قائل نہیں کہ: جھوٹ کو سچ کر دکھانا کوئی اُن سے سیکھ جائے"

(اہلحدیث امرتسر جلد ۷۔ نمبر ۴۴۔ مورخہ ۲۷ رشعبان ۱۳۲۸ھ مطابق ۲ رستمبر ۱۹۱۰ء ص: ۶-۹)

# قادیانی پئو کی اماں

حضرت مولانا ثناء اللہ امرتسریؒ لکھتے ہیں:

امرتسر میں ایک دیوانی عورت تھی۔ بچے اس کو چھیڑتے اور اسکا نام رکھتے تھے پئو کی اماں۔ کسی روز لڑکوں کو تعطیل ہوتی تو اماں کی اچھی خاصی خاطر کرتے لیکن جس روز کاروبار میں ہوتے تو اماں کہتی آج شہر کے لونڈے مرگئے۔ وہی حال ہماری قادیانی پارٹی کا ہے کسی شخص نے مجھے خط لکھا جس میں مرزا کی بابت سوال کیا۔ میں نے اپنی عادت کے موافق بغیر گالی گلوچ کے اصل مطلب کا

جواب دیا۔لیکن قادیانی پپّوکی اماں کو یہ جواب ایسا ناپسند آیا کہ بدر نے ایک مضمون لکھ مارا جو ناظرین کی دلچسپی کیلئے سارا نقل کیا جاتا ہے تا کہ معلوم ہو کہ شہر کے لونڈے مر گئے یا زندہ ہیں۔ بدر لکھتا ہے:

**ثناء اللہ کی قوت ایمانیہ:** کچھ عرصہ ہوا دو طالبان حق نے حضرت مولوی نورالدین امیر المومنین اور مولوی ثناء اللہ امرتسری کی خدمت میں رقعے لکھے کہ آپ اپنے عقیدہ متعلق (سیدنا) مرزا صاحب سے قسمیہ اطلاع دیں تا کہ اس کی پیروی کریں۔اس کا نتیجہ یہ ہوا کہ ثناء اللہ نے ایسا کہ اس کی قوت ایمانی سے امید کی جاسکتی تھی۔نہایت کمزور لفظوں میں جواب دیا اور برخلاف اس کے خلیفۃ المسیح نے پرزور الفاظ میں اپنے حق پر ہونے کا اعلان کیا جس سے یہ امر ثابت ہوگیا کہ ثناء اللہ محض ہٹ دھرمی اور ضد سے اس سلسلہ حقہ کا انکار کرتا ہے ورنہ اس کا دل خوب جانتا ہے کہ حق کس طرف ہے۔فائدہ عام کے واسطے وہ سوال وجواب درج اخبار کئے جاتے ہیں:

نقل خط از جانب منشی خدا بخش پٹواری تلونڈی راہوالی وشاہ محمد نمبردار تحصیل گوجرانولہ

اے مولانا مولوی صاحب دامت عنایتہٗ

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ۔آج کل مذہب کی تحقیق میں ہرکس وناکس بحدامکان مصروف ہے۔ہمارا مذہب اسلام ہے اور ایمان قرآن کریم پر ہے آپ مسلمانوں میں سے بڑے عالم اور واقف احادیث مشہور ہیں اور احادیث سے ثابت ہے کہ جناب رسول مقبول ﷺ شاہ دوجہاں نے مہدی آخرالزمان کی نسبت پیشگوئی فرمائی ہے۔جس کا مرزا صاحب قادیانی نے دعویٰ کیا ہوا ہے۔جن کے حالات سُن سن کر ہمارا رجوع ہو چلا ہے۔کہ جناب موصوف پر بطور مہدی آخرالزمان ایمان لایا جاوے۔چونکہ اشتباہ میں ہیں اس واسطے خدمت میں التماس ہے کہ آپ خداوند تعالیٰ اور جناب رسول مقبول ﷺ کو حاضر وناظر کر کے سچے قرآن کریم کی شہادت پر ہمیں قسم اٹھا کر اطلاع بخشیں کہ آیا وہ سچے ہیں یا کاذب۔جواب کے واسطے ۱/کا ٹکٹ ارسال خدمت ہے۔تلونڈی راہ والی ڈاکخانہ خاص ضلع گجرانوالہ کے پتہ پر اطلاع بخشیں پاس خدا بخش پٹواری۔تابعداران شاہ محمد نمبردار ڈوگراں

خدا بخش پٹواری موضع تلونڈی راہ والی، ضلع گوجرانوالہ بقلم خود

نقل جواب از جانب مولوی ثناء اللہ صاحب امرتسری

مرزا قادیانی کا دعویٰ صحیح نہیں کیوں کہ ان کے کئی ایک الہام غلط ہوئے تھے۔ خصوصاً آخری فیصلہ میں وہ جھوٹا ثابت ہوا جو اسنے ۱۵ / اپریل ۱۹۰۷ء کو شائع کیا تھا کہ مولوی ثناء اللہ مجھ سے پہلے نہ مرے تو میں (مرزا) جھوٹا ہونگا۔ پس وہ جھوٹا ثابت ہوا۔

دستخط مولوی ثناء اللہ۔ ابوالوفاء امرت سر۔ (بدر)

مولانا امرتسری فرماتے ہیں: میرے جواب کو دیکھ کر کوئی شائستہ آدمی کہہ سکتا ہے کہ میرا ظاہر میرے باطن کے خلاف ہے، یا میں دل سے قادیانی مشن کو غلط نہیں جانتا۔ ہاں چونکہ قادیانی مشن میں سبّ وشتم گھٹی میں داخل ہے اس لئے ان کے نزدیک شائستہ لفظوں میں جواب دینا گویا بے ایمان بننا ہے اس لئے ہمیں ضرور ہے کہ ہم اپنے ایمان کا ثبوت دیں۔ پس سنئے ؎

رسول قادیانی کی رسالت　　　جہالت ہے ضلالت ہے بطالت

(اہل حدیث جلد ۷۔ نمبر ۴۵-۴۶۔ مورخہ ۴-۱۱ / رمضان المعظم ۱۳۲۸ھ مطابق ۹-۱۶ / ستمبر ۱۹۱۰ء ص: ۴-۵)

# مرزائیوں سے چند سوال

جناب خیرالدین (نقل نویس) امرتسریؒ لکھتے ہیں:

(۱) آج کل مرزائی اخباروں (بدر وغیرہ) میں اس بات کا اعلان بڑے زور سے کیا جارہا ہے کہ "ہم دو آدمی حج کیلئے بھیجنا چاہتے ہیں لیکن جانے والے اصحاب پہلے حج کر چکے ہوں۔ کیوں؟

(۲) کیا وجہ ہے کہ باجود حکم خداوندی وللّٰه على النّاس حجّ البيت من استطاع اليه سبيلا مرزا صاحب نے باوجود اہل نصاب ہونے کے حج بیت اللہ نہ کیا؟

(۳) آپ جب کہ مرزا صاحب کے سچے عقیدتمند اور راسخ الاعتقاد مرید کہلاتے ہیں اور مرزا صاحب کونرا پیر ہی نہیں بلکہ مہدی اور مسیح اور ظل رسول بزعم خویش سمجھتے ہیں اور ان کے قدم بقدم چلنا چاہتے ہیں تو پھر کیا وجہ ہے کہ جو کام پیر نے نہیں کیا آپ کرنا چاہتے ہیں؟

(۴) جو شخص فرض کو ترک کرے اس کے لئے کیا حکم ہے؟

امید ہے کہ ایڈیٹر بدر جواب باصواب سے پبلک کو ممنون فرماوینگے اگر ایڈیٹر صاحب جواب نہ دے سکیں تو حکیم نورالدین صاحب (خلیفہ) جواب دیں۔

(اہل حدیث جلد ۷۔ نمبر ۴۵-۴۶۔ مورخہ ۴-۱۱ / رمضان المعظم ۱۳۲۸ھ مطابق ۹-۱۶ / ستمبر ۱۹۱۰ء ص: ۲۱-۲۲)

مرزا صاحب کے حج نہ کر سکنے کا سوال ایک قادیانی نے مفتی محمد صادق قادیانی اڈیٹر بدر سے بھی کیا تھا۔ مفتی صاحب نے اسے (آسان یا مشکل سمجھ کر) ایک اپنے شاگرد محمد اسماعیل قادیانی سے لکھوا کر بدر میں شائع کیا، جو یوں ہے:

مکرمی السلام علیکم ۔آپ کا خط متضمن استفسار بابت اعتراض حج موصول ہوا بجوابش مرقوم ہے کہ:

ا۔ یہ امر کچھ محتاج اثبات نہیں کہ فرضیت حج بیت اللہ شرط استطاعة السبيل اليه سے مشروط ہے چنانچہ ارشاد الٰہی و حجّ البيت من استطاع اليه سبيلاً نص صریح اس پر شاہد ہے اور جب تک امن حاصل نہ ہو یہ استطاعت سبیل حاصل نہیں ہوسکتی۔ (دعوی مسیحیت سے پہلے جب مرزا صاحب دس ہزار روپیہ انعام کا اعلان کر رہے تھے، اس وقت مالی استطاعت بھی تھی اور امن بھی تھا کیونکہ کوئی دعوی مسیحیت ونبوت اس وقت موجود نہ تھا۔ اس وقت آپ نے حج کیوں نہ کیا؟ بہاء)۔

۲۔ آج دنیا میں سلطنت برطانیہ دنیا بھر کی سلطنتوں میں بلا استثناء عدل گستری اور امن پسندی کے لحاظ سے یقیناً بے نظیر سلطنت ہے اور جس قدر امن اس کے زیر سایہ ممالک کو حاصل ہے وہ آج دنیا بھر میں کسی کو نصیب نہیں۔

۳۔ حضرت مرزا صاحب مسیح موعود کے مخالفین نے آپ کی مخالفت میں و اذ يمكر بك الذين كفروا ليثبتوك او يقتلوك او يخرجوك کا مصداق بننے میں کوئی دقیقہ باقی نہیں چھوڑا اور جہاں تک ان کے امکان میں تھا انہوں نے آپ کے اور آپ کی جماعت کے استیصال کے لئے ناخنوں تک زور مارا اگر خداوند تعالی نے نصرت آپ کے شامل حال نہ ہوتی تو ممکن نہ تھا کہ آپ ان کی زد سے بچ سکتے۔

۴۔ گورنمنٹ انگلشیہ کی امن پسندی اور عدل گستری خدا کے فضل و کرم سے حضرت اقدس کیلئے ان دشمنوں کے حملوں سے بچنے کا ایک نہایت اعلی ذریعہ تھی۔ اگر یہ فضل خداوندی آپ کے ساتھ نہ ہوتا تو یہ درندے ان کو پھاڑ کھاتے۔

۵۔ امن نہ ہونے کے باعث ہی رسول اکرم ﷺ کو خدا تعالی کی طرف سے حکم ملا کہ مکہ سے جہاں بیت اللہ الحرام اور حج کا مقام ہے ہجرت اختیار کریں۔ پس جب حضرت اقدس کے دشمن بھی ویسے ہی آپ کی جان کے پیاسے تھے جیسے کہ رسول کریم ﷺ کے ظالم دشمن آپ کے خون کے پیاسے تھے اور ان سے امن میں رہنے کے لئے سایہ سلطنت برطانیہ ظاہری اسباب میں ایک بے نظیر سپر

ہے اور ساتھ ہی ایسے امن کا مقام چھوڑ کر جانا خدا کے احکام کی مخالفت کرنا ہے تو آپ کا بذات خود حج کے لئے نہ جانا کسی مومن کے لئے ذرہ بھر اعتراض کی گنجائش نہیں دیتا، بلکہ موجودہ صورت میں تو ایسی امن کی جگہ کو چھوڑ کر جانا اعتراض پیدا کرتا ہے کیونکہ امن نہ ہونے کی وجہ سے ہی تو ہماری سرکار کو حکم ملا تھا کہ مکہ کو چھوڑ کر مدینہ میں قیام اختیار کریں۔ پس جو شخص آپ کی سنت کے خلاف حضرت مسیح موعود پر حج کو نہ جانے کی وجہ سے اعتراض کرتا ہے وہ سنت نبوی ہی کی مخالفت نہیں کرتا بلکہ قرآن کریم کے صریح حکم کی مخالفت کرتا ہے۔ نیز جب کہ حضرت اقدس (مرزا) کی طرف سے ایک شخص بحکم حضرت خلیفۃ المسیح و اہلیہ مرزا صاحب حج کر آیا تھا اور احادیث صحیحہ سے یہ امر ثابت شدہ ہے کہ اس طرح سے بھی فریضہ حج ادا ہو جاتا ہے تو آپ کی نسبت یہ کہنا کہ آپ نے حج نہ کیا ارشاد نبوی کی صریح مخالفت کرنا ہے۔ واللہ اعلم۔

خاکسار محمد اسماعیل حسب حکم مفتی محمد صادق صاحب مکرم۔ بدر۔ ۷ مارچ ۱۹۱۲ء ص ۵)

(یاد رہے کہ مرزا محمود نے ۱۹۱۲ء میں با امن و امان حج کر کے اس قادیانی غبارے سے ہوا نکال دی کہ مرزا صاحب اس لئے حج نہ کر سکے کہ وہاں امن نہیں تھا۔ نیز حج تو مسیح موعود کی نشانی ہے اور مرزا صاحب واقعتاً مسیح موعود ہوتے تو اللہ تعالیٰ ان کیلئے راستہ بھی امن والا کر دیتا۔ بہاء)

# جناب اللہ دتا کی نگارشات

جناب مولوی اللہ دتا صاحبؒ چک ۳ نہر گوگیرہ، غلام احمد قادیانی بخیال خود کون تھا، کے عنوان سے لکھتے ہیں:

میں پبلک کے سامنے مرزا صاحب کی بعض کتب سے چند دعاوی باطلہ کی فہرست معہ پتہ صفحہ مشت نمونہ خروارے نقل کر کے پیش کرتا ہوں اور اسکے نتیجہ کا فیصلہ پبلک کی رائے پر چھوڑتا ہوں:

(۱) ان کا دعوی تھا کہ میں ایک دفعہ خدا بن گیا اور اس حالت میں میں نے آسمان اور زمین کو بھی پیدا کیا۔ (کتاب البریہ۔ صفحہ ۷۸)

پھر ایک کشف ہے جو آئینہ کمالات اسلام صفحہ ۵۶۴ و ۵۶۵ میں مدت سے چھپ چکا ہے اُس کو ذیل میں درج کرتا ہوں۔ وہ یہ ہے: ترجمہ۔ میں نے اپنی ایک کشف میں دیکھا

کہ میں خود خدا ہوں اور یقین کیا کہ وہی ہوں...

اور صفحہ ۷۹ میں ہے: ''میں نے پہلے تو آسمان اور زمین کو اجمالی صورت میں پیدا کیا جس میں کوئی ترتیب اور تفریق نہ تھی پھر میں نے منشاء حق کے موافق اس کی ترتیب وتفریق کی اور میں اس کے خلق پر قادر ہوں۔ پھر میں نے آسمان دنیا کو پیدا کیا اور کہا انّا زیّنا السّماء الدّ نیا بمصا بیح۔

(۲) اُن کا دعوی تھا کہ میں توحید اور تفرید کا مرتبہ رکھتا ہوں (ضمیمہ انجام آتھم صفحہ ۲):

انت منّی بمنزلة توحیدی وتفریدی تو مجھ سے ایسا ہے جیسا کہ میری توحید وتفرید۔

(۳) اُن کا دعویٰ تھا کہ خدا کی مانند ہوں۔ دیکھو اربعین نمبر ۳ کی صفحہ ۲۵ کے حاشیہ میں هو هذا۔ رائیل نبی نے اپنی کتاب میں میرا نام میکائیل رکھا اور عبرانی زبان میں لفظی معنی میکائیل کے ہیں ''خدا کی مانند'' یہ گویا اس الہام کے مطابق ہے جو براہین احمدیہ میں ہے انت منّی بمنزلة توحیدی وتفریدی فحان ان تعان وتعرف بین النّاس یعنی تو مجھ سے ایسا قرب رکھتا ہے اور ایسا ہی میں تجھے چاہتا ہوں جیسا کہ اپنی توحید وتفرید کو سو جیسا میں اپنی توحید کی شہرت چاہتا ہوں ویسی ہی تجھے دنیا میں مشہور کروں گا اور ہر جگہ جو میرا نام جائے گا تیرا نام ساتھ ہوگا۔

(۴) اُن کا دعویٰ تھا کہ خدا وہیں کھڑا ہوجاتا ہے جہاں میں کھڑا ہوں۔

''مجھے الہام ہوا: انّ اللّٰه معك انا اللّٰه یقوم اینما قمت یعنی خدا تیرے ساتھ ہی خدا وہیں کھڑا ہوتا ہے جہاں تو کھڑا ہو۔ (ضمیمہ انجام آتھم صفحہ ۱۷)

(۵) اُن کا دعویٰ تھا کہ خدا مجھ میں سے ہے اور میں خدا میں سے ہوں۔ (دافع البلاء۔ صفحہ ۸)۔ انت منّی وانا منك ترجمہ: تو مجھ میں سے ہے اور میں تجھ میں سے ہوں۔

(۶) اُنکا دعویٰ تھا کہ میں خدا کے نزدیک بمنزلہ اولاد کے ہوں۔ انت منّی بمنزله اولادی یعنی تو تو مجھ سے ایسا ہے جیسا کہ اولاد۔ ((الحکم ۱۰ دسمبر ۱۹۰۰ء صفحہ ۶)

(۷) اُن کا دعویٰ تھا کہ خدا عرش پر میری تعریف کرتا ہے۔ (اربعین نمبر ۲ صفحہ ۸):

یحمدك اللّٰه من عرشه یعنی خدا عرش پر تیری تعریف کرتا ہے۔

(۸) کتاب البریہ کے صفحہ ۷۶ میں۔ جس طرف تیرا مونھ اُس طرف خدا کا مونھ۔

(۹) اُن کا دعویٰ تھا کہ اگر میں نہوتا آسمان نہوتا (البدر ۱۰ مئی ۱۹۰۶ء صفحہ ۲):

انّی مع الاکرام لولاک لما خلقت الافلاک ترجمہ: تحقیق میں بزرگوں کے ساتھ ہوں اگر تو نہوتا تو میں آسمان پیدا نکرتا۔

(۱۰) اُنکا یہ بھی دعویٰ تھا کہ خدا نے رات دن میرے لئے پیدا کیا ہے (اربعین ۳ ص ۱۱)

خلقت لك ليلة ونهارًا یعنی تیرے لئے میں نے رات اور دن پیدا کیا۔

(۱۱) اُن کا دعویٰ تھا کہ میں خدا کا سب سے بڑا نام ہوں (اربعین نمبر ۳ صفحہ ۳۴)۔

انت اسمی الاعلیٰ یعنی تو میرا سب سے بڑا نام ہے۔

(۱۲) اُن کا یہ بھی دعویٰ تھا کہ میں پانی سے پیدا ہوا ہوں اور دوسرے خشکی سے۔

تو ہمارے پانی میں سے ہے اور دوسرے لوگ خشکی سے (کتاب البریہ۔ص ۷۵)

اور انت من ماء وهم من فشل یعنی تو ہمارے پانی سے ہے اور دوسرے لوگ فشل سے۔ (اربعین نمبر ۳ ص ۳۴)

(۱۳) اُنکا خیال تھا کہ میں جو چاہوں کروں میں مغفور ہوں (اربعین نمبر ۳ ص ۱۱)

اعمل مائشت فانی قد غفرت لك جو چاہے کر تو مغفور ہے۔

(۱۴) اُن کا یہ بھی دعویٰ تھا کہ میں خدا کا رسول ہوں۔ (دافع البلاء۔ص ۱۱)

''سچا خدا وہی خدا ہے جس نے اپنا رسول قادیان میں بھیجا۔

(۱۵) اُن کا دعویٰ تھا کہ خدا کی پاک وحی میرے پر نازل ہوتی ہے (دافع البلاء۔ص ۵)

خدا کی پاک وحی جو میرے پر نازل ہوئی جس کی عبارت یہ ہے انّ اللّٰہ لایغیّر مابقوم حتّی یغیّروا ما بانفسهم انّه اوی القرية۔ خدا نے یہ ارادہ فرمایا کہ اس بلائے طاعون کو ہرگز دور نہیں کرے گا جب تک لوگ اُن خیالات کو دور نہ کرلیں جو اُن کے دلوں میں ہیں یعنی جب تک وہ خدا کے مامور اور رسول نہ مان لیں۔

(۱۶) اُن کا دعویٰ تھا کہ میں داعی الی اللہ اور سراج منیر ہوں (اربعین نمبر ۲ ص ۷)۔

داعی الی اللہ اور سراج منیر یہ دونام اور دو خطاب خاص آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو قرآن شریف میں دیئے گئے ہیں پھر وہی دو خطاب الہام میں مجھے دیئے گئے۔

(۱۷) اُن کا دعویٰ تھا کہ مجھے آنحضرت صلعم کے نمونہ پر وحی اللہ پانے میں تئیس برس کا عرصہ دیا گیا ہے (اربعین نمبر ۳۔ص ۲۲)

''سو امت میں ایک شخص میں ہی ہوں جس کو اپنی نبی کریم کے نمونہ پر وحی اللہ پانے

تیئیس برس کی مدت دیگئی ہے اور تیئیس برس تک برابر یہ سلسلہ وحی کا جاری رکھا گیا ہے۔

(۱۸) اُن کا یہ بھی دعویٰ تھا کہ میری ہر بات خدا کی وحی ہے (اربعین نمبر۳ ص ۳۶)

وما ینطق عن الھوا ان ھو الّا وحی یوحیٰ، دنی فتدلّی فکان قاب قوسین او ادنی، ذرنی والمکذّ بین انی مع الرسول اقوم یعنی اور یہ اپنی طرف سے نہیں بولتا بلکہ جو کچھ تم سنتے ہو یہ خدا کی وحی ہے یہ خدا کے قریب ہوا یعنی اوپر کی طرف گیا اور پھر نیچی کی طرف تبلیغ حق کے لیے جھکا اس لئے یہ دو قوسوں کے وسط میں آ گیا اوپر خدا نیچے مخلوق مکذبین کے لیے مجھ کو چھوڑ دو میں اپنے رسول کے ساتھ کھڑا ہوں گا۔

(۱۹) اُن کا دعویٰ تھا کہ میں حوض کوثر دیا گیا ہوں۔ (اربعین نمبر۲ ص ۳۱)

انّا اعطیناك الكوثر فصلّ لربك وانحر۔

(۲۰) اُن کا دعویٰ تھا کہ میں رحمۃ للعالمین ہوں۔ (اربعین نمبر۳ ص ۲۵)

وما ارسلناك الا رحمة للعالمين اور ہم نے دنیا پر رحمت کرنے کیلئے تجھے بھیجا ہے۔

(۲۱) اُن کا دعویٰ تھا کہ میں تمام جہان پر فضیلت رکھتا ہوں اور میں تم سب کی طرف بھیجا گیا ہوں۔ (الحکم مورخہ ۲۴ جون ۱۹۰۰ء)

خدا کی کلام میں مجھ سے یہ محاورہ نہیں ہے۔ مجھے حضرت خداوند کریم محض اپنے فضل سے صدیق کے لفظ سے یاد کرتا ہے اور نیز دوسرے لفظوں سے جن کے سننے کی آپ کو برداشت نہیں ہوگی اور حضرت خداوند کریم نے مجھ کو اس خطاب سے معزز فرما کر انی فضلتك على العالمين. قل ارسلت اليكم جميعًا یہ بات بخوبی کھولدی کہ اس ناکارہ کو تمام عالمین یعنی زمین کے باشندوں پر فضیلت بخشی ہے۔

(۲۲) اُن کا دعویٰ تھا کہ میں خدا کا رسول ہوں نبیوں کے لباس میں (اربعین نمبر۲ ص ۱۰)

جری اللّٰہ فی حل الانبیاء خدا کا رسول ہوں نبیوں کے حلول میں۔

(۲۳) اُن کا دعویٰ تھا (تریاق القلوب صفحہ ۳) کہ:

منم مسیح زماں منم کلیم خدا　　　منم محمد واحمد کہ مجتبے باشد

(۲۴) اُن کا دعویٰ تھا کہ میں ہندوؤں کے لئے کرشن اور مسلمان اور عیسائیوں کے لیے مسیح موعود ہوں (لیکچر سیالکوٹ صفحہ ۱۹)۔

(۲۵) اُن کا دعویٰ تھا کہ میں امام حسین سے افضل ہوں۔ (دافع البلاء صفحہ ۱۳):

اے قوم شیعہ اس پر اصرار مت کرو کہ حسین تمہارا منجی ہے کیوں کہ میں سچ کہتا ہوں کہ آج تم میں ایک ہے جو حسین سے بڑھ کر ہے۔

(۲۶) اُن کا دعویٰ تھا کہ میں زندہ علی ہوں۔ (اخبار الحکم ۴ مورخہ ۱۰ نومبر ۱۹۰۰ء):

اس لئے یاد رکھو کہ پرانی خلافت کا جھگڑا چھوڑ دو اب نئی خلافت لو ایک زندہ علی تم میں موجود ہے اس کو چھوڑتے ہو اور مردہ علی کی تلاش کرتے ہو۔

(۲۷) ان کا دعویٰ تھا کہ میں خاتم الخلفاء ہوں (اعجاز احمدیہ صفحہ ۷)۔

(۲۸) اُن کا دعویٰ تھا کہ میں علم کا شہر ہوں۔ (اربعین نمبر ۳۰ صفحہ ۳۳):

انت مدینۃ العلم تو علم کا شہر ہے۔

(۲۹) اُن کا دعویٰ تھا کہ میں نبی اور رسول ہونے کا انکار نہیں کرتا ہوں:

پس جب کہ اس مدت میں ڈیڑھ سو پیشگوئی کے قریب خدا کی طرف سے پا کر بچشم خود دیکھ چکا ہوں کہ صاف طور پر پوری ہوگئیں تو میں اپنی نسبت نبی یا رسول کے نام سے کیوں نہ کروں۔ (اشتہار ۵ نومبر ۱۹۰۱ء مطبوعہ ضیاء الاسلام پریس قادیان)

مریدان مرزا غلام احمد نے انہی اوصاف بالا مرقومہ کو مرزا صاحب کی زبان سے سن کر یا اُن کی کتابوں سے پڑھ کر اُن کو مسیح موعود رسول اور نبی اور کرشن وغیرہ مان لیا۔

(اہل حدیث جلد ۶۔ نمبر ۲۱۔ مورخہ ۳ ربیع الاول ۱۳۲۷ھ مطابق ۲۶ مارچ ۱۹۰۹ء ص: ۹-۱۰)

جناب اللہ دتا، **مرزا غلام احمد کی عمر کی نسبت فیصلہ**، کے عنوان سے لکھتے ہیں:

جب سے مرزا صاحب فوت ہوئے ہیں تب سے ان کی عمر کی نسبت مرزائیوں اور غیر مرزائیوں میں تحقیقات ہو رہی ہے جس کا سبب یہ ہے کہ مرزا غلام احمد نے براہین احمدیہ وغیرہ میں لکھا ہے کہ خدا نے مجھے خطاب کر کے فرمایا ہے ثمانین حولاً او قریباً مّن ذلك او یزید علیه وترىٰ نسلاً بعیدًا. یعنی تیری عمر اسی برس کی ہوگی، یا دو چار کم یا چند سال زیادہ اور تو اس قدر عمر پائے گا کہ ایک دور کی نسل کو دیکھ لے گا۔ اور یہ الہام قریبا پینتیس برس سے ہو چکا تھا۔ اور لاکھوں انسانوں میں شائع کیا گیا۔ دیکھو اربعین صفحہ ۳ نمبر ۳۰ میں عبارت بالا۔

فریقین اس بات پر متفق ہیں کہ مرزا غلام احمد ۱۹۰۸ء میں لاہور میں فوت ہوئے، ان کا جھگڑا ان کی عمر کی نسبت ہے۔ فریق مرزائی کہتے ہیں کہ مرزا صاحب کی موت الہام کے مطابق ہوئی

ہے۔فریق غیر مرزائی دعویٰ سے کہتے ہیں کہ مرزا صاحب کی موت ان کے الہام کے مطابق واقعہ نہیں ہوئی۔ اب یہ دیکھنا ہے کہ کون فریق اپنے دعویٰ میں سچا ہے اور جھوٹا کون ہے۔ پس میں ہر دو فریق کے روبرو مرزا صاحب ہی کا فیصلہ پبلک کے سامنے حرف بحرف نقل کر کے پیش کرتا ہوں۔

دیکھو کتاب البریہ کے صفحہ ۱۴۶ کے حاشیہ میں مرزا صاحب تحریر کرتے ہیں وہو ہذا:

''اب میرے ذاتی سوانح یہ ہیں کہ میری پیدائش ۱۸۳۹ء یا ۱۸۴۰ء میں سکھوں کے اخیر وقت میں ہوئی اور میں ۱۸۵۷ء میں سولہ برس کا یا سترھویں برس میں تھا۔ اور ابھی ریش و برودت کا آغاز نہیں ہوا تھا۔''

غرض مرزا غلام احمد بقول خود ۱۸۳۹ء یا ۱۸۴۰ء میں پیدا ہوا۔ اور ۱۹۰۸ء میں فوت ہوا۔ ۶۸ برس مدت حیات ہوئی۔ افسوس صد افسوس اور حیف صد حیف ہے مریدان مرزا کی ہٹ دھرمی پر، اور اُن سے ڈبل افسوس ہے۔ مولوی نورالدین صاحب پر کہ باوجود حکیم و عالم و فاضل اور حاجی ہونے کے دیدہ دانستہ جھوٹ کو سچ بناتے ہیں جو پیراں نمی پرند کے مصداق بن رہے ہیں یا ''مدعی سست اور گواہ چست کی مثل ہیں۔ راقم: اللہ دتا۔ مختار۔ چک نمبر ۳ نہر گوگیرہ۔

(اہل حدیث جلد ۶۔ نمبر ۲۲۔ ۱۰ ربیع الاول ۱۳۲۷ھ مطابق ۲ اپریل ۱۹۰۹ء ص: ۱۰)

جناب اللہ دتا صاحب لکھتے ہیں:

اے مریدان غلام احمد! اے احمدی کہلانے والو! میں تم کو مرزا غلام احمد کے ملہم کی قسم دیکر تم سے چند سوالات کے جوابوں کا طالب ہوتا ہوں اور میرا ہر ایک سوال مرزا صاحب کی تحریر پر ہوگا۔ اور میں مرزا صاحب کی کتابوں سے اصل عبارت حرف بحرف معہ پتہ صفحہ ذیل میں نقل کرونگا تا کہ تم کو حق بات کے قبول کرنے سے انکار کی گنجائش نہ ہو، اور طالب حق کی تسلی اور تشفی کا باعث ہو۔

## نبوت کے متعلق مرزا صاحب کے خیالات:

(۱) دیکھو آسمانی فیصلہ کے صفحہ ۷ میں مرزا صاحب تحریر کرتے ہیں۔ ہو ہذا۔

''میں نبوت کا مدعی نہیں ہوں بلکہ ایسے مدعی کو دائرہ اسلام سے خارج سمجھتا ہوں۔''

(۲) اور دیکھو اُسی آسمانی فیصلہ کے صفحہ ۳۸ میں لکھتے ہیں۔ ہو ہذا۔

''اے مسلمانوں کی ذریت کہلانے والو! دشمن قرآن مت بنو اور خاتم النبین کے بعد وحی اور نبوت کا نیا سلسلہ جاری مت کرو اس خدا سے شرم کرو جسکے سامنے حاضر کئے جاؤ گے''

(۳) اور دیکھو حمامۃ البشریٰ کے صفحہ ۷۹ میں لکھتے ہیں۔ ہو ہذا۔

”ماکان لی ان ادعی النبوۃ واخرج الاسلام والحق بقوم کافرین۔

(یہ جائز نہیں کہ میں نبوت کا دعویٰ کر کے اسلام سے خارج ہو جاؤں اور کافروں سے جاملوں)

عبارت مرقومہ بالا نمبر ۱ سے بقول مرزا صاحب نبوت کا مدعی دائرہ اسلام سے خارج ہوتا ہے۔ اور عبارت مرقومہ بالا نمبر ۲ سے بقول مرزا صاحب جو شخص خاتم النبیین کے بعد وحی اور نبوت کا سلسلہ جاری کرے وہ قرآن کا دشمن ہے اور وہ خدا سے بھی شرم نہیں کرتا۔ اور عبارت نمبر ۳ مرقومہ سے بقول مرزا غلام احمد صاف ظاہر ہو رہا ہے جیسے کہ وہ خود تحریر کرتے ہیں کہ اگر میں نبوت کا دعویٰ کروں تو اسلام سے خارج ہو کر کافروں میں مل جاؤں۔

اب مریدان مرزا کو طالبان حق کیلئے یہ ثابت کر کے دکھانا ہے کہ مرزا غلام احمد نے خلاف تحریرات خود نبوت کا اور وحی کا دعویٰ کیا ہے۔ اگر ان کا دعویٰ وحی اور نبوت کا ان کی کتب سے ثابت ہو جاوے تو وہ بقول خود دائرہ اسلام سے خارج اور کافروں سے ملے ہوئے تصور کئے جاوینگے۔

## وحی اور نبوت کے دعویٰ کا ثبوت:

(۱) دافع البلا کے صفحہ ۵ میں مرزا غلام احمد لکھتے ہیں۔ ہو ہذا۔

خدا کی وہ پاک وحی جو میرے پر نازل ہوئی جس کی عبارت یہ ہے انّ اللّٰہ لایغیّر مابقومٍ حتّی یغیّروا ما بأنفسھم انّہ اوی القریتہ یعنی خدا نے یہ ارادہ کیا کہ اس بلائے طاعون کو ہرگز دور نہیں کرے گا۔ جب تک لوگ ان خیالات کو دور نہ کرلیں جو ان کے دلوں میں ہیں یعنی جب تک وہ خدا کے مامور اور رسول کو نہ مان لیں۔“

عبارت بالا سے خدا کی پاک وحی ہے اور رسول ہونے کا دعویٰ صاف ظاہر ہے اور عربی عبارت کا ترجمہ بھی الفاظ کے خلاف اور زائد کیا گیا ہے۔

(۲) دیکھو دافع البلاء کے صفحہ ۱۱ میں لکھتے ہیں۔ ہو ہذا۔

”سچا خدا وہی خدا ہے جس نے قادیان میں اپنا رسول بھیجا۔“

رسول ہونے کا دعویٰ صاف ظاہر ہے۔

(۳) دیکھو اربعین ۳ صفحہ ۲۲ میں۔ ہو ہذا۔

”سو اس نمونہ میں ایک شخص میں ہی ہوں جس کو آپ نے نبی کریم کے نمونہ پر وحی اللہ پانے میں تیئیس برس کی مدت دی گئی ہے اور تیئیس برس تک یہ سلسلہ جاری رکھا گیا ہے۔“

عبارت بالا مرقومہ سے صاف ظاہر ہو رہا ہے کہ مرزا غلام احمد ویسی ہی وحی کے مدعی تھے

جیسے کہ خاتم النبین محمد مصطفیٰ صلعم پر اُترا کرتی تھیں تیئس برس تک۔ اور نمونہ لفظ بھی اہل انصاف کے لئے غور طلب ہے۔

(۴) اور دیکھو اخبار الحکم صفحہ ۱۸ جلد ۴ صفحہ ۹ مورخہ ۱۷ رمئی ۱۹۰۰ء میں عبدالکریم امام مسجد قادیان اور مرزا کا خاص مرید لکھتا ہے۔ وہو ہذا۔

''یہ مزکی اور مطہر انسان حضرت سید عالم ﷺ کی خوبو اور قوت اور نشان کے ساتھ آیا۔ بلکہ بعینہ وہی آیا کیوں کہ اس میں احیاء اور اماتت کی وہی قدرت ہے۔ یہ ویسا ہی بشیر ونذیر ہے یہ حجۃ اللہ اور آیۃ اللہ ہے۔''

اہل انصاف اور طالبان حق عبارت بالا مرقومہ میں الفاظ ذیل پر خوب غور کریں کہ خو، بو، قوت، نشان، احیاء، اماتت، قدرت، بشیر، نذیر، حجۃ اللہ، آیۃ اللہ ہونے میں مرزا غلام احمد بقول عبدالکریم پیغمبر خدا محمد مصطفیٰ سید الانبیاء ﷺ کے برابر ہے۔ اے مسلمانوں! نام کا غلام یعنی غلام احمد ایسے برگزیدہ کے اوصاف میں برابر ہونے کا دعویٰ کر رہا ہے جس کو عام مسلمان کہا کرتے ہیں۔ بعد از خدا بزرگ توئی قصہ مختصر۔

(۵) اور دیکھو اربعین نمبر ۳ کی صفحہ ۳۶ و ۳۷ میں مرزا صاحب لکھتے ہیں۔ ہو ہذا۔

''وماینطق عن الھویٰ ان ھو الّا وحی یوحیٰ۔ دنی فتدلّیٰ فکان قاب قوسین او ادنیٰ۔ ذرنی والمکذّ بین انّی مع رسول اقوم۔ (ترجمہ اور یہ اپنی طرف سے نہیں بولتا بلکہ جو کچھ تم سنتے ہو خدا کی وحی ہے۔ یہ خدا کے قریب ہوا یعنی اوپر کی طرف گیا اور نیچے کی طرف تبلیغ حق کیلئے جھکا۔ اس لئے دو قوسوں کے وسط میں آگیا۔ اوپر خدا نیچے مخلوق، مکذبین کے لئے مجھ کو چھوڑ دے میں اپنے رسول کے ساتھ کھڑا ہونگا۔)''

عبارت مرقومہ بالا سے مرزا غلام احمد کا وحی اور نبوت کا مدعی ہونا صاف ظاہر ہو رہا ہے اور عربی الفاظ کا ترجمہ بھی جو مرزا جی نے کیا ہے اہل انصاف کے لئے غور طلب ہے۔

(۶) اور دیکھو اربعین نمبر ۳ کے صفحہ ۳۵ و ۳۶ میں۔ ہو ہذا۔

''ھو الّذی ارسل رسوله بالھدی ودین الحقّ وتھذیب الاخلاق۔ اور پھر فرمایا خدا وہ خدا ہے جس نے اپنے رسول کو یعنی اس عاجز کو ہدایت اور دین حق اور تہذیب اخلاق کے ساتھ بھیجا۔''

عبارت بالا مرقومہ اہل انصاف کے لئے عبارت (جس نے اپنے رسول کو یعنی اس عاجز کو)

مرزا کا مدعی وحی اور نبوت ہونا صاف ظاہر ہے۔

(۷) اور دیکھو اخبار البدر ۵/ مارچ ۱۹۰۸ء میں۔ ہو ہذا۔

''ہمارا دعویٰ ہے کہ ہم بغیر نئی شریعت کے رسول اور نبی ہیں۔ بنی اسرائیل میں کئی ایسے نبی ہوئے جن پر کتاب نازل نہیں ہوئی۔''

عبارت مرقومہ بالا میں رسول اور نبی ہونے کا دعویٰ کھلے الفاظ میں ہے۔ ورنہ جو شخص دن کو رات کہدیوے اس کی مرضی۔

(۸) اور دیکھو اربعین نمبر۴ کے صفحہ ۶ میں مرزا غلام احمد لکھتے ہیں۔ ہو ہذا۔

''ماسوائے اس کے یہ بھی تو سمجھو کہ شریعت کیا چیز ہے جس نے اپنی وحی کے ذریعہ سے چند امر اور نہی بیان کئے اور اپنی امت کیلئے ایک قانون مقرر کیا۔ وہی صاحب شریعت ہو گیا پس اس تعریف کی رو سے بھی ہمارے مخالف ملزم ہیں یوں کہ میری وحی میں امر بھی ہیں اور نہی بھی۔ مثلاً یہ الہام۔ قل للمومنین یغضّوا من ابصارھم ویحفظوا فروجھم ذلک ازکیٰ لھم۔ یہ براہین احمدیہ میں درج ہے اس میں امر بھی ہے اور نہی بھی اور اس پر تیئیس برس کی مدت بھی گذر گئی اور ایسا ہی اب تک میری وحی میں امر بھی ہوتے ہیں اور نہی بھی اور اگر کہو کہ شریعت سے وہ شریعت مراد ہے جس میں نئے احکام ہوں تو یہ باطل ہے اللہ تعالیٰ فرماتا ہے انّ ھذا لفی الصّحف الاولی صحف ابراھیم وموسیٰ۔ یعنی قرآنی تعلیم توریت میں بھی موجود ہے اور اگر یہ کہو کہ شریعت وہی ہے جس میں باستیفاء امر اور نہی کا ذکر ہو تو یہ باطل ہے۔''

اور اسی صفحہ ۶ کے حاشیہ میں لکھتے ہیں۔ ہو ہذا۔

''چونکہ میری تعلیم میں امر بھی ہے اور نہی بھی اور شریعت کے ضروری احکام کی تجدید ہے اس لئے خدا تعالیٰ نے میری تعلیم کو اور اوس وحی کو جو میرے پر ہوتی ہے فُلک یعنی کشتی کے نام سے موسوم کیا۔ جیسا کہ ایک الہام کی یہ عبارت ہے واصنع الفلک باعیننا ووحینا انّ الّذین یبایعونک انّما یبایعون اللّٰہ فوق ایدیھم یعنی اس تعلیم اور تجدید کی کشتی کو ہماری آنکھوں کے سامنے اور ہماری وحی سے بنا جو لوگ تجھ سے بیعت کرتے ہیں وہ خدا سے بیعت کرتے ہیں یہ خدا کا ہاتھ ہے جو ان کے ہاتھوں پر ہے۔ اب دیکھو خدا نے میری وحی اور میری تعلیم اور میری بیعت کو کشتی قرار

دیا۔ اور تمام انسانوں کے لئے اس کو مدار نجات ٹھیرایا جس کی آنکھیں ہوں دیکھے اور جس کے کان ہوں سنے۔"

ساری عبارت کا خلاصہ یہ ہے کہ مرزا غلام احمد وحی اور نبوت کے مدعی ہیں، اسی واسطے اپنی بیعت کو خدا کی بیعت کہتے ہیں۔ اور مدار نجات ٹھیراتے ہیں۔

## احادیث سے نبوت کا مدعی دجال اور کذاب ہے:

(۱) دیکھو مشکوٰۃ کے باب الفتن میں حدیث ابوداود اور ترمذی کی ثوبانؓ سے روایت ہے:

سیکون فی امّتی کذّابون ثلٰثون کلّھم یزعم انه نبیّ اللّٰه وانا خاتم النّبیّین لا نبیّ بعدی۔ (ہونگے میری امت سے جھوٹے وہ تیس ہونگے سب گمان کرینگے وہ نبی اللہ کے ہیں حالانکہ میں خاتم النبین ہوں نہیں کوئی نبی بعد میرے)۔

اور دیکھو مشکوٰۃ کے باب ملاحم میں حدیث بخاری ومسلم کی ابو ہریرہؓ سے روایت ہے:

لاتقوم السّاعة حتّی یبعث دجّالون کذّابون قریب من ثلاثین کلّھم یزعم انه رسول اللّٰه۔ (فرمایا حضرت ﷺ نے نہیں قائم ہوگی قیامت پیدا ہوں گے جھوٹے قریب تیس کے ہرایک کرے گا دعویٰ کہ وہ نبی خدا کا ہے)۔

ان ہر دو حدیث بالا مرقومہ سے آفتاب نیم روز کی طرح روشن ہو رہا ہے کہ پیغمبر خدا ﷺ مخبر صادق نے خبر دی کہ میری امت میں سے تیس شخص رسول اور نبی ہونے کا دعویٰ کرینگے حالانکہ میں خاتم النبین ہوں کوئی نبی میرے بعد نہوگا۔ نبوت کے مدعی دجال اور کذاب ہوں گے۔

اور دیکھو مشکوٰۃ کے باب مناقب علی رضی اللہ عنہ میں:

عن سعد بن ابی وقاص قال قال رسول اللّٰه ﷺ لعلیّ انت منّی بمنزلة هارون من موسی الّا انه لانبیّ بعدی۔ متّفق علیه۔ ترجمہ روایت ہے ابن ابی وقاص سے کہ کہا فرمایا رسول خدا ﷺ نے واسطے علی کے کہ تو مجھ سے بمنزلہ ہارون کے ہے موسیٰ سے مگر فرق یہی ہے کہ نہیں نبی بعد میرے۔ متفق علیہ

چونکہ ہارونؑ نبی تھے اور اب نبوت ختم ہو چکی تھی اس واسطے آں حضرت ﷺ نے ساتھ ہی فرمادیا الا انه لانبی بعدی۔ (مگر فرق یہی ہے کہ نہیں نبی بعد میرے)۔ سبحان اللہ! حضرت علیؓ جیسے برگزیدہ شخص کے لئے جو رسول اللہ ﷺ کا ذاتی بھائی رشتہ دار، اور یار ہو اس کا نبی نہونا یا کہلانا رسول اللہ ﷺ جائز نہ رکھیں اور مرزا غلام احمد قادیانی جیسا شخص وحی پانے اور امر و نہی اور رسول

ہونے کا مدعی ہو جیسا کہ اوپر ان کی تحریرات سے ثابت کیا گیا ہے اور جیسا کہ اخبار البدر نمبر ۴۴ و ۴۵ مورخہ ۲۴ نومبر ۱۹۰۴ء کے صفحہ ۹ میں لکھا ہے۔ ہو ہذا۔

''چونکہ اس مبارک زمانہ میں خدا کا ایک برگزیدہ نبی اور رسول موجود ہے اس لئے عذاب بھی اسی قسم کے نازل ہو رہے ہیں جو انبیاء کے وقتوں میں ہوا کرتے تھے۔''

اے مریدان مرزا غلام احمد! خدا سے ڈر کر سچ ہی کہو کہ رسول خدا ﷺ کا، لا نبیّ بعدی، فرمانا سچ ہے یا تمہارا یہ لکھنا (اس مبارک زمانہ میں خدا کا ایک برگزیدہ نبی اور رسول موجود ہے) سچ ہے۔ مگر آیت خاتم النبین کا بھی خیال رکھنا اور نبوت کے مدعی کی نسبت جو کچھ مرزا غلام احمد نے لکھا ہے اس فتویٰ کو بھی مدنظر رکھنا۔

(اہل حدیث جلد ۷۔ نمبر ۴۷-۴۸۔ مورخہ ۱۸-۲۵/ رمضان ۱۳۲۸ھ مطابق ۲۳-۳۰/ ستمبر ۱۹۱۰ء ص: ۱۹-۲۱)

جناب مولوی اللہ دتہ صاحب وحی اور نبوت کے زیر عنوان لکھتے ہیں:

بجہت ثبوت مشتے نمونہ از خروارے مرزا غلام احمد کی کتب میں سے اصل عبارت معہ پتہ صفحہ ذیل میں درج کرتا ہوں تا کہ مخالف کو انکار کی گنجائش نہ ہو

۱۔ خدا تعالیٰ نے اس عاجز کا نام امتی بھی رکھا اور نبی بھی۔ (ازالہ اوہام صفحہ ۵۳۳)

۲۔ خدا کی وہ پاک وحی جو میرے پر نازل ہوئی جس کی عبارت یہ ہے ان اللہ لا یغیر ما بقوم حتی یغیروا ما بانفسھم انہ آوی القریۃ۔ ترجمہ۔ خدا نے یہ ارادہ فرمایا کہ اس بلائے طاعون کو ہرگز دور نہیں کریگا جب تک لوگ ان خیالات کو دور نہ کر لیں جو انکے دلوں میں ہیں یعنی جبتک وہ خدا کے مامور اور رسول کو نہ مان لیں (دافع البلاء صفحہ ۵)

۳۔ سچا خدا وہی ہے جس نے اپنا رسول قادیان میں بھیجا (دافع البلاء صفحہ ۱۱)

۴۔ ھو الذی ارسل رسولہ بالھدی و دین الحق و تھذیب الاخلاق ۔ ترجمہ۔ پھر فرمایا خدا وہ خدا ہے جس نے اپنے رسول کو یعنی اس عاجز کو ہدایت اور دین حق اور تہذیب اخلاق کے ساتھ بھیجا۔ (اربعین نمبر ۳ صفحہ ۳۵)

۵۔ ہمارا دعوی ہے کہ ہم بغیر نئی شریعت کے رسول اور نبی ہیں۔ بنی اسرائیل میں کئی ایسے نبی ہوئے ہیں جن پر کتاب نازل نہیں۔ (بدر ۵ مارچ ۱۹۰۸ء) (مرزائیو! اب بھی انکار کرو گے کہ مرزا نے رسول اور نبی ہونے کا دعوی نہیں کیا۔ اللہ دتا)

۶ چونکہ اس مبارک زمانہ میں خدا کا ایک برگزیدہ نبی اور رسول موجود ہے اسلئے عذاب

بھی اس قسم کے نازل ہو رہے ہیں جو انبیاء کے وقتوں میں ہوتے تھے (بدر ۲۴ نومبر ۱۹۰۴ء)

۷۔اجتہادی غلطی سب نبیوں سے ہوا کرتی ہے اس میں سب ہمارے شریک ہیں (الحکم ۱۷ مارچ ۱۹۰۱ء)

۸۔جری اللہ فی حلل الا نبیاء ترجمہ۔ یہ رسول خدا ہے نبیوں کے پیرایہ میں یعنی ہر ایک نبی کی خاص صفت اس میں موجود ہے (حقیقۃ الوحی صفحہ ۷۹)

۹۔اشتہار ۵ نومبر ۱۹۰۱ء مطبوعہ ضیاء الاسلام قادیان:

پس جب کہ میں اس مدت تک ڈیڑھ سو پیش گوئی کے قریب خدا کی طرف سے پا کر بچشم خود دیکھ چکا ہوں کہ صاف طور پر پوری ہوگئیں تو میں اپنی نسبت نبی یا رسول ہونے کے نام سے کیوں انکار کروں اور جب کہ خدا تعالی نے یہ نام میرے رکھے ہیں تو میں کیوں انکار کروں اور میں جیسا قرآن شریف کی آیات پر ایمان رکھتا ہوں ویسا ہی بغیر فرق ایک ذرہ کے خدا کی اس کھلی کھلی وحی پر ایمان لاتا ہوں جو مجھے ہوئی۔

مرزائیو! اب صاف صاف کھلے الفاظ میں نبوت اور وحی کا دعوی ہے۔ اس قسم کے حوالے بہت سے میرے پاس موجود ہیں مگر طوالت کے خوف سے نقل نہ کئے اہل انصاف کے لئے امید ہے کہ یہ کافی ہوں گے۔

سیدالانبیاء ﷺ سے برابری:

اوپر کی عبارت میں سے باقوال مرزا غلام احمد اس بات کا ثبوت دیا گیا ہے کہ وہ وحی اور نبوت کے کھلے کھلے مدعی تھے اب ذیل میں اس بات کو بقول مرزا غلام احمد ان کی کتابوں سے اصل عبارت مع پتہ صفحہ ذیل درج کرونگا جس سے کھلے طور پر ہر ایک طالب حق پر آفتاب نیم روز کی طرح ظاہر ہو جاوے گا کہ مرزا غلام احمد کو سید الانبیاء محمد مصطفیٰ ﷺ ختم المرسلین و رحمت للعالمین کی خاص خاص صفات میں برابری کا دعوی کھلے طور پر تھا۔

۱۔داعی الی اللہ اور سراج منیر یہ دو نام اور دو خطاب خاص آنحضرت ﷺ کو قرآن شریف میں دیئے گئے پھر وہی دو خطاب الہام میں مجھے دیئے گئے۔ (اربعین نمبر ۳ صفحہ ۷)

۲۔سو اس امت میں وہ ایک شخص میں ہی ہوں جس کو آپ نے نبی کریم کے نمونہ پر وحی پانے میں تئیس برس کی مدت دی گئی ہے اور تئیس برس تک برابر سلسلہ وحی کا جاری رکھا گیا (اربعین نمبر ۳ صفحہ ۲۲)

۳۔ و ما ارسلناك الّا رحمة للعالمين ۔ترجمہ اور ہم نے دنیا پر رحمت کرنے کے لئے تجھے بھیجا ہے۔(اربعین نمبر ۳ صفحہ ۲۳)

۴۔ و ما ینطق عن الھوی ان ھو الّا وحی یوحی دنی فتدلی... قاب قوسین او ادنی ترجمہ: اور یہ اپنی طرف سے نہیں بولتا بلکہ جو کچھ تم سنتے ہو یہ خدا کی وحی ہے۔ یہ خدا کے قریب ہوا یعنی اوپر کی طرف گیا اور پھر نیچے کی طرف تبلیغ حق کے لئے جھکا۔ اس لئے یہ دو قوسین کے وسط میں آ گیا اوپر خدا اور نیچے مخلوق (اربعین نمبر۳ صفحہ ۳۶)

۵۔ انا اعطینا ك الکوثر فصل لربک و انحر (اربعین نمبر۳ صفحہ ۳۱) (مرزائیو! خدا سے ڈر کر بتا سکتے ہو کہ تمہارا کوثر کتنا لمبا چوڑا ہوگا۔ اللہ دتا)

۶۔یوم یعض الظالم علی یدیه یقول یا لیتنی اتخذت مع الرسول سبیلاً ۔ترجمہ۔ اس دن ظالم اپنے ہاتھ کاٹے گا کہ کاش میں اس خدا کے بھیجے ہوئے کی مخالفت نہ کرتا اور اس کے ساتھ رہتا۔ (اربعین نمبر۳ ص ۳۳)

۷۔ سبحان الذی اسری بعبده لیلاً ۔ترجمہ۔ وہ پاک ذات وہی خدا ہے جس نے ایک رات میں تجھے سیر کرایا (حقیقۃ الوحی ص ۷۸)

۸۔ انا فتحنا لک فتحاً مبیناً لیغفر لک الله ما تقدم من ذنبک و ما تاخر ۔ترجمہ۔ میں ایک عظیم فتح تجھ کو عطا کرونگا جو کھلی کھلی فتح ہوگی تا کہ تیرا خدا تیرے تمام گناہ بخش دے جو پہلے اور پچھلے ہیں (حقیقۃ الوحی ۔ص ۹۴)

۹۔ یسین۔ انک لمن المرسلین علی صراط مستقیم تنزیل العزیز الرحیم ۔ترجمہ۔ اے سردار تو خدا کا مرسل ہے راہ راست پر خدا کی طرف سے جو غالب اور رحم کرنے والا (حقیقۃ الوحی ص ۱۰۷) (مسلمانو! سنتے ہو یسین کا خطاب کس کو ملا تھا اور اب کون دعوی کر رہا ہے۔ اللہ دتا)

۱۰۔ سلسلہ احمدیہ ایک ایسا سلسلہ ہے جو منہاج نبوت پر واقع ہوا ہے اور اس سلسلہ کے اندر روح نبوت کام کر رہی ہے یہی وجہ ہے کہ احمدیت ایک تبلیغی سلسلہ ہے کہ حضرت حجۃ اللہ مسیح موعود اپنے سید و مولا متبوع امام الرسل حضرت خاتم النبیین ﷺ کی طرح کل دنیا کیلئے مبعوث ہوئے ہیں اور خدا تعالی نے ان کے ذریعہ اظہار الدین مقدر کر رکھا ہے اور ھو الذی ارسل رسوله بالھدی و دین الحق لیظھره علی

الدین کلہ کی وحی آپ کو ہو چکی ہے۔ پس جب کہ مسیح موعود کی بشارت کل اقوام عالم اور افراد کیلئے اس رنگ میں ہے جس طرح سید الرسل حضرت احمد مکی ﷺ کو خطاب ہوا تھا کہ قل انی رسو ل اللہ الیکم جمیعاً اور خود حضرت مسیح موعود، مہدی مسعود، اور کرشن مہاراج کے دعوی میں اس امر کو واضح کر کے بتا دیا (الحکم ۱۰ جنوری ۱۹۰۵ء ص ۴)

۱۱۔ میں عبدالکریم امام مسجد قادیان مرزا کا خاص مرید لکھتا ہے:

یہ مزکی اور مطہر انسان حضرت سید عالم ﷺ کی خو بہ خو اور قوت اور نشان کے ساتھ آیا بلکہ بعینہ وہی آیا کیونکہ اس میں احیا اور اماتت کی وہی قدرت ہے یہ ویسا ہی بشیر و نذیر ہے یہ حجۃ اللہ اور آیۃ اللہ ہے۔ (الحکم ۱۷ مئی ۱۹۰۰ء)

مسلمانو! سنتے ہو؟ اور طالبان حق غور سے سوچو عبارت مرقومہ بالا سے الفاظ، خو بہ خو قوت نشان احیا اماتت قدرت بشیر نذیر حجۃ اللہ آیۃ اللہ ہونے میں بقول عبدالکریم، مرزا غلام احمد، پیغمبر خدا محمد مصطفیٰ ﷺ سید الانبیاء کے برابر

سبحان اللہ! جس شخص کے نام سے پہلے وضعاً غلام کا لفظ موجود ہے وہ اپنے آقائے نامدار کے اوصاف کا دعوی کھلے کھلے الفاظ میں کر رہا ہے ایسے برگزیدہ کے اوصاف میں جس کی نسبت عام زبان زد ہے: بعد از خدا بزرگ توئی قصہ مختصر۔ سچ ہے:

غلامی چھوڑ کر احمد بنا تو رسول حق باستحکام مرزا

۱۲۔ اور دیکھو غور اور فکر سے دیکھو کرامات الصادقین کے صفحہ ۱۹ میں مرزا غلام احمد لکھتے ہیں:

پس یہ خیال کہ گویا جو کچھ آنحضرت ﷺ نے قرآن مجید کے بارہ میں فرمایا ہے اس سے بڑھ کر ممکن نہیں بدیہی البطلان ہے۔

معاذ اللہ من ھذہ الا عتقاد ۔ میں مرزا غلام احمد کے خیالات باطلہ کو کہاں تک لکھوں طالبان حق کے لئے میں اپنے دعوی کا ثبوت پیش کر دیا ہے۔ ضد کا علاج میرے پاس نہیں

(ہفت روزہ اہل حدیث امرتسر۔ ۲۸ جولائی۔ ۱۹۱۱ء۔ ص ۲۔۴)

جناب اللہ دتا صاحب، مریدان مرزا سے ایک سوال، کے زیر عنوان رقم طراز ہیں:

صاحبان! خدا سے ڈر کر اور اپنے عقل و ایمان سے بھی مشورہ لے کر بذریعہ اخبار اہلحدیث میرے سوال کا جواب ضرور ہی دینا۔ میں ازالہ اوہام سے تمہارے ہی مرشد مرزا غلام احمد صاحب کی عبارت نقل کرتا ہوں اور تم سے جواب کا طالب ہوتا ہوں۔ مرزا صاحب لکھتے ہیں:

اول تو جاننا چاہیے کہ مسیح کے نزول کا عقیدہ کوئی ایسا عقیدہ نہیں ہے جو ہماری ایمانیات کی کوئی جزء یا ہمارے دین کے رکنوں میں سے کوئی رکن ہو بلکہ سدہا پیش گوئیوں میں سے یہ ایک پیش گوئی ہے جس کو اسلام سے کچھ تعلق نہیں

اے مرزائیو! یا احمدیو! آیا تم بھی ایسا ہی مانتے ہو جیسا کہ تمہارے مرشد مرزا غلام احمد صاحب نے لکھا کہ مسیح کے نزول کا عقیدہ ایسا ہے کہ نہ وہ جزو ایمان ہے اور نہ دین کے رکنوں میں سے ایک رکن ہے اور نہ اسے اسلام سے کچھ تعلق ہے

پس تمہارے ہاں یا ناں کا جواب احمدی اور غیر احمدی کے کفر اور اسلام میں فیصلہ کن ہو جائے گا۔ مگر سوچ کر جواب دینا۔ بے شک حکیم نورالدین سے بھی مشورہ کر کے جواب دینا مگر ضرور دینا۔

(ہفت روزہ اہل حدیث امرتسر ۱۳۔ اکتوبر ۱۹۱۱ء ص ۵)

✿ جناب اللہ دتا، رسالہ ریویو قادیانی میں سفید جھوٹ، کے زیر عنوان لکھتے ہیں:

پرچہ اخبار اہل حدیث ۱۸۔ اگست ۱۹۱۱ء کا میری نظر سے گذرا جس کے شروع میں فاضل اڈیٹر نے قادیانی رسالہ ریویو میں سے ایک مضمون درج کر کے نمبروار کافی وشافی جواب دے دیا ہے مگر خاکسار صرف نمبر اول کی نسبت مرزائیوں کے سفید جھوٹ کو مرزا غلام احمد کی تحریر سے طالبان حق پر ظاہر کرنا چاہتا ہے کہ یہ لوگ مرزا غلام احمد کی تعریف میں جھوٹ بولنے میں نہ خدا کا خوف کرتے ہیں اور نہ پبلک میں شرمسار ہونے کا خیال دل میں لاتے ہیں دیکھو رسالہ ریویو میں آنحضرت ﷺ کو خاتم الانبیاء اور مرزا غلام احمد کو خاتم الخلفاء لکھ کر چند واقعات سے مقابلہ کر کے بزعم خود مشابہت ثابت کی کوشش کی مگر افسوس کہ پہلی بسم اللہ ہی غلط۔ یعنی پہلے نمبر میں جو مقابلہ کیا گیا وہ بھی بالکل جھوٹ۔ چنانچہ اصل عبارت نمبر اول رسالہ ریویو ذیل میں حرف بحرف نقل کر کے مرزا غلام احمد کی تحریر سے دعوی کا بطلان سب پر ظاہر کیا جاوے گا۔

خاتم الخلفاء۔ ا۔ باوجود ہندی موطن ہونے اور کسی استاد سے باقاعدہ تعلیم علوم رسمیہ نہ پانے کے آپ نے عربی کتابیں بڑی تحدی سے شائع کیں۔

جناب اللہ دتا صاحب لکھتے ہیں: اس عبارت کا صاف مطلب یہ ہے کہ مرزا غلام احمد نے کسی استاد سے یا باقاعدہ تعلیم نہیں پائی جیسے کہ آنحضرت ﷺ نے کسی سے تعلیم نہیں پائی۔ افسوس کہ مرزائی کہ پیراں نمی پرند مریداں می پرانند کے مصداق بن رہے ہیں حالانکہ مرزا غلام احمد کا

تحریری اقبال موجود ہے کہ میں نے چار اساتذہ سے باقاعدہ تعلیم پائی ہے۔ثبوت کیلئے کتاب البریہ سے اصل عبارت نقل کرتا ہوں تاکہ طالبان حق کو مرزائیوں کے سفید جھوٹ کا پورا یقین ہو جاوے اور مریدان مرزا کو بھی انکار کی گنجائش نہ ہو۔ دیکھو کتاب البریہ کے صفحہ ۱۴۸ کے حاشیہ میں مرزا غلام احمد لکھتے ہیں ہوھذا:

بچپن کے زمانہ میں میری تعلیم اس طرح ہوئی جب میں چھ سات سال کا تھا تو ایک فارسی خوان معلم میرے لئے نوکر رکھا گیا جنہوں نے قرآن شریف اور چند فارسی کتابیں مجھے پڑھائیں اوراس بزرگ کا نام فضل الٰہی تھا اور جب میری عمر قریباً دس برس کی ہوئی تو ایک عربی خواں مولوی صاحب میری تربیت کے لئے مقرر کئے گئے جن کا نام فضل احمد تھا۔ میں خیال کرتا ہوں کہ چونکہ میری تعلیم خدا تعالیٰ کے فضل کی ایک ابتدائی تخم ریزی تھی اس لئے ان استادوں کے نام کا پہلا لفظ بھی فضل ہی تھا۔ مولوی صاحب موصوف جو ایک بہت دیندار اور بزرگوار آدمی تھے وہ بہت توجہ سے پڑھاتے رہے اور میں صرف کی بعض کتابیں اور کچھ قواعد نحو ان سے پڑھے اور بعد اس کے جب میں سترہ یا اٹھارہ سال کا ہوا تو ایک اور مولوی صاحب سے چند سال پڑھنے کا اتفاق ہوا ان کا نام گل علی شاہ تھا ان کو بھی میرے والد صاحب نے نوکر رکھ کر قادیان میں پڑھانے کے لئے مقرر کیا تھا اور آخر الذکر مولوی صاحب سے میں نحو اور منطق اور حکمت وغیرہ علوم مروجہ کو جہاں تک خدا تعالیٰ نے چاہا حاصل کیا اور بعض طبابت کی کتابیں میں نے اپنے والد صاحب سے پڑھیں۔

جناب اللہ دتا صاحب لکھتے ہیں: او مرزائیو! خدا سے ڈر کر شرم سے کام لو کسی مذہب میں جھوٹ بولنا اور کسی کی جھوٹی تعریف کرنا درست نہیں ہے دیکھو مرزا غلام احمد صاحب تو خود تحریری اقبال کرتے ہیں کہ میں نے چار استادوں سے فارسی عربی صرف نحو منطق حکمت وغیرہ علوم مروجہ کی تعلیم پائی اور تم ان کے خلاف لکھتے ہو کہ کسی استاد سے یا باقاعدہ تعلیم علوم رسمیہ نہیں پائی۔ خدا سے ڈر کر ایسے صریح جھوٹ کے تحریر کرنے سے باز آجاؤ۔

(ہفت روزہ اہل حدیث امرتسر ۱۹ شوال ۱۳۲۹ھ؛ ۱۳۔ اکتوبر ۱۹۱۱ء ص ۵، ۶)

(مرزا قادیانی، الحکم ۳۱ جولائی ۱۹۰۱ء ص ۲ پر اپنے ایک استاد کا حال یوں بتاتے ہیں:

۱۹ جنوری ۱۸۹۸ء کو مرزا نے فرمایا:....خلیفہ محمد حسن نے لکھا ہے کہ فدیناہ بذبح عظیم سے جو

قرآن میں آیا ہے امام حسین کا شہید ہونا نکلتا ہے اور اس نکتہ پر بہت خوش ہوئے ہیں کہ گویا قرآن شریف کے مغز کو پہنچ گئے ہیں ان کی اس نکتہ دانی پر مجھے ایک پوستی کی حکایت یاد آئی ۔ وہ یہ ہے کہ ایک پوستی کے پاس ایک لوٹا تھا اور اس میں سوراخ تھا، جب رفع حاجت کو جاتا، اس سے پیشتر کہ وہ فارغ ہوکر طہارت کرلے، سارا پانی لوٹے سے نکل جاتا تھا آخر کئی دن کی سوچ اور فکر کے بعد اس نے یہ تجویز نکالی کہ پہلے طہارت ہی کرلیا کریں اور اپنی اس تجویز پر بہت ہی خوش ہوا ۔ اسی قسم کا نکتہ اور نسخہ ان کو ملا ہے جو فدیناہ بذبح عظیم سے امام حسین کی شہادت نکالتے ہیں ۔ شیعہ لوگوں کی مسجدیں تک تو صاف نہیں رہ سکتی ہیں ،ہم ایک شیعہ استاد سے پڑھا کرتے تھے اور وہاں کتے پیشاب و پاخانہ کیا کرتے تھے اور مجھے یاد نہیں کہ کسی نے کبھی وہاں نماز پڑھی ہو۔

مرزا صاحب کے ایک اور استاد کا ذکر درج ذیل تحریر ملتا ہے اور اس سے یہ بھی معلوم ہوتا ہے کہ وہ امرتسر میں کسی مکتب میں پڑھتے رہے ہیں ۔ ملاحظہ فرمائیے:

محمد اشرف بیگ زمین دار موضع چندھیری پرگنہ بوڈہانہ ضلع مظفرنگر (احمدی ) لکھتے ہیں کہ ایک سفید ریش کشمیری (احمدی ) سے جو میرٹھ میں تجارت زردوزی و رفو چاک کرتے ہیں سے ملاقات ہوئی، میں نے عرض کیا کہ آپ مجھ سے بدرجہ اولی خوش قسمت ہیں اس معنی کرکہ ہنگام آمدورفت کشمیر دراثنائے راہ ضرور آپ حضرت اقدس ( مرزا ) سے قدم بوس ہوتے رہتے ہوں گے ...اس پر کشمیری صاحب ایک آہ کلیجہ سے کھینچ کر فرماتے ہیں....:

حضرت مرزا صاحب کی قدم بوسی سے بہ زمانہ حال تو محروم ہوں ولیکن ایام طفلی میں میں اور حضرت مرزا صاحب بمقام امرتسر ہم سبق تو نہ تھے البتہ ہم مکتب ضرور رہے ۔ اس وقت کی ایک بات اب تک یاد کیا تصویر نظر یہ ہے کہ سبق پڑھنے کی حالت میں حضرت مرزا کی طرف جو کبھی لڑکپن سے ہماری پشت ہو جاتی تھی تو مولوی صاحب معلم الدبستاں بآہستگی انگلی دانتوں میں دبا کر فرمایا کرتے تھے کہ ادب سے بیٹھو۔ ہمارے سوال حالے و مقالے کے جواب میں مولوی صاحب استاد المکتب مرزا صاحب کے مخاطبہ کنایہ سے فرمایا کرتے تھے کہ ارے ادب کو ملحوظ خاطر رکھو مؤدب بیٹھو کبھو یہ کچھ بنیں گے ۔ اخبار بدر قادیان یکم مارچ ۱۹۱۱ء ص ۵ ۔ بہاء )

 مولانا اللہ دتا صاحب ،حکیم نورالدین سے چند سوال ، کے زیرعنوان لکھتے ہیں:

جناب حکیم صاحب السلام علیکم وعلی من اتبع الھدیٰ ۔ میں حق کا طالب ہوں خدا شاہد حال ہے کہ مجھے مرزا صاحب قادیانی آنجہانی سے کوئی ذاتی عداوت نہیں ہے ۔ میں اپنی دلی تشفی کے لئے آنجناب سے دریافت کرتا ہوں ۔ میرا ہر ایک سوال مرزا صاحب کی تحریر کردہ عبارت پر ہوگا ۔ مہربانی کرکے میرے ہر ایک سوال کا جواب خدا سے ڈر کر دیویں طرفداری کا خیال ہرگز دل میں نہ لاویں

خداوند تعالیٰ سے ہمارے دلوں کا حال پوشیدہ نہیں ہے اور یہ زندگی بھی چند روزہ ہے آخر موت درپیش ہے ہمیشہ کے لئے نہ کوئی زندہ رہا ہے اور نہ ہم ہی رہیں گے۔ آپ جس اخبار میں میرے سوالوں کا جواب نمبروار تحریر کرادیں وہ اخبار ٹکٹ لگا کر یا بصیغہ بیرنگ ضرور ہی میرے نام ارسال فرماویں۔

**پہلا سوال منظور محمد کے لڑکے کی نسبت:** (۱) دیکھو اخبار بدر مورخہ ۱۴- جون ۱۹۰۶ء کے صفحہ ۲ میں مرزا صاحب تحریر کرتے ہیں وہو ہذا:

''خدا کی تازہ وحی۔ ۷/جون ۱۹۰۶ء بذریعہ الہام الٰہی معلوم ہوا کہ میاں منظور محمد صاحب کے گھر یعنی محمدی بیگم کا ایک لڑکا پیدا ہوگا جس کے دو نام ہوں گے (۱) بشیرالدولہ (۲) عالم کباب۔ یہ ہردونام بذریعہ الہام الٰہی معلوم ہوئے اور ان کی تعبیر اور تفہیم یہ ہے (۱) بشیرالدولہ سے یہ مراد ہے کہ وہ ہماری دولت اور اقبال کے لئے بشارت دینے والا ہوگا۔ اس کے پیدا ہونے کے بعد زلزلہ عظیمہ کی پیشگوئی اور دوسری پیشگویاں ظہور میں آویں گی اور گروہ کثیر مخلوقات کا ہماری طرف رجوع کرے گا اور عظیم الشان فتح ظہور میں آویگی۔ (۲) عالم کباب سے مراد ہے کہ اوس کے پیدا ہونے کے بعد چند ماہ تک یا جب تک کہ وہ اپنی برائی بھلائی شناخت کرے دنیا پر ایک سخت تباہی آئے گی گویا دنیا کا خاتمہ ہوجاویگا۔ اس وجہ سے لڑکے کا نام عالم کباب رکھا گیا۔''

اور دیکھو اخبار بدر مورخہ ۲۱/جون ۱۹۰۶ء کے صفحہ ۳ میں۔ ہو ہذا:

''خدا کی تازہ وحی ۱۹ جون ۱۹۰۶ء میاں منظور محمد کے اُس بیٹے کے نام جو بطور نشان ہوگا بذریعہ الہام الٰہی مفصلہ ذیل معلوم ہوئے۔ (۱) کلمۃ العزیز (۲) کلمۃ اللہ خان (۳) وارڈ (۴) بشیرالدولہ (۵) شادی خان (۶) عالم کباب (۷) ناصرالدین (۸) فاتح الدین (۹) ہذا یوم مبارک۔''

جناب حکیم صاحب! ۷ و ۱۹ جون ۱۹۰۶ء کو بقول مرزا صاحب خداوند صادق الوعد نے بذریعہ الہام مرزا صاحب کو دو دفعہ منظور محمد کے گھر محمدی بیگم سے بالا مرقومہ اوصاف سے موصوف چند ناموں والے لڑکے کے پیدا ہونے کی خبر دی۔ اب آنجناب سے دریافت کرتا ہوں کہ منظور محمد کے گھر محمدی بیگم سے وہ لڑکا پیدا ہوا ہے یا نہیں؟

**دوسرا سوال زلزلہ کی نسبت:** (۲) دیکھو اخبار بدر مورخہ ۲۴/مئی ۱۹۰۶ء کے صفحہ ۲ میں ہو ہذا:

''خدا کی تازہ وحی۔ اریک زلزلة السّاعة ۔ ترجمہ۔ میں تجھے وہ زلزلہ دکھاؤنگا جو

قیامت کا نمونہ ہوگی۔"

اور حقیقۃ الوحی کے صفحہ ۲۷ میں مرزا صاحب لکھتے ہیں ہو ہذا:

اریک زلزلۃ السّاعۃ۔ ترجمہ۔ قیامت کے مشابہ ایک زلزلہ آنے والا ہے جو میں تجھے دکھاؤنگا۔"

جناب حکیم صاحب! آپ خدا سے ڈر کر سچ فرمادیں کہ اس تحریر کے بعد مرزا غلام احمد کی زندگی میں کوئی ایسا زلزلہ آیا جو قیامت کا نمونہ تھا جس کو مرزا صاحب بچشم خود دیکھا مگر جواب دینے سے پہلے مرزا کے اس فقرہ کو جو پہلے سوال کے زیر عنوان درج ہے یعنی منظور محمد کے گھر لڑکا پیدا ہونے کے بعد زلزلہ عظیمہ کی پیشگوئی اور دوسری پیشگوئیاں ظہور میں آویں گی خیال فرمالینا۔

**تیسرا سوال مرزا صاحب کے مبشر لڑکے کی نسبت:** (۳) دیکھو حقیقۃ الوحی کے صفحہ ۹۵ میں مرزا صاحب تحریر کرتے ہیں ہو ہذا:

"انّا نبشّرك بغلام مظهر الحقّ والعلا كانّ اللّٰه نزل من السّماء۔ ترجمہ:
ہم ایک لڑکے کی تجھے بشارت دیتے ہیں جسکے ساتھ حق کا ظہور ہوگا گویا آسمان سے خدا اتریگا۔"

جناب حکیم صاحب! مرزا غلام احمد صاحب کے موجودہ لڑکوں میں سے وہ کون ہیں جن کی نسبت کہا گیا ہے کہ گویا آسمان سے خدا اُترے گا؟

**چوتھا سوال دوسری قوت آنے کی نسبت:** (۴) دیکھو رسالہ "الوصیت" کے صفحہ ۴ و ۵ میں مرزا صاحب لکھتے ہیں ہو ہذا:

"اس لئے تم میری اس بات سے جو میں نے تمہارے پاس بیان کی غمگین مت ہو اور تمہاری دل پریشان نہو جائیں کیوں کہ تمہارے لئے دوسری قوت کا بھی دیکھنا ضروری ہے اوس کا آنا تمہارے لئے بہتر ہے۔ کیوں کہ وہ دائمی ہے جس کا سلسلہ تا قیامت منقطع نہیں ہوگا۔ وہ دوسری قوت نہیں آسکتی جب تک میں نہ جاؤں۔ لیکن جب میں جاؤنگا تو پھر خدا اوس دوسری قوت کو تمہارے پاس بھیج دے گا۔ جو ہمیشہ تمہارے ساتھ رہیگی جیسا کہ براہین میں وعدہ ہے وہ وعدہ میری ذات کی نسبت نہیں بلکہ تمہاری نسبت ہے۔"

جناب حکیم صاحب! سچ کہنا وہ دوسری قوت جس کا آنا مرزا صاحب کے جانے پر موقوف تھا آگئی اور مریدوں میں وہ کون شخص ہے جس کا سلسلہ قیامت تک منقطع نہیں ہوگا یا ابھی تک وہ پیدا نہیں ہوا جس کا نام دوسری قوت ہے۔

**پانچواں سوال ڈاکٹر عبدالحکیم خان پیشگوئی کی نسبت:** (۵) دیکھو چشمہ معرفت صفحہ ۳۲۱ میں مرزا غلام احمد صاحب تحریر کرتے ہیں ہو ہذا:

''ہاں آخر دشمن اب ایک پیدا ہوگیا جس کا نام عبدالحکیم خان ہے اور وہ ڈاکٹر اور ریاست پٹیالہ کا رہنے والا ہے۔ جن کا دعویٰ ہے کہ میں اُس کی زندگی میں ۴/اگست ۱۹۰۸ء تک ہلاک ہوجاؤنگا یہ اوس کی سچائی کے لئے نشان ہوگا۔ یہ شخص الہام کا دعویٰ کرتا ہے اور مجھے دجال اور کافر اور کذاب قرار دیتا ہے.... چونکہ یہ دعویٰ باطل تھا اور عقیدہ کے خلاف تھا اس لئے میں نے منع کیا مگر وہ باز نہ آیا۔ آخیر میں میں نے اپنی جماعت سے خارج کردیا تب اوس نے یہ پیشگوئی کی کہ میں اس کی زندگی میں ہی ۴/اگست ۱۹۰۸ء تک اوس کے سامنے ہلاک ہوجاؤنگا۔ مگر خدا نے اس پیشگوئی کے مقابل پر مجھے خبر دی کہ وہ خود عذاب میں مبتلا کیا جاوے گا۔ اور میں اس کے شر سے محفوظ رہونگا۔ سو یہ وہ مقدمہ ہے جس کا فیصلہ خدا کے ہاتھ میں ہے۔ بلاشبہ یہ سچ بات ہے کہ جو شخص خدا تعالیٰ کی نظر میں صادق ہے خدا اس کی مدد کرے گا۔''

جناب حکیم صاحب! عبارت بالا مرقومہ کا مطلب تو صاف ہے (۱) ڈاکٹر عبدالحکیم خان صاحب نے پیشگوئی کی تھی کہ مرزا غلام احمد صاحب ۴/اگست ۱۹۰۸ء تک اُس کی زندگی میں ہلاک ہوجاویگا جس کو مرزا صاحب نے دو دفعہ لکھا ہے۔ (۲) ڈاکٹر صاحب کی پیشگوئی کے مقابل مرزا صاحب کو خدا نے خبر دی ہے کہ ڈاکٹر صاحب خود عذاب میں مبتلا کیا جاویگا۔ (۳) مرزا غلام احمد صاحب نے یہ بھی صاف لکھا ہے کہ جو شخص خداوند تعالیٰ کی نظر میں صادق ہوگا خدا اس کو مدد کرے گا۔ جناب حکیم صاحب! خدا سے ڈر کر سچ کہنا ڈاکٹر عبدالحکیم خان صاحب کی پیشگوئی کے مطابق مرزا غلام احمد صاحب ۴/اگست ۱۹۰۸ء تک ہلاک ہوئے یا نہیں؟ (۲) مرزا صاحب کی پیشگوئی ڈاکٹر صاحب کے عذاب میں مبتلا ہونے کی جھوٹی نکلی یا نہیں؟ (۳) خدا کی نظر میں کون صادق رہا اور کون جھوٹا نکلا (۴) خدا نے کس کی مدد کی مرزا صاحب کی یا ڈاکٹر عبدالحکیم خان صاحب کی؟

**چھٹا سوال مرزا صاحب کی اسی برس عمر کی نسبت:** (۶) دیکھو اربعین نمبر ۳ کے صفحہ ۹ میں مرزا صاحب لکھتے ہیں۔ ہو ہذا:

''خدا نے مجھے وعدہ دیا کہ میں اسی برس کا دو تین برس کم یا زیادہ تیری عمر کرونگا تا کہ لوگ کمی عمر سے کاذب ہونے کا نتیجہ نہ نکال سکیں۔''

پھر اسی اربعین نمبر ۳ کے صفحہ ۲۹ میں لکھتے ہیں ہو ہذا:

''چونکہ خدا تعالیٰ جانتا تھا کہ دشمن میری موت کی تمنا کرینگے تا یہ نتیجہ نکالیں کہ جھوٹا تھا تب ہی جلد مرگیا اس لئے پہلے ہی سے اُس نے مجھے مخاطب کر کے فرمایا ثمانين حولا او قريباً مّن ذلك او تزيد عليه سنينا وترى نسلاً بعيداً یعنی تیری عمر اسی برس کی ہوگی یا دو چار کم یا چند سال زیادہ تو اس قدر عمر پاویگا۔ ایک دور کی نسل کو دیکھے گا اور یہ الہام قریبا پینتیس برس سے ہو چکا ہے اور لاکھوں انسانوں میں شائع کیا گیا۔''

جناب حکیم صاحب! خدا کو حاضر ناظر جان کر سچ کہنا کہ بموجب الہام بالا مرزا صاحب کی عمر کیا پوری ہوئی ہے؟ مگر جواب دینے سے پہلے عبارت ذیل کو جو مرزا غلام احمد صاحب نے اپنی پیدائش یعنی سوانح خود لکھی ہے غور سے پڑھ لیویں۔

دیکھیں کتاب البریت کے صفحہ ۱۴۶ کے حاشیہ میں مرزا صاحب تحریر کرتے ہیں۔ ہو ہذا:

''میری ذاتی سوانح یہ ہیں کہ میری پیدائش ۱۸۳۹ء یا ۱۸۴۰ء میں سکھوں کے اخیر وقت میں ہوئی اور میں ۱۸۵۷ء میں سولہ یا سترہویں برس میں تھا اور ابھی ریش وبرودت کا آغاز نہیں تھا۔''

جناب حکیم صاحب! آپ عالم ہیں اور فاضل بھی ہیں۔ اور حاجی بھی ہیں اور حکیم بھی ہیں اور عمر رسیدہ بھی ہیں اور مرزائی جماعت یعنی احمدی جماعت کے اعلیٰ بزرگ بھی ہیں۔ ان تمام باتوں کو مدنظر رکھ کر آپ طرفداری کی خاطر حق کو نہ چھپاویں۔ کیوں کہ بقول مرزا غلام احمد صاحب ان کی پیدائش ۱۸۳۹ء میں ہوئی اور ان کی موت ۱۹۰۸ء میں واقعہ ہوئی یعنی جو اسی سال سے گیارہ برس کم ہے۔ سال قمری وشمسی کا فیصلہ تو خود مرزا صاحب نے ۱۸۵۷ء میں سولہ یا سترہویں برس لکھنے سے فیصلہ کر دیا ہے۔ موت ۱۹۰۸ء میں۔ پیدائش ۱۸۳۹ء میں۔ باقی عمر کے ۶۹ برس ہوتے ہیں۔

جناب حکیم صاحب جی! آپ کی خدمت میں دوبارہ عرض کرتا ہوں کہ میرے ہر ایک سوال کا جواب نمبروار دیویں اور جس اخبار میں آپ طبع کراویں وہ اخبار مہربانی کر کے میرے نام ٹکٹ لگا کر یا بیرنگ ضرور ارسال کریں۔

**(اہل حدیث جلد ۹۔ نمبر ۱۶۔ مورخہ ۲۶ صفر ۱۳۳۰ھ مطابق ۱۶ فروری ۱۹۱۲ء ص: ۸-۹)**

(اڈیٹر بدر نے، اللہ دتا کو جواب، کے عنوان سے لکھا: اخبار اہل حدیث امرتسر میں کسی صاحب اللہ دتا نام نے چند ایک سوال مسیح موعود (مرزا) کی بعض پیشگوئیوں کے متعلق کئے ہیں جو انکے خیال میں پوری نہیں ہوئیں۔ ان سوالات

کے پڑھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ میاں اللہ دتا نے حضرت (مرزا) صاحب کی کتابوں کا مطالعہ نہیں کیا۔ ہم کہتے ہیں کہ انہی کتابوں میں اور بھی بہت سی پیش گوئیاں درج ہیں جن کے ذکر سے آپ ساکت ہیں کیونکہ آپ کو بھی ان کا پورا ہونا ماننا پڑتا ہے پس اول ہم آپ سے یہ دریافت کرکرنا چاہتے ہیں کہ ان کے پورا ہونے سے آپ نے کیا فائدہ اٹھایا جب ہمیں یہ معلوم ہو جائے گا کہ آپ کی طبیعت ایسی سعید ہے کہ کسی نشان کے پورا ہونے سے فائدہ اٹھا سکتی ہے اور مخالفین انبیاء کی طرح اپنی ضد پر پڑا رہنے والی نہیں تو انشاء اللہ ہم آپ کو یہ پیش گوئیاں بھی سمجھا دیں گے ورنہ اپنے وقت کو بے فائدہ ضائع کرنا ہم پسند نہیں کرتے باقی رہا..ثناء اللہ کا نہ مرنا سو انہوں نے خود ہی ایک معیار قائم کیا تھا کہ جھوٹا لمبی عمر پاتا ہے۔حرامزادے کی رسی دراز ہوتی ہے سو وہ سمجھ لیں کہ خدا نے ان کا معیار ان کے پیش کیا ہے۔ کردنی خویش آمدنی پیش۔اخبار بدر قادیان ۲۲ فروری ۱۹۱۲ء ص ۵)

# قادیانی کذب بیانی

حضرت مولانا ثناء اللہ امرتسریؒ لکھتے ہیں:

قادیان سے اگر کوئی کذب بیانی شائع ہو تو مجھے تعجب نہیں ہوتا کیوں کہ قادیانی مشن کی بنیاد ہی جب غلط گوئی اور کذب بیانی پر ہے تو فروع سے کیونکر ممکن ہے کہ راست بازی سے کام لیں یا لے سکیں۔اس مرنے والے (مرزا) نے کونسی کسر اٹھا رکھی تھی جو یہ اٹھا رکھیں گے۔

گذشتہ پرچہ اہل حدیث مورخہ ۱۱رنومبر میں ناظرین نے دیکھا ہوگا کہ ایک صاحب قادیان سے لکھتے ہیں کہ میں نے جو تمہارے فلاں انعامی مضمون کا جواب لکھا ہے اب اس انعام کا فیصلہ انجمن اتحاد المسلمین میں پیش کر کے انعام دلوادیں۔ میں نے اس کے جواب میں کہا کہ انجمن اتحاد المسلمین تو اس میں دخیل نہیں ہوسکتی کیوں کہ وہ اس غرض کے لئے نہیں، ہاں تم کو اختیار ہے کہ بذریعہ عدالت وصول کرلو۔ اس کے جواب میں وہی مرزائی لکھتا ہے کہ مولوی صاحب نے شریعت کے فیصلہ سے انکار کیا ہے اس لئے میں بھی مجبوراً عدالت میں جاؤنگا۔ یہ صریح کذب بیانی ہے، میں نے شریعت کے فیصلہ سے نہ انکار کیا ہے اور نہ کبھی کرونگا، بلکہ ایسا کرنا بے ایمانی سمجھتا ہوں اور سمجھونگا۔ میں نے تو صرف یہ عذر کیا تھا کہ انجمن اتحاد المسلمین اس کا فیصلہ نہیں کرسکتی، اس کا نام اگر شرعی فیصلہ سے انکار ہے تو لیجئے میں اسی انجمن کے تین ممبروں کو نامزد کر کے اقرار کرتا ہوں کہ یہ صاحب جو فیصلہ کردینگے مجھے منظور ہوگا۔ا۔حکیم نورالدین صاحب خلیفہ قادیانی ۔ممبر انجمن اتحاد

المسلمین ۔۲۔ جناب مولوی محمد حسین بٹالوی ۔ممبر انجمن اتحاد المسلمین ۔۳۔ جناب مولوی محمد ابراہیم سیالکوٹی ۔ممبر انجمن اتحاد المسلمین

پس ان تینوں کا بورڈ جہاں چاہو جمع کرا کے فیصلہ کرالو۔ تم اپنے دعویٰ کا ثبوت دینا کہ جواب صحیح ہے، میں ثابت کرونگا کہ یہ جواب مرزا آنجہانی کی بڑ سے زیادہ وقعت نہیں رکھتا۔

اب تو راضی ہو۔ اگر اب تم مجھ کو شریعت کے فیصلہ کا منکر کہہ کر عدالت میں جانا چاہو تو مزے سے جاؤ مگر یاد رہے ؎

ستعلم لیلیٰ ای دین تداینت وای غریم فی التقاضی غریمہا

(اہل حدیث جلد ۸ ۔نمبر ۴ ۔مورخہ ۲۲ ذی قعدہ ۱۳۲۸ھ مطابق ۲۵ ر نومبر ۱۹۱۰ء ص: ۲-۳)

# قدرت ثانیہ

تحریک ختم نبوت کے ایک کارکن (جن کا نام معلوم نہیں ہو سکا) لکھتے ہیں:

خطۂ پنجاب بھی کیسا ہی خوش قسمت ہے۔ خصوصاً اس وقت سے تو اس کے بھاگ جاگ اٹھے ہیں۔ جب سے مرزا آنجہانی نے دنیا میں آ کر پاؤں بطریق دیگر پھیلائے اس میں کچھ شک نہیں کہ جس دن سے مرزا آنجہانی نے پیغمبری کو اختیار کیا، خطۂ پنجاب میں کچھ ایسی آزادی ہوگئی ہے اور ایسی بیجیائی پھیل گئی ہے کہ ایک نہیں دو نہیں درجنوں کے درجن پیغمبری مجددی اور طرح طرح کے دعوے کرنے میں پیش قدم ہیں۔ ہمارے مرزا نے جب تک رہے، بہت کچھ ہاتھ پاؤں مارے، طرح طرح کے من گھڑت الہام قادیانی مشین میں ہر روز تراشے جا کر الحکم اور بدر کی نذر ہوتے تھے۔ الہاموں کے کیا ہی کہنے تھے وہ ایسے کچے اور واہیات ہوتے تھے کہ ایک ذی عقل دیکھ کر اور سن کر قہقہہ لگائے بغیر نہیں رہ سکتا۔ عقلمند طبائع حیران رہ جاتی تھی کہ یہ کیا کر رہا ہے۔ مرید ایسی پٹی پر چڑھے ہوئے تھے کہ خواہ کیا ہو اٰمنا وصدقنا ان کا تکیہ کلام تھا اور ہے، یہ سمجھ کسی کو نہ آتی کہ ہمارے رسول کی عجیب رسالت ہے، کیوں کہ آپ کے اکثر الہام طمع نفسانی اور کار شیطانی پر مبنی ہوتے تھے۔ عورتوں کے نکاح میں آنے کے الہام تو درجنوں ہوا کرتے تھے، لیکن افسوس کہ عمر نے وفا نہ کی ورنہ آپ تو مرتے دم تک محمدی بیگم کے منہ کو ترستے گئے، مقویات استعمال کر کر کے آپ نے خوب دن گذارے، اولاد کی بکثرت ہونے سے بھی آپ کو کچھ تامل ہی ہوا کرتا تھا کہ لوگ کیا کہیں گے کہ دعویٰ نبوت خیالات معرفت الٰہی (بقول خود) پھر کا یہ حال کہ کوئی سال خالی نہیں، مگر اس میں شک نہیں

کہ مرزا صاحب دانا بہت تھے، بات کو جھٹ تاڑ جاتے تھے اس الزام کی بریت کیلئے بھی الہامات کو ہی پیش خیمہ قرار دے رکھا تھا (کیوں نہ دیتے الہام گھر کے تھے، مول تو تھوڑے ہی لینے ہوتے تھے) پہلے ہی شائع کر دیتے تھے کہ لڑکا ہوگا یا لڑکی، وہ ان صفات سے متصف ہوگا وہ اس کام کیلئے پیدا کیا جاویگا ،اس سے مجہول اور عقل کے اندھے مریدوں کے جس قدر دل خوش ہوتے تھے ان کے بیان کی ضرورت نہیں۔ لوگوں سے فخریہ کہتے کہ دیکھو ہمارے حضرت کا یہ الہام بھی پورا ہوگا، یعنی قبل از مرگ واویلا۔ واہ بھئی واہ اس میں کلام نہیں کہ آپ کے دن دنیا میں نہایت عیش وعشرت سے گذرے، خوب گذرے مگر مجھے ازراہ ہمدردی ترس آتا ہے کہ آپ کا انجام ٹھیک نہ رہا، ان کی آخری حالت تو بزبان خود کہہ رہی تھی کہ: من نکردم شما حذر بکنید۔ کیوں کہ قوم کے فخر، فاتح قادیان، شیر پنجاب مولانا ثناء اللہ کے مقابلہ پر آپنے جو شرط جانبازی لگائی تھی جس کے مطابق آپ تمام امیدوں کو منقطع کرتے ہوئے چلدیئے وہ کچھ کم شرم وہ نہ تھی، جس کا نقشہ اس شعر سے آنکھوں کے آگے جم جاویگا۔

لکھا تھا کاذب مریگا پیشتر　　　　کذب میں سچا تھا پہلے مرگیا

مگر ان کرشن پنتھیوں کو عبرت کہاں، خدا ان کی قابل رحم حالت پر فضل وکرم کرے آمین۔ آج مجھے جس پہلو پر روشنی ڈالنے کی ضرورت محسوس ہوئی وہ اور ہے، اور وہ انہی کے ایک صادق مرید کا ذکر خیر ہے، اس لئے ہم نے پہلے اس کے مرشد کے ذکر کو ثواب کے حاصل کرنے کو مناسب سمجھا جن کی برکت سے اور جن کی جرأت پر اس نے بھی دوکان کھولی ہے۔ ہمیں اس بات کا فخر ہے کہ یہ سعادت ہمارے ضلع کے حصہ میں بھی آئی ہے۔ گورداسپور کا ضلع گو زیادہ خوش قسمت ہے لیکن شکر ہے کہ ہم دوسرے نمبر سے نیچے نہیں گرے۔ گجرات سے چھ سات کوس کے فاصلہ پر ایک گاؤں عالمگڑھ ہے، وہاں ایک صاحب جن کی عمر پچاس سال سے بھی زیادہ ہوگی اور وہ سائیں احمد کے نام سے مشہور ہیں، ان حضرت نے یہ مشہور کیا ہے کہ ''قدرت ثانیہ'' ہوں یعنی مرزا قادیانی پہلی قدرت تھے اور میں قدرت ثانیہ ہوں۔ مجھے آپ کے درشن گجرات میں نصیب ہوئے۔ جب میں نے آپ کو پہلے پہل دیکھا تو آپ کی لمبی داڑھی اور متبرکانہ صورت پر نہایت ترس آیا۔ پیشانی پر پسینہ کا آنا، ہاتھ دیوانوں کی طرح مارنا، سر کا گھومنا بتا رہا تھا کہ بیچارہ منہ سے بات نکال کر پچھتا رہا ہے۔ میرے خیال میں اس بیچارے نے کسی طمع نفسانی پر یہ صدا بلند کی ہے کہ کچھ تعجب نہیں اگر چند عقل کے اندھے میرے پیرو بھی ہوجاویں ایک تو وہ کام بنجاوے جس کے لئے یہ قصد کیا ہے دوسرا وہ الہام پورا ہوجاویگا کہ وہ میرے مکانات بغیر میری لاگت کے تیار ہوجاوینگے۔ یعنی خود ہی عقل کے اندھے چندہ

دے کر مکان بنا دیگے۔ خود ہی میرے الہام کے قائل ہو کر پختہ عقیدہ کے ہو جاوینگے۔ آہا یہ کیسی عقل کی مار ہے لیکن مجھے اندیشہ ہے کہ عالمگڑھی میاں کی یہ دوکان نہیں چلے گی کیوں کہ مرزا آنجہانی علم رکھتے تھے اور ان کو ہاتھ پر تیلی کھلانا خوب ہی آتا تھا اور وہ ملمع پر روغن چڑھانا خوب جانتے تھے، انہی کی روش پر پہلے کوئی کہہ گیا ہوا تھا کہ ؎ جھوٹ کو سچ کر دکھانا کوئی ان سے سیکھ جائے۔

للہ ہمیں کوئی اس جدید (نئے) فرقہ سے بغض نہیں ہے بلکہ ہمیں ترس آتا ہے۔ امید ہے خلیفۃ المسیح (حکیم نورالدین) جواب سے مطمئن فرما دیں گے کہ کیا واقعی آپ کے گرو صاحب کا کوئی ایسا الہام ہے جس سے ہر سال رسولوں کا آتا رہنا ثابت ہے، اور عالمگڑھی بوڑھے کی نسبت کیا فتویٰ ہے کہ وہ آپ کے ہاتھ پر بیعت کریگا یا آپ ان کے ہاتھ پر۔ افسوس آپ کی جماعت سے تو انصاف بالکل ہی اٹھ گیا ہے اور مرزا آنجہانی تو ایسی آزادی کر گئے ہیں کہ ان کی طرح ہر ایک وحی کو اپنا چچیرا بھائی سمجھتا ہے پس ہماری دعا ہے کہ خداوند کریم آپ کو راہ ہدایت پر لاوے اور آپ کی قابل رحم حالت پر ترس کرے اور آپ واطیعوا اللہ واطیعوا الرسول کے پیرووں کے زمرہ میں حشر کے دن اٹھنے والے ہوں۔ آمین ثم آمین۔ (راقم: خریدار نمبر ۱۷۲۰)۔

(اہل حدیث جلد ۸۔ نمبر ۴۔ مورخہ ۲۲ ذی قعدہ ۱۳۲۸ھ مطابق ۲۵ر نومبر ۱۹۱۰ء ص: ۵-۷)

# شبلی اور قادیانی وفد

حضرت مولانا ثناء اللہ امرتسریؒ بتاتے ہیں کہ اخبار بدر قادیانی لکھتا ہے:

''ہم مولوی شبلی صاحب سے ملنے گئے تو آپ نے دریافت فرمایا کہ کیا ہم لوگ مرزا صاحب کو نبی مانتے ہیں۔ میں نے عرض کی کہ کیا ہمارا عقیدہ اس معاملہ میں دیگر مسلمانوں کی طرح ہے کہ آنحضرت خاتم النبیین ہیں۔ آپ کے بعد کوئی دوسرا نبی آنے والا نہیں، نہ نیا اور نہ پرانا۔ ہاں مکالمات الٰہیہ کا سلسلہ برابر جاری ہے اور وہ بھی آنحضرت نبی کریم ﷺ کے طفیل آپ سے فیض حاصل کر کے اس اُمت میں ایسے آدمی ہوتے رہے جن کو الہام الٰہی سے مشرف کیا گیا اور آئندہ بھی ہوتے رہیں گے۔ چونکہ حضرت مرزا صاحب بھی الہام الٰہی سے مشرف ہوتے رہے اور الہام کے سلسلہ میں آپ کو خدا تعالیٰ سے بہت سی آئندہ کی خبریں بھی بطور پیشگوئی کے بتلائی جاتی تھیں جو پوری

ہوتی رہیں (جیسی آتھم کی موت اور منکوحہ آسمانی کے نکاح کی پیشگوئیاں پوری ہوئیں؟ ثناءاللہ) اس واسطے مرزا صاحب ایک پیشگوئی کرنے والے تھے۔ اور اس کو عربی لغت میں نبی کہتے ہیں اور احادیث میں بھی آنے والے مسیح موعود کا نام نبی رکھا۔ اس پر مولوی شبلی صاحب نے فرمایا کہ بے شک لغوی لحاظ سے یہ ہوسکتا ہے۔ اور عربی لغت میں اس لفظ کے یہی معنی ہیں۔ لیکن عوام اس مفہوم کو نہ پانے کے سبب گھبراتے ہیں اور اعتراض کرتے ہیں۔ میں نے عرض کی کہ مرزا صاحب کی نبوت کا مسئلہ ہمارے ہاں ایسا نہیں کہ شرائط بیعت میں داخل ہو یا بیعت کے وقت اس کا اقرار لیا جاتا ہو یا اُس کا ہم وعظ کرتے پھرتے ہوں۔ ہاں جیسا کہ اوپر بیان کیا ہے ایسا ہی ہمارا عقیدہ ہے۔ (بدر ۲۷۔ اکتوبر ۱۹۱۰ء)

**مولانا امرتسریؒ فرماتے ہیں:** بدر نے نہ صرف مولانا شبلی کو دھوکہ دیا بلکہ اپنے ناظرین کو بھی غلطی میں ڈالا۔ قادیانی مشن اور اسکے بانی کا ہمیشہ سے یہی دستور رہا کہ ؎

حلف عدو سے قسم مجھ سے کھائی جاتی ہے ۔۔۔ الگ ہر ایک سے چاہت بتائی جاتی ہے

اس لئے ہم مرزائی کے اصل حالات اسی (مشن) کے الفاظ میں ظاہر کرتے ہیں تاکہ مولانا شبلی اور دیگر ناظرین کو قادیانی مشن کی صدق کلامی کی تصدیق ہوسکے۔

کچھ شک نہیں کہ مرزا صاحب قادیانی نے اپنے ابتدائی رسالہ (ازالہ اوہام) میں ایک شعر لکھا تھا جس کا ایک مصرع مرزائیوں کی زبان پر بطور سند بہت کچھ مشہور ہے۔ جو یہ ہے ؎

''من نیستم رسول و نیاوردہ ام کتاب''

ناظرین اس مصرعہ کو یاد رکھیں اور اس کا مطلب اور مرزا صاحب کا اصل دعویٰ خود مرزا صاحب کے الفاظ میں سنیں جو اسی (ایڈیٹر بدر) نے عرصہ ہوا شائع کیا تھا۔ لکھا تھا کہ:

(مرزا صاحب نے فرمایا) کہ اس (شعر من نیستم ..الخ) کی تشریح کر دینا تھا کہ ایسا رسول ہونے سے انکار کیا گیا ہے جو صاحب کتاب ہو دیکھو جو امور سماوی ہوتے ہیں اون کو بیان کرنے میں ڈرنا نہیں چاہئے اور کسی قسم کا خوف کرنا اہل حق کا قاعدہ نہیں صحابہ کرام کے طرز عمل پر نظر کرو وہ بادشاہوں کے درباروں میں گئے اور جو کچھ ان کا عقیدہ تھا وہ صاف صاف کہہ دیا اور حق کہنے سے ذرا نہیں گھبرائے جبھی تو لا یخافون لومۃ لائم کے مصداق ہوئے ہمارا دعویٰ ہے کہ ہم رسول اور نبی ہیں اصل یہ نزاع لفظی ہے خدا تعالیٰ جس کے ساتھ ایسا مکالمہ مخاطبہ کرے کہ جو بلحاظ کمیت و کیفیت دوسروں سے بہت

بڑھ کر ہو اور اس میں پیش گوئیاں بھی کثرت سے ہوں اسے نبی کہتے ہیں اور یہ تعریف ہم پر صادق آتی ہے پس ہم نبی ہیں۔ ہاں یہ نبوت تشریعی نہیں۔ جو کتاب اللہ کو منسوخ کرے اور نئی کتاب لائے ایسے دعویٰ کو ہم کفر سمجھتے ہیں۔ بنی اسرائیل میں کئی ایسے نبی ہوئے جن پر کوئی کتاب نازل نہیں ہوئی۔ صرف خدا کی طرف سے پیشگوئیاں کرتے تھے جن سے موسوی دین کی شوکت وصداقت کا اظہار ہو پس وہ نبی کہلائے۔ یہی حال اس سلسلہ میں ہے بھلا اگر ہم نبی نہ کہلائیں تو اوس کے لئے اور کونسا امتیازی لفظ ہے جو دوسرے ملہموں سے ممتاز کرے دیکھو اور لوگوں کو بھی بعض اوقات سچے خواب آجاتے ہیں بلکہ بعض دفعہ کوئی کلمہ بھی زبان پر جاری ہو جاتا ہے جو سچ نکل آتا ہے یہ اس لئے تا ان پر حجت پوری ہو اور وہ یہ نہ کہہ سکیں کہ ہم کو یہ حواس نہیں دیئے گئے۔ پس ہم سمجھ نہیں سکتے کہ یہ کس بات کا دعویٰ کرتے ہیں آپ کو سمجھانا تو یہ چاہئے تھا کہ وہ کس قسم کی نبوت کے مدعی ہیں۔ ہمارا مذہب تو یہ ہے کہ جس دین میں نبوت کا سلسلہ نہ ہو وہ مردہ ہے۔ یہودیوں عیسائیوں، ہندوؤں کے دین کو جو ہم مردہ کہتے ہیں تو اسی لئے کہ ان میں اب کوئی نبی نہیں ہوتا۔ اگر اسلام کا بھی یہی حال ہوتا تو پھر ہم بھی قصہ گو ٹھہرے کس لئے اس کو دوسرے دینوں سے بڑھ کر کہتے ہیں۔ آخر کوئی امتیاز بھی ہونا چاہئے صرف سچے خوابوں کا آنا تو کافی نہیں۔ کہ یہ تو چوہڑے چماروں کو بھی آجاتی ہیں۔ مکالمہ مخاطبہ الٰہیہ ہونا چاہئے اور وہ بھی ایسا کہ جس میں پیشگوئیاں ہوں اور بلحاظ کمیت وکیفیت کے بڑھ چڑھ کر ہو۔ ایک مصرعہ سے تو شاعر نہیں ہو سکتے۔ اسی طرح معمولی ایک دو خوابوں یا الہاموں سے کوئی مدعی رسالت ہو تو وہ جھوٹا ہے۔ ہم پر کئی سالوں سے وحی نازل ہو رہی ہیں اور اللہ تعالیٰ کے کئی نشان اس کے صدق کی گواہی دے چکے ہیں اسلئے ہم نبی ہیں۔ امر حق کے پہنچانے میں کسی قسم کا اخفا نہ رکھنا چاہئے۔'' (بدر ۵/مارچ)

عبارت مذکورہ بالا صاف بتلا رہی ہے کہ مرزا صاحب کن معنی سے نبوت کی مدعی تھے جس کی سمجھ میں نہ آیا ہو ان کے سمجھانے کو ہم بتلاتے ہیں کہ مرزا قادیانی حضرت موسی، عیسی، محمد رسول اللہ علیہم السلام جیسے نبی نہ تھے مگر حضرت ہارون، زکریا، یحییٰ علیہم السلام جیسے نبی ہونے کے ضرور مدعی تھے چنانچہ ان کے اپنے الفاظ درج ذیل ہیں۔ ایک انگریز قادیان میں گیا اس نے آپ سے پوچھا کہ:

''آپ اپنے نبی ہونے کا ثبوت دیں حضور (مرزا صاحب) نے فرمایا ہمارے نبی ہونے

کے وہی نشانات ہیں جو توارت میں مذکور ہیں۔ میں کوئی نیا نبی نہیں پہلے بھی کئی نبی گذرے ہیں۔" (بدر ۹/اپریل ۱۹۰۸ء، صفحہ ۲)

۲۳/جنوری ۱۹۰۸ء کے بدر میں محمد احسن امروہی کی ایک تقریر نقل کی ہے جو یہ ہے:

"۱۷/جنوری کو آپ (مولانا احسن) نے سورۃ الفجر پر وعظ فرمایا اور منجملہ نکات یہ لطیف نکتہ بھی بیان کیا کہ الفجر رسول کریم ﷺ کا زمانہ ہے خیر القرون تک تین سو برس ہوئے اور دس راتوں سے مراد دس صدیاں لیں تو کل ۱۳۰۰ سو ہوئے۔ اس کے بعد خدا تعالیٰ والشّفع والوتر میں تیرہویں اور چودھویں صدی کی طرف اشارہ فرماتا ہوا واللیل اذا یسر کی خبر دیتا ہے۔ یعنی پھر چودھویں میں آفتاب نبوت طلوع کرے گا۔ اگر اس نبی کی اطاعت نہ کرینگے تو وہی ہوگا جو عادیوں اور فرعونیوں کے ساتھ ہوا۔"

اس تقریر میں مرزائی نبوت کی تعریف اور اثر (نتیجہ) کا ذکر بھی ہے یعنی آپ کی نبوت پر وہی اثر مرتب ہے جو حضرات انبیاء سابقین کی نبوت پر ہوا تھا کہ اون کے معاندین کو خدا نے تباہ کر دیا تھا۔ اس سے ثابت ہوا کہ نبوت مرزائیہ بھی کسی مجازی یا لغوی معنی سے نہ تھی۔ بلکہ اصلی اور حقیقی شرعی معنی میں تھے۔ اور سنئے میاں محمد علی خان رئیس مالیر کوٹلہ کی شادی مرزا صاحب کی لڑکی سے ہوئی تھی تو اسی ایڈیٹر بدر نے ۲۷/فروری ۱۹۰۸ء کے بدر میں صفحہ ۲ پر لکھا تھا کہ:

"نواب محمد علی خان کی خوش قسمتی ہے کہ انکے نکاح میں ایک نبی اللہ کی لڑکی آئی۔"

اور بھی سنئے، عام طور پر مرزا صاحب نے اپنا رتبہ ان الفاظ میں بتلایا ہے کہ:

"انّ قدمی علیٰ منارة ختم علیها کلّ رفعة" (خطبہ الہامیہ، صفحہ ۳۵) یعنی میرے یہ قدم ایسے بلند منارہ پر ہیں جہاں پر تمام قسم کی بلندیاں ختم ہو چکی ہیں۔

اہل علم سے ایسے کلام کا مطلب مخفی نہیں کہ تمام اولیاء بلکہ انبیاء سے بھی برتری کا دعویٰ ہے۔ ایک اردو شعر تو ان کا عام زبان زد ہے جو دافع البلاء میں درج ہے ؎

ابن مریم کے ذکر کو چھوڑو　　　اوس سے بہتر غلام احمد ہے

یہ بھی مرزائی وفد کی دھوکہ دہی ہے جو اس نے کہا کہ مرزا صاحب کی نبوت کا مسئلہ ہمارے ہاں ایسا نہیں کہ شرائط بیعت میں داخل ہو۔ اسکو معلوم ہوگا کہ بیعت کرنے میں مرزا صاحب کو بجمیع صفات موصوف مانا جاتا تھا تو اس اعلیٰ صفت کمال کو کیوں دخل نہوگا۔ اگر مرزائی بیعت میں نبوت مرزا کو دخل نہیں ہوگا تو اسلام میں رسالت محمدیہ کو بھی دخل نہوگا۔

اسی مسئلہ کے ضمن میں ایک بات بتلانا ہنوز باقی ہے جو دراصل مولوی محمد احسن امروہی کی تقریر سے پیدا ہوتی ہے کہ اس نبی (مرزا) کے مخالف بھی عادیوں اور ثمودیوں کی طرح ہلاک ہونگے اس کے متعلق صرف اتنا کہنا کافی ہے کہ مرزا صاحب کے بڑے سے بڑے رجسٹرڈ مخالف ان کی زندگی میں پنجاب بھر میں تین تھے۔

مولوی ابوسعید محمد حسین بٹالوی۔ ڈاکٹر عبدالحکیم خان پٹیالوی اور خاکسار ثناء اللہ امرتسری۔

پہلے بزرگ کی نسبت تو مرزا صاحب کی یہ پیشگوئی تھی کہ آخری عمر میں مجھ پر ایمان لاوینگے، وہ بھی ہنوز پوری نہوئی۔ دوئم اور سوئم کی بابت پیشگوئی تھی کہ میری زندگی میں مرینگے، جیسی یہ پوری ہوئی کل دنیا کو معلوم ہے (کہ مولانا ثناء اللہ اور ڈاکٹر عبدالحکیم ۱۹۱۰ء میں زندہ تھے اور مرزا صاحب دوسال قبل آنجہانی ہوچکے تھے۔ بہاء)

(اہل حدیث جلد ۸ ۔نمبر ۵ ۔مورخہ ۲۹ ذی قعدہ ۱۳۲۸ھ مطابق ۲ دسمبر ۱۹۱۰ء ص:۱-۳)

مولوی کبیر الدین احمد قادیانی لکھنؤ سے لکھتے ہیں: با کہ گوئم در جہاں یک گوش نیست:

صاحب اخبار اہل حدیث مورخہ ۲ دسمبر ۱۹۱۰ء کو اپنی کم فہمی سے لفظ نبی کے سمجھنے میں حسب قواعد عربیہ دھوکا لگا ہے، نہ یہ کہ قادیانی وفد نے مولانا شبلی صاحب کو قادیان سے چل کر لکھنو جا کر دھوکہ اور مغالطہ دیا۔ البتہ یہ دعوی خاص دھوکہ دینا، آپ ہی کا کام ہے کہ عوام الناس کے ارادے کو امر خیر سے روکنا اور ادھر ادھر کے دو اشعار سنا دینا۔ ماسوائے اس کے مولانا شبلی صاحب ایک دانا معمر راست باز انسان ہیں اور پھر اصطلاح محدثین ماہرین اور فقہائے کاملین کی کتابوں کی سیر کئے ہوئے ایسے طفل مکتب اور گبرو بھی تو نہیں کہ کسی کے دھوکہ دہی اور سفسطہ پردازی میں آجاویں۔ کیا ہم مولانا شبلی صاحب کے اس سوال پر کہ ہم لوگ مرزا صاحب کو نبی مانتے ہیں، یہ کہہ دیتے کہ ہاں جیسا کہ عام مسلمانوں کا خیال ہے کہ حضرت خاتم النبیین ﷺ کے بعد بھی ایک صاحب کتاب پیغمبر مستقبل عیسی آنے والے ہیں، تب غالباً اہل حدیث کو چین آتا کہ جو قرآن کریم بعد خاتم النبیین کے کسی رسول کا آنا جائز نہیں رکھتا، خواہ وہ نیا رسول ہو یا پرانا ہو، کیونکہ رسول کو علم بتوسط جبریل ملتا ہے اور باب نزول بہ پیرایہ وحی رسالت مسدود ہے، اور یہ بات خود ممتنع ہے کہ دنیا میں رسول تو آوے مگر سلسلہ وحی رسالت نہ ہو۔ ہاں مکالمات الہیہ کا سلسلہ باری جاری ہے اور وہ بھی آنحضرت ﷺ کے طفیل آپ سے فیض حاصل کر کے اس خیر امۃ میں ایسے بشر ہوتے رہے جن کو

الہام الٰہی سے مشرف کیا گیا۔ دہلی میں بھی ایک انبیاء کی گلی مشہور ہے، معلوم نہیں تو کیوں قادیان نے کیا قصور کیا تھا کہ جو وہاں نبی نہیں ہوسکتا۔ چونکہ مرزا صاحب الہام الٰہی سے مشرف ہوئے اور آپ کو آئندہ کی خبریں بھی بطور پیش گوئی کے بتلائی جاتی تھیں جو پوری ہوتی رہیں ..پس ایسے شخص کو عربی لغت میں نبی کہتے ہیں تطبیق دلیل اوپر مدعا کے یہ آیہ کریمہ ہے اہل حدیث غور کریں یا بنی آدم اما یا تینکم رسلی یقصون علیکم آ یا تی فمن اتقی و اصلح فلا خوف علیھم و لا یحزنون (اعراف) (اخبار بدر قادیان۔۱۲ جنوری ۱۹۱۱ء ص ۶)

اس قادیانی محرر کی باتوں کا جواب کئی جگہ ہماری اس کتاب میں منقول ہو چکا ہے۔ قادیانی حضرات کے ریکارڈ کی سوئی ایک ہی جگہ اٹکی رہتی تھی، کہ سینکڑوں بار جواب سننے کے باوجود اگلے ہوئے نوالے چباتے رہتے تھے۔

جہاں تک اس بات کا تعلق ہے کہ مرزا صاحب غیب کی خبریں دیتے رہے اور وہ پوری ہوتی رہیں، تو اس کی تردید ان دو محمدی بیگموں سے متعلق الہامی خبروں (پیش گوئیوں) سے ہو سکتی ہے جن کا ذکر قادیانی لٹریچر میں ہی موجود ہے۔ ایک محمدی بیگم بنت مرزا احمد بیگ ہوشیار پوری، کہ مرزا صاحب نے ان سے اپنی شادی کی الہامی خبر دی تھی، لیکن وہ آپ کے نکاح میں نہیں آئی۔ اور دوسری محمدی بیگم زوجہ منظور محمد جس کے متعلق مرزا صاحب نے الہامی پیش گوئی کی تھی کہ اس کے ہاں ایک بیٹا ہوگا جس کا نام عالم کباب وغیرہ ہوگا۔ جیسا کہ لکھا ہے:

۱۴ جون ۱۹۰۶ء: میاں منظور محمد کے اس بیٹے کے نام جو بطور نشان کے ہوگا بذریعہ الہام الٰہی مفصلہ ذیل معلوم ہوئے۔۱۔کلمۃ العزیز۔۲۔کلمۃ اللہ خان۔۳۔وارڈ۔۴۔بشیر الدولہ۔۵۔ شادی خان۔۶۔عالم کباب۔۷۔ناصر الدین۔۸۔فاتح الدین۔۹۔ ھذا یوم مبارك

(اخبار بدر قادیان ۲۱ جون ۱۹۰۶ء ص ۳)

لیکن پیر منظور محمد اور اس کی بیوی محمدی بیگم کے ہاں اللہ تعالی نے بیٹی عطا فرما دی۔ اس پر اڈیٹر بدر نے لکھا:

میاں منظور محمد کے گھر میں ایک ایسے لڑکے کے پیدا ہونے کے متعلق جو پیش گوئی تھی کہ اس کے پیدا ہونے کے بعد چند ماہ تک یا جب تک کہ وہ اپنی برائی بھلائی شناخت کرے دنیا پر ایک سخت تباہی آئے گی اور اس تباہی کو ہنوز اللہ تعالی نے اور پیچھے ڈال دیا ہے یعنی انکے گھر میں فی الحال لڑکی پیدا ہوئی ہے، جیسا کہ مسیح موعود نے فرمایا تھا کہ دنیا کے سرکش لوگوں کے لئے کچھ اور مہلت

منظور ہے، تب بالفعل میاں منظور محمد کے گھر میں لڑکا نہیں بلکہ لڑکی پیدا ہوگی، اورلڑکا بعد میں ہوگا مگر ضرور ہوگا دیکھو بدر ۱۴ جون ۱۹۰۶ء۔ (بدر ۲۶ جولائی ۱۹۰۶ء ص ۲)

لیکن پھر مرزا صاحب چل بسے، محمدی بیگم زوجہ منظور محمد بھی چل بسی، منظور محمد بھی چل بسا، لیکن بشیر الدولہ، شادی خان، عالم کباب وغیرہ وغیرہ عدم سے وجود میں نہ آیا۔ یعنی مرزا صاحب کی الہامی غیبی خبریں جھوٹی نکلیں۔ پھر بتایا جاتا ہے کہ مرزا صاحب اس لئے نبی ہیں کہ ان پر غیب کی خبریں ظاہر کی جاتی تھیں اور وہ صحیح نکلتی تھیں۔

ادھر مرزا نے اپنی زندگی کے اواخر میں خود اپنے ہاں ایک بیٹا پیدا ہونے کی الہامی خبر بھی تھی۔ جو پوری نہیں۔ خبر یوں ہے: تازہ الہامات: آپ کے ایک لڑکا پیدا ہوا ہے (یعنی آئندہ کسی وقت لڑکا پیدا ہوگا)؛ انا نبشرك بغلا م حلیم ۔ہم تجھے ایک حلیم لڑکے کی خوشخبری دیتے ہیں؛ ینزل منزل المبارك ۔وہ مبارک احمد کا شبیہ ہوگا۔ (الحکم ۳۱۔اکتوبر ۱۹۰۷ء ص ۱)

نیز مرزا صاحب فرماتے ہیں: ٦۔ اور ۷ نومبر کو خدا تعالی نے مخاطب کر کے فرمایا سا ھب لک غلا ماً ذکیا ۔ رب ھب لی ذریة طیبة ۔ انا نبشرك بغلا مٍ اسمه یحی .... میں ایک پاک اور پاکیزہ لڑکے کی خوشخبری دیتا ہوں۔ اے میرے خدا پاک اولاد مجھے بخش۔ میں تجھے ایک لڑکے کی خوش خبری دیتا ہوں جسکا نام یحی ہے۔ معلوم ہوتا اس کا مطلب یہ ہے زندہ رہنے والا (الحکم ۱۰ نومبر ۱۹۰۷ء)

اور اس کے چھ سات ماہ بعد مرزا چل بسے۔ اور اتنی الہامی غیبی خبروں کو جھوٹا کر گئے کیونکہ اس عرصہ میں نہ تو آپکے ہاں کوئی بیٹا پیدا ہوا، اور نہ ہی آپکی موت کے وقت آپ کی اہلیہ حاملہ تھیں۔

# قادیانی خلیفہ گھوڑے سے گرے

اڈیٹر بدر مفتی محمد صادق قادیانی بتاتے ہیں:

جمعہ کے روز ۱۸ نومبر ۱۹۱۰ء خان محمد علی خان کی کوٹھی سے واپس آتے ہوئے گھوڑی کے بدکنے سے حکیم نورالدین الحکم پریس کے پاس نیچے آرہے۔ ابرو کے اوپر ایک زخم آیا، ہڈی پر ضرب نہیں آئی اور کچھ چوٹیں بھی لگیں مگر الحمد للہ خیریت گذری۔ بہت سال ہوئے حضرت مسیح موعود (مرزا) نے خواب میں دیکھا کہ مولوی نورالدین صاحب گھوڑی سے گر پڑے۔ جس سے آپ کی صداقت اور اس تعلق شدید کا پتہ چلتا ہے جو حضور کو مولوی صاحب موصوف سے تھا۔ آپ کی طبیعت

روبصحت ہے حالات تشویش انگیز نہیں۔ (بدر ۲۴ نومبر ۱۹۱۰ء ص ۲)

(نومبر ۱۹۱۰ء میں لگنے والی اس چوٹ سے حکیم نور دین، بقیہ عمر حکیم الامت کی بجائے مریض الامت بنے رہے، زخم خراب ہوکر ناسور بن گیا، اور بالآخر ۱۹۱۴ء میں آپ آنجہانی ہو گئے۔ یہ ہے گھوڑے سے گرکر چوٹ کھانا جس کے متعلق کہا گیا کہ الحمد للہ خیریت گذری، طبیعت روبصحت ہے حالات تشویش انگیز نہیں۔ اور یہ کہ نور الدین کا گھوڑے سے گرنا بھی مرزا صاحب کی صداقت کا نشان ہے۔ یہ بحث آئندہ مضامین میں آ رہی ہے۔ بہاء)

❁ شیخ یعقوب علی اڈیٹر الحکم لکھتے ہیں:

حضرت خلیفۃ المسیح کے ذریعہ تازہ نشان

اس جگہ مجھے اس عظیم الشان نشان کا ذکر کرنا ہے جو آپ (نور الدین) کی علالت سے پورا ہوا۔ خلیفۃ المسیح کی علالت کی خبر اس وقت تک تمام قوم میں شائع ہو چکی ہے اور میرا کام صرف اس تشویش افزاء خبر کی اشاعت نہیں بلکہ میں تو: بلبلا مژدہ بہار بیار، پرعمل کرنے کا خواہش مند ہوں، اس لئے میں ان امور کی اشاعت کرنی چاہتا ہوں جو ہمارے احباب کیلئے مژدہ روح افزا اور مخالفین کے لئے حجت ملزمہ ہو۔ حضرت خلیفۃ المسیح گھوڑے سے گرے اور گرکر زخمی ہوئی۔ یہ معمولی بات ہے دنیا میں سینکڑوں بلکہ ہزاروں انسان گھوڑوں سے گرتے اور گرکر زخمی ہوتے اور بچ رہتے یا مر جاتے ہیں، پھر حضرت (نور الدین) کے اس طرح پر گرنے میں کیا عجیب بات ہوئی ہے؟ یہی ایک سوال ہے جس کا جواب نہایت خوش کن اور خدا تعالی پر ایمان بڑھانے والا ہے۔ اور وہ یہ ہے کہ محض گرنا کوئی عجیب بات نہیں بلکہ یہ گرنا ایک نشان ہے جس سے حضرت مسیح موعود کی صداقت، قرآن کی کریم کی صداقت، اور آنحضرت ﷺ کی صداقت ثابت ہوتی ہے، اس طرح پر کہ حضرت مسیح موعود کو اللہ تعالی نے اپنی زندگی ہی میں یہ واقعہ دکھایا تھا کہ حضرت مولوی صاحب گھوڑے پر سے گرے ہیں۔ بظاہر اس رؤیا کے پورے ہونے کے اسباب اور سامان یہاں موجود نہ تھے اس لئے کہ مولوی صاحب کو نہ گھوڑے رکھنے کا شوق وخواہش ہے نہ سیر وتماشا آپکے مذاق کے موافق۔ قادیان سے باہر جانا اس دن کے بعد کہ حضرت مسیح موعود نے آپ کو یہاں رہ جانے کا حکم دیا امید موہوم ہوگیا، اور جس وقت حضرت مسیح موعود کو یہ واقعہ دکھایا گیا اس وقت سلسلہ کی آبادی قادیان سے بیرونی حدود تک بھی وسیع نہ ہوئی تھی کہ احتمال ہوسکتا کہ شاید آپ باہر جائیں۔ غرض جو لوگ حالات اور واقعات سے واقف ہیں وہ بخوبی جانتے ہیں کہ یہ پیش گوئی ایسے حالات میں کی گئی کہ کوئی قیافہ شناس دور بین آنکھ وہم بھی نہیں کرسکتی کہ یہ واقعہ پیش آوے۔ اس پیش گوئی پر مہینے اور

سال گذر گئے یہاں تک کہ حضرت جری اللہ (مرزا) بھی مرفوع ہو چکے، اور یہ پیش گوئی اسی طرح ناتمام باقی رہی بلکہ یوں کہنا چاہیے کہ اکثروں کی یاد سے بھی جاتی رہی۔لیکن ہمارے لئے یہ کوئی انوکھی بات نہ تھی اس لئے کہ اللہ تعالی نے حضرت مسیح موعود کو آگاہ کر دیا تھا اما نر ینّک بعض الّذی نعد ھم او نتو فّینّک ہم جانتے تھے کہ بہت سے نشانات اور پیش گوئیاں آپ کے بعد بھی پوری ہو ہوں گی چنانچہ اسی وعدہ کے موافق یہ عظیم الشان پیش گوئی پوری ہوئی اور ۱۸ نومبر ۱۹۱۰ءکو۴ بجے کے قریب اپنے اصل الفاظ اور اصل مفہوم کے موافق اس نشان کا ظہور ہوا۔

اس میں شک نہیں کہ ہمارے موجودہ امام کو اس صدمہ کے نیچے سے ایسا گذرنا پڑا ہے جیسے کوئی موت کے گھاٹ اتر جائے ،مگر یہ صدمہ اور تکلیف بیرونی دنیا کے واسطے ایک نظارہ اور حسّی معاملہ ہے ۔ہمیں انہیں دیکھ کر دکھ ہوتا ہے مگر یہ واقعہ صحیح ہے کہ ان کی یہ تکلیف خود ان کی ذات کے لئے جسمانیات سے پرے جا کر کسی تکلیف کا موجب نہیں ...

خلیفۃ المسیح کی یہ علالت کسی بیش قیمت نصرت و تائید الٰہی کا پیش خیمہ ہے ہمیں چاہیے کہ ربانی نصرت کا استقبال کریں ...

۱۸ نومبر ۱۹۱۰ءکو بعد نماز جمعہ حضرت خلیفۃ المسیح گھوڑے پر سوار ہو کر نواب صاحب کی کوٹھی پر تشریف لے گئے .... واپسی پر گھوڑی نہایت بے خودی اور سرکشی سے آ رہی تھی..گھوڑی ایک تنگ کوچہ سے داخل ہو کر گذری اور حضرت زمین پر آ رہے اور پیشانی پر سخت چوٹ آئی ..

آپ کو اٹھایا گیا زخم پر پانی پانی بہایا گیا..ڈاکٹر بشارت احمد، ڈاکٹر الٰہی بخش، ڈاکٹر شیخ عبداللہ نے زخموں کو درست کیا اور بدوں کلوروفارم کے عمل کے زخم کو سی دیا گیا

(اخبار الحکم ۲۸ نومبر ۱۹۱۰ء ص ۱۵۔۱۷ ملخصاً)

قادیانی انا نر ینک والی وحی تو پیش کرتے ہیں لیکن اس کے ساتھ کا ٹکڑا چھپا رہے ہیں، پوری وحی اور ترجمہ یوں ہے:

**خدا کی تازہ وحی:۲۳۔اکتوبر ۱۹۰۶ء۔ انا نر ینّک بعض الذی نعدھم ۔ نز ید عمر ك ۔ترجمہ: ہم تجھے بعض وہ امور دکھلا دیں گے جو مخالفوں کی نسبت ہمارا وعدہ ہے اور تیری عمر زیادہ کریں گے، بدر ۲۵۔اکتوبر ۱۹۰۶ء ص ۳)**

یعنی ۲۳۔اکتوبر ۱۹۰۶ءکو ہونے والی وحی میں مرزا صاحب کو بتایا جا رہا ہے کہ ان کی عمر میں اضافہ کر دیا جائیگا۔یعنی پہلے سے ان کی جو عمر مقرر ہے، خواہ ۸۰ سال کے گردو پیش یا ۹۵ سال

کے گرد و پیش، اس میں اضافہ ہوگا۔ لیکن اس وحی کے ۱۹ ماہ بعد، ۷۰ سال سے بھی کم کی عمر میں مرزا صاحب آنجہانی ہو گئے۔ کیا نزید عمرك کا یہی مطلب ہے؟ پھر کہا جاتا ہے کہ مرزا صاحب اس لئے نبی ہیں کہ انہیں غیب کی خبریں دی جاتی تھیں اور وہ صحیح ثابت ہوتی تھیں۔

قادیانیوں کی یہ عجیب ستم ظریفی ہے کہ قرآن کریم کی صداقت اور آنحضرت ﷺ کی صداقت کو مولوی نورالدین کے گھوڑے سے گرنے سے وابستہ کر رہے ہیں۔ ایسی ہی ستم ظریفی قادیانیوں نے مرزا صاحب کے چھوٹے بیٹے مبارک احمد کی موت کے موقع پر کی تھی جب اس کی موت کو خدا تعالی کی ہستی، نبی کریم ﷺ کی رسالت کو نئی زندگی عطا کرنیوالا نشان بنا دیا گیا تھا۔ جیسا کہ لکھا ہے:

مبارک احمد کے انتقال نے آپ (مرزا) کی سچائی، خدا تعالی کی ہستی اور نبی کریم ﷺ کی رسالت کو نئی زندگی عطا فرمائی ہے اور یہ نکتہ حل ہو گیا کہ اسلام کا زندہ ہونا ہم سے ایک فدیہ چاہتا ہے۔ (اڈیٹر الحکم ۲۴ ستمبر ۱۹۰۷ء ص ۲)

اس موضوع کو تشنہ چھوڑ کر ہم آگے چلتے ہیں اور بتاتے ہیں کہ قادیانیوں کے بقول حکیم نورالدین کے گھوڑے سے گرنے کی خبر اموات کو بھی پہنچا دی گئی تھی جیسا کہ لکھا ہے:

(نورالدین کی بیماری کے ایام میں) مولوی عبد القادر لدھیانوی نے رؤیا میں دیکھا کہ مولانا مولوی محمد قاسم مرحوم حضرت خلیفۃ المسیح کی عیادت کو آئے ہیں اور انہوں نے ایک سو روپیہ صدقہ کرنے کے لئے فرمایا ہے۔ حضرت (نورالدین) کو یہ خواب سنائی گئی تو آپ نے فوراً حکم دیا کہ ایک سو روپیہ نقد صدقہ کر دو۔ (الحکم ۲۸ جنوری ۱۹۱۱ء ص ۳)

اموات کو خبر پہنچنے کا تو ہمیں معلوم نہیں لیکن زندوں کو یہ خبر دور و نزدیک پہنچ گئی تھی، جیسا کہ ڈاکٹر عبدالحکیم پٹیالوی لکھتے ہیں:

مولوی نورالدین صاحب السلام علیکم ورحمۃ اللہ۔ رات پھر میں نے ایک خواب دیکھا کہ میں قادیان پہنچا ہوں اور آپ سے ملا ہوں آپ کے بدن پر کہیں کہیں زخم ہیں اور تکلیف ہے۔ آپ کی حالت زار دیکھ کر میں نے دعائیں کیں:

اے خداوند اس مسکین پر رحم کر، اے خداوند اس عاجز پر رحم کر۔

آپ نے عجز اور خلوص سے میرے آگے سر جھکایا، تاکہ میں وہ دعائیں آپ پر دم کر دوں۔ میں نے وہی دعائیں آپ پر دم کیں۔

پھر میں نے کہا مولوی صاحب میری پیش گوئی آپ کی نسبت کیسی عمدگی کے ساتھ پوری ہوئی۔ اس کے دو جز تھے ایک تو موت ۱۱ جنوری ۱۹۱۱ء تک ۔ دوم دعائے رحمت ۔ سو ۱۱ جنوری کو تو ایک سخت حالت ہوئی گویا کہ وہ موت ہی تھی پھر رحمت کی دعاؤں نے آپ کو بچا بھی لیا، مگر یہ شہدے کیسا بے ہودہ شور مچا رہے ہیں۔ آپ کچھ جواب نہیں دے سکے۔،

واقعی یہ شہدے ہیں اور اپنی تحریروں سے آپ جھوٹے ثابت ہوئے ہیں جب یہ ہمیشہ مرزا صاحب کی جھوٹی پیش گوئیوں میں تاویلات سننے اور کرنے کے عادی تھے۔ خود مرزا صاحب نے مبارک احمد والی پیش گوئی کے جھوٹا ہونے پر یہاں تک لکھ دیا تھا کہ ایک وقت میں چار سو نبیوں نے متفق ہو کر پیشگوئی کی تھی اور وہ جھوٹی نکل گئی تھی اگر میری ایک پیشگوئی جھوٹی نکل گئی تو کیا مضائقہ ہوا۔ پھر ایک عام اصول بیان کیا تھا کہ خدا جس کو چاہے جھوٹا کر دے۔ پھر مرزا کی موت کے بعد غلط رفتہ پیش گوئیوں کی نسبت کیسی کیسی تاویلات کیں تھیں مگر اب اصل الفاظ پر بھی غور نہیں کرتے اور بار بار یہی لکھ رہے ہیں کہ ایک پیش گوئی کے غلط ہو جانے سے عبدالحکیم شیطان اور جھوٹا ثابت ہو گیا وہ مر گیا وہ ذلیل ہو گیا۔ پھر مرزا کی جو صدہا پیش گوئیاں لفظ بلفظ غلط گئیں اس کا کیا حال ؟ میں خواہ جھوٹا ہی ثابت ہو گیا سہی مگر میرا مشن پورا ہو چکا۔ میرا مشن مرزا پرستی کا بت توڑنا تھا سو الحمد اللہ آپ کی جماعت کے منہ سے کہلوا دیا اور شائع کر دیا کہ جس کی ایک پیش گوئی بھی جھوٹی ثابت ہو جائے اس سے اس کی ساری پیش گوئیاں خاک میں مل جاتی ہیں وہ شیطان اور کذاب ہے خبیث روح کا اس سے تعلق ہے وہ مردہ اور ہلاک شدہ ہے۔ اس کے مخالف جن کے خلاف اس کی پیش گوئیاں غلط جائیں سچے اور مظفر و منصور اور مقبول و برگزیدہ ہیں۔ فھو المراد

اے نورالدین! آپ کی جماعت خواہ کتنا ہی شہدہ پن میرے خلاف کرے مجھے ان کی بدذاتیوں سے کبھی آپ پر غصہ نہیں آتا لا تزر وازرۃ وزر اخری ۔ میں آپ کی زندگی غنیمت سمجھتا ہوں کیونکہ آپ ان کو توحید اور اخلاق کی تعلیم دیتے رہتے ہیں اور قرآن سکھاتے ہیں زہد و تقوی کا عملی نمونہ ہیں بلا اجرت اور بلا طمع خدمت دین کر رہے ہیں ۔ ہاں مرزا کی نسبت آپ بیشک سخت غلطی پر ہیں اور آپ پر اس کی دھمکیوں کا رعب بیٹھا ہوا ہے پس آپ معذور اور قابل معافی ہیں والسلام۔ آپ کا خیر خواہ صادق عبدالحکیم خان پٹیالہ ۲۰ جنوری ۱۹۱۱ء (الحکم : ۲۸ جنوری ۱۹۱۱ء ص ۵۔۶)

اور مقابلے میں قادیانی حضرات اخبار بدر ۱۶ فروری ۱۹۱۱ء ص ۷ میں لکھتے ہیں:

کاش عبدالحکیم اب بھی سمجھے: عبدالحکیم نادان عبدالحکیم جو آج کل انّ الذین کذبوا

بآیا تنا و استکبروا عنها لا تفتح لھم ابوا ب السماء و آ تینا ہ آ یا تنا فا نسلخ منھا فاتبعه الشیطان فکا ن من الغا وین کا شان نزول بن رہا ہے وہ اپنے ایک مضمون میں جواس نے مختلف اخباروں میں چھپوایا ہے لکھتا ہے:

روحانی طور پر تمام مرزائی قطعاً مر چکے کیونکہ وہ اپنے پیر یا خلیفہ یا کسی اور مرزائی کا کوئی خواب یا الہام نہیں پیش کر سکے جو میرے مقابلہ پر پورا ہوا ہو۔

حالانکہ اصل بات یہ ہے کہ ہم اسے یا اس کی پیش گوئیوں کو بوجہ اس کے کہ وہ دو بار جھوٹا ہو چکا ہے کوئی اہمیت نہیں دیتے اس جماعت پر خدا تعالی کا فضل ہے اور اس پاک گروہ کے بچے بھی سچے خواب دیکھتے ہیں اور کئی ایسے نیک بزرگ ہیں جو مکالمہ الہی سے مشرف ہیں...

پس اے عبدالحکیم تم خدا کیلئے غور کرو کسی ایک آدھ بات کے پورا ہو جانے سے کوئی ملہم صادق نہیں ہوسکتا کیونکہ قرآن میں الا من خطف الخطفة کا استثنا موجود ہے بلکہ ضرور ہے کہ اس قدر غیب کی باتیں پوری صفائی سے اس پر ظاہر ہوں کہ کسی فہیم سلیم و متقی و خدا ترس کو اس میں شک و شبہ نہ رہے۔ اسکی دنیاوی مثال سنئے: بعض وقت لاٹ صاحب کی کوٹھی پر جو بھنگی رہتے ہیں وہ ایسی بات سن لیتے ہیں جو خاص مقربوں اور انتظامی و سرکاری امور میں حصہ لینے والوں کو بھی نہیں معلوم ہوتیں اور آخر کار بعض اوقات وہ سچے نکل آتے ہیں اور اکثر ڈینگیں مارتے ہوئے جھوٹے بھی نکلتے ہیں اور غلط فہمیاں پھیلا کر امن میں مخل ہوتے ہیں تو آخر سزایاب بھی ہو جاتے ہیں۔ اسی طرح ہم کسی ایک بات کی موزونیت سے کسی کو حسین نہیں کہہ سکتے مثلاً کسی کی آنکھ خوبصورت ہے اور باقی چہرہ بہت بھونڈا ہے اور وہ شخص کانا بھی ہے تو اب اسے خوبرو نہیں کہیں گے اسی لئے ایک بزرگ نے فرمایا ہے:

رخ بہ بیں، و خد بہ بیں، وقد بہ بیں  ازمحاسن ہائے خوباں صد بہ بیں

مولانا ثناءاللہ امرتسریؒ بتاتے ہیں کہ بدر قادیانی لکھتا ہے:

جناب امیر المومنین علامہ نورالدین سلمہ رب العالمین جمعہ کے روز (۱۸) نومبر خان محمد علی خان کے کوٹھی سے واپس آتے ہوئے گھوڑی کے بدکنے کی وجہ سے الحکم پریس کے پاس نیچے آرہے۔ ابرو کے اوپر ایک زخم آیا۔ ہڈی پر ضرب نہیں آئی۔ اور کچھ چوٹیں بھی لگیں مگر الحمدللہ خیریت گذری۔ بہت سال ہوئے حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام نے خواب میں دیکھا کہ مولوی نورالدین صاحب گھوڑی سے گر پڑے۔ جس سے آپ کی

صداقت اور اس تعلق کا شدید پتہ چلتا ہے جو حضور کو مولوی صاحب موصوف سے تھا۔‘‘

**مولانا فرماتے ہیں کہ** ہم اس پر مبارک کہتے ہیں کیونکہ حکیم صاحب کا مرزا صاحب سے جو روحانی تعلق تھا، اس کا اظہار ہو گیا کہ گرنے والی پیشگوئی صادق آئی۔

لیکن سوال یہ ہے کہ مسیح موعود نے یہ پیشگوئی کب اور کس تاریخ میں کی تھی اس کا پورا حوالہ مطلوب ہے، ہم ناظرین کو باور کراتے ہیں کہ قادیان میں جو ’’الہام بافی‘‘ کی مشین تھی یہ اسی کی کارگاہ سے بنا ہوا الہام یا خواب ہے اسلئے ہم اس سوال کو حل کرانا چاہتے ہیں۔ کیا بدر وغیرہ اس کی تحقیق کرینگے۔

بہرحال ہم بھی حکیم صاحب کو زیست کی مبارک دیتے ہیں اور ان کی صحت کے لئے دعا کرتے ہیں کیوں کہ مرزا صاحب کے بعد تو الحکم پر بجلی گری تھی جو قریب قریب بند ہے حکیم صاحب کے بعد تمام قادیان پر بجلی گر کے ایسا کر جائے گی کہ کان لم تغن بالامس، اس لئے قادیانی مشن کی جو کچھ بھی اصلاح ہو سکتی ہے اسی بڑے میاں (حکیم صاحب) کے سامنے ہو سکتی ہے ان سے بعد تو وہ اودھم مچے گی کہ جوتیوں دال بٹنے والی مثال صادق ہوگی۔

(اہل حدیث جلد ۸۔ نمبر ۵۔ مورخہ ۲۹ ذی قعدہ ۱۳۲۸ھ مطابق ۲؍ دسمبر ۱۹۱۰ء ص: ۶-۷)

اڈیٹر بدر، مولانا امرتسری کے جواب میں لکھتا ہے:

آیۃ من آیات اللہ: حضرت امیر المومنین (نور الدین) گھوڑی سے گر پڑے اس پر اہل حدیث استہزا کرتا ہے، اور ضرور تھا کہ وہ ایسا کرے۔ کاش وہ غور کرتا کہ یہ آیت ہے آیات اللہ سے۔ نہ تو مسیح موعود کے گھر میں گھوڑے، نہ خلیفۃ المسیح گھوڑیاں رکھتے تھے، اور نہ کوئی ایسی ضرورت بالعموم پیش آتی کہ آپ سواری پر جاویں۔ کئی سال ہوئے مامور من اللہ اپنا رؤیا بیان کرتا ہے: کہ حضرت مولوی نور الدین صاحب گھوڑے سے گر پڑے۔،

اور پھر خدا اسے ایسے وقت میں پورا کرتا ہے جب کہ آپ کو چوٹ لگنا کسی معمولی انسان کا چوٹ آنا نہیں بلکہ چار لاکھ انسان کا قلب اس صدمہ کو محسوس کر رہا ہے...

ذیل میں اس خواب کے گواہ بیان کئے جاتے ہیں اور غالباً یہ خواب چھپ بھی چکا ہے تلاش سے مل جائے گا، اور نہ بھی ملے تو بھی اگر صحابہ کرام کا بیان نبی کریم ﷺ کے رؤیا وکشوف و الہامات کے بارے میں قابل تسلیم ہے اور ضرور ہے، تو مسیح موعود کے خدام کی گواہی بھی ماننی پڑے گی اور سلیم الفطرت مانتے ہیں۔ (گواہی یوں ہے:)

ہم لوگ اللہ تعالی کو حاضر ناظر جان کر بیان کرتے ہیں کہ ہم نے حضرت مسیح موعود کا یہ رؤیا کہ مولوی نورالدین صاحب گھوڑے سے گر پڑے، قبل اس واقعہ کے سنا اوراس پر مذاکرہ ہوتا رہا۔ ، میں نے تو جنوری ۱۹۰۹ء سے پہلے پہلے سنا تھا اور اس کے متعلق میرے دوستوں میں بہت گفتگو ہوتی رہی۔ صدرالدین ۴ دسمبر ۱۹۱۰ء۔

صاحبزادہ محمود احمد، مفتی محمد صادق، عبدالروف کلرک مدرسہ، محمد اسماعیل مولوی فاضل شیخ عبدالرحیم، غلام نبی، محمد اشرف، ۔نعمت اللہ بدایونی، غلام محمد فسٹ عربک ٹیچر، قاضی امیر حسین، منظور محمد پیر (اخبار بدر قادیان ۔۸ دسمبر ۱۹۱۰ء)



حضرت مولانا ثناء اللہ امرتسریؒ بتاتے ہیں کہ:

بدر قادیان نے لکھا تھا کہ خلیفہ قادیانی کا گھوڑے پر سے گر پڑنا بھی مسیح موعود (مرزا صاحب) کی ایک پیشگوئی کی تصدیق ہے کیوں کہ جناب ممدوح نے ایک خواب بیان کیا تھا کہ مولوی نورالدین گھوڑے پر سے گر پڑے۔ اس کے متعلق اہلحدیث مورخہ ۲ دسمبر میں سوال کیا گیا تھا کہ یہ خواب مرزا صاحب کا کہاں مرقوم یا مذکور ہے؟ سوال چونکہ معقول تھا اس لئے معقول پسند بدر نے اس کے جواب کی طرف توجہ کی اور خوب کی۔ لکھتا ہے:

''حضرت امیر (حکیم نورالدین) گھوڑے سے گر پڑے اس پر اہلحدیث استہزا کرتا ہے اور ضرور تھا کہ وہ ایسا کرے۔ کاش وہ غور کرتا کہ یہ ایک آیت ہے آیات اللہ سے نہ تو حضرت مسیح موعود علیہ السلام کے گھر میں گھوڑے نہ خلیفۃ المسیح گھوڑیاں رکھتے اور نہ کوئی ایسی ضرورت بالعموم پیش آتی کہ آپ سواری پر جاویں۔ کئی سال قبل مامور من اللہ اپنا رؤیاء بیان کرتا ہے کہ ''حضرت مولوی نورالدین صاحب گھوڑے پر سے گر پڑے۔'' (بدر۔ قادیان ۸/دسمبر ۱۹۱۰ء)

**مولانا ثناء اللہ فرماتے ہیں:** چونکہ دنیا کا ہر ایک واقعہ آیۃ اللہ ہے اس لئے ہم مانتے ہیں کہ خلیفہ قادیانی کا گھوڑے پر سے گر پڑنا بھی آیۃ اللہ ہے، مگر سوال تو آیت مرزا سے تھا کہ اس مرنیوالے نے کب خواب دیکھا؟ اس کا جواب دو۔ بہرحال اس تمہید کے بعد بدر لکھتا ہے:

''یہ ایک ایسا واقعہ تھا کہ اس پر کوئی اُلّو تمسخر کرے ہرگز نہیں بلکہ ایمان کا تقاضا یہ تھا۔ کہ گردن خدا تعالیٰ کے حضور میں جھک جاتی۔ مگر کیا کہا جاوے آخر خدا کا ارشاد بھی برحق ہے بما کذبوا من قبل۔''

**مولانا ثناء اللہ فرماتے ہیں:** کسی امرواقع کے متعلق جو تمام قوم اور مذہب سے تعلق رکھتا ہو سوال کرنا تو اُلّو کا کام نہیں، البتہ ایسے معقول سوال کے جواب نہ دینے سے آدمی اُلو بنا کرتا ہے۔ مگر آپ ایسے اُلّو نہیں، کیوں کہ آپ نے سوال کا جواب دیا ہے جو ناظرین کی مزید واقفیت کے لئے درج ذیل ہے۔ بدؔر لکھتا ہے:

''ذیل میں اس خواب کے گواہ بیان کئے جاتے ہیں اور غالبا یہ خواب چھپ بھی چکا ہے تلاش سے مل جائیگا اور نہ بھی ملے تو بھی اگر صحابہ کرام کا بیان نبی کریم ﷺ کے رؤیاء وکشوف والہامات کے بارے میں قابل تسلیم ہے اور ضروری ہے تو مسیح موعود کے خدّام کی گواہی بھی ماننی پڑیگی اور سلیم الفطرت مانتے ہیں۔''

مولانا فرماتے ہیں: یہ دعویٰ آپ کا کہ مرزا کے مرید بھی مثل اصحاب رسول اللہ ﷺ کے ہیں درحقیقت آپ کا اپنا اختراع نہیں بلکہ مرزا صاحب ہی کی جودت طبع کا نتیجہ ہے جو کہا کرتے تھے:

''جو میری جماعت میں داخل ہوگا وہ اصحاب رسول اللہ میں شامل ہوگا۔'' (خطبہ الہامیہ)

بہر حال ہمیں اس وقت اصحاب مرزا کی صداقت اور عدم صداقت سے بحث نہیں بلکہ مطلب سعدی دیگرست۔ مگر وہ مطلب راویان کلام کے بعد عرض ہوگا، بہر حال آپ کے راوی حسب ذیل شہادت دیتے ہیں:

''ہم لوگ اللہ تعالیٰ کو حاضر وناظر جان کر بیان کرتے ہیں کہ ہم نے حضرت مسیح موعود کا یہ رؤیاء کہ ''مولوی نورالدین صاحب گھوڑے سے گر پڑے۔'' قبل اس واقعہ کے سنا اور اس پر مذاکرہ ہوتا رہا۔ میں نے تو جنوری ۱۹۰۹ء سے پہلے پہلے سنا تھا اور اس کے متعلق میرے دوستوں میں بہت گفتگو ہوتی رہی۔'' صدرالدین ۴؍دسمبر ۱۰ء صاحبزادہ محمود احمد صاحب، مفتی محمد صادق عفی عنہ، عبدالرؤف کلرک مدرسہ، محمد اسمٰعیل مولوی فاضل، شیخ عبدالرحیم، غلام نبی، محمد اشرف عفی عنہ، نعمت اللہ خان بدایونی، غلام محمد فسٹ عربک ٹیچر، قاضی امیر حسین منظور محمد پیر۔''

**مولانا ثناء اللہ فرماتے ہیں:** بدر کی یہ سعی اور کوشش واقعی قابل داد ہے بہر حال اتنا تو معلوم ہوا کہ ایڈیٹر بدؔر نے ہمارا مطالبہ معقول سمجھا اسی لئے اس نے بغرض ثبوت یہ شہادت پیش کیں لیکن افسوس کہ وہ سے معلوم نہیں کہ خطاب کس سے ہے۔ اے جناب خطاب اہلحدیث سے ہے جو محدثین کے قواعد سے نہ صرف واقف بلکہ اُن کا پابند بھی ہے۔ سنئے یہ روایات بقاعدہ محدثین سب

منقطع ہیں۔ (آپ منقطع کو کیا جانیں گے اپنے خلیفہ وقت سے دریافت کیجئے) کیوں کہ اس شہادت میں راویوں نے اپنے بتلانے والے کا نام نہیں بتایا، اور یہ بات محدثین کے ہاں مبرہن اور مثبت ہے کہ سواء صحابہ کرام کے باقی لوگوں کی روایات منقطعہ اخبار مردود کی قسم سے ہیں۔

علاوہ اس کے ابھی ایک ضروری مرحلہ باقی ہے۔ وہ یہ ہے کہ مرزا صاحب نے عرصہ سے بلکہ شروع ہی سے یہ التزام کر رکھا تھا کہ الہام اور خواب قلمبند کرلیا کرتے تھے جب سے اخبارات اور رسالجات قادیان سے نکلنے شروع ہوئے تھے تب سے تو کوئی الہام اور خواب بھی درج اخبارات ہونے سے نہ رہ سکتا تھا بلکہ مرزا صاحب کے جوتیوں کا غلام (یہ لقب ہمارا دیا ہوا نہیں بلکہ اڈیٹر بدر خود اس طرح لکھا کرتا تھا ''راقم حضرت کی جوتیوں کا غلام''۔ ثناء اللہ) دریافت کرلیا کرتا تھا کہ حضور صفحہ خالی ہے کوئی خواب یا الہام ہو تو اطلاع بخشیں۔ جواب میں الہام ہوتا تو لکھا جاتا ورنہ نفی میں جواب ملتا۔ جہاں ایسا التزام ہو وہاں کیوں کر باور ہوسکتا ہے کہ کوئی الہام خصوصاً ایسا الہام جو حکیم نورالدین جیسے مقرب سے متعلق ہو شائع نہوا ہو۔ صحابہ کبار بھی چونکہ قرآن شریف کو حفظ کے ساتھ ضبط تحریر میں بھی لاتے تھے اسی لئے جب قرآن مجید بسر کردگی زیدؓ بن ثابت ایک جگہ جمع کیا گیا تو زبانی روایت کے ساتھ تحریر بھی مانگی جاتی تھی پس ہمارا تقاضا کرنا صحابہ کی روش پر ہے اور تمہارا انکار کرنا دال میں کالا ہے۔

علاوہ اس کے ہماری غرض اور بھی ہے جو ہم کھلے لفظوں میں بتلا دیتے ہیں کہ مرزا صاحب اپنے الہامات کے مصداق بسا اوقات خود بتلا دیا کرتے تھے چنانچہ بعد زلزلہ عظیمہ کے ایک اور زلزلہ کے متعلق الہام ظاہر کیا تھا

عفت الدّیار محلّھا و مقامھا (ایسا زلزلہ آئے گا کہ مکان رہیں گے نہ مکین)

......وسط فروری میں رات کو ایک معمولی سا زلزلہ آیا تو فوراً آنجناب نے اسی کو اپنے الہام کا مصداق بتادیا۔ جس سے ہمیں افسوس ہوا کہ اتنا بڑا زلزلہ عظیمہ کہ نہ مکان رہیگا نہ مکین۔ مگر واقعہ یہ ایک معمولی خفیف سی حرکت جو دراصل اس شعر کی مصداق کہ ؎

ایں کرامت ولی باچہ عجب　　　گربہ شاشید گفت باراں شد

ہاں ایک معنی سے موجب خوشی بھی تھا کہ ''رسیدہ بود بلائے ولے بخیر گذشت'' اس لئے ہم چاہتے ہیں کہ گھوڑی پر سے گرنے کا الہام بھی ہم کو دکھا دیا جائے تاکہ ہم اس کے وجود کے بعد اس کی تشریح بھی دیکھیں کہ اونٹ کس کروٹ بیٹھا تھا۔ کیا قادیانی مشن توجہ کرے گا؟

(اہل حدیث جلد۸۔ نمبر۸۔ مورخہ ۲۰ رذی الحجہ ۱۳۲۸ھ مطابق ۲۳ ردسمبر ۱۹۱۰ء ص:۱-۲)

# مرزائیوں کو کس لقب سے پکارا جاوے؟

تحریک ختم نبوت کے ایک کارکن جناب قائم الدین نقشہ نویس از مرالہ ضلع سیالکوٹ دفتر نہر سے لکھتے ہیں کہ یہ ایک سوال ہے جو مدت سے میرے دل میں کھٹک رہا ہے میرا خیال تھا کہ یہ خود بخود ہی حل ہو جائے گا مگر بقول ؎

جو آرزو تھی اسکا نتیجہ ہے انفعال اب آرزو یہ ہے کہ کبھی آرزو نہو

آخر کار اس سوال (مرزائیوں کو کس لقب سے پکارا جاوے) کو پبلک کے سامنے لانے کی ضرورت محسوس ہوئی۔ میرے دل میں اس سوال کے پیدا ہونے کی چند ایک وجوہات ہیں جو درج ذیل ہیں:

(۱) یہ لوگ بظاہر تو یہ کہتے ہیں کہ ہم مرزا صاحب قادیانی کے مرید ہیں اور ان کے فرمودہ پر عمل کرنے کو اپنا اصل ایمان جانتے ہیں لیکن جب ہم ان کو مرزائی کر کے پکارتے ہیں تو اس لفظ سے ناک بھوں چڑھا کر یہ جواب دیتے ہیں کہ ہمیں مرزائی مت کہو بلکہ احمدی کہو۔ حالانکہ ان کو اس لقب سے خوش ہونا چاہئے تھا جو ان کے پیرومرشد کے نام کو ظاہر کرتا ہے جس طرح ہم مسلمانوں کو اگر کوئی محمدی کہے تو ہم ہرگز ناراض نہ ہونگے بلکہ فخریہ کہیں گے ہاں محمدیؐ ہیں۔

(۲) اگر ہم ان کے حسب منشا احمدی ہی کہہ کر پکاریں تو پھر یہ سوال پیدا ہو جاتا ہے کہ یہ لقب انہوں نے کس نسبت سے اختیار کیا ہے آیا مرزا غلام احمد کی نسبت سے یا حضرت محمد رسول اللہ احمد مجتبیٰ ﷺ کی نسبت سے۔

(۳) اگر مرزا صاحب قادیانی کی نسبت سے ہے تو پھر ''غلام احمدی'' ہونا چاہئے تھا نہ کہ احمدی۔

(۴) اگر ہم اس لقب کو محمد رسول اللہ ﷺ کی طرف منسوب کریں تو پھر ہم دیکھتے ہیں کہ ان کا اس طرح نسبت کرنا بھی زیبا نہیں کیوں کہ ان کے اکثر افعال محمد عربی ﷺ کے مریدوں اور آپ کے سچے تابعداروں کے خلاف ہیں یعنی جو حکم اس نبی امی ﷺ نے اپنے سچے تابعداروں کو بجالانے کے لئے ارشاد کیا ہوا ہے یہ اس کے برخلاف عمل کر رہے ہیں چنانچہ آپ کی معرفت اللہ تعالیٰ نے حکم دیا ہے ولاتسبّوا الّذین یدعون من دون اللّٰہ فیسبّو اللّٰہ عدوا بغیر علم۔ یعنی تم ان لوگوں کو گالیاں مت دو جو اللہ کے سوا دوسروں کو پکارتے ہیں اگر تم ایسا کرو گے تو وہ اللہ تعالیٰ کو گالیاں دیں گے زیادتی سے بے سمجھی سے۔

مذکورہ بالا حکم سے یہ ثابت ہوا کہ دوسروں یعنی مخالفوں کو برا نہ کہو بلکہ نرمی سے ان کی غلطیوں کی اصلاح کرو اور انہیں شرک و بدعت کے کاموں سے روکو یہ کہیں ثابت نہیں ہوتا کہ مخالفین اسلام کی خوشنودی کے لئے ان کے تیوہاروں پر تم بھی اسی طریق پر خوشی مناؤ جیسا کہ وہ مناتے ہیں بلکہ اس کے بالکل برخلاف حکم ہے کہ من تشبّہ بقوم فھو منھم یعنی جس شخص نے کسی قوم (مخالفین اسلام) کی مشابہت کی (ان کی رسم و رواج کے مطابق شرک و بدعت کے کام کئے) وہ انہیں میں سے ہے اسی کے متعلق میں ایک چشم دیدہ واقعہ پیش کر کے حکیم نورالدین خلیفۃ المسیح سے سوال کرتا ہوں کہ ایسا کرنا آپ کے نزدیک جائز ہے یا نہیں اگر آپ اس کو جائز قرار دیں گے تو براہ مہربانی اس کا ثبوت قرآن و حدیث سے دیویں اگر وہاں سے نہ مل سکے تو مرزا صاحب آنجہانی کے اقوال سے ہی دیویں تاکہ پھر اس سوال کے کرنے کی ضرورت نہ رہے کہ مرزا صاحب کا اس میں کیا فتویٰ ہے بہر حال وہ واقعہ درج ذیل ہے:

غالباً ہیڈ مرالہ ضلع سیالکوٹ سے آپ لوگ واقف ہونگے جس میں علاوہ دوسرے مذاہب کے قریبا تین چار مرزائی پارٹی کے ممبر بھی ہیں چونکہ بندہ بھی اسی جگہ ملازم ہے اس لئے وقتاً فوقتاً ان لوگوں سے گفتگو کرنے کا موقع مل جاتا ہے جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ میرے دل میں یہ سوال پیدا ہوا کہ انکو کس لقب سے پکارا جاوے کیوں کہ ان کے اعمال و افعال سے کوئی شخص یہ ثابت نہیں کرسکتا یہ یہ فلاں مذہب سے تعلق رکھتے ہیں بلکہ اس کہاوت کے سوا چارہ ہی نہیں ہوسکتا کہ

''کچھ ان وے کچھ دہن کچھ لاٹاں والی من دے کجھ ایدھر اودھر دیکھدے کجھ مکے والے شیخ دے۔''

واقعہ ۱۶؍نومبر ۱۹۱۰ء کو سکھوں کے گرو بابا نانک صاحب کی سالگرہ تھی جس پر ان کے مریدوں کو ضروری تھا کہ اس موقعہ پر خوشی مناتے اور اپنے رواج کے مطابق چراغاں کرتے یا آتش بازی چھوڑتے چنانچہ اونھوں نے رات کو خوب روشنی کی اور جیسا کہ خوشی منانے کا حق تھا منائی ہمیں ان کے خوشی منانے یا نہ منانے پر کسی قسم کا اعتراض نہیں کیوں کہ ان کے عقیدہ کے مطابق ایسا کرنا جائز اور درست ہے بلکہ اگر اعتراض ہے تو مرزائی دوستوں پر ہے جنھوں نے اس موقع پر ان کی پوری پوری پیروی کر کے ثابت کر دیا کہ ہمارا مذہب سوائے اس کے اور کچھ نہیں کہ واذا لقوا الّذین اٰمنوا قالوا اٰمنّا واذا خلوا الی شیٰطینھم قالوا انّا معکم.

زیادہ تر لطف کی بات یہ ہے کہ ان معدودے چند مرزائیوں میں جن کی تعداد یہاں تین یا چار سے زیادہ نہیں ہے ایسے مسائل پر باہم اتفاق نہیں ہے یعنی ان میں سے ایک شخص مسمی بابو فیض

احمد نے چراغاں کیا۔ جب دوسروں پر اس بات کا سوال ایک مجلس میں جو اتفاق حسنہ سے اس دن جمع کی گئی تھی کیا گیا کہ ان چراغاں کی نسبت تمہارا کیا خیال ہے؟ تو انہوں نے جواب دیا کہ چونکہ ایسا فعل نہ مرزا صاحب سے اور نہ قرون ثلاثہ سے ثابت ہے اس لئے ہم اس کو بدعت اور بہت برا فعل جانتے ہیں مگر بابو فیض احمد صاحب سے دریافت کیا تو آپ نے جواب دیا کہ چونکہ آج بابا نانک صاحب کی سالگرہ تھی اور میں اون کو اعلیٰ درجے کا بزرگ مانتا ہوں اس لئے میرے دل نے گواہی دی کہ اس موقعہ پر چراغاں کروں اس پر اعتراض کیا گیا کہ چونکہ آپ اپنے آپ کو مرزا صاحب کے مرید بتلاتے ہو اس لئے ہمارا حق ہے کہ ہم یہ سوال کریں کہ ایسے موقعوں پر چراغاں کرنا انہوں (مرزائیوں) نے جائز قرار دیا ہے یا نہیں اگر جائز قرار دیا ہے تو ہمیں کچھ اعتراض نہیں کیوں کہ

خشت اول چوں نہد معمار کج　　　تا ثریا میرود دیوار کج

اور اگر انہوں نے اجازت نہیں دی تو آپ نے کیوں ایسا فعل کیا جو آپ کے مرشد کے فرمودہ کے خلاف ہے۔

اہل دانش کے نزدیک اس سوال کے جواب صرف دو ہی ہو سکتے تھے یعنی ہاں یا نہ مگر یہ لوگ اور ایسا صاف جواب دیں۔ ''ایں خیال است ومحال است وجنوں۔'' اس معقول سوال کا جواب اسی مجلس میں یہ دیا گیا کہ ''تم یہ ٹسری صافے کیوں باندھتے ہو جس کا حکم رسول (ﷺ) نے نہیں دیا۔'' سبحان اللہ کیسا عمدہ جواب ہے جس پر مخالف وموافق کو سوائے سکوت کے چارہ ہی نہیں ہوسکتا۔

اب میں یہی سوال حکیم صاحب موصوف کی خدمت میں پیش کر کے عرض پرداز ہوں کہ ایسے موقعوں پر چراغاں کرنا آپ کے مذہب کی رو سے جائز ہے یا نہیں اگر جائز ہے تو آپ کے پاس اس کے جواز کی دلیل کیا ہے براہ مہربانی بہت جلد اس کا جواب اخبار البدر اور نیز اہلحدیث میں شائع کر کے پبلک کو مشکوری کا موقع دیویں۔

اسی اثنا میں لفظ وہابی اور مرزائی پر بات چلی۔ مرزائیوں نے کہا کہ تم وہابی کہلانے سے کیوں گریز کرتے ہو۔ میں نے کہا کہ ہم حق پر ہیں۔ بولے کس طرح؟ میں نے جواب دیا کہ اس لفظ سے آپ کی مراد یہ ہوتی ہے کہ عبدالوہاب نجدی کے پیرو ہیں جو کہ سراسر بہتان ہے کیوں کہ ہمارا مذہب ہے۔

اصل دیں آمد کلام اللہ معظم داشتن　　　پس حدیثِ مصطفیٰ برجاں مسلم داشتن

پس جب ہم اپنے کسی قول وفعل میں عبدالوہاب نجدی کے قول کو پیش نہیں کرتے تو کسی کا

کیا حق ہے کہ وہ ہمیں وہابی کہے۔ ہاں البتہ یہ سوال آپ پر وارد ہوسکتا ہے کہ آپ باوجود مرزا صاحب کے مرید کہلانے اور ہر ایک امر میں مرزا صاحب کے قول وفعل کو پیش کرنے کے مرزائی کہلانے سے گریز کرتے ہیں کسی نے کیا سچ کہا ہے ؎ میں الزام ان کو دیتا تھا قصور اپنا نکل آیا۔

ہاں اگر آپ بھی ہماری طرح یہ کہدیں کہ مرزا صاحب ہمارے رہنما یا مرشد نہ تھے اور ہم ان کے قول وفعل کو اپنا اصل ایمان نہیں جانتے تو بیشک ہم آپ کو مرزائی کہنا چھوڑ دیں گے

(اہل حدیث جلد ۸۔ نمبر ۶/ ۷۔ مورخہ ۶-۱۳/ ذی الحجہ ۱۳۲۸ھ مطابق ۹-۱۶/ دسمبر ۱۹۱۰ء ص: ۱۸-۲۰)

# حکیم الامت کا فیصلہ

اہل حدیث مورخہ ۱۰ مارچ ۱۹۱۱ء میں لکھا گیا ہے کہ حکیم الامت کے لقب سے قادیانی اصطلاح میں حکیم نورالدین ہیں آج ہم انہی (حکیم صاحب) کا قول فیصل نقل کر کے ناظرین کو ایک پرانے قضیئے کا فیصلہ سناتے ہیں۔

اہل حدیث اور دیگر اسلامی پرچوں میں جب کبھی قادیانی مشن کے برخلاف کوئی مضمون نکلتا تو صلح کل احباب ہم کو اور دیگر لکھنے والوں کو مانع ہوتے کہ مسلمانوں کو آپس میں منازعت اور ایک دوسرے کی تردید نہیں کرنی چاہیے جس کا جواب ہماری طرف سے بہت ہی نرم لفظوں میں ہوتا تھا کہ کیا کریں مرزا صاحب کے دعوی ہی کچھ ایسے ہیں کہ کچھ نہ کچھ لکھنا ہی پڑتا ہے۔ ہمارے اس جواب کو صحیح مان کر بھی صلح جو ہم پر بار ڈالا کرتے کہ گو کچھ ہی نہیں تاہم مسلمان تو ہیں اس لئے ہمارا ان کا اختلاف فروعی ہے اصولی نہیں۔ ایسے احباب آج حکیم الامت کا فیصلہ ذرہ غور سے پڑھیں اس کے پڑھنے سے جو اثر ان کے دل پر ہو اس سے ہمیں اطلاع دیں حکیم صاحب فرماتے ہیں:

## ہم اور ہمارے مخالفوں میں فرق

یہ بات تو بالکل غلط ہے کہ ہمارے اور غیر احمدیوں کے درمیان کوئی فروعی اختلاف ہے کیونکہ جس طرح پر وہ نماز پڑھتے ہیں ہم بھی اسی طرح پڑھتے ہیں۔ اور زکوۃ، حج، اور روزوں کے متعلق ہمارے ان کے درمیان کوئی اختلاف نہیں ہے۔ میری سمجھ میں ہمارے اور ان کے درمیان اصولی فرق ہے اور وہ یہ ہے کہ ایمان کے لئے یہ ضروری

ہے کہ اللہ تعالی پر ایمان ہو، اسکے ملائکہ پر کتب سماویہ پر اور رسل پر خیر وشر کے اندازوں پر اور بعث بعد الموت پر۔ اب غور طلب امر یہ ہے کہ ہمارے مخالف بھی یہی مانتے ہیں اور اس کا دعوی کرتے ہیں لیکن یہاں سے ہی ہمارا اور ان کا اختلاف شروع ہو جاتا ہے۔ ایمان بالرسل اگر نہ ہوتو کوئی شخص مومن مسلمان نہیں ہوسکتا اور اس ایمان بالرسل میں کوئی تخصیص نہیں یہ عام ہے خواہ وہ نبی پہلے آئے یا بعد میں آئے، ہندوستان میں ہوں یا کسی اور ملک میں۔ کسی مامور من اللہ کا انکار کفر ہو جاتا ہے۔ ہمارے مخالف مرزا صاحب کی ماموریت کے منکر ہیں۔ اب بتاؤ کہ یہ اختلاف فروعی کیونکر ہوا۔ قرآن مجید میں تو لکھا ہے لا نفرق بین احدٍ من الرسل لیکن مسیح موعود (مرزا) کے انکار میں تو تفرقہ ہوتا ہے۔ (الحکم ۲۱۔۲۸ فروری ۱۹۱۱ء ص۴)

مولانا ثناء اللہ لکھتے ہیں: حکیم صاحب کو خدا اس کی جزادے کہ انہوں نے بہت پرانا نزاع حل کر دیا اور ہر ایک پر ظاہر کر دیا کہ قادیانی مشن جو اپنے آپ کو محمدی چھوڑ کر احمدی کہلاتا ہے اس کی وجہ وہی ہے جو محمدی کہلانے کی ہے۔ یعنی جس طرح عام مسلمان محمدی اس لئے کہلاتے ہیں کہ ان کے ہادی اور نبی حضرت محمد ﷺ ہیں، مرزائی احمدی اس لئے کہلاتے ہیں کہ ان کا ہادی غلام احمد ہے۔ اب اس کو ایک مثال میں یوں دیکھو کہ ہم مسلمانوں کا اور مرزائیوں کا اسی طرح کا فرق ہے جو عیسائیوں اور محمدیوں میں ہے کہ ایک فریق دوسرے کی نسبت ایک رسول کو زیادہ مانتا ہے۔ اسی مضمون کی تائید حکیم صاحب نے دوسرے ہفتے ان لفظوں میں فرمائی ہے جو درج ذیل ہیں اڈیٹر بدر لکھتا کہ حکیم صاحب کی خدمت میں سوال پیش ہوا کہ:

جو غیر احمدی مسلمان ہم سے پوچھتے ہیں کہ ہماری بابت تمہارا کیا خیال ہے، اسے کیا جواب دیا جائے۔ فرمایا لا الہ الا اللہ ماننے کے نیچے خدا کے سارے ماموروں کے ماننے کا حکم آجاتا ہے۔ اللہ کو ماننے کا یہی مطلب ہے کہ اس کے سارے حکموں کو مانا جاوے گا۔ اب سارے ماموروں کا ماننا لا الہ الا اللہ کے معنوں میں داخل ہے۔ حضرت آدم، حضرت ابراہیم، حضرت موسی، حضرت مسیح، ان سب کا ماننا اسی لا الہ الا اللہ کے ماتحت ہے حالانکہ ان کا ذکر اس کلمہ میں نہیں۔ قرآن مجید کا ماننا سیدنا حضرت محمد ﷺ پر ایمان لانا قیامت کا ماننا سب مسلمان جانتے ہیں کہ اس کلمہ کے مفہوم میں داخل ہے۔ اور یہ جو کہتے ہیں کہ ہم مرزا صاحب نیک؟ مانتے ہیں لیکن وہ اپنے دعوی

میں جھوٹے تھے یہ لوگ بڑے جھوٹے ہیں خدا تعالیٰ فرماتا ہے و من اظلم ممن افتری علی اللّٰہ الکذب او کذّب بآیاتہ دنیا میں سب سے بڑھ کر ظالم دو ہی ہیں ایک جو اللہ پر افتراء کرتا ہے دوم جو ان کی تکذیب کرے۔ پس یہ کہنا مرزا نیک ہے، اور دعاوی میں جھوٹا، گویا دو نقیضوں کو جمع کرنا ہے جو ناممکن ہے۔ حضرت اقدس نے اس سوال کا جواب حقیقۃ الوحی میں دیا ہے۔ پھر آپ عبدالحکیم کو اپنے ایک خط میں لکھتے ہیں: بہر حال خدائے تعالیٰ نے میرے پر ظاہر کیا ہے کہ ہر شخص جس کو میری دعوت پہنچی اور اس نے مجھے قبول نہیں کیا وہ مسلمان نہیں۔ ۱۴ مئی ۱۹۰۶ء اور معیار الاخیار صفحہ ۸ میں رقم طراز ہیں جو شخص پیروی نہ کرے گا تیری بیعت میں داخل نہیں اور تیرا مخالف رہے گا وہ خدا و رسول کی نافرمانی کرنے والا اور جہنمی ہے۔ بدر ۹ مارچ ۱۹۱۱ء

مولانا ثناء اللہ لکھتے ہیں: اس سے بھی کوئی زیادہ صاف فیصلہ ہوگا جو جناب مسیح اور خلیفۃ المسیح کا دستخطی ہے کہ جتنے مسلمان مرزا صاحب کی خبر پا کر منکر ہیں سب کافر اور جہنمی ہیں۔... اور جو لوگ مولانا شبلی جیسے باخبروں کو بھی دھوکہ دینے کو کہہ دیا کرتے تھے کہ ہم مرزا کو رسول نہیں مانتے بلکہ آنحضرت ﷺ کو خاتم النبیین عام معنی میں سمجھتے ہیں، حکیم صاحب نے ان کی خوب تکذیب اور اہل حدیث کی تصدیق فرمائی جس کے لئے ہم حکیم صاحب کے مشکور ہیں (ملاحظہ ہو اہل حدیث ۲ دسمبر ۱۹۱۰ء)۔ اب اصل مطلب بھی سنیئے:

حکیم صاحب آپ کی تقریر سے یہ بات تو صاف کھل گئی کہ ہمارا اور قادیانی مشن کا اصولی اختلاف ہے۔ یہ بھی واضح ہوگئی کہ اصولی اختلاف صرف مرزا صاحب کی نبوت کے متعلق ہے۔ پس ہمارا حق ہے یا نہیں کہ ہم آپ کے مشن پر وہ سوالات کریں جو آپ کے رسول کی رسالت کے منافی ہوں؟ جس طرح عیسائی اور آریہ وغیرہ آنحضرت ﷺ کی رسالت پر اعتراض کرتے ہیں اور مسلمان ان اعتراضات کو اٹھاتے ہیں۔ چنانچہ قادیانی مشن کا ہیرو (پیشوا) اور افراد بھی اسی غرض کے لئے مباحثات میں جاتے ہیں بلکہ جناب مرزا صاحب تو اسی کام کی وجہ سے نیک نام بنتے تھے پس ٹھیک اسی طرح ہم ایک جلسہ میں نبوت مرزائیہ پر معترض ہوتے ہیں اور ان اعتراضات کے جوابات دینے کو آپ (حکیم صاحب) تشریف لاویں یا کسی وکیل کو (ایک کو یا کئی ایک کو) بھیجیں۔ غالباً نہ ہمارا یہ تقاضا کوئی بے جا ہے، نہ آپ کا جواب دینا کچھ غیر مفید اور لایعنی، بلکہ جس طرح محمدی ہونے کی حیثیت میں نبوت محمدیہ کا ثبوت دینا اور اعتراضات کو اٹھانا فرض ہے، اسی طرح

احمدی ہونے کی حیثیت سے نبوت احمدیہ کا ثبوت دینا اور اعتراضات کو اٹھانا احمدی (مرزائی) کا فرض ہے۔ کیا کوئی احمدی (مرزائی) ہے جو اس کام کے لئے لبیک کی آواز ہمارے کانوں میں ڈالے۔ وہ لاہوری ہو یا امرتسری، قادیانی ہو یا دہلوی، ہمیں اس سے غرض نہیں، کسے باشد۔ مگر ہو حکیم صاحب کی اجازت سے۔ ایسا نہ ہو کہ بعد کو کہا جائے کہ چونکہ ہم اپنے امام کے حکم سے نہ گئے تھے اس لئے ذلیل ہوئے، جیسے رام پور کے مباحثہ کی بابت کہا جاتا تھا۔ خدا کرے اس درخواست کی قبولیت سے میرے کان بہت جلد آشنا ہوں مگر رام پور کی طرح میں پیش گوئی کئے دیتا ہوں کہ:

نہ خنجر اٹھے گا نہ تلوار ان سے　　　وہ بازو میرے آزمائے ہوئے ہیں

اومرزائیو! اب تمہارا کوئی عذر نہ ہوگا، اگر تم لوگ محض اسلام کی آڑ میں قادیانی نبوت کو چھپاؤ گے تو سمجھا جائے گا کہ دال میں کچھ کالا ہے۔ بس تمہارا بحیثیت مرزائی ہونے کے ایسا ہی فرض ہے جیسا کہ محمدی ہونے سے ہمارا فرض ہے کہ ہم نبوت محمدیہ کا ثبوت دیں اور آپ احمدیہ کا۔ ہاں یاد رکھو اگر تم لوگ ہم کو جواب نہ دو گے، تو یہی سوال آریوں اور عیسائیوں کی طرف سے پیش ہونے والا ہے۔ اس وقت کے لئے تیار رہو۔ (ہفت روزہ اہل حدیث امرتسر ۲۴ مارچ ۱۹۱۱ء ص ۱-۳)

❁ قادیانی اخبار بدر میں لکھا ہے:

ایک صاحب نے مولوی نورالدین سے ایک سوال دریافت فرمایا جسکا یہ مطلب ہے کہ کیا وجہ ہے کہ مرزا صاحب نے ایک علیحدہ فرقہ بنایا حالانکہ عام مسلمانوں میں اخوت اور محبت کو فروغ دینا چاہیے۔ مولوی صاحب نے مفصلہ ذیل جواب تحریر فرمایا:

مکرم معظم جج صاحب بالقابہ

باادب گذارش ہے کہ اس وقت قوم اسلام کا شیرازہ ٹوٹ گیا ہے شیعہ اور خارجی حنفی اور وہابی ظاہری علماء اور صوفی نقش بندی اور چشتی، وجودی اور شہودی اور ہزاروں فرقہ اسلام میں ہیں اور ان کا نقار اب حد سے بڑھ گیا ہے اس وقت منافقانہ رنگ اتحاد قوم کو ایک نہیں کرسکتا۔ ایک شخص ابوبکر کو کافر کہتا ہے عائشہ بری عورت ثابت کرتا ہے دوسرا کہتا ہے علی کا کیا ایمان تھا جس نے ۱۵ ہزار مسلمان ہزاروں میں قتل کر دیئے قتل مومن متعمد کا مرتکب تھا۔ وجودی کہتا ہے ہر ذرہ خدا ہے جس کو سنتا ہے کہ وہ مخلوق کو خالق سے الگ کہتا ہے اسے مشرک یقین کرتا ہے۔

اب قوم کا شیرازہ کیونکر باندھا جاوے اس کی ایک یہی ترکیب ہے کہ کوئی نیا انسان خدا سے قوت پا کر ایک زبردست طاقت ور جماعت بنا دے سو اس فکر کا ٹھیکدار انسان مرزا غلام احمد

ہے۔ جناب جج صاحب منت فرماویں بدون اس کے کوئی اور تدبیر ممکن نہیں ہے با مسلمان اللہ اللہ با برہمن رام رام سے وحدت حقیقت نہیں ہوسکتی۔ نیچریوں نے وحدت چاہی مگر خود اعمال اسلام میں ایسے سست نکلے کہ کفر بھلا ہے۔نورالدین۔اب ٹوٹے ہوئے شیرازہ کو از سرنو باندھنے والا چاہیے۔

۵ جولائی ۱۹۰۷ء۔ (بدر قادیان ۱۱ جولائی ۱۹۰۷ء ص ۳)

(خود مرزا صاحب نے حج نہیں کیا، زکوۃ بھی نہیں دیتے تھے حالانکہ صاحب جائداد تھے اور ہزاروں روپیہ بیٹوں کی شادیوں پر خرچ کرتے تھے۔ یعنی دو فرائض اسلامی کے تارک رہے۔ روزے بھی خرابی صحت کے عذر سے بعض اوقات نہیں رکھتے تھے۔ پھر یہ خط مرزا صاحب کے آخری سال حیات میں لکھا گیا جس سے معلوم ہوا کہ اس وقت تک امت کا شیرازہ بندھا نہیں تھا، اور کوئی علاج نہیں ہوا تھا، اور اس لئے ضرورت تھی کہ کوئی آئے اور یہ کام کرے۔ پھر جولائی ۱۹۰۷ء کے بعد اس ضرورت کو پورا کرنے کون آیا؟

مرزا صاحب تو دس ماہ بعد خود ہی چل دیئے۔ اور ان دس ماہ میں بھی انہوں نے کیا شیرازہ باندھا؟ کیا وجودی ختم ہو گئے؟ حنفیوں شافعیوں میں کوئی کمی ہوئی؟ صوفی نقشبندی چشتی کم ہوئے؟ کیا عائشہ اور ابوبکر کو برا کہنے والے ختم ہوئے؟ سب کچھ تو اسی طرح ہے اور اب تو مرزا کو آنجہانی ہوئے بھی سو سال سے زائد عرصہ گذر چکا ہے۔ بہاء)

۲۷۔ اکتوبر ۱۹۰۵ء روز جمعہ حضرت کی خدمت میں آج پھر سوال پیدا ہو کہ جب ہم لوگ نماز پڑھتے ہیں روزہ رکھتے ہیں ....تو صرف آپ کو نہ ماننے کے سبب کیا حرج ہوسکتا ہے۔ حضرت نے فرمایا میں نے اس بات کا جواب کئی موقعہ دیا ہے۔ ہم قال اللہ و قال الرسول کو مانتے ہیں۔ پھر خدا کی وحی کو مانتے ہیں۔ میرا آنا اللہ اور رسول کے وعدے کے مطابق ہے۔ جو شخص خدا اور رسول کی ایک بات کو مانتا ہے، اور دوسری کو نہیں مانتا وہ کس طرح کہہ سکتا ہے کہ میں خدا پر ایمان لاتا ہوں۔ یہ تو وہ بات ہے جو قرآن میں تذکرہ ہے کہ وہ لوگ بعض پر ایمان لاتے ہیں اور بعض پر ایمان نہیں لاتے۔ ورنہ دراصل ایمان نہیں۔.... یہود بھی موحد کہلاتے تھے، اب تک ان کا دعوی ہے کہ ہم توحید پر قائم ہیں نماز پڑھتے روزہ رکھتے مگر آنحضرت ﷺ کو نہ مانتے اسی سبب کافر ہو گئے۔ اللہ تعالی کے ایک حکم ،فرمودہ رسول کی ایک بات کا بھی جو شخص انکار کرتا ہے اور اسکے مخالف ضد کرتا ہے وہ کافر ہے۔ اور یہ بھی ان لوگوں کی غلطی ہے جو کہتے ہیں کہ ہم نماز روزہ ادا کرتے ہیں اور تمام اعمال حسنہ بجا لاتے ہیں، ہمیں کیا ضرورت ہے۔ یہ نہیں جانتے کہ اعمال حسنہ کی توفیق بھی اللہ تعالی کی طرف سے ہی ملتی ہے.. اس کا کیا حال ہوگا جو خدا تعالی کے فرستادہ حکم کے ساتھ شوخی اور گستاخی کرتا ہے.. کیا اس سے پہلے کوئی نظیر دنیا میں موجود ہے کہ ایک شخص ۲۵ سال سے خدا پر افترا کرتا ہے اور خدا ہر روز اس

کی تائید اور نصرت کرتا ہے وہ اکیلا تھا اور خدا نے تین لاکھ آدمی اس کے ساتھ شامل کر دیا..

(اخبار بدر قادیان ۱۷ نومبر ۱۹۰۵ء ص ۳۔۴)

جناب امیر (حکیم نورالدین) کا ایک تازہ ارشاد نامہ:

سوال: غیر احمدی خواہ کوئی کیوں نہ ہو اسکے پیچھے نماز جائز نہیں ۔ میں نہایت ادب سے دریافت کرنا چاہتا ہوں کہ یہ صحیح ہے یا نہیں، اگر صحیح تو کس حکم قرآنی یا حدیث نبوی کے مطابق یہ حکم دیا گیا ہے

جواب (از حکیم نورالدین): مکرمت نامہ ۳ جون ۱۹۱۱ء کا لکھا ہوا آج ۱۵ جولائی ۱۹۱۱ء میرے سامنے ہے ۔ اس سے آپ قیاس کر سکتے ہیں کہ کس قدر علیل ہوں ۔ ۱۸ نومبر ۱۹۱۰ء کو گھوڑی سے گرا اور بیماری کا سلسلہ برابر چلتا ہے ایک زخم ناسور کا رنگ پکڑ گیا ہے غالباً نماز بیٹھ کر پڑھتا ہوں

ایک وزیر کے اور پھر وزیر اعظم کے آپ فرزند ہو عقل مند ہو قرآن کریم میں اللہ تعالی فرماتا ہے من اظلم ممن منع مسا جد اللہ ان یذکر فیھا اسمہ و سعی فی خرا بھا او لئک ما کا ن لھم ان ید خلو ھا ا لا خا ئفین۔ اس آیت کریمہ پر آپ توجہ کریں ۔ اس میں ارشاد ہے کہ مساجد میں خائف ہو کر حاضر ہونا چاہیے مگر ان علماء کا ایسا حال ہے کہ مسجد کو ان لوگوں نے جنگ گاہ بنایا، اور وہاں فتاوی کفر کے سوا ان کے پاس کیا رکھا ہے ۔ مسلمان کو کافر بناتے ہیں اور بس یہ انکار ہمارے ساتھ نہیں علی العموم ان کے آپس میں ایسے ہی سلوک ہیں، جن دنوں میں پونچھ میں تھا ان دنوں ....شہر میں نہیں آ سکتے تھے مجھے بھی رات کو باہر کوٹھی پر ملے اور ایک مولوی صاحب تھے جن کو پونچھ میں تین بھائیوں ....اور ایک کا نام .... یاد نہیں ان تینوں نے تنگ کیا اس کی کتابیں لے لیں آخر ایک بزرگ نے ...ان کو ہرکاروں میں ملازم کر کے ایک پہاڑی چوکی پر بھیج دیا ۔ ایک نو مسلم غلام احمد بیچارہ پونچھ چلا گیا ۔ اس کو کیسی تکلیف دی ۔ ایک لڑکا ... وہاں سے بھاگ کر یہاں آیا ۔ تو پولیس میں احمدیوں کو ذلیل کیا

...نے ہم سے بدلہ لیا کیونکہ میں نے ان کی آمد و رفت شہر میں کرا دی تھی اپنا کفر بھول گئے ہمیں زہر دینا ہماری عورتوں کو چھین لینا تو ان کے فتاوی ہیں مگر ہمارے دو مخلص ان کی مہربانی سے قتل ہو چکے ہیں ۔ علی گڈھ کے سکرٹری نواب صاحب نے اس امر کو خوب سمجھا اور احمدی لڑکوں کے لئے ایک کمرہ نماز کے واسطے الگ کرا دیا ۔ آپ ذرہ عاقبت اندیش دل سے مشورہ لیں کہ ہم نے کیسا امن کا راستہ اختیار کیا ہے گورنمنٹ انگریزی کثرت کا لحاظ کرتی ہے اور ہم ہیں کم ۔ آپ فنسوا حظاً مما ذکروا فا غرینا بینھم العدا وۃ و البغضاء پر بھی توجہ فرماویں کہ یہود

ونصاری کے باہم تباغض کی جڑھ اس آیت کریمہ میں کیا ارشاد فرمائی ہے

آپ مجھ سے وہ آیت وحدیث دریافت فرماتے ہیں جن کی بنا پر ہم لوگ ان کے پیچھے نماز نہیں پڑھتے مجھے اس دریافت پر خوشی ہوئی و جعلنا منھم آئمة یھدون با مر نا لما صبروا و کانوا بآیا تنا یو قنون ۔ امام بننے کے لئے اس آیت کریمہ میں ارشاد ہے کہ آئمہ وہ ہیں جو ہمارے حکم کے مطابق ہدایت فرماتے ہیں، جب کہ وہ صبر کرتے ہیں، اور ہماری بات پر یقین کرتے ہیں ۔ آپ غور فرماویں کہ ایک آیت کے اندر تین شرطیں ہیں ۔ کیا آپ فرما سکتے ہیں کہ یہ فتوی گر قاتل کافر کہنے والے زہر دینے والے عورتیں چھیننے والے ان شرائط کے جامع ہیں ۔ یہ انصاف آپ پر ہے اور حدیث شریف میں آیا ہے من قال لا خیه المسلم یا کا فر فقد باء به احد ھما ہم یقیناً اللہ تعالی کو وحدہ لاشریک مانتے ہیں ملائکة انبیاء رسل کتب اللہ پر ایمان ہے نماز پڑھتے زکوۃ دیتے حج کرتے روزہ رکھتے ہیں اور یہ ہمارا ایمان ہے ۔ پھر جو ہمیں کافر کہتا ہے اور کافر سے بدتر ہم سے معاملہ کرتا ہے وہ اس حدیث کے مطابق اپنے آپ کو کیا فتوی دیتا ہے ۔ ہم فتوی نہیں دیتے ۔ قرآن نے دو شخصوں کو بڑا ظالم ٹھہرایا ہے ایک وہ جو اللہ تعالی پر افتراء باندھے دوسرا وہ جو راست باز کو اور اس کی حق تعلیم کا انکار کرے ۔ قرآن مجید میں ہے و من اظلم ممن افتری علی اللہ کذباً او کذب بالحق لما جاء ہ ۔ اب ظالم تر یا مرزا ہے یا یہ مکفرین ۔ مرزا کو تو ہم مفتری نہیں مان سکتے ۔ اب ان کو کیا کہیں ۔

یہ مضمون کسی قدر مفصل لکھنے کے قابل ہے اور بیماری اجازت نہیں دیتی ۔ اگر مفید نہ ہوا تو انشاء اللہ مکرر عرض کرونگا ۔ نورالدین ۱۷ جولائی ۱۹۱۱ (اخبار بدر قادیان ۲۷ جولائی ۱۹۱۱ء)

☆ اڈیٹر بدر بتاتے ہیں کسی نے خلیفة المسیح (نورالدین) کی خدمت میں عرض کیا کہ اگلے روز حضور نے فرمایا تھا، مرزا صاحب کا انکار ہمارے اور مخالفوں کے درمیان بغاوت کا مقدمہ ہے ۔ یہ بات میری سمجھ میں نہیں آئی ۔ نیز جن کا انکار جان بوجھ کر نہیں ان کو کس طرح ملزم کہا جاوے ۔

حکیم صاحب نے فرمایا گورنمنٹ کے قانون کا نہ جاننا کوئی عذر نہیں ہے ۔ اس دوست نے عرض کیا گورنمنٹ کو چونکہ دلوں کا پورا علم نہیں ہوتا اس لئے وہ سزا دینے میں معذور ہیں اور اللہ تعالی تو علیم بذات الصدور ہے ۔ فرمایا اگر یہی بات ہے تو پھر تلوار مظلوم کو کیوں کاٹتی ہے ۔

ایک شخص نے ذکر کیا کہ حضرت اقدس نے غیر احمدیوں کے حق میں ایسی تحریریں لکھی ہیں جن کو ان کی نسبت بولنے سے دل ڈرتا ہے مثلاً ایک مقام پر فرمایا ۔ تمام سعید لوگ خدا کی

اس آواز کو سن کر قبول کریں گے، سوائے ان کے جو دوزخ کے بھرنے کے واسطے ہیں۔

فرمایا ہمارے مخالف ان عیسائیوں کو جو بلاد یورپ و امریکہ میں رہتے ہیں کیا سمجھتے ہیں۔ دہریہ کہتے ہیں اگر خدا میں رحم ہوتا تو چھوٹے بچے نہ مرتے اور نہ ان کو اس قدر مصیبتیں ہوتیں جن میں چھوٹی عمر میں مبتلا ہو جاتے ہیں۔ پس اس قسم کے ترس کے لفظوں کا نتیجہ دہریت ہے یا مرزا کا انکار کر دیا جائے۔ (اخبار بدر قادیان ۱۳۔اپریل ۱۹۱۱ص ۲)

✿ اڈیٹر بدر بتاتے ہیں :۳۰۔اگست ۱۹۱۱ء کو ایک غیر احمدی کا خط پیش ہوا کہ: مجھے آپ کے میموریل جمعہ کے ساتھ اتفاق ہے میں اپنے خیال کے مطابق کسی مسیح کی آمد کا منتظر نہیں ہوں اور نہ کسی کی ضرورت ہے اور نہ خلیفۃ المسیح کی ضرورت ہے۔ البتہ نیکو کار خدا پرست رہبروں کی ہر زمانے میں ضرورت ہے اور مرزا صاحب اور جناب کی مثال جتنے بزرگ دنیا میں پیدا ہوں، کم ہیں۔

فرمایا (نورالدین نے ) یہ مسئلہ میری سمجھ میں نہیں آتا کہ ایسے فقرات بولنے والے لوگ کیا مطلب اپنے الفاظ کا رکھتے ہیں۔ مرزا صاحب کا دعوی تھا کہ میں مسیح ہوں مہدی ہوں خدا مجھ سے ہم کلام ہوتا ہے وہ برابر اپنے الہام سناتے رہے۔ اب یا تو ایسا شخص اپنے دعوی میں سچا ہے اور اس قابل ہے کہ اسے مسیح مان لیا جائے اور یا وہ خدا پر افتراء کرتا ہے اور قرآن شریف میں لکھا ہے کہ مفتری سے بڑھ کر کوئی ظالم نہیں۔ راہیں تو دو ہی ہیں۔ معلوم نہیں یہ تیسری راہ کہاں سے لوگوں نے فرض کر لی ہے۔ (اخبار بدر قادیان ۵۔اکتوبر ۱۹۱۱ء ص ۹)

✿ اڈیٹر بدر بتاتے ہیں کہ ایک شخص نے خلیفۃ المسیح ( نورالدین ) سے سوال کیا کہ حضرت مرزا صاحب کے ماننے کے بغیر نجات ہے یا نہیں۔ فرمایا اگر خدا کا کلام سچ ہے تو مرزا صاحب کے ماننے کے بغیر نجات نہیں ہوسکتی۔ (اخبار بدر قادیان ۱۱ جولائی ۱۹۱۲ء ص ۲)

# نورالدین کا نور

حکیم نورالدین خلیفہ قادیان نے ایک رسالہ نیا مسمی ،احمدی، جاری کرایا ہے جس میں خصوصیت سے اہل حدیث کے تعاقبات کے جواب دینے کا اعلان کیا گیا ہے حکیم صاحب نے علاوہ خلیفہ ہونے کے اس رسالہ کی سرپرستی منظور کی ہے بلکہ ایک رقم خاص اس کی امداد کو جیب خاص سے عطا فرمائی ہے اس لئے ہمارا حق ہے کہ ہم اس رسالہ کو حکیم صاحب ہی کا سمجھا کریں کیوں؟

نہ سگ دامن کاروانے درید
کہ دہقاں ناداں کہ سگ پرورید

اس رسالہ میں اہل حدیث کے جوابات کہاں تک دئے گئے ہیں؟ اس کا اندازہ تو خود حکیم صاحب ہی کر سکتے ہیں ہاں اس بات کا اظہار کئے بغیر ہم نہیں رہ سکتے کہ گالیاں بڑی مزے کی دی جاتی ہیں کیونکہ اس کا اڈیٹر کسی خاص وجہ سے اس فن میں خاص ملکہ رکھتا ہے (اس وجہ کی تشریح کی ضرورت ہوئی اور اڈیٹر مذکور نے اپنے برتاؤ سے مجبور کیا تو کی جاوے گی۔ ثناء اللہ) جس کا مقابلہ ہم سے نہیں ہوسکتا اور اس کا ہمیں خود اعتراف ہے۔

رسالہ کے تین نمبر شائع ہو چکے ہیں۔ پہلے نمبر میں اس نے مخالفین مرزا کو یہودی بنایا اور جس قدر آیات و احادیث یہودیوں کے متعلق ہیں وہ سب مخالفین مرزا مسلمانوں کے حق میں لکھی ہیں، حالانکہ اس کا فرض یہ تھا کہ پہلے اپنے مسیح موعود کی حقیت ثابت کر لیتا پھر اس کے مخالفوں کی نسبت جو چاہتا کہتا۔ لیکن ایسا کرنا ذرا کارے دارد ہے۔ اس لئے حکیم صاحب نے تمام زور ایک نظم پر نکالا جس کا نام رکھا ہے ناصحانی نظم۔ جس کے چند اشعار درج ذیل ہیں

ثناء اللہ! اگر تجھ میں ہے کچھ شرم و حیا باقی
تو بول اٹھ اب تری ذلت میں ہے کیا رہ گیا باقی
جو تجھ میں آدمیت تھی وہ مدت سے گئی گذری
سوائے اک یہودیت کے ہے اب تجھ میں کیا باقی
نہ کچھ باقی رہا علم و فضل و عقل و دانش سے
نہ بو ایمان کی تجھ میں نہ زہد و اتقا باقی
کہاں کی افضلیت مولویت ہے لئے پھرتا
یہودوں میں نہ تجھ جیسے بہت تھے پارسا باقی
جری اللہ (مرزا) کی تکذیب سے ثابت کیا تو نے
کہ دشمن انبیاؤں کا ہے تو ہی اک رہا باقی
بہت نزدیک ہے اے غافل اب تقدیر ربانی
نہ دشمن ہی رہیں گے اور نہ ان کے اقربا باقی
خدا کا ہاتھ آ کر خود کرے گا فیصلہ تیرا

رہیں گے کب تلک تیرے بھلا جور و جفا باقی
نصیحت مان لے ناصح کی اے امرتسری نادان
اگر اسلام کی تیرے بدن پر ہے ردا باقی

منشی مولا بخش کشتہ امرتسری نے حکیم صاحب کی خاطر اس نظم کے جواب میں ایک نظم لکھی ہے جو درج ذیل ہے:

بتاؤ شیخ چلی کے مریدو ! اب ہے کیا باقی
نہ سارنگی ہی باقی ہے نہ اب ہے میرزا باقی
کہو وہ کون تھا جس نے کیا رسوا شریفوں کو
وہ داغ عشق سینے پہ رہا کس کے صدا باقی
نکاح آسمانی کے ہوئے الہام گو لاکھوں
لحد میں حسرت وصل آہ لیکن لے گیا باقی
اگر ایسے ہی مرسل عشق باز اور مفتری ہوتے
بجز الحاد و دہریت کے پھر تو کچھ نہ تھا باقی
نہ پوری ہو سکی پیشین گوئی آج تک کوئی
مگر اف رے ڈھٹائی ہے برابر ادعا باقی
مباہل کون عبد الحق سے تھا اور ڈاکٹر جی سے
بتاؤ وہ ہیں زندہ یا کہ ہے اب میرزا باقی
مباہل سب سے ہوتا تھا وہ اک روباہ بازی سے
مقابل شیر یزداں کے نہ کچھ اس کا رہا باقی
گریباں میں ذرا منہ ڈال کر مرزائیو! سوچو
تمہارے حضرت اقدس سے کیا کیا رہ گیا باقی
یہ کیسی بہکی باتیں ہیں تم اب ہو منتظر کیسے
کبھی کا مر چکا مرزا ، ابھی ہے فیصلہ باقی ؟
تجاہل عارفانہ سے اگر تم کہہ نہیں سکتے
تو سن میرزا کا ہے جو دنیا میں پتہ باقی

گھٹا حسرت کی اس کی قبر پر ہر دم برستی ہے
نہیں زیر لحد کچھ بھی عفونت کے سوا باقی
سراسر منہ کی کھاتے ہو مگر کچھ ڈھیٹھ ایسے ہو
کہ ہے اب بے حیائی کا تمہیں بس آسرا باقی
تمہیں پر منحصر ہے اس کمی کو اب کرو پورا
تمہارے پیر و مرشد سے اگر کچھ رہ گیا باقی
صریح و صاف دکھلائے نشان اللہ نے کیسے
مگر اب تک ہے ویسا ہی تمہارا افتراء باقی
کیا تھا کس نے دھاوا قادیاں پہ یاد ہے تم کو
نہ نکلا کون بیت الفکر سے ، ہے کچھ پتا باقی
تمہارا وہ مسیح و مہدی معہود دیکھو تو
پھنسا خود ایسی مشکل میں کہ چارہ کچھ نہ تھا باقی
وہ مرنا میرزا کا ہگتے ہگتے آہ غربت میں
وہ عبرت ناک نقشہ تھا کہ پہروں تک رہا باقی
ریاست رامپور میں کس نے پہنچائی تھی زک تم کو
نہ چھوڑے تھے بھلا کسنے تمہارے دست و پا باقی
جو آ پہنچے ثناء اللہ صاحب مولوی فاضل
نہ کچھ حجت رہی باقی نہ کوئی ادعا باقی
خزاں آنے کو ہے اب گلستان کذب مرزا میں
رہے گا اس چمن کا اب نہ اک پتہ ہرا باقی
کوئی پوچھے تو نور الدین سے اتنا کہ اے حضرت
یہی ایمان داری ہے یہی ہے اتقاء باقی
جواب آیا نہ الہامات مرزا اور مرقع کا
ہوا ثابت کہ حضرت میں نہیں اب ناطقہ باقی
ستا لو، گالیاں دے لو ، خداکے نیک بندوں کو

ابھی اعمال نامے میں تمہارے ہے جگہ باقی
پڑا ظلمت کدہ میں خود ہے نور الدین نے چارہ
نہ حاصل چشم بینا ہے نہ دل میں ہے ضیا باقی
دلائی ہیں ہزاروں گالیاں دلّی کے پھکڑ سے
رہے تا یادگار اک فعل نور الدین کا باقی
گڑے مردے اکھاڑے جائیں کشتہ کس کی خواہش تھی
مگر ہے شومئی قسمت سے ان کو ولولہ باقی

دوسرے اور تیسرے نمبر میں حکیم نورالدین کا سارا زور اس پر ہے کہ علماء کے اخلاق اچھے نہیں ایک دوسرے کو کوستے اور گالیاں دیتے ہیں۔ چنانچہ علماء کی باہمی جدلی تحریرات کو بالاستیعاب درج کیا ہے۔ مگر معلوم نہیں اس کوشش کا نتیجہ ان کے خیال میں کیا ہے جو ابھی تک ظاہر نہیں ہوا۔ غالباً یہ نتیجہ ہوگا کہ چونکہ علمائے اسلام کے اخلاق بہت خراب ہیں اس لئے مسیح موعود کی ضرورت ہے چنانچہ خود بدولت آ گئے۔ مگر حکیم صاحب کو یہ معلوم نہیں کہ خود بدولت کے دام افتادہ مریدوں اور صحبت یافتوں کے اخلاق بھی چنداں قابل رشک نہیں بلکہ واجب الترک بھی ثابت ہیں۔ اس دعوی پر ہم کسی بیرونی شہادت کی تلاش کیوں کریں؟ خود مرزا صاحب ہی کی شہادت پیش کرتے ہیں جس میں حکیم صاحب کا ذکر بھی ہے بلکہ ایک معنی سے انہی کا مقولہ ہے۔ مرزا صاحب فرماتے ہیں:

اخی مکرم حضرت مولوی نورالدین سلمہ تعالیٰ بارہا مجھ سے یہ تذکرہ کر چکے ہیں کہ ہماری جماعت کے اکثر لوگوں نے اب تک کوئی خاص اہلیت اور تہذیب اور پاک دلی اور پرہیزگاری اور للہی محبت باہم پیدا نہیں کی۔ سو میں دیکھتا ہوں کہ مولوی صاحب موصوف کا یہ مقولہ بالکل صحیح ہے مجھے معلوم ہوا ہے کہ بعض حضرات جماعت میں داخل ہو کر اور اس عاجز سے بیعت کر کے اور عہد توبہ نصوح کر کے پھر بھی ویسے کج دل ہیں کہ اپنی جماعت کے غریبوں کو بھیڑیوں کی طرح دیکھتے ہیں وہ مارے تکبر کے سیدھے منہ سے السلام علیک نہیں کر سکتے چہ جائے کہ خوش خلقی اور ہمدردی سے پیش آویں اور انہیں سفلہ اور خود غرض اس قدر دیکھتا ہوں کہ وہ ادنی ادنی خود غرضی کی بنا پر لڑتے اور ایک دوسرے سے دست بدامن ہوتے ہیں اور ناکارہ باتوں کی وجہ سے ایک دوسرے پر حملہ ہوتا ہے بلکہ بسا اوقات گالیوں تک نوبت پہنچتی ہے اور دلوں میں کینے پیدا کر لیتے ہیں

اور کھانے پینے کی قسموں پر نفسانی بحثیں ہوتی ہیں (اشتہار ملحقہ بشہادت القرآن۔ص۲)
یہ عبارت کیا بتلاتی ہے؟ بس یہی کہ بقول حضرت مسیحؑ درخت اپنے پھل سے پہچانا جاتا ہے مرزا صاحب کی صحبتوں میں بھی کوئی اثر نہیں اور نہ ان سے وہ ضرورت پوری ہوسکتی ہے جس کے لئے ان کا تشریف لانا مانا جاتا ہے۔

امید ہے آئندہ کو حکیم الامت ذرہ سوچ سمجھ کر اس چکر میں قدم رکھیں گے

سنبھل کر پاؤں رکھنا میکدہ میں شیخ جی صاحب
یہاں پگڑی اچھلتی ہے اسے میخانہ کہتے ہیں

(ہفت روزہ اہل حدیث امرتسر اہل حدیث ۳۱ مارچ ۱۹۱۱ء۔ ۲۹ ربیع الاول ۱۳۲۹ھ ص ۱۔۳)

رسالہ احمدی کے اڈیٹر صاحب، قادیانیوں کے نامور شاعر تھے، اور انکی نظمیں قادیان کے اخباروں میں بھی شائع ہوا کرتی تھیں۔ ان کی ایک طویل نظم الحکم ۱۰ جنوری ۱۹۰۷ء ص ۱۱ میں شائع ہوئی تھی جس کے چند اشعار نذر قارئین ہیں:

کہاں ہیں آج وہ امرتسری و غزنوی سارے
کہاں ہیں سیالکوٹی بوپڑی لاہوری سودائی
ترے دشمن بہت سے کر گئے دنیا کو ہیں خالی
جو کچھ دو چار باقی ہیں تو شامت ان کی اب آئی
کہاں ہے وہ قصوری بد زبان اور دہلوی مردہ
نہ ہے لدھیانوی جرگے کی مدت سے خبر آئی
کہاں ہے آج گنگوہی جسے تھا سانپ نے کاٹا
کہاں ہے وہ رسل بابا جو تھا اس کا بڑا بھائی
مقابل میں بلایا ہر مخالف کو نام لے لے کر
مگر آیا وہی آگے کہ جس کی موت تھی آئی
پڑا دھونی رمائے تیرے در پر نور دین جیسا
کہ ہے جس کی زمانہ کو مسلّم علم و دانائی
چہ خوش بودے اگر ہر یک ز امت نور دیں بودے
اب اس تعریف سے بڑھ کر کہے گا کیا کوئی بھائی

مکرم اور معظم ہیں یہاں جو فاضل احسن
مناظر بے مثل ہیں وہ نہیں جھوٹ اس میں اک رائی
یہی ہیں وہ جنہوں نے گولڑی کی کھوئی ہے رونق
یہی ہیں وہ جنہوں کی ہے اس پر خامہ فرسائی
مخالف مانتے ہیں جن کا لوہا وہ یہی تو ہیں
انہیں سے ملہم لاہور نے بھی مار ہے کھائی
یہاں اک اور عامل باعمل اور جوان صالح ہیں
کہ جن سے آج امریکہ کو پوری شناسائی
وہ ایل ایل بی ہیں اور ایم اے اڈیٹر ہیں رسالہ کے
جنہوں نے آج یورپ کو ہے حق کی راہ دکھلائی
کیا ہے راز طشت ازبام جس نے عیسویت کا
یہی وہ ہیں یہی وہ ہیں یہی ہیں پکے مرزائی
تجھے معلوم ہے یہ تو میرے ہادی مرے آقا
کہ میں رہتا ہوں دہلی میں جہاں ہے سخت گمراہی
میری اک عرض ہے تیری حضوری میں میرے پیارے
تیری سرکار ہے عالی تیرا دربار ہے شاہی
خدا کے واسطے دہلی میں پھر تشریف لے چلئے
کہ ہو اتمام حجت اور مٹے سب ان کی گمراہی

(۲۸ دسمبر ۱۹۰۶ء یوم جمعہ مسجد اقصی قادیان میں پڑھی گئی)

اس نظم میں ثناء اللہ امرتسری، عبدالحق غزنوی، ابراہیم، محمد علی بوپڑی واعظ، محمد حسین، غلام دستگیر قصوری، سید نذیر حسین دہلوی، محمد اور عبدالعزیز لدھیانوی، رشید احمد گنگوہی، رسل بابا امرتسری، پیر مہر علی شاہ، منشی الٰہی بخش اکونٹنٹ، محمد علی لاہوری ایم اے۔ کا ذکر ہوا ہے، اور مسلمان علماء کے تعلق سے پوچھا جارہا ہے کہ بتاؤ اب وہ کہاں ہیں؟ اور یہ کہ جسے مقابلے لئے بلایا وہ بھاگ گیا۔ اور حقیقت یہ تھی کہ مولانا ثناء اللہ نے قادیان پہنچ کر للکارا تھا اور مرزا زنان خانے میں جا چھپے تھے، اور مولانا بٹالوی وغیرہ جگہ بجگہ مرزا کو للکار رہے تھے لیکن مرزا کان لپیٹ کر سوئے ہوئے

تھے۔ جیسا مولانا محمد ابراہیم میرؒ نے شہادۃ القرآن میں لکھا ہے کہ انہوں نے ۸ جون ۱۹۰۲ء کو ایک رجسٹرڈ اشتہار مرزا قادیانی کو بھیجا جس میں قادیانی سے سوال کیا کہ:

آپ عیسیٰؑ کے صلیب پر چڑھائے جانے یا آپؑ کی وفات قرآن سے ثابت کر دیں تو اس امر کے فیصلہ کے لئے خواہ آپ مجھے قادیان میں حاضر ہونے کیلئے فرماویں اور کسی عام مجلس میں اس مرحلہ کو طے کریں خواہ کسی اور جگہ پر تشریف لاکر مجھے اطلاع بخشیں۔

لیکن مرزا صاحب: چناں خفتہ اند کہ گوئی مردہ اند، کا منظر پیش کرتے رہے۔

اور میر قاسم علی نے کہا ہے کہ دہلی میں گمراہی پھیلی ہوئی ہے امام الزمان وہاں تشریف لاکر گمراہی کو مٹائیں۔ سوال یہ ہے کہ پہلے دو مرتبہ (اکتوبر ۱۸۹۱ء اور نومبر ۱۹۰۵ء میں) وہاں جا کر انہوں نے کیا کر لیا تھا جواب امید کی جارہی تھی۔

نیز یہ بھی سوچنے کے لائق ہے کہ نومبر ۱۹۰۵ء کے بعد مرزا صاحب خود بھی دہلی کر دو ماہ قیام کرنا چاہتے تھے، اور ان کے مرید بھی انہیں وہاں بلانا چاہتے تھے، لیکن نومبر ۱۹۰۵ء کے دورہ دہلی کے بعد مرزا صاحب کو دو ماہ تو کیا دو سیکنڈ کے لئے بھی دہلی کی ہوا کھانا نصیب نہ ہوئی۔ اس کم نصیبی کا کیا مطلب ہے۔

# حکیم الامت اور قادیانیوں سے چند سوال

حکیم الامت سے ہماری مراد حکیم نورالدین خلیفہ قادیان ہے۔ یہ ہماری اصطلاح نہیں بلکہ قادیانی مشن کی ہے۔ پس ناظرین اس اصطلاح کو ہمیشہ کے لئے یاد رکھیں

حکیم صاحب! یہ بات تو اب کھلی صداقت ہے کہ آپ اور آپ کے اتباع مرزا صاحب کو نبی اور رسول مانتے ہیں، بلکہ نہ ماننے والوں کو کافر جہنمی مرتد وغیرہ القاب سے یاد کرتے ہیں اور خاتم النبیین کی تفسیر آپ لوگ یوں کرتے ہیں کہ مستقل نبیوں کا آنا بند ہے مگر ایسے نبیوں کا آنا بند نہیں جو اسلام کی اطاعت میں ترقی کر کے درجہ نبوت کو پہنچیں۔ چنانچہ ایسے نبیوں کی مثال جو اسلامی اطاعت میں درجہ نبوت و رسالت پر پہنچے ہوں ایک مرزا صاحب بھی ہیں۔

(بقول آپ کے) مرزا صاحب امتی بھی ہیں اور نبی بھی۔ ان معنی سے مرزا صاحب کا منصب صرف تبلیغ ہے اختراع اور ایجاد حکم کا نہیں۔ دیگر علماء کی تبلیغ اور مرزا صاحب کی تبلیغ میں بقول

آپکے بڑا فرق ہے کہ مرزا صاحب براہ راست خدا سے علوم حاصل کرتے ہیں اور علماء اپنے اساتذہ سے سیکھتے ہیں یا بزور مطالعہ حاصل کرتے ہیں۔ اس لئے علماء کے علوم میں غلطی کا احتمال ہے اور مرزا صاحب کے علوم اور تبلیغ میں غلطی کا احتمال نہیں۔

حکیم صاحب! غالباً میں نے آپ کے دعوی کی تقریر میں کوئی خیانت یا غلطی نہیں کی بلکہ ایک معنی سے پوری تبلیغ کر دی ہے۔ کیا آپ مجھے اجازت دیں گے کہ میں آپ سے کچھ سوال کرو ں؟ پس غور سے سنئے:

الف، خاتم النبیین کی اس تفسیر کا قرآن و حدیث سے کیا ثبوت ہے؟

ب۔ حدیث شریف میں آیا ہے لا نبی بعدی۔ اس میں لانفی جنس کا ہے یا کچھ اور؟

ج۔ حدیث شریف میں آیا ہے میرے بعد اگر کوئی نبی ہوتا تو عمر ہوتا۔ اس کے کیا معنی ہیں۔ کیا حضرت عمر بحیثیت اطاعت مرزا صاحب سے کم تھے؟

د۔ مرزا صاحب اپنی نبوت یا بالفاظ دیگر اپنے دعاوی کے ثبوت میں اپنے اخبار غیبیہ (پیش گوئیاں) بتلایا کرتے تھے۔ کیا آپ بھی وہی بتلائیں گے؟ یا ان کے سوا اور کوئی ثبوت بھی آپ رکھتے ہیں؟

ھ۔ نبی جس قوم کے سامنے تبلیغ کا کام شروع کرتا ہے اس قوم کی عام زبان میں تبلیغ کرتا ہے یا اپنی اصطلاحات دربطن الگ رکھتا ہے۔

و۔ نبی جو پیش گوئی بطور تحدی کے مخالفین کے سامنے پیش کرتا ہے اس کو پوری تشریح سے کرتا ہے یا بعد وقوع کے اس کی تشریح کرتا ہے

نوٹ: اس سوال کا مطلب سمجھنے میں آپ کو تو نہیں شاید کسی اور صاحب کو غلط فہمی ہو اس لئے میں اس کی تشریح کر دوں۔

یعنی نبی جب کسی آئندہ امر غیبی کو مخالفین کے سامنے ظاہر کرتے تھے تو صاف صاف اور کھلے کھلے الفاظ میں کرتے تھے تا کہ اس کے وقوعہ کے بعد مخالفوں پر حجت قائم ہو سکے مثلاً کسی امر کے وقوعہ کی میعادی خبر بتلاتے تھے کہ ایک سال میں ہو جائے گا تو وہ واقع ایک ہی سال میں ہوتا تھا یہ نہیں ہوتا تھا کہ ایک سال کی بجائے دو بلکہ تین سالوں میں تو نبی ان کے جواب میں کہے کہ میعاد کو کیا دیکھتے ہو واقع کو دیکھو۔ کیا آپ کے نزدیک بھی یہ اصول صحیح ہے یا نہیں؟

ز۔ نبی اگر اپنی تحدی کی پیش گوئی میں جھوٹا ثابت ہو تو آپ کے نزدیک بھی مفتری کذاب دجال کے الفاظ کا مستحق ہے یا نہیں؟

ح ۔ جو نبی ایسا جھوٹا ثابت ہو اسکی اطاعت کرنیوالے بھی انہی القاب کے مستوجب ہیں یا نہیں؟
ط ۔ کیا آپ ان اصولوں کے مطابق مرزا صاحب کی نبوت کا ثبوت دینے کو طیار ہیں؟

مہربانی کر کے ان سوالات کے جوابات آپ دیں یا آپکے حسب الحکم کوئی اور صاحب عنایت کریں ۔ ان اجر کم الا علی اللہ

آج تک تو قادیانی جماعت کہا کرتی تھی کہ ہمارے مخالف خصوصاً اڈیٹر اہلحدیث سخت الفاظ میں دل آزاری کرتے ہیں اسی لئے رامپور میں بھی مباحثہ پورا نہ کر سکے لیکن آج کے سوالات تو ایسے پیرائے میں ہیں کہ اس کی نظیر قادیانی مشن میں بصد تلاش بھی نہ ملے گی ۔ پس ان سوالات کے جوابات بھی اگر قادیانی مشن نے نہ دیئے تو سمجھا جائے گا کہ آج تک بھی آپ لوگوں کا عذر اس شعر کا مصداق ہے :

زاہد نہ داشت تابِ وصالِ پری رخاں — کنجے گرفت وترس خدارا بہانہ ساخت

(ہفت روزہ اہل حدیث امرتسر ۷ ۔ اپریل ۱۹۱۱ء ۔ ۶ ربیع الثانی ۱۳۲۹ھ ۔ ص ۱ ۔ ۲)

مولانا امرتسریؒ نے اس مضمون میں خلیفہ قادیان سے سوال کا جواب طلب کیا ہے تاہم یہ بھی کہا ہے کہ اگر وہ پسند کریں تو کسی اور کو بھی جواب کیلئے متعین فرما سکتے ہیں ۔ یعنی جواب آپ کی طرف سے ہونا چاہیے اور آپکی اجازت سے کسی اور کی طرف سے، تا جواب کی حیثیت سرکاری ہو جائے اور بعد میں کسی کو یہ کہنے کا موقع نہ ملے کہ یہ جواب فلاں شخص نے ذاتی طور پر دے دیا ہے اور قادیانی مرکز یا قیادت اسکی ذمہ دار نہیں ہے ۔ مولانا نے یہ بات اسلئے کہی ہے کہ قادیانیوں کا طریق تھا کہ بڑے بڑے بول بولتے رہتے، چیلنج کرتے رہتے، جب کوئی ان کے روز روز کے بڑے بڑے بولوں پر توجہ نہ دیتے تو کہتے کہ ہم نے فلاں جگہ یا مقام میں تمہیں مقابلے کے لئے للکارا اور تم سامنے نہیں آئے، اس لئے تم جھوٹے اور ہم سچے ۔ اور اگر مسلمان مقابلے میں آجاتے اور قادیانی شکست کھا جاتے، تو قادیان کے اکابر یہ کہہ دیتے کہ وہ مباحثہ یا مناظرہ ان لوگوں نے ذاتی حیثیت میں اور ہم سے پوچھے بغیر یا ہماری اجازت کے بغیر منعقد کیا تھا، اور وہاں ہمارے مقرر کردہ مناظر نہیں گئے تھے، کیونکہ اگر ہماری طرف سے ہوتا تو اس میں فلاں مناظر کو بھیجا جانا تھا لیکن وہ فلاں مناظر تو ان دنوں چھٹی پر کشمیر گیا ہوا تھا، یا بیمار تھا، یا کسی اور جگہ مصروف تھا، اس لئے ہماری اجازت اور آشیرواد کے بغیر ہونے والے اس مناظرے میں قادیانی شکست کھا گئے ہیں تو وہ ان لوگوں کا ذاتی معاملہ ہے، قادیانی قیادت کو ملزم نہیں ٹھہرایا جا سکتا۔



اس پس منظر میں اڈیٹر بدر نے اپنی جماعت کو ذیل کی ہدایات جاری فرمائیں:
جہاں کہیں احمدی احباب کو کسی مخالف فریق سے مباحثہ کی ضرورت پیش آوے وہاں مفصلہ ذیل باتوں کو ضرور مدنظر رکھنا چاہیے:
۱۔شرائط مباحثہ وہاں کی جمات کو خود بخود طے نہیں کر لینی چاہییں کیونکہ ہماری جمات کے لوگ عموماً سیدھے سادھے ہیں اور مولویوں کی کاروائیوں سے واقف نہیں ہیں۔ انہیں چاہیے کہ شرائط مباحثہ جو انکے نزدیک ضروری ہوں بمعہ وہاں کے مفصل حالات لکھ کر یہاں حضرت خلیفۃ المسیح کے پاس بھیج دیں اور یہاں سے پھر شرائط مباحثہ جو لکھ کر بھیجی جائیں ان کے مطابق فریق مخالف سے فیصلہ کر لیں۔
۲۔تاریخ مباحثہ خود بخود کبھی مقرر نہ کریں کیونکہ بعض دفعہ یہاں سے کوئی صاحب جو اس مباحثہ میں پیش ہونے کے لائق ہوں عین ان تاریخوں پر روانہ نہیں ہو سکتے۔اس واسطے پہلے یہاں سے دریافت کر لینا چاہیے کہ کون سی تاریخیں مباحثہ کے واسطے موزوں ہوں گی۔
۳۔ مباحثہ ہمیشہ تحریری منظور کرنا چاہیے اس سے مخالفین کو بے ہودہ باتیں بنانے اور گالیاں دینے اور بکواس کرنے کا موقعہ نہیں رہتا نیز وہ بعد میں اپنے کہے سے انکاری نہیں ہو سکتے۔اگر تحریر نہ ہو تو آج کل کے مولویوں کا کوئی اعتبار نہیں۔ابھی ایک بات کہتے ہیں پھر ایک منٹ کے بعد منکر ہو جاتے ہیں۔
۴۔بعض دفعہ مخالفین یہ شرطیں پیش کرتے ہیں کہ کسی کو حکم اور فیصلہ کنندہ مباحثہ میں مقرر کیا جائے۔ یہ بالکل بے ہودہ بات ہے۔ ہمارے اور غیر احمدیوں کے درمیان مباحثہ کے وقت کسی ثالث یا فیصلہ کنندہ یا حکم مقرر کرنے کی ضرورت نہیں موقعہ پر سننے والے لوگ خود اپنے واسطے فیصلہ کر سکتے ہیں کہ کس کے دلائل زبردست ہیں ... غیر مذہب کے آدمی کو اسلامی عقاید کے فیصلہ کے واسطے مقرر کرنا کسی غیرت مند مسلمان کا کام نہیں ہوسکتا اگر اس طرح مذاہب کا فیصلہ ہوسکتا تو آج تک جس قدر مذاہب ہیں ان میں کوئی اختلاف نہ ہوسکتا۔غرض کسی خاص شخص کو کبھی حکم یا فیصلہ کنندہ نہیں بنانا چاہیے
۵۔جس شہر میں مباحثہ ہو اس شہر کے چند معزز رؤساء کو حفظ امن کا ذمہ وار بنا لینا چاہیے اور نیز گورنمنٹ سے اجازت حاصل کر لینی چاہیے اور چونکہ فریق غیر احمدیہ کی تعداد

ہمیشہ زیادہ ہوتی ہے اس واسطے یہ دونوں کام ان کے سپرد کرنے چاہییں اور جب تک وہ گورنمنٹ کی اجازت حاصل نہ کرلیں اور کسی رئیس کو حفظ امن کا ذمہ دار نہ بنالیں اور ان ہر دو امور کے واسطے تحریری کاغذ نہ لاویں تب تک مباحثہ منظور نہیں کرنا چاہیے اور نہ دوسری شرائط طے کرنی چاہییں۔ (بدر ۵۔اکتوبر ۱۹۱۱ء ص ۱۰)

مختصر یہ کہ نہ نومن تیل ہو، نہ رادھا کو رقص کے لئے میدان میں آئے۔اور اگر کسی نے مباحثہ کر کے شکست کھا گیا تو ہم کہہ دیں گے کہ چونکہ مباحثے کے قادیانی مہتمم نے درج بالا شرائط میں سے فلاں شرط کی مخالفت کی ہے اس لئے اس کی شکست کے ہم ذمہ دار نہیں ہو سکتے۔ مثلاً ہم کہہ دیں گے کہ تم نے مسلمانوں کو کیوں مجبور نہیں کیا کہ وہ خود حکومت سے اجازت لیں، یا تم نے مسلمانوں کو کیوں مجبور نہیں کیا کہ شہر کے رئیسوں سے حفظ امن کی ضمانت لیں، اگر کسی رئیس سے ضمانت لے ہی لی تو ہم کہہ دیں کہ اس رئیس کی تو وہاں وہی حیثیت ہے جو قادیان میں مرزا صاحب کی تھی، کہ ان کے اثر ورسوخ کا یہ حال تھا کہ مریدوں کو کھیتوں میں میں رفع حاجت کے بعد اپنا فضلہ خود اٹھا کر لے جانے پر مجبور کیا جاتا تھا، اس لئے تمہیں فلاں فلاں رئیس سے ذمہ داری اٹھانے کا کہنا تھا۔۔اور جہاں شرط چہارم یعنی تقرر ثالث کا تعلق ہے، اس میں ان شرائط کے مرتب اڈیٹر بدر نے خود بھی مرزا صاحب کی مخالفت کی ہے، کیونکہ مرزا صاحب نے ثالثوں کا تقرر خود ہی ایک مباحثے میں منظور فرمایا تھا۔ اڈیٹر بدر کا ثالثوں کی تقرری کی مخالفت کرنا دراصل مرزا صاحب کی مخالفت اور نافرمانی ہے جس سے بڑا گناہ قادیانیت میں اور کوئی نہیں ہوسکتا۔ مرزا نے ثالثوں کا تقرر اپنی درج ذیل تحریر میں منظور فرمایا تھا جو مکتوبات احمدیہ میں موجود ہے۔ مرزا صاحب ۱۸۷۸ء میں لکھتے ہیں:

باوا (نرائن سنگھ وکیل) صاحب نے صاحبان مندرجہ ذیل کو منصفان تنقید جواب قرار دیا ہے مولوی سید احمد خان صاحب، منشی کنہیا لال صاحب، منشی اندرمن صاحب ۔مجھ کو منصفان مجوزہ باوا صاحب میں کسی نہج کا عذر نہیں، بلکہ میں ان کا شکریہ ادا کرتا ہوں جو انہوں نے تجویز ثالثان میں مولوی سید احمد خان صاحب کا نام بھی جو ہم سے اخوت اسلام رکھتے ہیں درج کر دیا، اس لئے میں بھی اپنے منصفان مقبولہ میں ایک فاضل آریہ صاحب کو جن کی فضیلت میں باوا صاحب کو بھی کلام نہیں باعتماد طبیعت صالحانہ اور رائے منصفانہ ان کی کے داخل کرتا ہوں جنکے نام نامی یہ ہیں سوامی پنڈت

دیا نند سرستی، حکیم محمد شریف صاحب امرتسری، مولوی ابوسعید محمد حسین صاحب لاہوری لیکن اتنی عرض اور ہے کہ علاوہ ان صاحبوں کے کہ فریقین کے ہم مذہب ہیں دو صاحب مسیحی بھی ممبر تنقید کے قرار پانے چاہییں۔ سو میری دانست میں پادری رجب علی صاحب اور بابو رلا رام صاحب جو علاوہ فضیلت علمی اور طبیعت منصفانہ کے اس بحث جاری شدہ سے بخوبی واقف ہیں بشرطیکہ صاحبین موصوفین براہ مہربانی اس شوری میں داخل ہونا منظور کرلیں۔ اور آپ کو بھی اس میں کچھ کلام نہ ہو بہتر اور انسب ہیں ورنہ بالآخر اس طرح تجویز ہوگی کہ ایک صاحب مسیحی مذہب کو آپ قبول کر کے اطلاع دیں اور ایک کے اسم مبارک سے میں مطلع کرونگا۔ (مکتوبات احمدیہ جلد دوم ص ۷۳)

# اڈیٹر بدر کو نوٹس

حضرت مولانا ثناء اللہ امرتسریؒ لکھتے ہیں:

قادیانی آنجہانی کا دعوی تو یہ تھا کہ میرے مرید اصحاب رسول اللہ ﷺ میں داخل ہیں مگر جب ہم ان کے اخلاق معمولی مسلمانوں سے بھی گرے ہوئے پاتے ہیں تو ہمیں مرزا صاحب کے قول کی تصدیق ہوتی ہے کہ ہماری جماعت (مرزائیہ) نے للّٰہیت میں کوئی ترقی نہیں کی اس کی بہت سی مثالیں ہم پیش کرتے رہتے ہیں۔ تازہ مثال سنیئے۔

میرے والد مرحوم کا نام تھا محمد خضر جو۔ جو کشمیری اصطلاح کے مطابق جو لگانے سے خضر جو بنتا ہے مگر اڈیٹر بدر اپنی معمولی عادت اور مرزائی سنت کے مطابق ض کی بجائے ز بدل کر ابن خزر لکھتا ہے۔ شائد اس نے سمجھا ہو کہ ایسا کرنے سے قادیانی مذہب کو کچھ تقویت ہوسکتی ہو مگر درحقیقت تقویت نہیں ہوسکتی، ہاں سنت مرزائیہ کی تعمیل ضرور ہوتی ہے۔ لودہانہ میں مولوی سعد اللہ صاحب مرحوم نومسلم تھے۔ جن کے والد ہندو تھے۔ مولویصاحب نے جوانی کی عمر میں رضاء الٰہی کی خاطر اپنا کنبہ برادری چھوڑ کر اسلام قبول کیا تھا، مگر چونکہ مرزا صاحب کے مخالف تھے اسلئے آنجہانی بطور توہین ان کو ہندوزادہ لکھا کرتے تھے۔ اس لئے اس پارٹی سے ایسے اخلاق دینیہ کا ارتکاب کوئی مستبعد امر نہیں۔ اس کے جواب میں اگر ہم ان کو یہ کہیں کہ مخالفت تمہاری تو میں کرتا ہوں مرزا صاحب کی پیش گوئی کے مطابق مرزا صاحب کی زندگی میں مرنے سے بچا تو میں ہوں، میرے والد

مرحوم نے تمہارا کچھ نہیں بگاڑا۔ حدیث شریف میں مردگان کو گالیاں دینے سے منع بھی آیا ہے۔ یہ ان سے کیا توقع ہے کہ باز آ جاویں گے؟ ہرگز نہیں۔ اس لئے ہم چاہتے ہیں کہ ایک دفعہ ان کو متنبہ کر دیں آئندہ کو اگر انہوں نے میرے والد کے نام میں کسی حرف کی تبدیلی کی تو ہم بھی صرف ایک ہی حرف ( ن ) کو ( س ) سے بدل دیں گے۔ پس اپنا نفع نقصان سوچ لیں۔ صائب کہتا ہے:

دہن خویش بدشنام میالا صائب۔ کیں زرِ قلب بہر کس کہ دہی باز دہد۔

(ہفت روزہ اہل حدیث امرتسر ۱۴۔ اپریل ۱۹۱۱ء۔ ص ۸)

مولانا ثناء اللہ کی درج بالا تحریر کے پس منظر میں قادیانیوں قسم ذیل کی تحریریں تھیں:

اڈیٹر بدر نے ثنائی چکر نامی رسالے پر تبصرہ کرتے ہوئے لکھا تھا:

ایک مختصر سا رسالہ مگر امرتسری ابن خزرجو کے فریب کو توڑنے کے لئے توپ خانہ کا کام دینے والا، ہمارے مونگیری دوستوں نے شائع کیا ہے۔ مباہلہ اور دعا والے معاملہ پر ایسی صاف روشنی ڈالی ہے کہ مومنین کے واسطے موجب ترقہ ایمان ہو اور کافرین و مکذبین چندھیا کر اسی چکر میں جا پڑیں جن میں خود مولوی فاضل صاحب گر رہے ہیں۔ ثنائی چکر نکلا تو مونگیر سے ہے پر امید ہے کہ بن خزرجو کیلئے انائے؟ مکی کا کام دے گا ابن خزرجو کو ہوش میں لانے کے واسطے زبان بھی اسی کے طرز کی استعمال کی گئی ہے۔ (بدر ۲۳ مارچ۔ ۱۹۱۱ء ص ۸)

اور مولانا ثناء اللہ کی تحریر کے جواب میں اڈیٹر بدر نے لکھا:

ابن خزرجو کی درخواست داخل دفتر: جو شخص بے اصول ہو وہ حقیقت میں اس قابل نہیں رہتا کہ اس کی کسی بات کی طرف توجہ کی جاوے ابن خزرجو خود لکھ چکا ہے کہ اگر کوئی شخص کسی قوم کے لیڈر کو برا کہے تو اس جماعت کو حق پہنچتا ہے کہ اس کا ہر ایک فرد جی کھول کر اسے گالیاں دے لے۔

پھر اس پرچہ اہل حدیث میں لکھا ہے کہ کسی حرف کو بدل دینا اخلاق سے گری ہوئی بات ہے۔ کیا ابن خزرجو صاحب بھول گئے ہیں کہ وہ جماعت احمدیہ کے واجب التعظیم امام کی جناب میں کیا کچھ بک چکے ہیں، بلکہ اب تک بک رہے ہیں، تو کیا اسی اصل کے مطابق جماعت احمدیہ کو حق نہیں کہ وہ اسے پارہ ششم کے پہلے رکوع پر نظر کر کے کچھ کہہ لے۔ قادیان کے اخبار تو ہمیشہ نرمی کا سلوک کرتے رہے لیکن لاتوں کے بھوت باتوں سے کم مانتے ہیں۔ آخر دہلی سے ایک ہی شیر اسلام ( میر قاسم ) اٹھا تو ابن خزرجو ( جس نے ایک، دنیوی، آنکھ سے دیکھنے کے بہانے سے شیر پنجاب کا لقب لیا ہے ) دانت نکالنے شروع کر دیئے۔

کاش کہ ابن خزر جو صاحب ہماری نرمی سے فائدہ اٹھاتے اور اپنے وطیرہ کو خود ہی بدل لیتے اور آج ان کو یہ دن دیکھنا نہ پڑتا...اب وہ ز کو ض سے بدلنے کی درخواست کرتا ہے حالانکہ جب انہیں بار بار کہا گیا کہ خواہ مخواہ معنی بدلنے کے واسطے کادیان نہ لکھا کرو بلکہ قادیان، تو انہوں نے نہ مانا۔ اب چاہیے تو یہ کہ جب تک اتنے سال نہ گذر جائیں جتنے سال قادیان کو کادیان لکھتے رہے ہیں وہ صبر کریں اور گھبرائیں نہیں کیونکہ وھم بدء وکم اوّل مرّۃ، فاعتدوا علیہ بمثل ما اعتدی قرآنی ارشاد ہے۔ فمن عفی و اصلح پر بھی عمل کر کے دیکھ چکے ہیں اور پنجابی یا کشمیری بولی میں ز اور ض میں کوئی فرق بھی نہیں۔ ہر دو کا تلفظ ایک ہی ہے۔ آپ نے خود جب عدالت میں اپنے باپ کا نام بتایا تھا تو خزر جو ہی کہا تھا، ض کا تلفظ ظاہر نہیں فرمایا تھا۔

علاوہ ازیں چونکہ آپ کی گوشمالی کا کام جناب میر (قاسم علی) صاحب نے اپنے ذمہ لیا ہے جب تک ان کی سفارش آپ کے متعلق نہ ہو ہم اس پر توجہ کرنا پسند نہیں کرتے۔ لہذا درخواست سائل فی الحال داخل دفتر ہوتی ہے۔

اور جو دھمکی آپ نے تبدیلی حروف کے متعلق بتلائی ہے سو اس طرح کی تبدیلی آپ کے باپ دادا کے ناموں میں بہت ہو سکیں گی بشرطیکہ ان کے نام تحقیق ہو سکیں (بدر ۱۸ مئی ۱۹۱۱ء ص ۴)

# مریض الامت اور انکی ذریت کا فیصلہ

مریض الامت سے ہماری مراد وہی بزرگ ہیں جن کو آج سے پہلے قادیانی اصطلاح میں کئی ایک دفعہ ہم حکیم الامت سے تعبیر کر چکے ہیں۔ چونکہ وہ حکیم ہیں اس لئے قادیانی اصطلاح میں حکیم الامت ہیں، چونکہ وہ گھوڑی پر سے گرنے کی وجہ سے مریض رہتے ہیں اس لئے ہماری اصطلاح میں مریض الامت بھی ہیں۔ بہر حال یہ کوئی تعارض نہیں بلکہ دو اعتباروں سے دونوں اوصاف ان پر صادق آتے ہیں۔ اور یہ بعینہ ویسی صورت ہے جیسے مرزا صاحب کو وہ لوگ ایک حیثیت سے نبی اور ایک حیثیت سے امتی کہتے ہیں۔

اس وجہ تسمیہ کے بعد ہم بتلاتے ہیں کہ فیصلہ کیا ہوا؟ اہل حدیث مورخہ ۲۴ مارچ ۱۹۱۱ء میں قادیانی خلیفہ حکیم نور الدین کا ایک فیصلہ لکھ کر نتیجہ نکالا گیا تھا جس کو بدر قادیانی نے غلط قرار دے کر ایک نتیجہ پیش کیا ہے۔

فیصلہ تو یہ تھا کہ جو لوگ مرزا صاحب کی رسالت سے منکر ہیں وہ کافر ہیں۔ ہم نے اس سے نتیجہ نکالا تھا کہ ہمارا اور مرزائیوں کا فرق عیسائیوں اور محمدیوں یا موسائیوں اور عیسائیوں کا سا ہے۔ جس طرح ان دونوں میں یہ تمیز ہے کہ ایک دوسرے سے ایک رسول زیادہ مانتا ہے اسی طرح قادیانی امت ہم مسلمانوں سے زیادہ مرزا کو رسول مانتے ہیں۔ اس کے جواب میں بدر لکھتا ہے:

مولوی ثناء اللہ لکھتے ہیں کہ مسلمانوں اور مرزائیوں کا اسی قدر فرق ہے جو عیسائیوں اور محمدیوں میں ہے۔ یہ مثال ان کی درست نہیں ہے بلکہ صحیح مثال یہ ہے کہ احمدیوں اور غیر احمدیوں کا اسی قدر فرق ہے جو زمانہ حضرت عیسیٰ میں یہودیوں اور عیسائیوں کا تھا۔ یہود اہل کتاب تھے ایک شریعت رکھتے تھے ان کے صاحب شریعت نبی حضرت موسیٰ کے متبعین میں سے ایک شخص کو خدا تعالیٰ نے مبعوث اور مامور کیا تھا تاکہ ان کی غلطیوں کو دور کرے۔ وہ شریعت کو منسوخ کرنے نہ آیا تھا۔ اس کا قبلہ اور نماز اور سب باتیں حضرت موسیٰ کی متابعت میں تھیں۔ یہود نے عموماً اس کو نہ مانا، اسے کافر کہا اور اسے ایذا دی۔ مگر یہود میں سے جنہوں نے اس مامور من اللہ کو قبول کر لیا وہ اس کے نام پر عیسائی کہلائے۔ (بدر ۲۱۔ اپریل ۱۹۱۱ء ص ۲)

مولانا امرتسری فرماتے ہیں: بہت خوب! یہی مثال سہی، مگر یہ تو بتلاؤ کہ عیسائیوں پر جو یہودی سوال کریں کہ اپنے مسیح کی نبوت کا ثبوت دو، تو عیسائیوں کا فرض نہیں کہ یہودیوں کے اس سوال کا جواب دیں؟ ٹھیک اسی طرح قادیانی مشن کا فرض ہے کہ سب سے مقدم مخالفین کے اس سوال کا (کہ مرزا صاحب کی نبوت کا کیا ثبوت ہے) جواب دے۔ مگر افسوس کہ قادیانی امت اس دعویٰ کا ثبوت دینے میں ہمیشہ کمزور پائی گئی ہے۔ کیا اچھا ہوتا کہ مریض امت اپنی خلافت کے سب کاموں میں اسی کام کو سب سے مقدم جانتے۔ خود میدان میں آتے یا اپنے کسی لائق بولنے والے کو مامور فرماتے۔ کیا وہ ایسا کریں گے؟ ہرگز نہیں۔

عیسائی تثلیث پر بحث کر سکتے ہیں۔ آریہ نیوگ کے فضائل بیان کرنے پر آمادہ ہو جائیں گے، مگر مرزائی مرزا کی نبوت اور رسالت کا ثبوت دینے سے ہمیشہ جی چرائیں گے کیونکہ ان کو اس بات کا علم ہے کہ حضرت صاحب کی نبوت کا خاتمہ تو آخر اس پر ہوا تھا جو ۱۵۔ اپریل ۱۹۰۷ء کو بذریعہ اشتہار کیا تھا کہ مولوی ثناء اللہ میری زندگی میں نہ مریں تو میں جھوٹا۔ آخر کیا ہوا؟

چونکہ قادیانی مشن خود اقراری ہے کہ ہمارا اور ان کا فرق صرف مرزا صاحب کی نبوت

اور مسیحیت پر ہے اس لئے ہم آئندہ کوئی سوال ان کا نہ سنیں گے بلکہ ہمیشہ یہی سوال کریں گے کہ :

عیسی نتواں گشت بتصدیق خر چند بنما بصاحب نظرے گوہر خود را

(ہفت روزہ اہل حدیث امرتسر ۲۸۔ اپریل ۱۹۱۱ء ص ۱۔۲)

اس موضوع پر چند اور تحریریں بھی ملاحظہ فرما لیجئے۔ اڈیٹر الحکم لکھتے ہیں :

کیا ہم غیر احمدیوں میں مل سکتے ہیں ؟

مندرجہ عنوان سوال مختلف رنگوں سے پھر ہماری جماعت کے لئے قابل غور سوال ہو گیا ہے اس کی وجہ یہ ہوئی کہ پچھلے دنوں ہمارے مکرم بھائی ڈاکٹر سید محمد حسین شاہ نے حضرت خلیفۃ المسیح (نور الدین) سے ایک سوال کیا تھا جس کے جواب میں حضرت نے فرمایا کہ ہمارے اور مخالفوں کے درمیان اصولی اختلاف ہے۔ اس پر المنیر جھنگ میں ایک مخالفانہ سلسلہ مضامین شائع کرنے کی دھمکی دی گئی ہے۔ ایسی دھمکیوں کی نہ ہمیں پرواہ ہے اور نہ ہو سکتی ہے جب سے اللہ تعالی نے اس سلسلہ کو قائم کیا بہتوں نے اس کی مخالفت میں کمر باندھی بہت سے راہ میں ہلاک ہو گئے کتنے ہی توبہ کر کے ساتھ آ ملے اور بعض تھک کر رہ گئے۔

اخبار وطن نے اور بھی جرأت کی اور اسکا نام خطرناک اجتہاد رکھ کر لکھتا ہے:

یہ خبر بڑے افسوس سے سنی جائے گی کہ قبلہ حکیم نور الدین مقتدائے جماعت احمدیہ نے پچھلے دنوں پیہم دو دفعہ بصراحت تمام ظاہر اور عام طور پر اعلان کیا کہ احمدی دوسرے مسلمانوں کو اصولاً کافر سمجھنے پر مجبور ہیں۔ اور نہ انکے پیچھے نماز پڑھ سکتے ہیں اور نہ ان کو مسلمان ہی سمجھ سکتے ہیں۔

نیاز مند اڈیٹر وطن اس از حد مضر اجتہاد کی نہایت خوفناک مضرت کی طرف نہ صرف قبلہ حکیم صاحب بلکہ لاہور کے بزرگ ترین احمدی احباب خواجہ کمال الدین، سید ڈاکٹر محمد حسین اور مرزا یعقوب بیگ صاحبان کو بھی باادب خاص توجہ دلا کر التماس کرتا ہے کہ جس طرح یونیورسٹی سکیم کے متعلق ان کی جماعت نے خالص اسلامی وسیع النظری سے کام لیا ہے اسی طرح عبادات و معاملات اور باہمی میل جول کے معاملہ میں بھی صحیح اسلامی اخوت سے کام لیں۔ اس اجتہاد نے قبلہ حکیم صاحب کے کئی سچے مریدوں کو بھی متردد بنا دیا ہے،۔

وطن کی یہ رائے نہایت ناعاقبت اندیشی پر مبنی ہے اور ہمارے معزز دوستوں کیلئے اس

ایمان اور اخلاص کے مقابلہ میں جو وہ امیر المومنین خلیفۃ المسیح سے رکھتے ہیں گو نہ ہتک آمیز ہے۔ انکی رائے انکے ارادے امیر المومنین کے حضور مٹ چکے ہیں اور وہ اپنے تئیں پتلی تصور کرتے ہیں جس طرح پر چاہا ان سے کام لے لیا مگر وطن انہیں گو یا اس حیثیت میں دیکھتا ہے کہ وہ امیر المومنین کو اپنے کسی اجتہاد کو واپس لینے کے محرک ہو سکتے ہیں۔ اس سے بڑھ کر کسی احمدی کی توہین نہیں ہو سکتی۔ ہمارے محترم دوست ایک منٹ کیلئے بھی روا نہیں رکھ سکتے کہ انکے متعلق وطن ایسی خطرناک رائے ظاہر کرے یا وہ اپنے امام کے اجتہاد کو مضر اجتہاد سن سکیں۔....

جنہوں نے ہمیں الگ کیا ہے اب ان کا ہی فرض ہے کہ وہ اپنی غلطی کا اعتراف کریں اور جس زور سے کفر کا فتوی دیا تھا اب اسی جوش کے ساتھ اعلان کر دیں کہ احمدی جماعت کو کافر کہنے والا خود کافر ہے اور احمدی جماعت مسلمان ہے مرزا صاحب کو مسیح موعود ماننے یا مسیح کی وفات ماننے سے کوئی کافر نہیں ہوتا۔ جب یہ اعلان وہ لوگ جنہوں نے کفر کا فتوی دیا تھا دے دیں گے تو پھر احمدی اور دوسرے مسلمان آپ ہی مل جائیں گے جب تک ایسا اعلان نہ ہو، ناممکن ہے کہ احمدی مل سکیں... پس وطن اور اس کے ہمصفیر یاد رکھیں کہ وہ امیر المومنین کے اجتہاد کو مضر یا خطرناک اجتہاد کہہ کر ہمارے دل کو نہ دکھائیں۔ (الحکم قادیان ۱۹۱۱ء۔ ۲۱ مارچ۔ ص ۱۰)

❁ اخبار بدر قادیان میں لکھا ہے:

ذکر تھا کہ مولوی محمد حسین صاحب نے لکھا ہے کہ اگر احمدی مرزا صاحب کو نبی کہنا چھوڑ دیں تو ہم کفر کا فتوی واپس لے لیں گے۔ (حکیم نور الدین نے) فرمایا ہمیں ان کے فتووں کی کیا پرواہ ہے اور وہ حقیقت ہی کیا رکھتے ہیں؟ جب سے مولوی محمد حسین نے فتوی دیا وہ دیکھے کہ اس کے بعد آج تک اس کی عزت کہاں تک پہنچ گئی ہے اور مرزا صاحب کی عزت نے کس قدر ترقی کی ہے۔

(بدر قادیان۔۱۳۔اپریل ۱۹۱۱ ص ۲).

❁ اڈیٹر الحکم نے ،بٹالوی کا الزام خواجہ صاحب پر، کے زیر عنوان لکھا ہے:

مولوی ابو سعید محمد حسین بٹالوی نے ۸۔ اپریل ۱۹۱۱ء کے روزانہ پیسہ اخبار میں ایک مضمون ،مختلف فرقہ ہائے اسلام میں اتفاق کی جائز و ممکن صورت، کے عنوان سے چھپوایا ہے۔ اس مضمون پر اس وقت بحث نہیں کرونگا بلکہ میں شیخ بٹالوی کے اس الزام کی طرف توجہ دیتا ہوں جو اس نے خواجہ صاحب پر لگایا کہ خواجہ نے سیالکوٹ کے کسی لیکچر میں یہ بیان کیا کہ ہم مرزا صاحب کو نبی اور رسول نہیں مانتے۔ اور محض اسی وجہ سے بٹالوی نے ان سے میل جول اور سلام کلام شروع کیا ہے

۔ یہ خلاصہ ہے اس الزام کا جو بٹالوی نے خواجہ پر لگایا ہے۔ اگر چہ اس کا مسکت جواب خود خواجہ شائع کریں گے اور انہیں کرنا چاہیے کیونکہ اس میں ان کے عقیدہ پر سخت حملہ کیا گیا ہے۔ تاہم میں یہ کہنے کی جرأت کرتا ہوں کہ بٹالوی کا یہ خواجہ صاحب پر افتراء ہے کیونکہ کوئی احمدی حضرت مسیح موعود کی رسالت یا نبوت (جس کی کیفیت پر اس وقت بحث نہیں) کا انکار کر کے احمدی نہیں رہ سکتا۔ خواجہ صاحب ایسی بات منہ سے نہیں نکال سکتے جو حضرت مسیح موعود کے الہامات کے خلاف ہو.. بٹالوی کو لازم ہے کہ وہ اپنے اس بیان کی فوراً تردید کرے کیونکہ ایک احمدی کی اس سے بڑھ کر تو کوئی ہتک نہیں ہوسکتی کہ اس کے عقاید پر حملہ کیا جاوے۔ اور خواجہ صاحب بھی جلد تردید کر دیں۔

غیر احمدیوں کے پیچھے نماز ناجائز ہے: معزز ہم عصر بدر نے ۲۰۔ اپریل کی اشاعت میں ایک نوٹ اس عنوان سے لکھا ہے کہ، سنا گیا ہے کہ کسی جاہل بیوقوف نے یہ مشہور کیا ہے کہ سلسلہ احمدیہ کی طرف سے کوئی ایسا فتوی جاری ہوا ہے کہ احمدی غیر احمدیوں کے پیچھے نماز پڑھ لیا کریں۔ یہ محض افتراء ہے۔ ایسے مفتریوں کا پتہ لگانا چاہیے جو جماعت کو مغالطے میں ڈالتے ہیں امید ہے کہ احمدی احباب ایسے فتوے دینے والوں کے نام سے آگاہ کریں گے۔

معزز بدر نے آخر میں لکھا ہے: ہم جناب خواجہ صاحب کو متوجہ کرتے ہیں کہ وہ اس پر ایک مضمون لکھ کر بدر میں شائع فرمادیں تا کہ لوگوں کی غلط فہمی دور ہو۔، میں اس تجویز سے موافقت نہیں کرتا کیونکہ اس کے معنی دوسرے الفاظ میں یہ ہوں گے کہ نعوذ باللہ خواجہ صاحب کی کسی تحریر یا تقریر سے غلط فہمی پیدا ہوئی۔ علاوہ بریں جب حضرت مسیح موعود اور حضرت خلیفۃ المسیح کے صاف ارشادات اس بارے میں شائع ہو چکے ہیں تو کسی اور کی کیا حاجت ہے؟ یہ ایک قسم کا تقدم علی الامام ہے جس سے ہمیں بچنا چاہیے۔ (الحکم ۱۸۔ اپریل۔ ۱۴ مئی ۱۹۱۱ء ص ۱۲)

# مرزائی چکر یا دعاء مرزا میں ثنائی ذکر

حضرت مولانا ثناء اللہ امرتسریؒ لکھتے ہیں:

آج کل بنارس اور منگیر میں قادیانیوں اور دیگر مسلمانوں کے درمیان میدان مباحثہ گرم ہے۔ دونوں مقامات میں اشتہار بازی گرما گرمی سے ہو رہی ہے۔ بنارس میں اشتہارات حکیم محمد عیسی کے نام سے نکلتے ہیں۔ منگیر میں فرید الحسن کے نام سے نکلتے ہیں، مگر کیا مزے کی بات ہے کہ

دونوں مقامات میں میرا ذکراور ذکر کے ساتھ مرزائیوں کی طرف سے گالیاں ضرور ہوتی ہیں

تفصیل اس کی یہ ہے کہ دونوں مقامات کے مسلمان مرزا صاحب کا اشتہار آخری فیصلہ والا پیش کر کے لکھتے ہیں کہ جناب موصوف نے ۱۵۔اپریل ۱۹۰۷ء کوایک اشتہار کے ذریعہ (وحی) یہ فیصلہ شائع کیا تھا کہ مولوی ثناء اللہ نے مجھ کو بہت ستایا ہے اس لئے میرا اوران کا آخری فیصلہ ہے کہ اگر وہ مجھ سے پہلے نہ مریں تو میں جھوٹا۔

اس مضمون کو ہرایک مقام پر پیش کیا جاتا ہے۔قادیانی جماعت کی طرف سے اس کے جواب میں علاوہ معقول جواب کے مجھ کوکوسا جاتا ہے جو میں شکریہ کے ساتھ قبول کرتا ہوں کیونکہ میں جانتا ہوں کہ مرزائیوں کو میرے تصور (خیال) سے ضرور اس فیصلہ کا خیال آتا ہوگا، پھراس کے ساتھ یہ بھی خیال آتا ہوگا کہ مولوی ثناء اللہ ابھی زندہ ہے۔پھر لازمہ محبت مرزا صاحب کا یہ تقاضا بھی ضرور ہے کہ میری زندگی اور مرزا صاحب کی موت سے ان کو رنج ہو، بلکہ میری زندگی سے کبیدہ خاطر ہوکر میری موت کے متمنی ہوں گے۔

خیر یہاں تک تو ان کا تقاضا طبعی ہے، جس میں ہم بھی ان کو معذور جانتے ہیں، لیکن مرزائی جماعت کے ممبر اس سے آگے تجاوز کر جاتے ہیں، وہ جب دیکھتے ہیں کہ ان کی مخالفت میں تمام مسلمان حنفی اور اہل حدیث وغیرہ سب متفق ہیں، تو حنفیوں کو میری طرف سے نفرت دلانے کے لئے اہل حدیث اور حنفیہ کے مشاجرات اور اختلافات شائع کرتے ہیں، اور بار بار بطور عار دلانے کے کہتے ہیں کیا حنفی علماء مر گئے؟ یا حنفیوں کے لئے باعث شرم نہیں کہ ایک غیر مقلد کی کتاب پڑھتے ہیں؟ وغیرہ۔مگر وہ یہ نہیں جانتے کہ اس امر میں حنفی شافعی اہل حدیث بلکہ شیعہ سنی سب متفق ہیں۔ اسلامی فرقوں کے علاوہ آریہ اور عیسائی بھی تو اس فیصلہ مرزا کو بطور سند لا سکتے ہیں۔جیسے ہم مسلمان، عبداللہ آتھم عیسائی والی پیش گوئی کی غلطی کو مرزا کے کذب پر بطور گواہ لاتے ہیں اسی طرح عیسائی میرے متعلق پیش گوئی کو بطور سند لا سکتے ہیں۔

اس کلام کو سند لانے والوں کی غرض صرف مرزا کی تکذیب ہے، نہ کہ عبداللہ آتھم اور ثناء اللہ کے شخصی خیالات سے توافق۔مگر ایسی سیدھی بات وہ کیا سمجھ سکتے ہیں جن کے حق میں فرمان خداوندی ہے و ان یروا سبیل الرّشد لا یتّخذوہ سبیلاً (ہدایت کی راہ دیکھ کر سیدھی راہ کو پسند نہیں کرتے)۔

خیر یہ تو قادیانیوں کی کیدانی ہے جس کا جواب بالکل مختصر دیا گیا ہے۔اصل بات کے

جواب میں بھی قادیانی مرزائیوں نے بہت کچھ دشنام آمیز باتیں لکھی ہیں۔ منگیری مرزائیوں کے نام سے ایک رسالہ دہلی کے ایک پھکڑ نے شائع کیا، جس میں خوب جی کھول کر گالیاں دی ہیں۔ اس رسالہ کا نام ہے ثنائی چکر۔ ان گالیوں کا جواب تو ہمارے ہاں نہیں، اس لئے ان کو اس کی توقع کسی اور جگہ سے کرنی چاہیے، ہاں اصل بات اس رسالہ میں صرف اتنی ہے کہ:

مرزا صاحب کا اشتہار مباہلہ نہ تھا بلکہ دعوت مباہلہ تھا۔ مرزا صاحب کے اس اشتہار کے مقابلہ میں مولوی ثناء اللہ نے لکھا تھا کہ یہ تحریر تمہاری مجھے منظور نہیں، اسی لئے مرزا صاحب نے اعلان بار دوئم دیا تھا جس کو بھی مولوی ثناء اللہ نے منظور نہ کیا۔ وغیرہ

اس سارے قضیہ کا فیصلہ مرزا صاحب کی اپنی تحریر سے ہو سکتا ہے۔ مرزا صاحب اس اشتہار میں لکھتے ہیں:

اے میرے کامل اور صادق خدا! اگر مولوی ثناء اللہ ان تہمتوں میں جو مجھ پر لگاتا ہے حق پر نہیں تو میں عاجزی سے تیری جناب میں دعا کرتا ہوں کہ میری زندگی میں ہی ان کو نابود کر ... میں تیرے ہی تقدس اور رحمت کا دامن پکڑ کر تیری جناب میں ملتجی ہوں کہ مجھ میں اور ثناء اللہ میں سچا فیصلہ فرما اور وہ جو تیری نگاہ میں حقیقت میں مفسد اور کذاب ہے اس کو صادق کی زندگی میں ہی دنیا سے اٹھا لے ... اے میرے مالک تو ایسا ہی کر ... بالآخر مولوی صاحب سے التماس ہے کہ اس تمام مضمون کو اپنے پرچہ میں چھاپ دیں اور جو چاہیں اس کے نیچے لکھ دیں، اب فیصلہ خدا کے ہاتھ میں ہے۔

یہ عبارت کسی شرح یا حاشیہ کی محتاج نہیں اس کے الفاظ صاف کہہ رہے ہیں کہ یہ ایک دعا ہے نہ کہ دعوت مباہلہ۔ دعوت مباہلہ ہوتی تو یوں ہوتا آؤ ہم تم مباہلہ کریں۔ جیسے قرآن مجید میں ہے تعالوا ندع ابناءنا ... الخ۔ آ ہم اپنے بچوں کو بلا کر مباہلہ کریں۔ اس میں کس کو شک ہے کہ دعوت کہتے ہیں کسی کام کے لئے بلانے کو۔ اشتہار کی عبارت منقولہ میں دعوت کہاں ہے ؟ وہ تو صاف الفاظ میں دعا ہے۔ اے خدا تو ایسا کر۔ خصوصاً آخری فقرہ بہت ہی قابل غور ہے جو یہ ہے: اب فیصلہ خدا کے ہاتھ میں ہے

اس فقرہ کی مزید تشریح اس کلام سے ہوتی ہے جو ۲۵۔ اپریل ۱۹۰۷ء کے بدر میں چھپا تھا کہ مولوی ثناء اللہ کی بابت جو اشتہار دیا گیا ہے اس کی بنا بھی خدا کی طرف سے ہے میں نے دعا کی تھی الہام ہوا اجیب دعوۃ الداع اذا دعان (دعا کرنیوالے کی دعا قبول کرتا ہوں) اب

ادنی غور بلکہ بے غور بھی یہ بات سمجھ میں آسکتی ہے کہ جب خدا کی طرف سے اس دعا کے قبول کرنے کا وعدہ ہوا ہے تو پھر میرے انکار کو اس میں کیا دخل؟ ہاں اعلان باردوم کی بابت جو کہا گیا ہے وہ بھی محض دھوکہ اور دفع الوقتی ہے۔ اس اعلان کے بھی اصل الفاظ یہ ہیں:

## اعلان: باردوم

و من اظلم ممن افتری علی اللہ کذباً او کذب بآیاتہ۔ افسوس کہ اس ملک کے اکثر لوگ جو مولوی کہلاتے یا ملہم ہونے کا دم مارتے ہیں جب خدا تعالیٰ کا کلام ان کو سنایا جاتا ہے تو کہتے ہیں کہ وہ افتراء ہے انہیں لوگوں پر اتمام حجت کرنے کے لئے میں نے کتاب حقیقۃ الوحی تالیف کی ہے۔ کب تک یہ لوگ ایسا کریں۔ آخر ہر ایک فیصلہ کیلئے ایک دن ہے اور ہر ایک قضا وقدر کے نزول کیلئے ایک رات ہے۔ اس وقت میں نمونہ کے طور پر خدا تعالیٰ کا ایک کلام ان لوگوں کے سامنے پیش کرتا ہوں اور بالخصوص اس جگہ مخاطب میرے مولوی ابوالوفاء ثناء اللہ امرتسری اور مولوی عبدالجبار اور عبدالواحد اور عبدالحق غزنوی ثم امرتسری اور جعفر زٹلی لاہوری اور ڈاکٹر عبدالحکیم خان اسسٹنٹ سرجن تراوڑی ملازم ریاست پٹیالہ ہیں۔ اور وہ کلام یہ ہے کہ خدا تعالیٰ نے مجھے مخاطب کر کے فرمایا ہے انی احافظ کل من فی الدار و احافظک خاصۃً۔ ترجمہ اس کا بموجب تفہیم الٰہی یہ ہے کہ میں ہر ایک شخص کو جو تیرے گھر کے اندر ہے طاعون سے بچاؤنگا اور خاص کر تجھے۔ چنانچہ گیارہ برس سے اس پیش گوئی کی تصدیق ہو رہی ہے اور میں اس کلام کے منجانب اللہ ہونے پر ایسا ہی ایمان لاتا ہوں جیسا کہ خداوند تعالیٰ کی تمام کتب مقدمہ پر اور بالخصوص قرآن شریف پر اور میں گواہی دیتا ہوں کہ یہ خدا کا کلام ہے پس اگر کوئی شخص مذکورہ بالا اشخاص میں سے یا جو شخص ان کا ہم رنگ ہے یہ اتقاد رکھتا ہو کہ یہ انسان کا افتراء ہے تو اسے لازم ہے کہ وہ قسم کھا کر ان الفاظ کے ساتھ بیان کرے کہ یہ انسان کا افترا ہے خدا کا کلام نہیں و لعنت اللّٰہ علی من کذب وحی اللّٰہ جیسا کہ میں بھی قسم کھا کر کہتا ہوں کہ یہ خدا کا کلام ہے و لعنت اللہ علی من افتری علی اللہ۔ اور میں امید رکھتا ہوں کہ خدا اس راہ سے کوئی فیصلہ کرے اور یاد رہے کہ میرے کسی کلام میں یہ الفاظ نہیں ہیں کہ ہر ایک شخص جو بیعت کرے وہ طاعون سے محفوظ رہے گا بلکہ یہ ذکر ہے کہ و الذین آمنوا

ولم یلبثوا ایمانهم بظلم اولئک لهم الامن و هم مهتدون۔ پس کامل پیروی کرنے والے اور ہر ایک ظلم سے بچنے والے جس کا علم خدا کو ہے بچائے جائیں گے اور کمزور لوگ طاعون سے شہید ہو کر شہادت کا اجر پاویں گے اور طاعون ان کے لئے تمحیص اور تطہیر کا موجب ٹھہرے گی۔ اب میں دیکھوں گا کہ میری اس تحریر کے مقابل پر بغرض تکذیب کون قسم کھاتا ہے۔ مگر یہ امر ضروری ہے کہ اگر ایسا مکذب اس کلام کو خدا کا کلام نہیں سمجھتا تو آپ بھی دعوی کرے کہ میں بھی طاعون سے محفوظ رہونگا اور مجھے بھی خدا تعالی کی طرف سے یہ الہام ہوا ہے تا کہ دیکھ لے کہ افتراء کی کیا جزاء ہے۔ والسلام علی من اتبع الہدی۔ الراقم خاکسار میرزا غلام احمد

مولانا ثناء اللہ امرتسریؒ لکھتے ہیں: اس اشتہار میں جو کچھ ہے اس کے الفاظ سے ظاہر ہے۔ کیا اس میں کہیں ذکر ہے کہ مولوی ثناء اللہ نے چونکہ ۱۵۔ اپریل ۱۹۰۷ء کا فیصلہ نہیں مانا اس لئے وہ منسوخ ہو کر دوسری صورت پیش ہوتی ہے۔ ہرگز نہیں بلکہ یہ تو بات ہی کچھ اور ہے۔ مطلب یہ ہے کہ مخالفین مرزا قسم کھائیں کہ مرزا کا الہام جھوٹا ہے مگر ساتھ ہی یہ ضرور ہے کہ قسم کے ساتھ یہ بھی دعوی کریں کہ ہم طاعون سے نہیں مریں گے۔

ناظرین! خدارا انصاف کیجئے ہم علماء جو شریعت کے علوم سے واقف ہیں کہہ سکتے ہیں کہ ہم طاعون سے نہیں مریں گے۔ کیا ہم کو قرآن مجید کی آیت معلوم نہیں؟ لا یعلم من فی السماوات والارض الغیب الّا الله (اللہ کے سوا غیب کی بات کوئی نہیں جانتا) کیا ہم کو معلوم نہیں ما تدری نفس بایّ ارض تموت (کسی نفس کو معلوم نہیں کہاں مرے گا)۔ اس کا جواب عرصہ ہوا، اسی زمانہ میں رسالہ مرقع قادیانی میں دیا گیا تھا جس کے الفاظ یہ ہیں:

آپ کی عادت شریفہ ہے کہ جوں ہی کسی مخالف کو نزلہ یا زکام ہوا آپ نے اپنی صداقت کا نشان فوراً اسے قرار دیا۔ دیکھو تو تمہاری ایمانداری کہ حضرت سید محمد نذیر حسین محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ اور مولانا رشید احمد گنگوہی مرحوم کے انتقال پر تم نے اور تمہارے دام افتادوں نے کیا کیا بیہودہ گوئیاں کیں حالانکہ محدث دہلوی ایک سو دس سال کی عمر میں اور محدث گنگوہی اسّی (۸۰) سال کی عمر میں انتقال ہوئے اور حدیث شریف میں آیا ہے اعمار امتی مابین ستین و سبعین وا قلّهم من یجوّز۔ میری امت کی عمریں ساٹھ ستر سال کے درمیان ہوں گی بہت کم آگے بڑھیں گے۔ دونوں بزرگوار عام عمر طبعی سے بہت آگے بڑھ کر انتقال ہوئے، تاہم تم نے اور

تمہارے دام افتادوں نے ان کے انتقال کو اپنا نشان قرار دیا چنانچہ آپ نے یا آپ کے اشارے سے آپ کے ایک دام افتادہ نے لکھا تھا:

اسماعیل علی گڈھی ، نذیر حسین دہلوی ، رشید احمد گنگوہی ، غلام دستگیر قصوری ، چراغ دین جمونی ۔ رسل بابا امرت سری ، راجہ جہانداد خان ، ملا احمد پشاوری ۔ آتھم امرتسری ۔ امریکہ کا ڈوئی ، اور ایسا ہی صدہا اور لوگ ہیں جن کا اب نام ونشان نہیں ۔ اب وہ ہلاک ہوئے اور عجب بات یہ ہے کہ ان کا کوئی قائم مقام بعد میں نہ رہا۔ الحکم ۔ ۱۷۔ اپریل

دیکھئے کس جرأت کی دھٹائی ہے کوئی اس ایمان دار سے پوچھے کہ اگر یہ لوگ تم پر ایمان لاتے تو ایک سو دس برس کی عمر سے زیادہ عمر ان کو مل جاتی ؟ حالانکہ تم کو خود تو اسّی (۸۰) برس کی عمر کا الہام ہے، وہ بھی شکی ہے چنانچہ تم وصیت بھی کر چکے ہو۔ یہ کیسا جھوٹ بولا ہے کہ انکا قائم مقام بھی کوئی نہیں حالانکہ عموماً سب کی اولاد جسمی اور روحانی زندہ ہے ۔ یہ خاکسار بوجہ علاقہ شاگردی کے دونوں محدثوں (دہلویؒ اور گنگوہیؒ) کا قائم مقام بفضلہ تعالی زندہ موجود ہے جس نے بقول کرشن جی ،کرشنی سلسلہ کو پاش پاش کر دیا۔ یہ کس کی قائم مقامی کا اثر ہے ۔ کیا ان بزرگوں کے زمانہ میں جس قدر آپ کی مخالفت تھی وہ اب کم ہے؟ کیا ان باتوں سے آپ اپنی صداقت کا نشان بلند کرسکیں گے؟ تف ہے ایسی راست گوئی پر۔

چونکہ تم لوگ ہوائی گھوڑے چلایا کرتے ہو اس لئے ضرورت محسوس ہوئی کہ تم سے پوچھ لیا جائے کہ تمہارے مقابلہ میں اگر حلف اٹھائی جائے تو نتیجہ کیا ہوگا ؟ اس کا جواب تم نے آج تک کچھ نہ دیا اور آپ دوسرے لباس میں جلوہ آراء ہوئے۔

پھر اور چالاکی دیکھئے کہ صرف قسم اٹھانے پر اکتفا نہیں بلکہ ساتھ ہی یہ بھی شرط ہے کہ ایسا مکذب یہ بھی دعوی کرے کہ میں بھی طاعون سے محفوظ رہونگا۔ چہ خوش آپ چاہتے ہیں کہ جس طرح آپ بڑ مار کر ذلیل ہوتے ہیں اسی طرح آپ کا مکذب بھی ذلیل ہوتا کہ کبڑے والا قصہ صادق آوے۔ مرقع مذکور

ناظرین! یہ ہیں ان لوگوں کے ڈھکوسلے ۔ یہ تو ہماری طرف سے مختصر سا جواب ہے، ممکن ہے مسلمانان منگیر کی طرف سے کوئی مفصل جواب بھی نکلے۔

(ہفت روزہ اہل حدیث ۵ مئی ۱۹۱۱ء ۔ ۵ جمادی الاول ۱۳۲۹ھ ص ۱۔۴)

 جناب گنگوہیؒ کی وفات کا واقعہ جس طرح قادیانی اخباروں میں رپورٹ کیا گیا اسے

بھی ملاحظہ کر لیجئے۔لکھا ہے:

گنگوہی جو آخری عمر میں نابینا ہو گیا تھا اور حال ہی میں ایک رسالہ سلسلہ حقہ کے مخالف لکھا تھا سانپ سے کاٹا جا کر مر گیا۔ سنا ہے کہ سانپ کے کاٹے کے علاج میں اسکو بڑا دعوی تھا۔ (بدر قادیان ۱۷۔اگست ۱۹۰۵ء ص ۸)

ایک اور نشان ظاہر ہوا:

مولوی رشید احمد گنگوہی بھی آخر کار اس جہان سے چل دیئے چنانچہ ۱۱۔اگست ۱۹۰۵ء کو ان کا انتقال ہو گیا۔مرنے سے چودہ روز پیشتر ان کو سانپ سونگھ گیا تھا اسی زہر نے ان کا کام تمام کیا۔ انا للہ و انا الیہ راجعون

افسوس کی بات یہ ہے کہ مولوی رشید احمد، خدا کے موعود و مرسل کے زمانہ کو پا کر بھی اس کے فیض سے محروم رہ گیا۔اخبارات میں انکے متعلق بڑے بڑے تعریفی مضامین شائع کرائے جا رہے ہیں جن کو پڑھ کر مجھے اور بھی اللہ تعالی کی بے نیازی پر ایمان بڑھتا ہے اور یقین ہو جاتا ہے کہ: امتیاں رامے دہی فہم و ذکا، بالکل صحیح ہے ہدایت اور سعادت اسی کے فضل سے مل سکتی ہے ورنہ ایسا آدمی جسے لوگ عالم قرار دیتے ہیں نور اللہ کو کیوں نہ دیکھ سکا۔

پھر مولوی رشید احمد صاحب کی موت دوسروں کے لئے باعث عبرت ہے یقیناً اب ان پر اس سلسلہ کی حقیقت کھل گئی ہو گی اور انہیں معلوم ہو گیا ہو گا کہ وہ شخص جس کو دنیا میں وہ کذاب اور مفتری سمجھتے اور قرار دیتے تھے فی الحقیقت حضرت احدیت میں وجیہہ اور عالی رتبہ ہے۔

وہاں کے حالات تو مرنے والوں پر ہی کھلیں گے لیکن ان کی موت تو اس دنیا میں بھی حضرت حجۃ اللہ مسیح موعود کی سچائی پر مہر کرتی ہے جس کی تفصیل یہ ہے کہ حضرت حجۃ اللہ کو عرصہ ہوا یہ الہام ہوا تھا تخرج الصدور الی القبور یعنی جو لوگ بڑے بڑے مسند نشین اور اکابر قرار دیئے گئے ہیں وہ قبروں کی طرف نکالے جائیں گے (تو کیا چھوٹے لوگ قبروں کی طرف نہیں نکالے جائیں گے؟ بہاء)، کیا مطلب کہ یہ بڑے بڑے بزرگ اور صاحب وجاہت جو بنے ہوئے ہیں، وہ عنقریب مرنیوالے ہیں۔ یہ پیشگوئی ہمیشہ نئے رنگ میں پوری ہوتی رہتی ہے جس طرح پر سید نذیر حسین اس پیش گوئی کا

مصداق ہوا،اسی طرح رشید احمد صاحب بھی اس کے مصداق ٹھہرے۔اگر یہ کہا جاوے کہ ان کی عمر ۸۰ کے قریب ہوگئی تھی تو ایسی بات بالکل بے ہودہ قرار دی جائے گی کیونکہ حوادث زمانہ کے ماتحت حضرت مسیح موعود (مرزا) بھی ہیں وہ اس سے باہر تو نہیں۔ پھر ان کی زندگی میں ان کا فوت ہو جانا قدرت خداوندی کا عجیب تماشا نہیں تو کیا ہے؟ یہ محض اس کی صداقت کے اظہار کے لئے ہے۔ (سید نذیر حسین ۱۹۰۲ء میں فوت ہوئے، اس کے تین سال بعد رشید احمد ۱۹۰۵ء میں فوت ہوئے، اس کے تین سال بعد مرزا صاحب ۱۹۰۸ء میں فوت ہو گئے اور پہلے دونوں افراد پیش گوئی کے مصداق ہیں تو تیسرا کیوں نہیں؟

اور پھر تیسرا بھی تو ثناء اللہ، محمد حسین، عبدالجبار، عبدالحق، عبدالحکم کی زندگی میں آنجہانی ہوا ہے۔ بہاء)

علاوہ بریں مولوی رشید احمد صاحب کی موت ایک اور پہلو سے بھی نشان عظیم ہے اور وہ یہ ہے کہ انجام آتھم میں جن لوگوں کو مباہلہ کے واسطے بلایا گیا تھا ان میں سے مولوی رشید احمد صاحب بھی ایک تھے اور اس مباہلہ کا نتیجہ مندرجہ ذیل عذاب آپ نے قرار دیئے تھے:

کسی کو اندھا کر دے اور کسی کو مجذوم اور کسی کو مفلوج اور کسی مصروع اور کسی کو سانپ یا سگ دیوانہ کا شکار بنا وغیرہ

(مرزا صاحب کو اپنا انجام معلوم نہیں تھا، قادیانی روایات سے ہی پتہ چلتا ہے کہ ۲۶ مئی ۱۹۰۸ء کی صبح کو آپ نہ بول سکتے تھے، نہ لکھ سکتے تھے، نہ اٹھ کر کھڑے ہو سکتے تھے۔ یعنی ٹانگیں بھی مفلوج، ہاتھ بھی مفلوج، زبان بھی مفلوج، نظام انہضام بھی مفلوج، جیسا کہ مفتی صادق قادیانی نے لکھا ہے:

حضرت مسیح موعود (مرزا) کے اندرون خانہ ایک نیم دیوانی سی عورت بطور خادمہ کے رہا کرتی تھی۔ ایک دفعہ اس نے کیا حرکت کی۔ کہ جس کمرے میں حضرت صاحب بیٹھ کر لکھنے پڑھنے کا کام کرتے تھے وہاں ایک کونے میں ایک کھرا تھا۔ جس کے پاس پانی کے گھڑے رکھے تھے۔ وہاں اپنے کپڑے اتار کر اور ننگی بیٹھ کر نہانے لگ گئی۔ حضرت صاحب اپنے کام تحریر میں مصروف رہے۔ اور کچھ خیال نہ کیا کہ وہ کیا کرتی ہے۔ جب وہ نہا چکی تو ایک اور خادمہ ادھر اتفاقاً آ نکلی۔ اس نے اس نیم دیوانی کو ملامت کی کہ حضرت صاحب کے کمرے میں اور موجودگی کے وقت تو نے یہ کیا حرکت کی۔ تو اس نے ہنس کر جواب دیا: انہوں نے کچھ دیدا ہے یعنی اسے کیا دکھائی دیتا ہے۔ ذکر حبیب از مفتی صادق قادیان ۱۹۳۶ء ص ۳۸۔۳۹۔

یعنی بصارت تو پہلے ہی ایسی تھی کہ قریب میں غسل کرتی ہوئی ننگی عورت نظر نہ آتی تھی، اور سماعت کا یہ حا

ل تھا کہ اس عورت کے نہانے کی یعنی اپنے اوپر پانی بہانے کی آواز بھی باوجود انتہائے قرب مکانی کے سنائی نہ دیتی تھی۔ بہاء)

مولوی رشید احمد نے اس اثر سے دو حصے لئے آپ کی بینائی بھی جاتی رہی اور بالآخر سانپ نے بھی کاٹا۔ کیا موت کی اور کوئی صورتیں نہ ہو سکتی تھیں؟ اگر حضرت مسیح موعود مفتری تھے تو مولوی رشید احمد کے اگر سانپ کے ذریعہ موت مقدر تھی تب بھی اللہ تعالی کو دنیا کو فتنہ میں پڑنے سے بچانے کے لئے انہیں اس موت سے بچانا چاہیے تھا (کتنی دنیا رشید احمد کی موت کی وجہ سے مرزائی ہوئی۔ بہاء) مگر یہ کیا ہوا کہ آسمان سے ایسا امر صادر ہوا جو اسی مفتری (بخیال شان) کی تائید کا باعث ٹھہرا۔ اس کی وجہ یہی ہے کہ دراصل وہ راست باز اور خدا کا مرسل ہے اور آسمان اس کی تائید پر جھکا ہوا ہے پس یہ ایک عظیم الشان ہے طالبان حق کیلئے بے ہودہ طور پر مباحثہ کرنا اور ہر بات کے جواب کیلئے قلم اٹھانا سہل ہے لیکن عقل مند وہی ہیں جو سچائی کو ضائع نہیں کرتے بلکہ اس سے فائدہ اٹھاتے ہیں مولوی رشید احمد کے شاگرد اور مرید ان کی وفات سے سبق لیں اور خدا تعالی کے راست باز کی تکذیب سے باز آئیں۔ بالآخر مجھے مولوی رشید احمد کی وفات سے محض اسلئے افسوس ہے کہ انہوں نے صادق کا زمانہ پایا اور اس سے فیض حاصل نہ کیا اور پھر یہ افسوس اور بھی بڑھ جاتا ہے جب میں دیکھتا ہوں کہ وہ نہ صرف خود محروم رہے بلکہ ان کی وجہ سے بہت سے لوگ حجاب میں پڑے رہے خدا کرے ان کی موت ان لوگوں کے لئے چشم کشا ہو۔ (اخبار الحکم قادیان ۲۴۔ اگست ۱۹۰۵ء ص ٦)

(اس تحریر پر مفصل تبصرہ ہو سکتا ہے لیکن بخوف طوالت اسے فی الحال بلا تبصرہ چھوڑ دیا گیا ہے۔ بہاء)

# قادیانیوں میں اختلاف اور اسکا فیصلہ

حضرت مولانا ثناء اللہ امرتسریؒ لکھتے ہیں:

جب سے حکیم نور الدین نے فتوی دیا ہے کہ مرزا صاحب کے منکر کافر ہیں، مرزائیوں میں اس مسئلہ میں اختلاف کی صورت پیدا ہوگئی ہے۔ بعض مرزائیوں کا خیال ہے کہ مسلمان (منکرین مرزا) کافر نہیں، مگر چونکہ خلیفہ کا فتوی یہی ہے کہ منکرین کافر ہیں اس لئے عام میجارٹی اسی طرف ہے۔ قادیانی اخبار الحکم وغیرہ اپنے خلیفہ کی رائے کی بڑے زور سے تائید کرتے ہیں۔ الحکم لکھتا ہے کیوں ایسے لوگ اپنے خلیفہ مفترض الطاعت کے فیصلے کو نہیں مانتے؟ غرض ان کو بہت کچھ ڈانٹتا اور

دھمکاتا ہے۔ ۷ مئی کے پرچہ الحکم میں بھی ایک مضمون اس مسئلہ کے متعلق نکلا ہے جس کا خلاصہ یہ ہے کہ احمدی غیر احمدی کے سوال کے متعلق مرزا صاحب کے لڑکے بشیر الدین نے ایک مضمون بمنظوری خلیفہ صاحب شائع کیا ہے بس وہ کافی ہے اب اس سوال کا خاتمہ ہے۔ اس لئے ضرور ہوا کہ ہم بھی اس مضمون کو دیکھیں جو خلیفہ کے حکم سے شائع ہوا ہے جس کے سامنے سب مرزائیوں کو سر تسلیم کرنے کا حکم ہوتا ہے۔ وہ مضمون اخبار بدر ۲۷۔ اپریل میں نکلا ہے جسکا مختصر مطلب یہ ہے:

حضرت صاحب کے زمانہ میں بھی بار بار اس مسئلہ کو اٹھایا گیا ہے اور ہمیشہ آپ نے اس کو خوب واضح کر کے بیان کیا ہے اور ایسا کھول دیا ہے کہ اس کا انکار سوائے اس کے کہ کوئی ان فتووں کو نظر انداز کر دے اور کسی طرح سے نہیں ہوسکتا پھر ہمارے مخالف کیوں بار بار ہم سے ملنے کی کوشش کرتے ہیں وہ زمانہ یاد کریں جب کہ کفر کی بوچھاڑ ہم پر پڑتی تھی اور ملامت کے تیروں سے ہمارا بدن زخمی کیا جاتا تھا اور تمام لوگوں کی آنکھیں اس طرف لگی ہوئی تھیں کہ کب یہ سلسلہ تباہ ہوتا ہے اور ایسے وقت میں بھی خدا نے ہماری تائید کی اور ہر ایک دکھ اور درد سے ہم کو بچایا اور ہر ایک شر سے محفوظ رکھا تو ہم کیسے ناشکر گزار ہوں گے کہ جب خدا نے ہم کو ہر مصیبت سے بچا کر امن کی زندگی عطا فرمائی تو ہم اس وقت لا ترکنوا الی الذین ظلموا فتمسکم النار کی نہی کو نعوذ باللہ پس پشت ڈال دیں.... مرزا صاحب فرماتے ہیں خدا نے مجھ پر ظاہر کیا ہے کہ ہر ایک شخص جس کو میری دعوت پہونچتی ہے اور اس نے مجھے قبول نہیں کیا ہے وہ مسلمان نہیں ہے اور خدا کے نزدیک قابل مواخذہ ہے۔ (اخبار بدر قادیان ۲۷۔ اپریل ۱۹۱۱ء)

مولانا امرتسریؒ فرماتے ہیں: یہ ہے محمدی اور احمدی یعنی مسلمانوں اور مرزائیوں میں آخری فیصلہ، جس کا مطلب صاف ہے کہ جو لوگ مرزا صاحب کی دعوت پہنچ کر ان کو مامور من اللہ، نبی اللہ، رسول اللہ بلکہ بقول ان کے ابن اللہ نہیں مانتے وہ کافر ہیں۔ جل جلالہ

اس حکم سے ہر ایک مومن کے دل پر خطرہ عظیم پیدا ہوتا ہے خدا خیر کرے ایسا نہ ہو کہ تمام عمر کا کیا کرایا ضائع ہو جائے۔ بارے شکر ہے کہ دعوت پہنچنے کی تشریح بھی صاحبزادہ مرزا نے خود ہی کر دی جس سے ہم گنہ گاروں کو بھی کچھ امید بہتری ہوگئی۔ صاحبزادہ صاحب لکھتے ہیں:

دعوت پہنچنے سے کیا مراد ہے؟ دو امر ضروری ہیں۔ وہ شخص جو خدا کی طرف سے بھیجا گیا ہے وہ لوگوں کو اطلاع دیدے کہ میں خدا کی طرف سے بھیجا گیا ہوں اور ان کو غلطیوں پر

متنبہ کر دے کہ فلاں فلاں اعتقاد میں تم خطا پر ہو یا فلاں فلاں حالت میں تم سست ہو۔
دوسرے یہ کہ آسمانی نشانوں اور دلائل عقلیہ اور نقلیہ سے اپنا سچا ہونا ثابت کر دے
(بدر ۲۷۔اپریل ۱۹۱۱ء)

مولانا فرماتے ہیں: الحمد للہ کہ اس تعریف سے ہماری ڈھارس بندھی ہے کیونکہ اس میں لکھا ہے کہ آسمانی نشانوں اور دلائل عقلیہ ونقلیہ سے اپنا سچا ہونا ثابت کرے۔ ہمیں تو آج تک کوئی دلیل بھی بڑے حضرت کی سچائی کی نہیں ملی، اسلیئے ہم ہمیشہ عرض کرتے رہے کہ گذشتہ زمانے میں نہیں تو اب ہی سہی، مگر خلیفہ صاحب ہم سے ایسے کچھ کشیدہ ہیں کہ اہل حدیث مورخہ ۷۔اپریل ۱۹۱۱ء میں چند سوال ان کی ذات خاص سے کئے گئے تو ان کے جواب بھی نہیں دیئے۔ قادیان سے ایک فرعونی دماغ مرزائی نے لکھا کہ خلیفۃ المسیح تو آپ کے اخبار کو دیکھنا سننا بھی پسند نہیں کریں گے، میں آپکا جواب دونگا۔ آخر وہ بھی: چناں خفتہ اند کہ گوئی مردہ اند۔ بہر حال اس بات کو خدائے علیم خوب جانتا ہے کہ ہمارے دل میں مرزا کی سچائی کسی دلیل سے نہیں آئی۔ ہاں ہم اتنا مانتے ہیں کہ جناب مرزا کی آخری عمر میں ایک دعا ضرور قبول ہوئی تھی جس کا ذکر انہوں نے ۱۵۔اپریل ۱۹۰۷ء کے اشتہار میں کیا تھا کہ خداوندا! اگر میں جھوٹا ہوں تو مولوی ثناء اللہ کے سامنے مجھ کو موت دے اور ان کو اور انکے دوستوں کو خوش کر۔ بس یہی ایک دعا ہے جو مرنے والے موصوف کی مستجاب ہوئی۔

بہر حال مسلمانوں اور مرزائیوں کا آخری فیصلہ شائع ہو گیا۔ آج سے بعد کوئی صاحب مرزائیوں سے مذہبی مصالحت کی توقع نہ رکھیں یہی معنی ہیں اس حدیث کے جس کے الفاظ یہ ہیں:
ما سا لمنا هم منذ حار بنا هم۔ جس کی تشریح اس شعر میں ہے

دشمنانِ کہن دوستانِ نو کردن     بدست دیو بود عقل را گرد کردن

(ہفت روزہ اہل حدیث امرتسر ۱۹ مئی۔ ۱۹۱۱ء ص ۲۔۳)

# ایک قادیانی کے سوال کا جواب

جناب غلام مصطفیٰ سہسرامی، کٹک سے لکھتے ہیں:

قادیانی اخبار بدر مورخہ ۱۶ مارچ یوم پنجشنبہ ۱۹۱۰ء کا پرچہ میری نظر سے گذرا جس میں ایک مرزائی نے ہم محمدیوں کو مخاطب کر کے بعنوان۔ منکرین مسیح محمدی سے ایک سوال، پر ایک عجیب

وغریب آیت کے معنی بیان کر کے تک بندی کی ہے۔ میں اس مرزائی کے سوال کا جواب تو بعد میں عرض کرونگا قبل اس کے یہ عرض کر دینا ضروری خیال کیا گیا کہ دنیا میں انسانی مذہب کا کوئی معیار صحیح اور میزان عدالت ہے یا نہیں۔ اور اگر ہے تو وہ کون سا معیار ہے جس سے اس کے کھرے کھوٹے ہونے کا پتہ چل جائے جہاں تک غور کیا جاتا ہے یہ بات معلوم ہوتی ہے کہ مذاہب عالم کا صحیح معیار وہی ہے جسے خود خالق مذہب نے دنیا والوں کیلئے قائم کیا ہو اور جب تک ایک قلب سلیم والا انسان اس معیار کی تلاش میں سرگرم ہوتا ہے تو فطرتاً اس کے دل میں یہ بات جم جاتی ہے کہ جو مذہب خدائے ذوالجلال والاکرام کے پاک کلام سے مستنبط ہوا ہے وہی صحیح اور واجب العمل ہے یعنی قرآن و حدیث کی مطابقت پر عقل انسانی میں اس کی صحت مستحکم اور مضبوط ہو جاتی ہے ورنہ جو مذہب اس میزان خداوندی سے باہر ہو وہ مذہب نہیں ہے بلکہ وہ ایک قسم کا جنون اور مالیخولیا ہے۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ اگر کسی مذہب کی صحت کا معیار کلام الٰہی نہ ہوگا تو دو حال سے خالی نہیں۔ کیا تو دنیا کے کل مذاہب باطلہ کی صداقت تسلیم کرنی ہوگی یا ایک کو ہی حق و راست کہنا ہوگا اور جملہ مذاہب مختلفہ کو باطل۔ پہلی صورت خلاف مفروض ہے کیونکہ اگر مذاہب کا صدق تسلیم کیا جائے تو پھر یہ اختلاف و خلاف کی صورت ہی باقی نہ رہے اور اس صورت میں سچ کا وجود ایک ہی مذہب میں معین رہے گا لیکن مشاہدہ اس کے بر خلاف ہے یعنی دنیا میں متعدد مذاہب ہیں جو ایک دوسرے سے خلاف ہیں۔ رہی دوسری شق کہ اس جملہ مذاہب میں مختلفہ میں ایک ہی صحیح ہے اس کے لئے ماورائے عقل انسانی کے کوئی جدا معیار کی ضرورت ہے اور وہ معیار خداوندی کلام کے سوا اور اس خالق مذہب کے قائم کردہ میزان عدالت کے علاوہ دوسرا ہونے کے لائق نہیں ہے۔

دنیا میں ہر ایک موجد مذہب جدید کی یہ انتہائی کوشش رہی ہے کہ وہ اپنے عقاید وخیالات کی تصحیح کیلئے کلام الٰہی پیش کرے مگر اب یہاں دیکھنا چاہیے کہ اس کا یہ خیال کلام الٰہی سے مطابقت کرتا ہے یا نہیں۔ اور سچ پوچھئے تو یہی ایک بات ہے جو اس راہ میں نہایت دشوار ہے ورنہ آج کے دن بڑے بڑے علماء فضلاء اس سنگلاخ وادی میں ٹھوکریں نہ کھاتے۔ ہمارے مخبر صادق روحی فداہ نے اس کے جانچنے کیلئے نہایت عمدہ آلہ بتلایا ہے بشرطیکہ وہ آلہ زنگ آلود نہ ہو آپ ارشاد فرماتے ہیں الصدق طمانیۃ للقلوب یعنی جو باتیں سچی ہوتی ہیں اور جو مذہب سچا ہوتا اس کی سچائی کی یہ علامات ہیں کہ اس مذہب کے حالات سے قلوب میں اطمینان حاصل ہو جاتا ہے۔

مذکورہ بالا تمہید کی رو سے جب مرزائیوں کے عقاید پر نظر کیا جائے تو کلام الٰہی کی میزان

عدالت میں، بجوئے نارزد، والا معاملہ معلوم ہوتا ہے۔ ابتدا سے آج تک اس مذہب کے بانی کا خیال کلام الہی اور حدیث نبوی کے معیار پر کھرا نہ ہوا، ہاں یہ بات ضرور ہوئی کہ جب یہ لوگ اپنے خیالوں کی تائید میں قرآن وحدیث کو پیش کرتے ہیں تو کسی نہ کسی طرح سے جوڑ توڑ لگا کر اثبات مدعا کے درپئے ہوتے ہیں اگرچہ یہ ان کی انتہائی کوشش خاک میں ہی کیوں نہ مل جائے مگر یہ لوگ مرغی کی ایک ٹانگ لئے لئے پھرا کرتے ہیں اور اپنے منہ میاں مٹھو۔

صاحبو! کھرے اور کھوٹے کی کسوٹی انسانی قلب ہے اور قلب بھی وہ جو شائبہ اغراض نفسانیہ سے پاک وصاف ہو ورنہ ضرور ہے کہ ایسے قلوب میں بجائے صدق کے کذب و پلیدی کی جگہ قرار پائے گی اور ایسا شخص باطل کو حق پر محمول کر کے حق والوں سے دست وگریبان ہوتا رہے گا۔

قادیانی مذہب کچھ عجیب معجون مرکب ہے اور آج تک میری سمجھ میں نہیں آیا کہ مرزائی مذہب کا اصول کیا ہے؟ مرزا آنجہانی کے دعاوی کا جو سنگ بنیاد ہے وہ تو صرف مسئلہ وفات مسیح ہے اسی بنا پر انہوں نے اپنی زندگی میں اپنے کو مسیح موعود ومہدی وغیرہ قرار دیا اور جب اس سے بھی آگے بڑھے تو سب نبیوں سے افضل ہونے کے مدعی ہوئے۔ جب اس مقام سے بھی ترقی کر کے آپ نے آگے قدم رکھا تو خدا کے بیٹے بن بیٹھے کبھی کبھار رام کرشن مہا دیو بھی بنا کئے۔ خیر ہمیں اس سے کوئی مطلب نہیں دیکھنا یہ ہے کہ اس مسیح قادیانی کے بعد ان کے چیلوں نے کہاں تک قائم؟ رکھا ہے ناظرین ذرا صبر کریں ہم ایک مرزائی کا خیال مرزا کی نسبت اسی کے الفاظ میں دکھلاتے ہیں۔

بدر کا نامہ نگار اس سرخی کو (منکرین مسیح محمدی سے ایک سوال) قائم کر کے لکھتا ہے:

> ان شانئک ھو الابتر تیرا دشمن ہی ابتر ہے۔ امید کہ ہمارے مخاطبین قائل اس بات کے ہوں گے کہ قرآن مجید کی مرقومہ بالا آیت شریفہ میں خداوند کریم نے ایک بڑی زبردست پیش گوئی فرمائی ہے جو رسول مقبول ﷺ کے بعد ہر زمانہ ہوتی رہی اور آئندہ بھی پوری ہوتی رہے گی یعنی ہر صدی کے سر پر خداوند کریم اس امت مرحومہ میں تجدید دین کے لئے مجدد اور ملہم مبعوث فرماتا رہا جو مخاطبہ مکالمہ الہیہ سے مشرف ہو کر رسول اللہ ﷺ کے روحانی اولاد کا زندہ ثبوت رہا اس کی تائید حدیث رسول مقبول ان اللہ یبعث علی رأس کل مأۃ کے مضمون سے بھی ہوتی ہے

ناظرین! مرزائی عبارت کو غور سے ملاحظہ فرمائیں پہلے تو سورہ کوثر کی آیت لکھی گئی پھر اسی آیت کو مجدد وملہم مبعوث ہونے کی پیش گوئی بتلائی جاتی ہے اور یہ بھی ارشاد ہوتا ہے کہ وہ مجدد و

ملہم رسول اللہ ﷺ کا روحانی بیٹا ہوگا۔ واہ جی تمہارے کیا کہنے ان شانئک ھو الابتر کو دیکھئے اوراس سے مجدد وملہم کی بعثت کی پیش گوئی کہنا دیکھئے۔ کیوں نہ ہو یہ سب آپ ہی حضرات کا کمال ہے جس آیت سے جو مطلب چاہیں نکالیں اور دنیا کے سامنے بیان کریں کیونکہ معارف قرآنیہ کا علم تو مرزائی حلقہ میں ہی ... ہو چکا ہے۔اس کے بعد مرزائی صاحب گلفشانی فرماتے ہیں کہ:

اب سوال یہ ہے کہ قرآن وحدیث شریف کی متذکرہ بالا پیش گوئی آیا گذشتہ صدیوں ہی کے لئے تھی یا موجودہ اورآئندہ صدیوں کے لئے بھی۔ یہ ایک سوال ہوا۔

دوسرا سوال یہ ہے کہ اگر ہمیشہ کے لئے ہے تو آپ چودھویں صدی کے مجدد ورسول اللہ ﷺ کے روحانی بیٹے حضرت مسیح موعود ومہدی مسعود کی بیعت میں داخل ہوکر سعادت دارین کیوں نہیں حاصل کرتے ( تیسرا سوال مرزا صاحب کا یہ ہے کہ ) اگر آپ لوگ اس صادق امام زمان کو قبول نہیں کرتے تو برائے مہربانی دنیا کے کسی حصہ میں امت محمدیہ ﷺ میں سے کسی ایسے شخص کے وجود کو پیش کریں جو رسول مقبول ﷺ کا اصلی معنوں میں روحانی بیٹا کہلانے کا مستحق ہوا اوراس نے مخاطبہ مکالمہ الٰہیہ سے مشرف ہوکر تجدید دین کا بیڑا اٹھا ہو..الخ

ناظرین ! قادیانی صاحب کی تحریر ملاحظہ فرمائیں۔ سرخی تو ایک سوال کرکے قائم ہوا اور جب سوال کئے جائیں تو ایک کی خبر اور نہ تین کی۔ شائد تین سوالوں پر ایک ہی سوال کا اطلاق مرزائیوں کے یہاں درست ہوگا کیونکہ تثلیثی مادہ تو یہاں بھی پایا جاتا ہے مگر ہمیں اس سے بحث نہیں ہم تو ایک ہی جواب عرض کریں گے۔

مرزائی تحریر کا ماحصل صرف اسی قدر ہے کہ مجدد قادیانی جو پیغمبر کا بیٹا ہے اس پر دنیا ایمان کیوں نہیں لاتی ہے؟ جواباً عرض ہے نوح علیہ السلام بھی تو آخر پیغمبر جلیل القدر تھے اوران کا بیٹا بھی تھا جو انه عمل غير صالح کی جھڑکی کھاکر خاندان نبوت سے نکالا گیا اوراس کے ساتھیوں کا بھی وہی حال ہوا جو اس ناخلف اولاد کا ہوا ہم لوگ اس کشتی کے سواروں میں سے ہیں جن کی نسبت ہمارے سردار وآقا نے ارشاد فرمایا ہے مثل اصحابی کسفینة نوح من رکبها نجی و من تخلف عنها غرق۔ اس لئے ہمیں ضرورت نہیں کہ ہم ایسی مستحکم کشتی کو چھوڑ کر پسر نوح کا ساتھ دیں اورآخر کار ہلاکت وتباہی میں گرفتار ہوں۔ والسلام علی من اتبع الہدیٰ۔

(ہفت روزہ اہل حدیث امرتسر ۲۶ مئی ۱۹۱۱ء۔ص ۷۔۸)

# مینڈکی کو زکام

قادیانی مشن کے بانی مرزا صاحب آنجہانی اور ان کے مریدوں نے جب شروع شروع میں سر اٹھایا تو بوجہ ان کی شوخیوں اور بد اعتقادیوں کے پہلی سزا ان کو یہ ملی کہ علماء اسلام نے ان پر کفر کا فتوی لگایا۔ اس سے بھی جب ان کو عبرت نہ ہوئی تو خدا نے ان کو دوسری طرح پکڑا کہ مرزا کی کوئی ایک بات بھی جو اس نے بطور تحدی (مقابلہ) کے کہی پوری نہ ہوئی جس سے تمام دنیا کی نگاہ میں ان کی ذلت ہوئی۔ اس کے بعد آخری ذلت ان کی یہ ہوئی کہ مرزا صاحب نے خدائی اجازت سے اعلان کیا کہ مولوی ثناء اللہ میری زندگی میں نہ مرے تو میں جھوٹا سمجھاؤں۔ اس فیصلہ نے تو قادیانی مشن کا جو ستیاناس کیا وہ کسی سے مخفی نہیں۔ ان تمام ذلتوں کے بدلہ میں مرزائیوں کو کیا اچھی شرارت سوجھی جس کا ذکر بدر میں ملتا ہے کہ ہم (مرزائیوں) میں بھی علماء کرام ہیں ہم کیوں نہ اپنے مخالفوں پر ایک فتوی کفر مرتب کریں جس سے بدلہ پورا اترے۔ واہ کیا کہنے ہیں۔ شائد اسی لئے نورالدین نے فتوی دیا ہے کہ جو لوگ مرزا کے منکر ہیں وہ کافر ہیں لیکن ان کا یہ کہنا قبل از وقت ہے جب تک حکیم صاحب ہمارے سوالات مندرجہ اہل حدیث مورخہ ۷۔ اپریل ۱۹۱۱ء کے جوابات تسلی بخش نہ دیں ایسا کہنے کا ان کو حق حاصل نہیں۔ مگر افسوس ہے کہ قادیانی پرچے یوں تو بہت شور و شغب کرتے ہیں لیکن اصل بات کا جواب دینے سے عاجز ہیں۔ کیوں نہ ہو جب کہ ان کے ...اکبر میں یہ طاقت نہ تھی کہ اہل حدیث کے حملوں کو روک سکے چنانچہ انہی حملوں سے تنگ آ کر اس مرنے والے نے ۱۵۔ اپریل ۱۹۰۷ء کو رو رو کر آخری فیصلہ کا اشتہار شائع کیا تھا جسکا نتیجہ وہی ہوا جو قرآن مجید میں پہلے سے بتلایا گیا ہے لا یحیق المکر السیی الا باھلہ جس کا مطلب ہے چاہ کندہ را چاہ درپیش (ہفت روزہ اہل حدیث امرتسر ۲ جون ۱۹۱۱ء ص ۱)

# حقانی بیان

مولانا عبدالحق حقانی دہلویؒ جناب مولانا ثناء اللہؒ کے نام ایک مکتوب میں لکھتے ہیں:

مولانا! السلام علیکم۔ مطبوعہ کاغذ پہنچا۔ اس کی پشت پر یہ بھی لکھنا چاہیے تھا: الحمد

للہ الذی انجز وعدہ

اس تحریر کے بعد مرزا قادیانی مجھ ثناء اللہ اور میری جماعت کے سامنے بتاریخ ۲۶ مئی ۱۹۰۸ء انسانی صدمہ سے نہیں بلکہ اسی ہیضہ کی بلا سے جس کا مرزا صاحب نے بڑے عجز والحاح کے ساتھ سوال کیا تھا لاہور میں ایسے وقت ہلاک ہوئے کہ صبح کو مناظرہ میں مسلمانوں سے مقابلہ میں آنے کا وعدہ تھا۔ پھر جس طرح ہلاک ہوئے اور ان کے جنازہ کے ساتھ جو کچھ خلق خدا نے سلوک کیا اگر پولیس کی مدد نہ ہوتی تو جانے کیا ہوتا۔ خلق خدا نے بچشم عبرت دیکھا اور میں ثناء اللہ اور میرے احباب نے بھی اپنے سامنے ہلاک ہونے والے کا عبرت سے نظارہ کیا۔ کیا اس کے برعکس ثابت ہوتا تو یہ بات مرزا صاحب کے اعلیٰ معجزات میں شمار نہ ہوتی؟ اور مرزائی اس کو نشان قدرت نہ سمجھتے؟ اور کہتے پھرتے کہ خدا نے جھوٹے مفتری کو ہلاک کر کے دنیا کو راحت بخشی۔ اگر مرزا صاحب کی دعا خدا نے مستجاب کی تو اس کہنے میں کیا مبالغہ ہے کہ مرزا کی موت سے جس کو مرزا نے مانگا تھا خدا نے گمراہی کے پیڑ کو گرا دیا۔

سنو! قرآن مجید میں خدا نے فرمایا ہے الیوم اکملت لکم دینکم کہ آج ہم نے اے مسلمانوں تمہارا دین کامل کر دیا۔ دین کے دو جزء ہیں اول عقاید جن کو نظریات کہتے ہیں جن کو علماء نے علم کلام میں بیان کیا ہے۔ دوسرا جزء عملی جس کو علماء نے فقہ و حدیث میں بیان فرمایا ہے کتاب الوضو سے لے کر معاملات تک۔ اب فرمایئے اس نئے ملہم نے ان دونوں جزءوں کسی میں کوئی ترمیم کی؟ اور اگر نہیں تو پھر اس نئے ملہم کے ماننے کی ضرورت کیا؟ اور یہی سبب ہے کہ حضرت رسول کریم ﷺ پر سلسلہ نبوت ختم کر دیا گیا خاتم النبیین ارشاد الٰہی ہے۔

اب اگر ان احادیث کو بھی صحیح مان لیا جائے کہ جن میں مسیح و مہدی کے آنے کی خبر ہے تو ان سے مرزا صاحب کو وہی علاقہ ہے جو ہر ایک خادم دین کو۔ ہر شخص کھینچ تان کر اپنے آپ پر چسپاں کر سکتا ہے اور عرصہ سے یہ سلسلہ جاری ہے۔ ملک مغرب میں بہت سے لوگوں نے یہ دعویٰ کیا اور مدتوں ان کے اتباع میں سلطنت بھی رہی۔ اب بھی مصر کے نواح میں اس کے مدعی پائے جاتے ہیں۔ ہندوستان میں سید محمد جون پوری نے دعویٰ کیا، اب تک ان کی جماعت موجود ہے۔ ایران میں قوم مرزا محمد علی اور باب اللہ اب تک اس کے مدعی ہیں اور دیکھئے آئندہ کتنے مدعی کھڑے ہوتے ہیں۔ اول یہ سب باہم حق و باطل کا فیصلہ کر لیں پھر ہم سے مخاطب ہوں۔ مرزا صاحب نے جس قدر ان دعووں میں جلد جلد پلٹیاں کھائیں کبھی مہدی کبھی مسیح کبھی نبی کبھی کرشن اپنے آپ کو ظاہر کیا، یہ

کہنا کہ سب کا ایک مصداق ہے تو مرزا صاحب کو اس عنوان پلٹنے کی کیا ضرورت پیش آئی تھی اور لطف یہ ہے کہ کبھی موت مسیح پر بحث ہوتی ہے کہ وہ کشمیر میں آکر مرے اور شاہی امراء میں سے مسیح اللہ خان کی قبر کو حضرت مسیح کی قبر بتایا جاتا ہے اور ایک منار بھی آسمان سے اترنے کے لئے جناب نے تعمیر کیا تھا، مگر وہ ناتمام رہ گیا اور اس پر سے اترنے کی بجائے لاہور میں ہیضہ کی سیڑھی سے اوپر چلائے گئے یا کہیں نیچے اتر گئے ۔ مگر اس بحث سے مرزا صاحب کو کیا علاقہ ؟ سکندر مرا اور فلاں بیماری سے مرا، پس وہ سکندر جس کی دھوم تھی میں ہی شکستہ حال ہوں ۔ بہت خوب ۔ ابو محمد عبد الحق از دہلی ۔

(ہفت روزہ اہل حدیث امرتسر ۱۶ جون ۱۹۱۱ء ص ۹)

# تزک مسیح

اس عنوان سے الحکم قادیان نے ۲۶ مئی (روز وفات مرزا) کی یادگار میں ایک بہت لمبا مضمون شائع کیا ہے جس میں مرزا صاحب آنجہانی کی زندگی کے حالات مبارکہ ابتدائی زمانہ سے لے کر اخیر تک مختصر مختصر لکھے ہیں، مگر تعجب ہے کہ ان لوگوں کو وقائع نگاری کے نازک فرض کا احساس بھی نہیں ۔ یا یوں کہنا چاہیے کہ جانتے ہی نہیں کہ کسی ہیرو (ممدوح) آدمی کی زندگی پر کس طرح نظر ڈالی جاتی ہے ایسے اہم کام میں ضروری فرض یہ ہے کہ ہیرو کا کوئی تاریخی واقعہ نہ چھوٹے خصوصاً جس واقعہ پر اپنے بیگانے کو نظر ہو ۔ یہ دوسری بات ہے کہ وہ واقع مورخ یا وقائع نگار کی طبیعت کے خلاف ہو یا اسکے درج کرنے سے کسی ذمہ داری کا اس کو احساس ہوتا ہو تو اس کو سوچنا چاہیے کہ میرے چھپانے سے اصل واقع تو نہ چھپ سکے گا ۔

مرزا آنجہانی کے متعلق تاریخی واقعہ جو ان کے سوانح نگاروں کو سب سے مقدم رکھنا چاہیے وہ واقعہ ہے جو انکی تمام زندگی کا لب لباب ہے جسکا نام انہوں نے خود آخری فیصلہ رکھا تھا

مرزائیو! جانتے ہو وہ وہی واقعہ ہے جس کے تصور سے تمہارے جسموں پر رعشہ پڑ جاتا ہے۔ جس کے مختصر الفاظ یہ ہیں کہ مولوی ثناء اللہ نے مجھ کو بہت ستایا ہے اگر وہ میری زندگی میں نہ مرے تو میں جھوٹا۔ آخر کیا ہوا؟ آہ اس کا ذکر مرزائیوں کے لئے سخت دلخراش ہے۔

اسی طرح مرزائی جماعت کے ہادی اور راہ نما بلکہ بہی خواہ ڈاکٹر عبد الحکیم خان کا واقعہ بھی نہیں لکھا، جو ان کی بابت بڑے حضرت نے پیش گوئی کی تھی کہ تین سال کے اندر میری (مرزا)

زندگی میں مرجائے گا۔

اسی طرح آسمانی نکاح کا واقعہ بھی قابل ذکر تھا جو یوں ہی چھوڑ دیا۔

اخبار بدر قادیان میں ایک مضمون نکلا تو اس میں بھی ماہ مئی کے واقعات لکھے ہیں کہ فلاں تاریخ حضرت (مرزا) صاحب بیمار ہوئے، فلاں تاریخ انتقال ہوا۔ اگر مئی سے پہلے اپریل کو چھوڑ گئے۔ یہ نہ کیا کہ اپریل کے واقعات بھی لکھتے کہ ۱۵۔ اپریل کو مرزا صاحب نے مولوی ثناء اللہ سے آخری فیصلہ کا اشتہار دیا تھا۔

ہماری غرض اس نوٹ لکھنے سے اور کچھ نہیں، صرف مرزا صاحب کے سوانح نویسوں کو تنبیہ کرنا مقصود ہے کہ مرزا صاحب کے سوانح لکھتے ہوئے بڑے بڑے اہم واقعات نہ بھولا کریں کیونکہ ان کے نہ لکھنے سے اصل واقع نہ چھپ سکے گا۔

خون ناحق بھی چھپانے سے کہیں چھپتا ہے کیوں وہ بیٹھے ہیں میری نعش پہ دامن ڈالے

(ہفت روزہ اہل حدیث امرتسر۔ ۲۳ جون ۱۹۱۱ء ص ۴)

## بدر جواب سنے

اخبار بدر قادیان میں ایک دفعہ ذیل کا مضمون شائع ہوا:

مولوی ثناء اللہ صاحب نے جواب نہیں دیا

ذیل کا خط ایک خریدار اہلحدیث نے مولوی ثناء اللہ کو بھیجا تھا۔

بخدمت جناب مولوی ثناء اللہ صاحب اڈیٹر اہل حدیث دام عنایتکم السلام علیکم۔

سوالات مندرجہ ذیل کے جواب اگر آپ مرحمت فرمائیں گے تو بعید از عنایت نہ ہوگا..

۱۔ اہل حدیث مورخہ ۱۹ حال صفحہ ۱۳ پر قادیانی موت کی سرخی سے جو مضمون شائع ہے اس کی نسبت آپ یہ بتا سکتے ہیں حضرت اقدس یعنی جناب مرزا صاحب نے کون سی کتاب میں ایسا تحریر کیا ہے ہمارا کوئی مرید طاعون سے نہیں مرے گا جیسا کہ آپ ہمیشہ شائع فرماتے رہتے ہیں اور پرچہ حال میں بھی یہ ہی فقرے درج ہیں۔

۲۔ جناب مرزا صاحب کی دعا جو آپ کے متعلق تھی وہ کس طرح آپ کے حق میں مفید ہے جب کہ آپ نے آج تک آیت صداقت صادقوں کی روشنی ثنائی چکر اور دیگر اخبارات بدر وغیرہ کی معقول پیرایہ میں تردید نہیں کی میرے خیال میں آپ کو کوئی حق نہیں ہے کہ بار بار محض دفع الوقتی کرنے کی

غرض سے یا عوام کو مغالطہ میں ڈالنے کی وجہ سے آپ ہمیہ اس دعا کا ذکر کریں جب کہ پبلک پر اصل معاملہ روز روشن کی طرح واضح ہو چکا ہے امید ہے کہ آئندہ خیال رکھیں گے۔

۳۔ایسا ہی آتھم والی پیش گوئی سے کوئی ہفتہ شاید ہی خالی جاتا ہو جو آپ سکوت کرتے ہوں پندرہ سولہ برس سے برابر یہ ہی شور اور واویلا مچا رہے ہیں کہ آتھم ۱۵ ماہ میں نہیں مرا۔کیوں جناب آپ اصل پیش گوئی سے یہ ثابت کر سکتے ہیں کہ واقعی آتھم ۱۵ ماہ تک مر جائے گا اگر آپ یہ فرماویں کہ جناب مرزا صاحب نے ایسا ہی فرمایا بھی ہو تو اس کا جواب یہ ہے کہ مرزا صاحب نے قبل از وقت جو کچھ فرمایا تھا وہ ایک اجتہادی غلطی تھی کیا انبیاء سے ایسی غلطیاں نہیں ہوئیں اور اجتہادی غلطیوں میں خدا تعالیٰ کا کوئی راز مخفی ہوتا ورنہ کبھی غلطی نہ ہو۔

۴۔احمدی رسالہ میں جو آپ صاحبان کا کچا چٹھا درج ہے کیا وہ صحیح ہے۔

بخدا ہمیں تو ان رسالوں کو پڑھ کر سخت افسوس اور رنج ہوتا ہے ہم کبھی آپ کی شان میں ایسے لفظ دیکھنے پسند نہ کرتے اگر جناب کی سابقہ تحریر مرقع قادیانی وغیرہ نظر سے نہ گذری ہوں۔خیر کردنی خویش آمدنی پیش۔اب بجز صبر اور کچھ نہیں ہوسکتا۔

آپ کا خیر اندیش خریدار اہل حدیث۔از کوہ منصوری (بدر ۲۲ جون ۱۹۱۱ء ص ۱۰)

حضرت مولانا ثناء اللہ امرتسریؒ جواباً فرماتے ہیں:

اخبار بدر قادیانی نے چند سوالات لکھے ہیں جن کے جوابات خاص اہل حدیث سے مانگے ہیں اس لئے نمبروار جواب دیئے جاتے ہیں۔

۱۔اہل حدیث ...(جون ۱۹۱۱ء) (۱۹ مئی ۱۹۱۱ء) صفحہ ۱۳ پر ،قادیانی موت، کی سرخی سے جو مضمون شائع ہے اس کی نسبت آپ یہ بتا سکتے ہیں کہ حضرت اقدس یعنی مرزا صاحب نے کون سی کتاب میں ایسا تحریر فرمایا ہے ہمارا کوئی مرید طاعون سے نہیں مرے گا جیسا کہ آپ ہمیشہ شائع فرماتے رہتے ہیں۔اور پرچہ حال میں بھی یہی فقرے درج ہیں۔بدر ۲۲ جون ۱۹۱۱ء

مولانا ثناء اللہ فرماتے ہیں: تعجب ہے اس سوال کا جواب کئی ایک دفعہ دیا گیا مگر قادیانی جماعت میں ہنوز روز اول ہے۔اچھا سنئے مرزا صاحب لکھتے ہیں:

ہم بڑے ادب سے اس محسن گورنمنٹ کی خدمت میں عرض کرتے ہیں کہ اگر ہمارے لئے ایک آسمانی روک نہ ہوتی تو سب سے پہلے رعایا میں سے ہم ٹیکا کراتے اور آسمانی روک یہ ہے کہ خدا نے چاہا ہے کہ اس زمانہ میں انسانوں کے لئے ایک آسمانی رحمت کا

نشان دکھاوے سو اس نے مجھے مخاطب کر کے فرمایا کہ تو اور جو شخص تیرے گھر کی چار دیوار کے اندر ہوگا اور جو کامل پیروی اور اطاعت اور سچے تقوی سے تجھ میں محو ہو جائے گا وہ سب طاعون سے بچائے جائیں گے اور ان آخری دنوں میں خدا کا یہ نشان ہوگا تا وہ قوموں میں فرق کر کے دکھاوے لیکن وہ جو کامل طور پر پیروی نہیں کرتا وہ تجھ میں سے نہیں ہے اس کے لئے مت دلگیر ہو یہ حکم الٰہی ہے جس کی وجہ سے ہمیں اپنے نفس کے لئے اور ان سب کے لئے جو ہمارے گھر کی چار دیوار میں رہتے ہیں ٹیکا کی کچھ ضرورت نہیں۔(کشتی نوح۔ ص ا۔۲)

اس میں چار دیواری والوں کی حفاظت کا وعدہ ہے مگر چار دیواری کے معنی دوسری جگہ مرزا صاحب یہ لکھتے ہیں:

جو شخص میری تعلیم پر پورا پورا عمل کرتا ہے وہ اس میرے گھر میں داخل ہو جاتا ہے جس کی نسبت خدا تعالی کی کلام میں یہ وعدہ ہے انی احافظ کل من فی الدار یعنی ہر ایک جو تیرے گھر کی چار دیواری کے اندر ہے میں اس کو بچاؤنگا۔ اس جگہ یہ نہیں سمجھنا چاہیے کہ وہی لوگ میرے گھر کے اندر ہیں جو میرے اس خاک وخشت کے گھر میں بودو باش رکھتے ہیں بلکہ وہ لوگ بھی جو میری پوری پیروی کرتے ہیں میرے روحانی گھر میں داخل ہیں۔ (کشتی نوح۔ص۱۰)

مرزائیو! ان دونوں قولوں کو ملا کر بتلاؤ کہ مرزا صاحب کا مطلب صاف ہے یا نہیں کہ مرزا کا مرید کوئی بھی طاعون سے نہیں مریگا۔ تو پھر کیا کوئی مرزائی نہیں مرا؟ خبر نہ ہو تو دفتر بدر سے پوچھو کہ اخبار کا پہلا مالک اور اڈیٹر کس بیماری سے اور کس جگہ مرا؟ قاضی میر حسن کا لڑکا قادیان میں کس بیماری سے مرا؟ منصوری کا سہارن پوری لڑکا کس بیماری سے مرا تھا؟ اچھا آگے چلتے ہیں۔

۲۔ مرزا صاحب کی وہ دعا جو آپ کے متعلق تھی وہ کس طرح آپ کے حق میں مفید ہے جب کہ آپ نے آج تک آیۃ صداقت، عداوتوں کی روشنی، ثنائی چکر اور دیگر اخبارات بدر وغیرہ کی معقول پیرایہ میں تردید نہیں کی۔ میرے خیال میں آپ کو کوئی حق نہیں ہے کہ بار بار محض دفع الوقتی کرنے کی غرض سے یا عوام کو مغالطہ میں ڈالنے کی وجہ سے آپ ہمیشہ اس دعا کا ذکر کریں جب کہ پبلک پر اصل معاملہ روز روشن کی طرح واضح ہو چکا ہے۔ امید ہے آئندہ خیال رکھینگے (بدر ۲۲ جون)

مولانا ثناء اللہ فرماتے ہیں: سائل نے جتنے رسالوں کا ذکر کیا ہے ان سب کے جوابات

کافی دیئے گئے ہیں۔ سب سے جامع رسالہ ادعاء مرزا ہے جومنگیری دوستوں نے مفصل لکھا ہے (شیخ فرید الحسن محلّہ مہولی شہر منگیر سے مل سکتا ہے۔ ثناء اللہ)۔ مختصر یہ ہے کہ مرزا صاحب نے دعا فیصلہ کی تھی کہ خداوندا اگر میں تیری نگاہ میں جھوٹا ہوں تو مولوی ثناء اللہ صاحب سے پہلے مجھے موت دے۔ چنانچہ خدا نے انکی دعا قبول فرمائی۔ الحمد للہ۔ اس میں میری نامنظوری کو کوئی دخل نہیں۔ آگے چلئے

۳۔ ایسا ہی آتھم والی پیش گوئی سے کوئی ہفتہ شاید ہی خالی جاتا ہو، جو آپ سکوت کرتے ہوں۔ پندرہ سولہ برس سے یہ شور اور واویلا مچا رہے ہیں کہ آتھم ۱۵ ماہ میں نہیں مرا۔ کیوں جناب آپ اصل پیش گوئی سے یہ ثابت کر سکتے ہیں کہ واقعی آتھم پندرہ ماہ تک مر جاویگا۔ اگر آپ یہ فرماویں کہ مرزا صاحب نے ایسا ہی فرمایا بھی ہو، تو اس کا جواب یہ ہے کہ مرزا صاحب نے قبل از وقت جو کچھ فرمایا تھا وہ ایک اجتہادی غلطی تھی۔ کیا انبیاء سے ایسی غلطیاں نہیں ہوئیں اور اجتہادی غلطیوں میں خدا تعالی کا کوئی راز مخفی ہوتا ہے ورنہ کبھی غلطی نہ ہو (بدر مذکور)

مولانا ثناء اللہ فرماتے ہیں: غنیمت ہے آپ اتنا تو مانتے ہیں کہ مرزا صاحب نے پندرہ ماہ میں موت کا ذکر کیا ہے گو غلط کیا ہے، مگر یہ کہنا آپ کا اپنا خیال ہے۔ مرزا صاحب تو لکھتے ہیں:

ملہم سے زیادہ کوئی الہام کے معنی نہیں سمجھ سکتا نہ کسی کا حق ہے جو اسکے مخالف کہے (تتمہ حقیقۃ الوحی۔ ص ۷)

بتلایئے آپ کون ہیں کہ مرزا صاحب کے سمجھے ہوئے معانی کی مخالفت کرتے ہیں۔ اصل الہامی الفاظ بھی سن لیجئے: پندرہ ماہ تک ہاویہ میں گرایا جاوے گا۔

میں اس پیش گوئی کی نسبت دعوی سے کہہ سکتا ہوں کہ تمام مرزائی مل کر بھی مجھ سے بحث کریں تو انشاء اللہ بقول: چوں بشوئی پلید تر گردد۔ جتنا بولیں گے الٹے گریں گے۔ میں جو مرزا کی مخالفت میں یہاں تک ترقی پر ہوں کہ مرزا صاحب نے حقیقۃ الوحی میں مجھ کو سب مخالفوں سے بڑا مخالف لکھا ہے میری اس مخالفت کا بڑا سبب یہی پیش گوئی ہے۔ مرزائیو! حوصلہ ہے تو خاص اسی پیش گوئی پر قلم اٹھا کر ہمارے مقابلہ پر آؤ۔

او بدر! تو واقعی بدر ہے تو باہر نکل کر ذرہ روشنی دکھلا۔ ہمارے سارے مضمون کو نقل کرنے کا وعدہ کر۔ ہم تیرے مضمون کو نقل کر کے ناظرین اہل حدیث تک پہنچا دیں گے۔ کیا مرزائی ہمت کریں گے؟ آگے چلو:

۴۔ احمدی رسالہ میں جو آپ صاحبان کا کچا چٹھا درج ہے کیا وہ صحیح ہے۔ بخدا ہمیں تو ان رسالوں کو

پڑھ کر سخت افسوس اور رنج ہوتا ہے۔ ہم کبھی آپ کی شان میں ایسے الفاظ دیکھنے پسند نہ کرتے۔ اگر جناب کی سابقہ تحریر مرقع قادیانی وغیرہ نظر سے نہ گذری ہوں۔ خیر کردنی خویش آمدنی پیش۔ اب بجز صبر اور کچھ نہیں ہوسکتا۔ (بدر مذکور)

مولانا فرماتے ہیں: احمدی رسالہ میں جو ہمارا کچا چٹھا تم کہتے ہو اس سے برا نہیں جو رسالہ عصائے موسیٰ کے قابل اور الہامی مصنف نے مرزا صاحب آنجہانی کا لکھا تھا۔ مرزائیوں کو شرم ہوتی تو پہلے اس کا جواب لکھتے۔ ہمارا کچا چٹھا وہ کیا لکھے گا اس کے اڈیٹر سے اتنا تو پوچھ دو کہ اس کی ولادت کہاں کی ہے۔ اور داروغہ جیل میر عصمت اللہ اس کے کیا لگتے ہیں۔ بس اسی ایک ہی جواب سے تم کو اس کے کچے چٹھے کا علم ہو جائے گا۔

او نادانو! کیا بدزبانیوں سے کسی مذہب کی حقانیت کھل سکتی ہے؟ کیا گالیاں دینے میں پورب کی بھٹیارنوں سے تم بڑھ جاؤ گے؟ ہرگز نہیں۔ ہاں اپنے پیرو مرشد مرزا کی سنت پر ضرور عمل پیرا ہوسکو گے مختصر یہ کہ:

عیسی نتواں گشت بتصدیق خرے چند　　　بنما بصاحب نظرے جوہر خود را

(ہفت روزہ اہل حدیث امرتسر ۷ جولائی ۱۹۱۱ء ص ۱۔۲)

# آئینہ نوری

مولانا محمد ابراہیم میرؒ سیالکوٹی لکھتے ہیں کہ مرزائے قادیان کی قرآن دانی کی قلعی ہم اپنے رسالہ آئینہ قادیانی میں کھول چکے ہیں اب اس تحریر میں آپ کے خلیفہ حکیم نورالدین صاحب کی قرآن دانی کا حال منکشف کرتے ہیں اور اہل علم و تحقیق سے انصاف چاہتے ہیں کہ کیا اس قسم کی بہکی باتیں اور بے سر تکیں ہانکنے والا شخص بھی سلطان المفسرین (جیسا کہ ان کو قرآن مترجم کے ٹائٹل پیج پر لکھا گیا ہے) اور حکیم الامت (جیسا کہ قادیانی ان کو لقب دیتے ہیں) ہوسکتا ہے؟

ہے شان تیری کبریائی کی　　　بت کریں آرزو خدائی کی

حکیم صاحب سورۃ فاتحہ میں مالک یوم الدین پر حاشیہ چڑھاتے ہیں:

یوم کے معنی وقت، دین کے معنی جزاء اور سزا، دنیا میں بھی جزا و سزا ہوتی ہے پھر حشر میں پھر صراط پر پھر جنت اور نار میں، اور ان سب مقاموں اور وقتوں کا اللہ ہی مالک ہے

ظاہر ہے کہ حکیم صاحب نے اس آیت میں یوم الدین کو عام رکھا ہے اور خاص روز قیامت مراد نہیں لیا اور یہ روایۃً و درایۃً قرآن شریف کی اپنی تصریح اور قواعد نحو کی رو سے غلط ہے۔ ہم اس موقع پر مفسرین کے اقوال پیش نہیں کرتے تاکہ حکیم صاحب ان کو اقوال الرجال کہہ کر ٹال نہ دیں، بلکہ خاص قرآن حکیم ہی سے پوچھتے ہیں کہ وہ خود یوم الدین کسی خاص دن کو کہتا ہے یا عام رکھتا ہے۔ سنئے منکرین قیامت کے استبعادی سوال کا ذکر اور اس کا جواب۔

یسئلون ایّان یوم الدّین۔ یوم ھم علی النار یفتنون۔ ذوقوا فتنتکم ھذا الذی کنتم تستعجلون ۔(ذاریات:۱۴) پوچھتے ہیں کہ یوم الدین کب ہوگا؟ (ان سے کہو) جس دن تم آگ پر سینکے جاؤ گے (اور کہا جائے گا) اپنی اس سینک کے مزے چکھو۔ یہ تو وہی ہے جس کے لئے تم جلدی مچاتے تھے۔

اسی طرح دوسرے موقع پر بتاکید و تکرار کھول کر بتایا اور ٹھیک طرح سمجھایا

و ما ادراك ما یوم الدین۔ ثم ما ادراك ما یوم الدین۔ یوم لا تملک نفس لنفسٍ شیئاً و الامر یومئذٍ للّٰه (انفطار:۱۷۔۱۹) اور تم کیا سمجھے کہ یوم الدین کیا ہے؟ پھر (سنو) تم کیا سمجھے کہ یوم الدین کیا ہے؟ (یہ وہ دن ہوگا) جب کوئی نفس کسی نفس کو کچھ بھی نفع نہ دے سکے گا اور حکومت خاص اللہ ہی کی ہوگی۔

اسی طرح منکرین قیامت کے استبعاد کے جواب میں فرمایا:

فانّما ھی زجرۃ وّاحدۃ فاذا ھم ینظرون۔ و قالوا یا ویلنا ھذا یوم الدین۔ ھذا یوم الفصل الذی کنتم بہ تکذّبون (صافات:۱۹۔۲۱) وہ تو بس ایک للکار ہے کہ ادھر ہوئی اور ادھر وہ سب (زندہ ہوکر) لگے دیکھنے۔ اور بول اٹھیں گے ہائے ہماری کم بختی یہ تو وہی یوم الدین ہے (کہا جائیگا) یہ وہی فیصلہ کا دن ہے جسے تم جھٹلاتے تھے۔

اسی طرح سورہ واقعہ میں جو خاص احوال قیامت کی شرح ہے بعض عذاب دوزخ کا ذکر کر کے فرمایا:

ھذا نزلھم یوم الدین (واقعہ۔) یعنی یہ (عذاب) جزاء کے روز ان کی مہمانی ہوگا

ان آیات کے علاوہ اور بھی کئی آیتیں ہیں جن میں یوم الدین مذکور ہے۔ مثلاً حضرت ابراہیم کی دعا سورہ شعراء میں۔ ان تصریحات سے صاف معلوم ہوگیا کہ قرآن کریم نے یوم الدین خاص یوم القیامۃ کو کہا ہے، نہ کہ عام رکھا ہے، جیسا کہ حکیم صاحب نے سمجھ لیا ہے۔

اب ہم دوسرے طریق پر ثابت کرتے ہیں اوراس میں بھی قرآن ہی سے آیات پیش کر یں گے ۔ دین کے معنی حساب کے ہیں ( صحیح بخاری تفسیر سورۃ فاتحہ ) اس لئے قرآن نے یوم الدین کو دوسرے مقام پر یوم الحساب کہا ہے۔

چنانچہ سورۃ ص میں متقیوں کی جزاء جنت وغیرہ کا ذکر کر کے فرمایا:

هذا ما توعدون ليوم الحسا ب

یعنی یہ وہ نعمتیں ہیں جن کا تم سے روز حساب ( قیامت ) کے لئے وعدہ کیا جا تا ہے

اور سورہ مومن میں فرمایا : و قال موسى انّي عذ ت بربّي و ربّكم من كلّ متكبّر لا يومن بيوم الحسا ب ( مومن )۔اور موسی نے کہا میں تو اپنے پروردگار اور تمہارے پروردگار ( یعنی خدائے واحد ) کی پناہ لے چکا ہوں ہر ایک مغرور ( کی شر ) سے جو روز حساب ( قیامت ) کونہیں مانتا۔

اب ہم قرآن مجید میں سے قیامت کے دن کے حساب کی صورت ذکر کر کے بتلاتے ہیں کہ یوم الفصل اور یوم الدین اور یوم الحساب اور یوم القیامۃ ایک ہی اس بڑے دن کا نام ہے۔

و نضع الموا زين ا لقسط ليوم القيا مة فلا تظلم نفس شيئاً و ان كان مثقال حبّةٍ مّن خردلٍ ا تينا بها و كفى بنا حا سبين (انبیاء:۴۷)

اور لگا دیں گے ہم انصاف کے ترازو قیامت کے دن میں تو کسی شخص پر بھی کچھ بھی ظلم نہ ہوگا۔ اور اگر ( کوئی عمل ) رائی کے دانے کے برابر بھی ہوگا تو ہم اس کو بھی لا موجود کریں گے اور حساب لینے کو ہم ( اکیلے ) بس ہیں

یوم الحساب کے متعلق اور بھی کئی آیات ہیں مثلاً سورۃ ص میں فرمایا:

و ما ينظر هؤلاء الّا صيحةً وّاحدةً مالها من فواق ۔ و قالوا ربّنا عجّل لنا قطّنا قبل يوم الحسا ب (ص:۱۵۔۱۶) انہیں صرف ایک چیخ کا انتظار ہے جس میں کوئی توقف ( اور ڈھیل ) نہیں ہے۔ اور انہوں نے کہا کہ اے ہمارے رب ! ہماری سرنوشت تو ہمیں روز حساب سے پہلے ہی دے دے۔

اس کے بعد علم نحو کے قاعدے سے ثابت کرتے ہیں کہ یوم الدین ایک خاص دن ہے عام نہیں ہے۔

ا۔ یو م مضاف ہے الدین کی طرف اور مضاف معرفہ ہوتا ہے ( الفیہ صفحہ۱۲ ) نیز یہ اضافت محضہ

ہے اور بوجہ معرفہ ہونے کے جزء اول یعنی مضاف معرفہ ہوگیا (ابن عقیل ،صفحہ ۹۰) اور خاص کر یہ کہ یہ اضافت بمعنی لام ہے چنانچہ الفیہ صفحہ ۹۰ میں ہے:

والثانی اجرروانو من او فی اذا لم یصلح الا ذاك واللام خذا

اورابن عقیل میں اس کی شرح میں کہا ہے۔ وضابطة ذلک انه لم یصلح الا تقدیر من او فی فالاضافة بمعنی ما تعین تقدیره والا فالاضافة بمعنی اللام ۔پس یوم الدین کے معنی ہوں گے یوم عین للدین چنانچہ فرمایا ان یوم الفصل میقاتهم اجمعین (دخان) یعنی فیصلہ کا دن سب کے لئے وقت مقرر ہے۔

پس معلوم ہوا کہ یوم الدین ایک خاص معین دن ہے اور وہی ہے جس کی تفصیل گذر چکی

۲۔اگر یوم الدین سے کوئی خاص دن مراد نہ ہوتا بلکہ جزا سزا کی بنا پر عام ہوتا تو الدین کے ساتھ یوم کے ذکر کی ضرورت ہی نہ تھی پس عبارت مالک الدین ہوتی نہ کہ مالک یوم الدین ۔ فافہم

۳۔اگر خاص دن مراد نہ ہوتا بلکہ جزا سزا کے لحاظ سے عام ہوتا تو یوم کا لفظ واحد نہ آتا بلکہ ایام الدین بلفظ جمع وارد ہوتا کیونکہ حکیم صاحب کے نزدیک جزا وسزا کے ایام واوقات متعدد مختلف ہیں اسی لئے خود حکیم صاحب اپنی عبارت میں الفاظ جمع استعمال کئے ہیں: ان سب مقاموں اور وقتوں کا مالک اللہ ہی ہے۔

اس تفصیل سے روز روشن کی طرح واضح ہوگیا کہ حکیم صاحب نے یوم الدین کو عام رکھنے میں تصریحات قرآن اور قواعد علوم آلیہ کا خلاف کیا ہے۔کیا حکیم صاحب ہماری تحریر کا جواب دیں گے ، یا اسے تسلیم کریں گے؟

(اہل حدیث ۱۴۔۲۱ جولائی ۱۹۱۱ء مطابق ۱۷۔۲۴ رجب ۱۳۲۹ھ ص ۱۹۔۲۰)

❁ مولانا میر کا مضمون ابھی چل رہا ہے تاہم آگے بڑھنے سے قبل درج بالا حصہ مضمون پر ہونے والی قادیانی تنقید ملاحظہ فرمالیجئے۔ قادیانی اخبار الحکم میں لکھا ہے:

ابراہیم سیالکوٹی اور آئینہ نوری۔ نمبر اول:

ابراہیم سیالکوٹی جو کئی مرتبہ سلسلہ عالیہ احمدیہ پر علمی اعتراض کر کے ذلیل ہو چکا ہے اب پھر حضرت خلیفۃ المسیح کی قرآن دانی پر اعتراض کرنے کیلئے اخبار اہل حدیث میں ظاہر ہوا ہے.. سیالکوٹی نے آئینہ نوری لکھا ہے اس میں دراصل اس نے اپنی شکل وشباہت کو معائنہ کیا ہے

کیونکہ یہ سچی بات ہے کہ جو شخص خدا تعالی کے ماموروں اور خلفاء میں کوئی عیب دیکھتا ہے وہ اس کی اپنی ہی حالت کا نقشہ ہوتا ہے ..سیالکوٹی کے اعتراضات کو ہم اس سے زیادہ وقعت نہیں دیتے جو آریہ اور یہودی اور مسیحی دہریہ قرآن پر کر رہے ہیں۔ جب خدا تعالی کی مجید اور کامل کتاب ظالموں کے اعتراض سے نہیں بچی تو اس کے ترجمہ پر اعتراض کرنا اور بھی آسان ہے مگر میں محض اس خیال سے کہ قرآن مجید کی شوکت اور عظمت کا اظہار ہو ضروری سمجھتا ہوں کی سیالکوٹی کی لغویات کی حقیقت کو کھولا جائے۔

مالک یوم الدین پر سیالکوٹی اعتراضات:

سیالکوٹی نے سب سے اول مالک یوم الدین کے معنوں پر جو حضرت خلیفۃ المسیح نے کئے ہیں اعتراض کیا ہے۔اس لئے ضروری معلوم ہوتا ہے کہ اول خلیفۃ المسیح کا ترجمہ اور اس پر جو اعتراض سیالکوٹی کرتا ہے اسے لکھ دیا جائے اور بعد میں جواب ہو۔

خلیفۃ المسیح: یوم کے معنی وقت۔ دین کے معنی جزا اور سزا دنیا میں بھی جزا سزا ہوتی ہے پھر حشر میں پھر صراط پر پھر جنت اور نار میں اور ان سب مقاموں اور وقتوں کا اللہ ہی مالک ہے۔

سیالکوٹی: ظاہر ہے کہ حکیم صاحب نے اس آیت میں یوم الدین کے ..رکھا ہے خاص روز قیامت مراد نہیں لیا اور یہ درایۃً وروایۃً قرآن شریف کی اپنی تصریح اور قواعد نحو کی سے غلط ہے۔

اقول :..قرآن مجید اپنے اندر ہدایات مستقلہ رکھتا ہے وہ کسی خاص وقت اور قوم کا دستور العمل نہیں اور نہ اس کی آیات مختص الزمان ہیں اس زمانہ میں بعض ایسے آزاد خیال لوگ بھی پیدا ہو گئے ہیں جو قرآن مجید کی بعض آیات کو نعوذ باللہ غیر ضروری کہتے ہیں جیسے یہ لوگ قرآن کی شان میں گستاخی کرنے والے ہیں وہ لوگ بھی بڑے ہی بے ادب اور شوخ ہیں جو اس کو حقائق مستقلہ نہیں مانتے اور اس کے معانی کو محدود کر کے ایک بہتے ہوئے چشمہ کی بجائے ایک چھوٹا سا جوہڑ بنانا چاہتے ہیں..

خلیفۃ المسیح نے جو ترجمہ یوم الدین کا کیا ہے وہ ایسا اعلی اور دور از اعتراض اور ضرورت زمانہ کے موافق ہے کہ ایک آریہ اور میٹیریلسٹ بھی اس پر اعتراض نہیں کر سکتا لیکن سیالکوٹی کے مفہوم کے موافق مالک یوم الدین کے معنی، خاص دن قیامت کا مالک، ہوں تو صاف ظاہر ہے کہ اس سے نہ صرف ترجمہ کی خوبی اور کمال ہی دور ہو جاتا ہے بلکہ اللہ تعالی صفات پر ایسی خطرناک زد پڑتی ہے کہ قرآن مجید کی عظمت اور وقعت پر بھی اس سے دھبہ لگتا ہے..

اول تو قابل غور امر یہ ہے کہ خلیفۃ المسیح کے ترجمہ میں یہ کہاں انکار ہے کہ اللہ قیامت کا

مالک نہیں بلکہ ایسے کھلے طور پر آپ نے بتایا ہے کہ ایک موٹی عقل کا آدمی بھی صفائی کے ساتھ سمجھ سکتا ہے جیسا کہ فرمایا: دنیا میں بھی جزا سزا ہوتی ہے پھر حشر میں پھر صراط پر اور پھر جنت و نار میں اور ان سب مقاموں اور وقتوں کا اللہ ہی مالک ہے۔

اس میں کہاں قیامت کا انکار ہے؟ اور اگر صرف ایک خاص وقت پر ہی جزا و سزا ہونی ہے باقی دوسرے اوقات میں نہیں جیسا کہ سیالکوٹی کا مذہب معلوم ہوتا ہے تو یہ قرآن کے صریح خلاف ہے اور واقعات کے ایسے متضاد اور مخالف کہ ایک اندھا بھی اسے محسوس کرسکتا ہے مگر نہیں سمجھ سکتا ہے تو سیالکوٹی مولوی۔

دنیا میں اگر جزا و سزا کا سلسلہ نہیں تو یہ ایسا بدیہی جھوٹ ہے کہ وہ شخص جس کو مذہب سے کوئی بھی علاقہ ہو اس کو تسلیم نہیں کرے گا اور مجھے تعجب ہے کہ سیالکوٹی اہل حدیث کہلا کر اہل حدیث اخبار میں ایسا لغو عقیدہ ظاہر کرتا ہے۔

میں اس سے اور اس کے دوسرے بزرگ اہل حدیث سے پوچھتا ہوں کہ محدثین جو تسلیم کرتے ہیں کہ چور کے ہاتھ کاٹنے یا زانی کے رجم اور جلد وغیرہ سے اس کا کفارہ ہو جاتا ہے۔ کیا یہ عقیدہ اب وہ چھوڑ بیٹھے ہیں؟ اور اگر محدثین کا یہ مذہب درست ہے اور یقیناً درست ہے تو پھر اس نادان نے یہ کہاں سے نکال لیا؟ ۔( (الحکم ۲۱۔۲۸ اگست و ۷ ستمبر ۱۹۱۱ء ص ۹۔۱۰:)

❁ تفسیر صغیر میں مرزا محمود نے ترجمہ و تفسیر یوں کی ہے۔

مالک یوم الدین۔ (اور) جزا سزا کے وقت کا مالک ہے۔

اللہ تعالی جزا سزا کے وقت کا مالک ہے۔ ان معنوں کی رو سے اس آیت کی یہ تشریح ہو گی کہ اللہ تعالی قیامت کے دن کا مالک ہے یعنی اس دن جزا سزا میں کسی اور کا دخل نہ ہوگا، بلکہ جزا سزا صرف اللہ تعالی کی طرف سے ملے گی۔ اس طرح اس دنیا اور اگلے جہان کے نتائج میں فرق بتایا ہے کہ اس دنیا میں تو اچھے برے افعال کی جزا سزا انسانوں کے ذریعہ سے بھی ملتی ہے اور اس میں لوگوں سے غلطی بھی ہو جاتی ہے مگر قیامت کے دن صرف اللہ تعالی ہی جزا سزا دے گا اور یہ ناممکن ہو گا کہ کسی پر ظلم ہو اور اسے بے گناہ سزا مل جائے یا جرم سے زیادہ سزا مل جائے نیز مجرم کے لئے بھی ناممکن ہوگا کہ جھوٹ فریب سے کام لے کر سزا سے محروم ہو جائے۔

نیز اس میں اس امر کی طرف بھی اشارہ کیا گیا ہے کہ اللہ تعالی جزا سزا کے وقت صرف بطور ملِک کام نہیں کرے گا بلکہ بطور مالک کام کرے گا۔ ملِک یعنی بادشاہ جب فیصلہ کرتا ہے تو اس

کا کام صرف یہ دیکھنا ہوتا ہے کہ انصاف کیا ہے کیونکہ جن امور کا فیصلہ وہ کرتا ہے، وہ مدعی اور مدعا علیہ کے حقوق کے متعلق ہوتے ہیں، اس لئے اسے یہ اختیار حاصل نہیں ہوتا کہ وہ کسی کو معاف کر دے۔لیکن اللہ تعالی چونکہ بادشاہ ہی نہیں بلکہ مالک بھی ہے اس لئے اسے حق حاصل ہے کہ وہ اپنے حق میں سے جس قدر چاہے معاف کر دے۔اس مضمون سے ایک طرف تو امید کا ایک اہم پہلو پیدا کر دیا گیا ہے اور مایوسی سے انسان کو بچا لیا گیا ہے، دوسری طرف انسان کو بھی ہشیار کر دیا گیا ہے کہ رحم سے ناجاز فائدہ اٹھانے کا خیال دل میں نہ لانا کیونکہ مالک ہونے کے لحاظ سے جہاں وہ رحم کر سکتا ہے وہاں اپنی خلق کو گندہ دیکھنا بھی برداشت نہیں کر سکتا۔گویا امید اور خوف کے یکساں خیالات پیدا کر کے انسان کو چستی اور ہمت پیدا کرنے کی ترغیب دی گئی ہے (تفصیل کیلئے دیکھو تفسیر کبیر جلد اول ص۲۴۔۲۵)۔ (تفسیر صغیر ص۲۔۳)

❁ قادیانی تحریروں کے بعد مولانا میر کے بقیہ مضمون کی طرف چلتے ہیں جو یوں ہے:

حکیم نورالدین صاحب کو ادب عربی میں بھی مہارت کامل ہے اور ان کی جماعت کو ان کی نسبت اس فن میں بہت ہی اعتقاد ہے اس لئے ہم آج خاص علم ادب کے متعلق ان کی موشگافی ظاہر کرتے ہیں جس سے ناظرین اندازہ کر لیں گے کہ حکیم صاحب نے عرب و روم کے ایک ہی سفر میں عرب عرباء کو بھی ماند کر دیا ہے چنانچہ سورۃ بقر کے شروع میں یو منو ن با لغیب کے متعلق حاشیہ چڑھاتے ہیں:

> یخشو ن ر بھم با لغیب اور فرمایا یو منو ن با للہ و الیو م ا لآ خر۔پس معنی ہوئے مانتے ہیں اللہ کو جو غیب ہے یا ماننے کی چیزوں کو تنہائی میں اور لوگوں سے غائب ہو کر۔

واہ واہ! کمال زبان دانی ہے زمخشری و حریری بھی شرمندہ ہیں حکیم صاحب کا اس آیت سورہ بقر کی تفسیر میں بحوالہ آیت یخشو ن ر بھم با لغیب یہ کہنا، تنہائی میں اور غائب ہو کر، غلط ہے کیونکہ یخشون ربّھم بالغیب میں تو ٹھیک ب ظرفیت کے لئے ہے لیکن یومنون بالغیب میں ظرفیت کے لئے نہیں، بلکہ یو منو ن کا صلہ ہے جو لفظ ایمان اور اسکے دیگر مشتقات کے ساتھ آیا کرتا ہے۔حکیم صاحب کو ظن ہوا کہ ہر دو آیات میں بالغیب کا لفظ ہے تو معنی بھی ایک ہوں گے حالانکہ ایسا نہیں۔ ہر نقطہ مقامے دارد

۳۔اسی طرح حکیم صاحب یقیمون الصلوۃ میں الصلوۃ پر حاشیہ چڑھاتے ہیں:

الصلوۃ میں ال ہے اسکے معنی اس خاص نماز کے ہیں یا ممکن ہے کہ عام دعا کے ہوں

حکیم صاحب نے اس میں وہی کمال کیا کہ الصلوۃ کی لغوی عمومیت کو دیکھا لیکن اس کے ساتھ یقیمون کا خیال نہ کیا اور حفظت شیئاً و غابت عنک اشیاء کے مصداق بنے ۔قرآن مجید وحدیث میں الصلوۃ کے ساتھ جہاں کہیں اقامت کا لفظ آیا ہے وہاں وہی نماز معہود شرعی مراد ہے اور علم اصول کا قاعدہ ہے کہ حقیقت شرعی لغت پر مقدم ہوتی ہے ورنہ قریباً تمام شرعیات کی تعطیل لازم آئے گی ۔ باطنیہ وغیرہ فرق ضالہ نے اس بہانہ سے شرعیات کو ترک کیا تھا جب حکیم صاحب کے نزدیک یقیمون الصلوۃ سے عام دعا مراد لینا درست ہے، تو قرآن شریف میں ہر جگہ اس کے یہ معنی لینے درست ہوں گے نہ کہ خاص اس موقع پر ۔ کیونکہ لفظ ایک ہی ہیں اور قرائن یکساں ۔ پس اگر کوئی شخص اس کو دستاویز بنا کر نماز معہود ادا نہ کرے اور عام دعا پر اکتفا کرے تو اسے مخالف قرآن نہیں کہہ سکیں گے کیونکہ اس نے قرآن کے صحیح مراد اور مفہوم پر عمل کیا۔ پس نماز کو جواب ہو جائے گا اور اسی طرح روزہ حج زکوۃ فرائض اسلام کا خاتمہ ہو جائے گا۔

ہم ناظرین کی توجہ ایک اور امر کی طرف کرتے ہیں کہ حکیم صاحب وہ معنی و مراد بھی ذکر کرتے ہیں جو مشہور ہیں اور ان کے ساتھ کچھ اپنی طرف سے بھی جدت و زیادت کر کے مفسر قرآن بننا چاہتے ہیں لیکن خدا کی قدرت جہاں ان کی اپنی جدت ہوتی ہے وہاں زلت ہوتی ہے اور ہم یہی دکھانا چاہتے ہیں کہ جماعت قادیانیہ کو قرآن وحدیث اور علوم رسمیہ میں ہرگز رسائی نہیں ۔ نہ انفراداً اور نہ اجتماعاً وہ اس بار گراں کو اٹھا سکتے ہیں ۔

۴ ۔حکیم صاحب ۔ ہم نے آپ کے ارشاد کے مطابق سورہ جمعہ کو دیکھا لیکن افسوس وہاں آپ کا مدعا نہیں ملا گو حکیم صاحب نے تصریح نہیں کی لیکن معلوم ہوتا ہے کہ وہ بالآخرۃ ھم یوقنون میں مرزا صاحب کو بھی داخل کرنا چاہتے ہیں ۔ جناب حکیم صاحب ! جہاں قرآن نے منکرین قیامت کو ان الفاظ میں ملامت کی ہے وھم بالآخرۃ کفرون (اعراف ) اور جہاں یوقنون کے مقابلے میں ان کا یہ قول کیا ہے وما نحن بمستیقنین (جاثیہ ) کیا آپ وہاں بھی مرزا کے منکر مراد لے سکیں گے ۔ کیا خوب!

جناب یقین بالآخرت جہاں قرآن میں مذکور ہے وہاں الساعۃ الآخرۃ یعنی قیامت کو ماننا مراد ہے ۔فقط ۔ ابراہیم سیالکوٹی (اہل حدیث امرتسر ۱۸ ۔ اگست ۱۹۱۱ ۔ص ۶، ۷ )

۵ ۔ و اولئک ھم المفلحون کا ترجمہ حکیم نورالدین صاحب یوں فرماتے ہیں :

اور یہی بڑے فتح مند ہوں گے۔،

اور اس پر حاشیہ چڑھاتے ہیں:

یہ بشارت اور پیش گوئی ہے کہ نبی کریم ﷺ کے صحابہ کرام اور اتباع مظفر ومنصور ہونگے،

اقول: یہ ظاہر ہے کہ حکیم صاحب فلاح سے صرف دنیوی بہتری اور ظفر مراد لے رہے ہیں اور یہ غلط ہے کیونکہ جہاں ایمانیات و اعمال صالحہ پر جزائے حسن کا وعدہ ہے وہاں فلاح سے مراد نجات عاقبت اور فوز آخرت ہے۔ چنانچہ اس سے قبل الذین سے لے کر یوقنون تک ایمانیات اور نماز و زکوۃ و اعمال صالحہ کا ذکر ہے اور اسکے بعد اسکے نتیجہ سے خبر دی ہے کہ فلاح ہوگی، اسی طرح سورہ مومنون کے شروع میں فلاح ونماز وزکوۃ اعمال صالحہ کا ذکر کر کے فوز با لجنت کی تصریح کر دی:

قد افلح المو منون۔ الّذین هم فی صلوتهم خاشعون۔ و الّذین هم عن اللّغو معر ضون۔و الّذین هم للزّکوة فاعلون ۔ والّذین هم لفروجهم حافظون ۔ الّا علی ازواجهم او ما ملکت ایمانهم فانّهم غیر ملومین ۔ فمن ابتغی وراء ذلک فاولئک هم العا دو ن۔ و الذین هم لآمانا تهم و عهد هم راعون۔ والّذین هم علی صلاتهم یحا فظون ۔ اولئک هم الوا رثون۔ الذین یرثون الفردوس هم فیها خالدون ۔

ایمان والے مراد کو پہنچ گئے (اور یہ) وہ لوگ ہیں جو اپنی نماز میں عاجزی کرتے ہیں اور وہ جو نکمی باتوں کی طرف رخ نہیں کرتے۔ اور جو زکوۃ دیا کرتے ہیں اور وہ جو اپنی شرم گاہوں کی حفاظت کرتے ہیں مگر اپنی بیبیوں یا اپنے ہاتھ کے مال (لونڈیوں) سے کہ (ان میں) ان پر کچھ بھی الزام نہیں لیکن جو اس کے علاوہ طلب گار ہوں تو وہی لوگ حد سے باہر ہیں اور وہ جو اپنی امانتوں اور اپنے عہد کا پاس ملحوظ رکھتے اور وہ جو اپنی نمازوں کے پابند ہیں۔ یہی لوگ اصلی وارث ہیں جو بہشت بریں پائیں گے اور اس میں ہمیشہ ہمیشہ رہیں گے۔

ان آیتوں میں صاف مذکور ہے کہ فلاح کی صورت فوز با لجنت ہے نہ کہ دنیوی فتح اس کیلئے قرینہ عقلی یہ ہے کہ فلاح کے معنی ہیں، مراد کو پہنچنا، اور ایمان اور اعمال صالحہ سے مراد نجات عاقبت اور رضا مندی خدا تعالی ہے نہ کہ دنیا کی ظفر مندی۔ اگر ظفر مندی دنیا میں ہوتو ہو مگر یہ مراد میں داخل نہیں، اور نہ شایان بلاغت ہے کہ ایمان و اعمال صالحہ کی فہرست کے بعد اسی پر بس کیا جائے۔

۶۔ یخادعون اللّٰہ ... حکیم صاحب نے اس کا ترجمہ کیا ہے:

چھوڑتے ہیں اللہ کو اور ان کو جو ایمان لائے اور محروم نہیں کر رہے ہیں مگر اپنے آپ کو۔

اور اس پر حاشیہ چڑھاتے ہیں:

خادع بمعنی ترک بمعنی چھوڑا۔ قاموس اللغت۔ اور اس کی تصدیق نسوا اللّٰہ فنسیھم ہوتی ہے چھوڑ دیا انہوں نے اللہ تو چھوڑ دیا اللہ نے ان کو۔

خدع کے معنی امسک، یقال فلان کان یعطی فخدع۔ ترجمہ۔ فلانا دیتا تھا اب ممسک ہو گیا۔ رک گیا۔ اسکی تصدیق اللہ تعالی کے اس بیان سے ہوتی ہے ھم الذین یقولون لا تنفقوا علی من عند رسول اللّٰہ (منافقون: ۷)۔ اور فرمایا یقبضون ایدیھم (توبہ: ۶۸)

اقول: شکر ہے کہ حکیم صاحب نے اپنے فہم کی تائید میں قرآن کی آیات بھی پیش کیں اس سے ہمارے لئے میدان صاف ہو گیا لیکن افسوس حکیم صاحب نے جن آیات سے تمسک کیا ہے وہ خدع کے متعلق نہیں ہیں۔ ان سے تو صرف اس قدر معلوم ہوتا ہے کہ منافقوں نے خدا کو بھلا دیا اور وہ ممسک ہیں۔ اور ظاہر ہے کہ یہ تو مضمون کی صحت کی دلیل ہے نہ کہ اس امر کی تصدیق کہ خدع سے نسیان (ترک) اور قبض و امساک مراد ہے کیونکہ جب تک نتیجہ کا موضوع و محمول صغری و کبری میں نہ پایا جائے قیاس (نتیجہ) درست نہیں ہو سکتا۔ اس سے حکیم صاحب کی منطق دانی بھی ظاہر ہے۔ حکیم صاحب نے قاموس سے خادع کے معنی ترک تو نقل کر دیئے لیکن اس کے پہلے جو کچھ اس آیت زیر تفسیر کی بابت لکھا ہے اسے بالکل ترک کر دیا۔ حکیم صاحب نے اس مقام پر ناحق تکلیف سے کام لیا جو موقع اور محل کے مناسب نہیں انہوں نے خارج کے خدع کے معنی ترک لکھے ہیں جو اس مقام پر نہیں ہو سکتے کیونکہ جب یخدعون میں اس ترک کا اثبات دیا گیا جو واقع میں درست ہے ما یخدعون میں اس کی نفی کے کیا معنی؟

اس سے صاف ظاہر ہے کہ یخادعون کے ایسے معنی لینے چاہییں جس کا اثر حقیقت خدعیت کی رو سے اس کے مفعول پر درست نہ ہو اور اسی لئے دوسری بار اللہ اور مومنین سے اس کی نفی کر کے و ما یخدعون الّا انفسھم میں اس کے اثر کو انفسھم پر ثابت کیا ہے۔ پس حکیم صاحب کا تکلف نادرست اور بے جا ہے مگر حکیم صاحب نے ایک اور چال کی کہ دوسری دفعہ کے یخدعون میں خدع کے معنی امساک لئے ہیں حالانکہ یہ نہیں ہے۔ نہ ہی مناسب ہے کیونکہ

یخا دعو ن کو مثبت ذکر کرنے اوراس کے بعد ما یخد عو ن کومنفی ذکر کرنے میں مقا بلہ ہے جو دونوں کے الگ الگ ترجمے مراد لینے میں جا تا رہا۔ اور ظا ہر ہے اس طرح کلام فصاحت و بلاغت سے گر جا تا ہے جوشان قرآن کے خلاف ہے۔

اب ہم خدا کے احسان سے اس آیت کا صحیح مطلب بتاتے ہیں جس سے وہ اعتراض بھی جس کے سبب سے حکیم صاحب کو اس قدر تکلفات کی ایچا پیچیوں میں الجھنا پڑا دور ہو جا تا ہے، اور قرآن مجید کی بلاغت بھی ظا ہر ہوتی ہے و ما تو فیقی الا با للہ۔

خاکسار جو حاشیہ قرآن منۃ الرحمن بتفهيم لطا ئف القرآن لکھ رہا ہے اس میں خاکسار نے اس آیت کے متعلق یہ حاشیہ لکھا ہے:

> یخا دعو ن باب مفاعلہ سے ہے اوراس کے خواص میں سے ایک مشارکت ہے اور کبھی اس میں مجرد بھی مستعمل ہوتا ہے جیسے عا قبت اللص۔
>
> اور تا ئید دوسری قرأت سے ہوتی ہے جس میں باب مجرد یعنی یخد عو ن آیا ہے اور اسی لئے رسم الخط میں خ کو بفاصلہ الف دال سے قطع نہیں کیا گیا پس یہ آیت پر اعتراض نہیں ہوسکتا کہ کیا ( معاذ اللہ ) اللہ تعالیٰ بھی ان سے دھوکہ کرتا ہے؟ کہ صیغہ مشارکت کا استعمال کیا گیا؟ اور نہ یہ سوال ہوسکتا ہے کہ وہ اللہ تعالیٰ علیم کو کیسے دھوکہ دے سکتے ہیں کیونکہ اس سے مراد فریب کا معاملہ کرنا ہے نہ کہ فریب کا واقع کر لینا۔ اسی لئے دوسری دفعہ و ما یخد عو ن میں باب مجرد ذکر کر کے اللہ تعالیٰ اور مومنین کی نسبت وقوع فریب کی نفی کی اورا لّا انفسھم میں خود انہی کے نفسوں پر اثر پڑنے کو ثابت کیا کیونکہ اس میں وقوع فریب کا ذکر ہے۔ پس اس تقریر پر اعتراض بھی نہیں آ سکتا اور یخا د عو ن اور ما یخد عو ن کے مقابلہ میں فصاحت بلاغت بھی قائم رہتی ہے بلکہ ثابت ہوتی ہے۔،

اس آیت کی تفسیر کے لئے ہم سورہ نساء پارہ پنجم رکوع اخیر کی آیت بھی بیان کرتے جس میں ہمارے بیان کی تائید کے ظاہر قرائن ہیں لیکن بخوف تطویل اسی پر بس کرتے ہیں اگر ضرورت پڑی تو دوسری بار لکھیں گے۔ (ہفت روزہ اہل حدیث امرتسر ۱ تا ۸ ستمبر ۱۹۱۱ء ص ۱۳)

# قادیانی مباحثہ

مورخہ یکم جون ۱۹۱۱ء مولوی نور محمد مدرس مدرسہ مہند ریاست بہاولپور اور مولوی نظام الدین مرزائی تعہد خواہ موضع تر کڑی ریاست بہاولپور کے فیما بین تحریری مباحثہ ہوا جس میں مولوی غلام محمد احمد پوری مدرس مدرسہ پرائمری موضع مہند کو درمیان میں فاصل (حکم) قرار دیا گیا چنانچہ اصل مبحث اور جوابات حسب ذیل ہیں:

دعوی منجانب مولوی نور محمد (ابن مریم صاحب کو زانی شرابی مرزا جی کی تصنیف میں دیکھنا ہو تو فی الحال موجود ہے) اپنے اس قول کے ثبوت کے واسطے کتاب دافع البلاء تصنیف مرزا جی کی پیش فرمائی جس میں درج ہے کہ جناب مرزا صاحب عیسائی پادریوں اور ان مسلمانوں کو جو عیسیٰؑ میں خدائی صفات کا وجود تسلیم کرتے ہیں مخاطب فرما کر مسیحؑ کو اپنے زمانہ کے تمام لوگوں پر عدم فضیلت کو ثابت کرتے ہیں۔ اور یحی سے یوں کہا گیا کہ مسیح کی راست بازی اپنے زمانہ میں دوسرے راست بازوں سے بڑھ کر ثابت نہیں ہوتی بلکہ یحی نبی کو اس پر ایک فضیلت ہے کیونکہ وہ شراب نہیں پیتا تھا اور کبھی نہیں سنا گیا کہ کسی فاحشہ عورت نے آکر اپنی کمائی کے مال سے اس کے سر پر عطر ملا تھا، یا ہاتھوں اور سر کے بالوں سے اس کے بدن کو چھوا تھا۔ یا کوئی بے تعلق جوان عورت اس کی خدمت کرتی تھی۔ اس وجہ سے خدا نے قرآن میں یحی کا نام حصور رکھا، مگر مسیح کا یہ نام نہ رکھا کیونکہ ایسے قصے اس نام کے رکھنے سے مانع تھے۔ انتہی

اور نیز مسیح کا یحی کے ہاتھ پر توبہ کرنا اور مریدوں میں داخل ہونا، یحی کی فضیلت کو ببداہت ثابت کرتے ہیں۔

جواب میں مولوی نظام الدین نے کہا کہ عبارت صدر مرزا صاحب سے اعتقاداً یہ ثابت نہیں ہوتا کہ عیسی زانی یا شرابی تھے کیونکہ یہ عبارت نصاری کی جواب دہی میں لکھی گئی ہے۔ چونکہ وہ ان امور جو عبارت میں پائے جاتے ہیں تسلیم کرتے ہیں، لہذا ان کو علی سبیل التسلیم جواب دیا گیا کہ باوجود ان امور کے کیونکر عیسی کو یحی پر جن کے ہاتھ پر عیسی نے توبہ کی، فضیلت ہوسکتی ہے اور کیونکر لفظ منجی کا مصداق ہوسکتا ہے۔ ثالث جو درمیان فاصل قرار دیئے گئے تھے فرماتے ہیں کہ:

میں نے اول سے آخر تک دافع البلاء کی عبارت متن اور حاشیہ کو دیکھا۔ ظاہراً عبارت کا

مفہوم وہی پایا جاتا ہے جو عنوان دعوی میں لکھا گیا ہے، گو ہاتھ لگانا اور چھونا حقیقۃً زنا کو ثابت نہیں کرتے مگر مبادی زنا سے تو ضرور ہے۔

شروع میں نصاری اور مسلمانوں کو خطاب کرنا اور دلیل کو ایک فرقہ پر متفرع کرنا تحکّم ہے۔ پس عبارت مذکورہ صاف ظاہر کرتی ہے کہ جناب مرزا جی نے یہ جواب اعتقاداً دونوں فریقوں کو دیا اور مسیحؑ میں صفات مذکورہ عبارت کا وجود یقینی طور پر مسلّم فرمایا۔

ایک پیغمبر اولی العزم کو ایسی تہمت سے متہم کرنا اور اسلام کا مدعی رہنا ایک ٹیڑھی کھیر ہے

رقیمہ: خلیل احمد خلف مولوی دوست محمد نقشبندی از موضع منگنی چدھڑاں علاقہ تھانہ بھوآنہ تحصیل چنیوٹ ضلع جھنگ مورخہ ۶ جولائی ۱۹۱۱ء (ہفت روزہ اہل حدیث امرتسر ۲۸ جولائی ۱۹۱۱ء ص ۸)

# قادیانی سرور

قادیانی مشن بھی عجیب دل ودماغ رکھتا ہے جس قسم کی مصیبت قادیانی مشن پر اعلی درجہ کی وارد ہوتی ہے اس کا ایک شمہ بھی اگر کسی مخالف پر آئے تو اس قدر خوشی بلکہ کرامت بلکہ معجزہ ظاہر کرتے ہیں کہ گویا جنگ بدر میں فتح حاصل ہوگئی۔ مولانا وحید الزمان حیدرآبادی نے جو تجویز مصالحت بین المسلمین کی پیش کی تھی اس کے متعلق اہل حدیث میں مخالف مضامین نیک نیتی سے نکلے جو ایک معمولی بات ہے اس پر قادیان کا الحکم خوشی کے مارے جامے سے باہر ہوکر لکھتا ہے:

وحید الزمان دکنی کی تجویز اتفاق بین المسلمین پر سب سے پہلے الحکم نے نوٹس لیا تھا۔ اور اس مضر اور خلاف اسلام تجویز پر نفرین کی تھی۔ خدا کا شکر ہے کہ اب فرقہ اہل حدیث میں اس بیہودہ تجویز کی قلعی کھولی جارہی ہے۔ یہ نتیجہ ہے خدا تعالی کے مامور کی ہتک کا، جو اس نے بخاری کے ترجمے میں خواہ مخواہ کی ہے اور صداقت ہے انّی مھین من اراد اھا ننتک۔ کی (الحکم ۷۔۱۴ جولائی ۱۹۱۱ء)

مولانا ثناء اللہ فرماتے ہیں: مولانا وحید الزمان خاں کے مخالف چند مضامین نکلنے سے تو قادیانی معجزہ کا ثبوت ہو، مگر قادیانی مشن اور اس کے بانی کے برخلاف جو تمام دنیا برستی ہے، وہ کس الہام اور کس کی مخالفت کا نتیجہ ہوتا ہے؟ یہی معنی حضرت مسیحؑ کے قول کے ہیں:

ظالم دوسرے کی آنکھ کا تنکا دیکھتا ہے پر اپنی آنکھ کا شہتیر نہیں دیکھتا۔

اچھا مولانا وحید الزمان خاں کے برخلاف دو ایک مضامین نکلنے سے تو وہ مرزائی الہام

کی زد میں آ گئے، مگر قادیانی مشن کے رکن رکین خواجہ کمال الدین لاہوری کے برخلاف جو الحکم اور بدر دونوں لکھتے ہیں وہ کس الہام کی زد میں ہیں: آہ کیا کہنے ہیں:

ایں کرامت ولی ما چہ عجب — گربہ شاشید و گفت باراں شد

(ہفت روزہ اہل حدیث امرتسر ۴۔ اگست ۱۹۱۱ء ص ۳)

# قادیانی خاتم الخلفاء

قادیانی رسالہ ریویو آف ریلی جنز میں ایک مضمون نکلا ہے جس کا عنوان ہے:

خاتم الانبیاء اور خاتم الخلفاء

اس میں راقم مضمون نے (بزعم خود) آنحضرت ﷺ کو خاتم الانبیاء اور مرزا قادیانی کو خاتم الخلفاء لکھ کر مقابلہ کیا ہے۔ آنحضرت ﷺ کے چند واقعات سے مقابلہ کر کے (بزعم خود) مشابہت ثابت کرنے کی کوشش کی۔ ہم ان میں سے ایک ایک نقل کر کے مطلع صاف کرتے ہیں۔ پس ناظرین بغور دیکھیں۔ راقم مضمون لکھتا ہے:

جناب خاتم النبیین رحمۃ للعالمین کے دست مبارک پر کئی نشان ظاہر ہوئے۔ میں ان میں سے بارہ کا انتخاب کرتا ہوں اور بعینہ اسی رنگ میں ان کے بروز جناب مسیح موعود کے ہاتھ پر جو نشان دکھائے گئے، ان کا بھی ذکر کر کے اپنے مسلمان بھائیوں سے سوال کرنے کا حق رکھتا ہوں کہ حضرت خاتم الانبیاء ﷺ پر ایمان لاتے ہیں تو پھر خاتم الخلفاء کی بیعت سے کیوں انکار کرتے ہیں۔

❊ خاتم الانبیاء: آپ کو قرآن مجید ایسی جامع فصیح و بلیغ کتاب دی گئی اور دعوی یہ تھا

لئن اجتمعت الانس و الجنّ علی ان یّا توا بمثل ھذا القرآن لا یا تون بمثلہ و لو کان بعضھم لبعض ظھیراً (بنی اسرائیل)

❊ خاتم الخلفاء: باوجود ہندی موطن ہونے اور کسی استاد سے باقاعدہ تعلیم علوم رسمیہ نہ پانے کے آپ نے عربی کتابیں بڑی تحدی سے شائع کیں اور عرب وعجم کے فصحاء و بلغاء علماء و فضلاء کو چیلنج کیا کہ ان کی مثل لاؤ انعام پاؤ۔ بلکہ یہاں تک ارشاد کیا کہ جو اعجاز المسیح کا جواب لکھنے پر تیار ہوگا وہ ہلاک ہو جائے گا (یہ پیش گوئی اپنے وقت پر پوری ہو چکی ہے) (مولانا ثناء اللہ کہتے ہیں یہ بالکل جھوٹ ہے۔ سچے ہو تو تحریری ثبوت دیجئے)

حضرت مولانا ثناء اللہ امرتسریؒ فرماتے ہیں:

مرزا صاحب کی عربیت خصوصاً نظم کی کیفیت دیکھنی ہو تو رسالہ الہامات مرزا دیکھیں۔ جب کبھی آپ نے دعوت مقابلہ دی تو یہ قید ساتھ لگائی کہ اتنے روز میں کتاب لکھ کر چھاپ کر میرے پاس بھیج دیں۔اس قید تحدید پر جب اعتراض ہوا کہ یہ کیوں ہے؟ کیا قرآن مجید کی بابت بھی کوئی زمانہ کی تحدید ہے؟ تو حکیم نورالدین نے رسالہ نورالدین میں اس کا جواب دیا کہ نادان لوگ نہیں سمجھتے ہیں، اصل کے ساتھ فرع کیونکر برابر ہو۔یعنی آنحضرت ﷺ چونکہ اصل متبوع ہیں اور مرزا صاحب تابع، اس سے اگر مرزا صاحب بھی قرآن مجید کی طرح بے قید چیلنج (دعوت مقابلہ) دیں تو پھر دونوں میں فرق نہ رہے گا۔

واہ کیا اچھا فرق ہے مگر آج یہاں نامہ نگار کو اس فرق کا علم نہیں اس لئے مرزا صاحب کے اعجازی قصیدہ مندرجہ اعجاز احمدی کے جواب میں ایک بڑا عربی قصیدہ اہل حدیث میں عرصہ ہوا مرزا صاحب کی زندگی ہی میں چھپا تھا جس کے جواب میں قادیانی مشن خاموش رہا۔

آج مرزا صاحب کی عربیت کا نمونہ بھی دکھانے کو جی چاہتا ہے آپ اسی اعجازی قصیدہ مندرجہ اعجاز احمدی میں لکھتے ہیں:

ااٰخیت ذئبا عائثا او ابالوفاء او اخیت مدا او رء یت امرتسرٌ

اس شعر میں رئیت کا مفعول بہ امرت سر ہے مگر مرزا صاحب نے اس کو مرفوع لکھا ہے کیونکہ مطلع قصیدہ کا مرفوع ہے جو یہ ہے:

ایا ارض مد قدد فاك مدمرٌ وارداك ضلیل واغراك موغرٌ

آپ کے اشعار میں اسی قسم کی اور بہت سی غلطیاں ہیں جن کی پوری تنقید رسالہ الہامات مرزا میں کی گئی ہے جس کا جواب آج تک قادیانی مشن سے نہیں ہو سکا۔منہ چڑانے کی بات اور ہے۔آگے چلئے:

✧ خاتم الانبیاء: سیھزم الجمع و یولّون الدبر کے ذریعہ حضور ﷺ نے اعلان کیا کہ تمام مخالف گروہ شکست یاب اور جو مباہلہ کیلئے آئیں گے ہلاک ہونگے۔

✧ خاتم الخلفاء: جلسہ مذاہب اعظم میں پھر مختلف موقعوں پر خدا نے اپنے پاک بندے کی نصرت کی کوئی مخالف سامنے نہ آ سکا۔

آزمائش کے لئے کوئی نہ آیا ہر چند    ہر مخالف کو مقابل پہ بلایا ہم نے

جو مباہلہ کے لئے اٹھا ہلاک ہوا۔ لیکھ رام عبداللہ آتھم ڈوئی چراغ الدین

حضرت مولانا ثناء اللہ امرتسریؒ فرماتے ہیں:

جلسہ مذاہب میں تو نہ کوئی بھاگا، نہ کوئی بھاگنے کی جگہ تھی۔ ہر ایک شخص نے مضمون سنایا ہر ایک کے معتقدین نے اپنے اپنے وکیل کے مضمون کو سراہا۔ مرزا صاحب کے مریدوں نے مرزا صاحب کے مضمون کی تعریف کی۔ ہاں سب سے برتری اور فتح یابی کا دعوی میں کروں تو کر سکتا ہوں کیونکہ میرے مضمون کے متعلق حکیم نور الدین (جو میری تقریر کے وقت میں جلسہ کے پریذیڈنٹ تھے) نے بڑی مسرت کے لہجے میں تعریف کی (ملاحظہ ہو رپورٹ جلسہ مذکور)۔ اور خواجہ کمال الدین نے جو اس جلسہ کے سکرٹری تھے، مجھے خاص طور پر سٹیج سے اترتے ہوئے کہا میں آپ کو اس کامیابی پر مبارک باد کہتا ہے۔

مگر ہم تو ایسی باتیں کرنا شیخی بگھارنا جانتے ہیں۔

ہاں مقابلہ اور بھاگنے کا موقع مباہلہ بیشک ہے۔ سو اس میں راقم مضمون نے جس قدر جھوٹ بولا ہے کبھی نہ بولا ہوگا۔ تمام عمر میں اصلی معنوں میں مرزا صاحب کا مباہلہ صرف صوفی عبدالحق غزنوی امرتسری سے ہوا۔ مگر عبدالحق آج تک زندہ ہے لیکن مرزا صاحب کی بابت چاروں طرف سے، خس کم جہاں پاک کی آواز آرہی ہے۔

ہاں آخر میں سب سے بڑا اور زبردست برد بازی کا مقابلہ خاکسار سے ہوا مگر افسوس کہ مرزا صاحب کی بے وفائی سے لطف نہ آیا۔

مرزائی دوستو! جس وقت تم لوگ میرا نام سنتے یا مجھ کو دیکھتے ہو گے یقیناً اس مقابلہ کا تصور تم لوگوں کو آتا ہوگا کیونکہ اہل منطق کا مسئلہ ہے لا حجر فی التصور (تصور میں روک نہیں ہو سکتی) پھر اس میں تم کو یہ تصور بھی آتا ہوگا کہ کون اس مقابلہ میں پاس ہے اور کون فیل؟ پھر اس کے بعد یقیناً تم لوگ دل کی تسلی کے لئے یہ کہتے ہو گے کہ مرزا صاحب پہلے اس واسطے مرے کہ مولوی صاحب نے مقابلہ منظور نہ کیا تھا۔ میرا مطلب تمہارے اس آخری تصور سے نہیں، بلکہ میں اس تصور سے سوال کرتا ہوں جو میری شکل دیکھتے ہی یا ذکر سنتے ہی تم لوگوں کو آتا ہوگا۔ کیا اس تصور کو خیال میں لا کر بھی تم کہہ سکتے ہو کہ جو مباہلہ کیلئے اٹھا، ہلاک ہوا حالانکہ ایک ایسا شخص زندہ ہے جس کو مرزا صاحب نے اپنی زندگی میں اشد ترین مخالف لکھا تھا۔ ملاحظہ ہو کتاب حقیقۃ الوحی

مرزائی دوستو! یہ دھوکہ بازیاں اور غلط گوئیاں ایک ایسی قوم کو زیبا نہیں جن کا دعوی ہو کہ

ہم تمام دنیا کی اصلاح کے لئے پیدا ہوئے ہیں۔مگر تم لوگ بھی کیا کرو۔مرنے والے کے اس قسم کے دعووں نے تمہیں باندھ رکھا ہے۔وہ خود بھی تو اسی قسم کے ہوائی قلعے بنایا کرتا تھا۔مرزا صاحب لکھتے ہیں میری سچائی کے لئے یہ دلیل کافی ہے کہ میرے مقابل پر کسی قدم کو قرار نہیں۔دیکھو تریاق القلوب صفحہ ۵۴۔اسی لئے تم بھی ایک حدتک معذور ہو۔سچ ہے:

ما مریداں روبسوئے کعبہ چوں آریم چوں        روبسوئے خانۂ خمّار دارد پیر ما

سنیئے سب سے اول مخالف قدم مولوی محمد حسین بٹالوی کا تھا،جو زندہ ہیں۔مولوی عبد الجبار غزنوی امرتسری زندہ ہیں۔پیر مہر علی شاہ گولڑہ زندہ ہیں۔اور سب سے اشدترین مخالف ابوالو فا ثناء اللہ زندہ ہے۔پھر تم اور تمہارا مسیح کس راستی سے کہتا ہے کہ میرے مقابل کسی قدم کو قرار نہیں۔

(اور مرزا صاحب نے تو مقابلے میں آنا ہی چھوڑ دیا تھا۔مخالف انہیں للکارتے رہتے اور وہ کان لپیٹ کر پڑے رہتے۔۔آپ انجام آتھم کے صفحہ اخیر پر بے شک لکھتے ہیں کہ وا زمعنا ان لا نخاطب العلماء بعد هذه التوضيحات و لو سبونا و هذه منا خاتمة المخاطبات ۔یعنی ہم نے پختہ ارادہ کرلیا ہے کہ اس سے بعد علماء سے خطاب نہ کریں گے گو وہ ہم کو گالیاں دیں اور یہ کتاب ہمارے خطابات کا خاتمہ ہے۔لیکن اسکے بعد آپ نے علماء کو مباحثہ اور مقابلہ کیلئے بلایا ہے چنانچہ ۲۵ مئی ۱۹۰۰ء کے اشتہار معیار الاخیار میں لکھتے ہیں:

اگر آپ لوگ اے اسلام کے علماء اب بھی اس قاعدہ کے موافق جو سچے نبیوں کی شناخت کیلئے مقرر کیا گیا ہے قادیان سے قریب کسی مقام میں مثلاً بٹالہ یا آپ کو انشراح صدر میسر آوے تو قادیان میں ایک مجلس مقرر کریں جس مجلس کے سرگروہ آپ کی طرف سے چند ایسے مولوی صاحبان ہوں کہ جو حلم اور برداشت اور تقوی اور خوف باری تعالی میں آپ لوگوں کے نزدیک مسلم ہوں۔پھر ان پر واجب ہوگا کہ منصفانہ طور پر بحث کریں اور ان کا حق ہوگا کہ تین طور سے مجھ سے تسلی کرلیں۔۱۔قرآن وحدیث کی رو سے ۲۔عقل کی رو سے۔۳۔سماوی تائیدات اور خوارق وکرامات کی رو سے۔کیونکہ خدا نے اپنے کلام میں مامورین کے پرکھنے کے لئے یہی تین طریق بیان فرمائے ہیں۔پس اگر میں ان تینوں طوروں سے ان کی تسلی نہ کرسکا،یا اگر ان تینوں میں صرف ایک یا دوطور سے تسلی کی تو تمام دنیا گواہ رہے کہ میں کاذب ٹھہروں گا۔لیکن اگر میں نے ایسی تسلی کردی جس سے وہ ایمان اور حلف کی رو سے انکار نہ کرسکیں اور وزن ثبوت میں ان دلائل کی نظیر پیش نہ کرسکیں تو لازم ہوگا کہ تمام مخالف مولوی اور انکے نادان پیرو خدا تعالی سے ڈریں اور کروڑوں انسانوں کے گناہ کو بوجھ اپنی گردن پر نہ لیں۔

لیکن مرزا جی نے اس کو عملی طور سے منسوخ کر کے ردی کے صندوق میں ڈال دیا۔اسی لئے تو ندوۃ العلماء کے جلسہ (منعقدہ امرتسر) کے موقع پر ۸۔اکتوبر ۱۹۰۲ء کو مرزا کے نام ۴۲ علماء نے مشترکہ نوٹس دیا تو حضور نے بغیر رسید ڈاکخانہ

کے اف تک نہیں کی۔ وہ نوٹس ذیل میں نقل کیا جاتا ہے:

بخدمت مرزا غلام احمد قادیانی۔ السلام علینا و علی عباد اللہ الصالحین۔ آپ کی تحریر مورخہ ۲۵ مئی ۱۹۰۰ء کے مطابق ہم لوگ آپ سے بحث کرنے کو حاضر ہیں۔ گو اس سے پہلے بارہا آپ کی اصلیت ملک کو معلوم ہو چکی ہے تاہم آپکی حجت پوری کرنیکو اس دفعہ بھی ہم طیار ہیں۔ پس آپ بپابندی شروط مقررہ علم مناظرہ آکر مباحثہ کریں۔ آپ کے بتلائے ہوئے طرق ثلاثہ ہمیں منظور ہیں تقدیم و تاخیر ان کی ہمارے اختیار ہے۔ پس آپ شنبہ کے روز ۱۱۔ اکتوبر (۱۹۰۲ء) کی شام تک امرتسر پہنچ جائیں تو ہم لوگ بعد اختتام جلسہ ندوۃ العلماء بروز یک شنبہ آپ سے مباحثہ کریں گے جس صاحب کو ہم اپنے مشورہ سے پیش کرینگے اس کا ساختہ پرداختہ منظور کرینگے چونکہ آپ کو مولوی احمد حسن اڈیٹر شحنہ ہند کے نوٹس مورخہ ۲۳ ستمبر اور ضمیمہ ۲۴ ستمبر سے متنبہ ہو چکا ہے اس لئے آپ قلت وقت کا عذر نہیں کر سکتے غالباً آپ کو اپنے خیالات کی اشاعت اور تحقیق حق کا اس سے عمدہ موقع نہ مل سکے گا۔

مرسلہ۔ ابو عبید احمد اللہ امرتسری۔ عبد الجبار غزنوی۔ عبد الرحیم غزنوی۔ حافظ عبد المنان وزیر آبادی۔ ابو الوفا ثناء اللہ امرتسری۔ عبد العزیز دینا نگری۔ نور احمد، عبد الاول غزنوی، عبد الغفور غزنوی۔ ابو زبیر غلام رسول حنفی امرتسری۔ نور احمد لکھو کے۔ عبد الحق غزنوی۔ حکیم عبد الحق امرتسری۔ محمد حسین لکھو کے۔ سید عبد القیوم حنفی جالندھری۔ عبد القادر لکھو کی۔ تاج الدین امرتسری۔ عبد الرزاق لکھو کی۔ حافظ غلام صمدانی پشاوری۔ مولوی حکیم محمد عبد اللہ پشاور۔ گل محمد بہاری پور ضلع پشاور۔ عبد العظیم پسروری۔ عبد اللہ پسروری۔ قاسم علی نائی والہ۔ محبّ اللہ خراسانی۔ عبد المجید ہزاروی۔ عبد الودود باریوالہ۔ نیاز اللہ مدرس تقویۃ الاسلام امرت سری، یحیٰ غزنوی۔ محمد غزنوی۔ خلیفہ عبد الرحمٰن امرتسری۔ سید احمد دہلوی۔ غلام محمد تبّتی۔ مصطفیٰ ساکن کیلیا نوالہ ضلع گوجرانوالہ۔ حافظ محمد عبد اللہ غزنوی۔ حبیب اللہ غزنوی۔ عبد العلی نوشہرہ ضلع بنیر۔ شاہ ابو صالح کانپوری۔ منقول از الہامات مرزا۔ بہاء)

❁ خاتم الانبیاء۔ واللہ یعصمک من الناس۔ اللہ تجھے لوگوں سے بچائیگا چنانچہ ایسے ملک میں جہاں باوجود پوری شان و شوکت و حصول سلطنت کے حضرت عمرؓ حضرت عثمانؓ اور حضرت علیؓ شہید ہوئے آپ ﷺ طوائف الملو کی بے کس و بے بس ہونے کی حالت میں جانی دشمنوں کی ضرر رسانی سے محفوظ رہے۔

❁ خاتم الخلفاء: خدا نے آپ (مرزا) سے بھی یہی وعدہ فرمایا اور اپنی الہامی عمر کے مطابق طبعی موت سے مظفر و منصور کامیاب و بامراد فوت ہوئے۔ قتل کے مقدمے بنا کر مخالفوں نے پھانسنا چاہا مگر خدا کی حفاظت و نصرت و تائید آپ کے شامل حال رہی۔

مولانا امرتسریؒ فرماتے ہیں:

مرزا جی کی عمر کا الہام بھی عجیب ہے۔ان کا خدا فرماتا ہے:

اے مرزا میں تجھے اسّی برس یا چند سال زیادہ یا اس سے کچھ کم عمر دونگا (تریاق۔ص۱۳)

کیا مزے کا الہام ہے تینوں درجہ قائم۔اسّی (۸۰) یا کچھ کم یا کچھ زیادہ۔یہی معنی ہیں:

مجھ کو محروم نہ کر وصل سے او شوخ مزاج　　بات وہ کہہ کہ نکلتے رہیں پہلو دونوں

خاتم الانبیاء: انّا نا تی الارض ننقصھا من اطرا فھا ۔ایسے وقت میں پیش گوئی فرمائی جب کہ چاروں طرف سے آپ کی مخالفت ہو رہی تھی۔آخر خدا نے کفر کی سرزمین کو گھٹا دیا اور یہاں تک گھٹا یا کہ بل للّٰہ ا لامر جمیعا کے مطابق سارے عرب میں اسلام پھیل گیا۔

خاتم الخلفاء: ایک گاؤں میں آپ گمنامی اور خلوت کی زندگی بسر کرتے تھے خدا نے آپ کی زبان پر فرمایا یا تو ن من کل فج عمیق دور دور سے لوگ تیرے پاس آئیں گے ۔اس کے ثبوت میں اب کوئی قادیان کو دیکھے کہ ۲۵ برس میں امریکہ آسٹریلیا کابل غزنی کشمیر سے لوگ آرہے ہیں۔

حضرت مولانا ثناء اللہ امرتسریؒ فرماتے ہیں:

آیت کا مطلب تو یہ ہے کہ زمین عرب کے اطراف میں اسلام پھیلے گا ایسا کہ سب دشمن یا تو مسلمان ہو جائیں گے یا مغلوب۔چنانچہ یہ واقع آنحضرت ﷺ کی زندگی ہی میں ہو چکا، بلکہ اس کا وعدہ تھا کہ آنحضرت ﷺ کو بچشم خود یہ حالت ملاحظہ کرائی جائے گی۔مگر مرزا صاحب کے حق میں یہ کہاں ہوا؟ اور تو جانے دیجئے ابھی تک قادیان میں بھی ایسی حالت پیدا نہیں ہوئی۔مرزائی مردے تو دفن ہونے سے روکے جاتے ہیں، بنارس کا واقعہ یاد نہیں۔ہاں جی خوش کرنے کیلئے یہ کہہ دینا آسان ہے کہ تمام دنیا ہماری گرویدہ ہے لیکن کلام صادق وہی ہے واقعات جس کی شہادت دیں

خاتم الانبیاء ۔ انّ شا نئک ھو الا بتر۔آپ کے دشمن مقطوع النسل ہوں گے چنانچہ ان شدید مخالفوں فسادی منکروں کا کوئی نام لیوا نہیں۔

خاتم الخلفاء: آپ کے دشمنوں کا بھی یہی حال ہے خود قادیان میں ایسی مثالیں موجود ہیں اور بہت سی مثالیں باہر مل سکتی ہیں۔

حضرت مولانا ثناء اللہ امرتسریؒ فرماتے ہیں:

ہم بتلا چکے ہیں کہ مرزا صاحب کے سخت ترین مخالف کون لوگ تھے۔مولوی محمد حسین

بٹالوی، مولوی عبدالجبار غزنوی پیر مہر علی شاہ گولڑوی اور وہ جس کو مرزا صاحب اشد ترین مخالف کیا کرتے تھے بفضلہ ان سب کے ہاں اولاد ہے۔

منشی سعد اللہ مرحوم لدھیانوی، مرزا صاحب کے منکروں میں ایک بزرگ تھے۔ مرزا جی نے ان کے حق میں ابتر (بے اولاد) رہنے کی پیش گوئی کی تھی مگر جب خدا نے مرزا کو شرمندہ کیا اور ان کے گھر میں محمود بیٹا دیا جو آج تک زندہ لاہور میں نقشہ نویسی پر ملازم ہے، تو مرزا صاحب نے اس کی تاویل کی کہ گو بیٹا تو ہوگیا مگر آگے پوتا نہیں ہوگا۔ لیکن ناظرین اس مرنے والے بھلے بھانس کی باتین سن کر تعجب کریں گے کہ حضرت مولانا سید نذیر حسین محدث دہلوی مرحوم مغفور کو بھی ابتر (بے اولاد) لکھا ہو۔ ملاحظہ ہو تتمہ کتاب حقیقۃ الوحی صفحہ ۲۲۔ حالانکہ حضرت ممدوح کے بیٹے بیٹیاں کے علاوہ اس وقت دو پوتے اور پوتوں کی اولاد نرینہ اور زنانہ ہر طرح کی موجود ہے۔ اور لطف تو یہ ہے کہ خود ہی فرماتے ہیں کہ جھوٹ بولنے سے بدتر دنیا میں کوئی کام نہیں تتمہ حقیقۃ الوحی۔ اسی کو کہتے ہیں جادو وہ جو سر چڑھ بولے۔

ہاں یاد آیا مولوی عبدالکریم جو آپکا راسخ مرید اور امام جماعت تھا اسکا کیا حال ہے؟ ابتر تھا یا غیر ابتر۔ ذرہ سوچ سمجھ کر جواب دینا۔ خدا کی شان معجزات ہوں تو ایسے ہوں۔

❁ خاتم النبیین ۔ فتمنّوالموت ان کنتم صادقین۔ آپ نے اعلان کہ ہمارے خلاف کوئی دعا قبول نہ ہوگی و ما دعاء الکافرین الّا فی ضلال

❁ خاتم الخلفاء: آپ نے اپنی کتابوں میں کئی جگہ لکھا ہے کہ اگر کوئی دعا کرتے کرتے مر بھی جائے تو میرے خلاف وہ کامیاب نہیں ہوسکتا۔

مولانا ثناء اللہ امرتسریؒ فرماتے ہیں:

مرزا صاحب کے مخالف تو جیسے کچھ کامیاب ہیں دنیا کو معلوم ہے۔ ایک ڈاکٹر عبدالحکیم پٹیالوی کو دیکھئے کہ جب سے مرزا کے مخالف ہوئے، ترقی پر ترقی پاتے گئے۔ آخر اس مقابلہ میں کامیاب ہوئے جو ان کی بابت مرزا جی نے شائع کیا ہے کہ میری زندگی میں مرے گا۔ دوسرا مخالف یہ خاکسار ہے جس کی نسبت تو قطعی فیصلہ تھا کہ مولوی ثناء اللہ میرے سامنے نہ مرے تو میں جھوٹا۔ یہ کس کی دعاؤں کا نتیجہ ہے۔ انہی زخمی دلوں کی جن کی بابت کہا گیا ہے

بترس از آہ مظلوماں کہ ہنگام دعا کردن　　　اجابت از درحق بہر استقبال مے آید

❁ خاتم الانبیاء ۔ حضور ﷺ نے فرمایا کہ خانہ کعبہ کی کنجیاں ہمارے قبضہ میں آئیں گی

گواب اس کے طواف سے بھی ہمیں روکا جاتا ہے۔

❁ خاتم الخلفاء: آپ نے فرمایا کہ مسجدوں میں جانے سے ہمیں روکا جاتا ہے مگر آخر یہ مسجدیں ہماری ہی ہو جائینگی خدا کے فضل سے اسکے بھی کئی نمونے موجود ہو چکے ہیں

مولانا ثناءاللہ امرتسری فرماتے ہیں:

آنحضرت ﷺ کی پیش گوئی تو حضور نے بچشم خود ملاحظہ فرمائی مگر مرزا کی پیش گوئی کا یہ حال ہے کہ بنارس میں مرزائی مردہ بھی دفن نہیں کرنے دیا۔ مسجد بھی کوئی ایسی نہیں ملی جہاں مسلمان نمازی نماز پڑھتے ہوں اور مرزائیوں نے لے لی ہو یا ان کا اس پر قبضہ ہو گیا ہو۔

خاتم الانبیاء: آپ ﷺ نے خسرو پرویز کے مرنے کی خبر دی جسنے آپکا خط پھاڑ ڈالا تھا۔

خاتم الخلفاء: جس نے آپ کی براہین کی ناقدری کی، اس کے ساتھ بھی یہی معاملہ ہوا نواب صدیق حسن کی گرفتاری اس کے ثبوت میں پیش کی جاسکتی ہے۔ سید احمد خان، اندرمن، دیانند، کئی لیڈران قوم کے مرنے کی خبر قبل از وفات دی۔

مولانا ثناءاللہ امرتسریؒ فرماتے ہیں:

سچے ہو تو ایک ہی لیڈر کے مرنے کی خبر بتلاؤ، ایسی کہ جسے پیش گوئی کہہ سکیں۔ ہاں ایسی تو ہوگی جو مرزا صاحب کا الہام ہے تخرج الصدور الی القبور۔ بڑے بڑے سب قبروں میں چلے جائیں گے۔ مگر ایسی زٹلیات کو پیش گوئی کہنا مرزائی مشن ہی کا کام ہے۔

❁ خاتم الانبیاء: نہروں کا نکالا جانا، خسوف وکسوف رمضان میں یقتل الخنزیر ایک بڑے سؤر (بے غیرت انسان) کا قتل، دجال یاجوج ماجوج کا خروج، کتابوں کا پھیلنا ایک روحانی سواری کا نکلنا

❁ خاتم الخلفاء: تمام نشان آپ (مرزا) ہی کے زمانے میں پورے ہوئے۔

مولانا ثناءاللہ فرماتے ہیں: سب غلط۔ نہ رمضان میں موعود کسوف خسوف ہوا، نہ آنحضرت ﷺ نے فرمایا۔ جیسا ہوا ایسا پہلے بھی کئی ایک دفعہ ہوا، جسکا مرزا کو بھی اقرار ہے، نہ دجال قتل ہوا، نہ یاجوج ماجوج مرے۔ ذلکم قولکم بافواھکم (یہ سب تمہارے منہ کی باتیں ہیں)

❁ خاتم الانبیاء: ایک شخص کی نسبت آپ ﷺ نے جہنمی ہونے کی پیش گوئی فرمائی جس نے عمدہ جنگ کی مگر آخر زخموں کی تکلیف سے خودکشی کر لی

❁ خاتم الخلفاء: چراغ جمونی نے پہلے بڑے اخلاص کا اظہار کیا آپ نے الہام شائع

فرمایا نزل بہ جبیر اور یہ کہ آخر وہ ہلاک ہوگا۔ ایسا ہی ہوا۔ پھر عبدالحکیم

مولانا فرماتے ہیں: یہ بھی محض جھوٹ ہے۔ سچے ہو تو حوالہ پیش کرو۔

❁ خاتم الانبیاء: ﷺ کی دعا سے قریب المرگ تندرست ہوئے۔

خاتم الخلفاء:۔ آپ کی دعاؤں سے کئی ایسے مریض جن پر ڈاکٹر موت کا حکم لگا چکے، اچھے ہو گئے۔ نواب محمد علی خان کا لڑکا، میر ناصر نواب کا لڑکا۔

❁ اہالی عرب کی جو حالت تھی وہ امرء القیس کے ایک شعر سے واضح ہو سکتی ہے کہ یہ لوگ گناہ کو گناہ بھی نہیں سمجھتے تھے

فمِثلِک حبلی قد طرقت و مرضِعٍ
فالھیتھا عن ذی تمائم محولِ
اذا بکی من خلفِھا انصرفت لہ
بشقٍ و تحتی شِقّھا لم یحوّلِ

آخر اسی سرزمین کے لوگ عباد الرّحمن یمشون علی الارض ھو ناً و اذا خاطبھم الجا ھلون قا لوا سلاماً ۔تا آخر سورۃ کے شان نزول بنے۔

❁ خاتم الخلفاء: کئی ایسے لوگ جو سیہ کاریوں بدکاریوں میں ضرب المثل تھے آپ کی قوت قدسیہ کے ذریعہ پاک باز بنے۔ زندہ نظیریں موجود ہیں اور ایک دنیا ایسے اصحاب کو جانتی ہے۔

حضرت مولانا ثناء اللہ امرتسریؒ فرماتے ہیں:

مرزا صاحب خود لکھتے ہیں کہ میرے مرید کتوں اور بھیڑیوں کی طرح اپنے بھائیوں کو کھاتے ہیں۔ دیکھو اشتہار ملحقہ شہادۃ القرآن قوت قدسیہ کی ادنی پہچان جو عام طور پر سب کی سمجھ میں آجائے یہ ہے کہ صاحب قوت قدسیہ جھوٹ نہیں بولا کرتا۔ اس تعریف کے مطابق ہم دعوی سے کہتے ہیں کہ قادیان کے اعلی حضرت خود بھی صاحب قوت قدسیہ نہ تھے۔ تو بدیگراں چہ رسد

کیا مرزائی مشن کے خلیفہ صاحب ہم کو اجازت دیں گے کہ ہم بڑے حضرت کی کذب بیانیاں ایک ایک کر کے شائع کریں؟ (ہفت روزہ اہل حدیث امرتسر ۱۸۔ اگست۔ ۱۹۱۱ء ص ۱۔۴)

# قادیان کا عربی اشتہار

قادیان دارالامان سے ایک بہت بڑا جدید اشتہار عربی زبان میں چھپا ہے جو عرب فارس شام وغیرہ ممالک کے علماء کو بطور تبلیغ بھیجا جائے گا یہ اشتہار دو صفحہ کا ہے مگر اتنا بڑا ہے کہ دو جزء کی کتاب بن سکتی ہے سارے اشتہار کا خلاصہ یہ ہے کہ:

ملک میں خرابیاں عام ہیں، مسلمانوں کی حالت خراب ہے، کئی ایک لوگ مرتد ہو گئے ہیں، عیسائیوں کا بہت زور ہے حالانکہ حضرت عیسی مر چکے ہیں بعض علماء اسلام خواہ مخواہ عیسائی مذہب کی تائید کرنے کو حضرت عیسی کی حیات کے قائل بنتے ہیں۔

یہ ہے ایک صفحہ کا مضمون۔ دوسرے صفحہ میں امام المہدی لکھا ہے جس میں مرزا صاحب کے کمالات کا اظہار کیا ہے منجملہ کمالات کے یہ بھی لکھا ہے:

و من آیاته ایضاً باهله بعض الناس کالعالم غلام دستگیر القصوری و چرا غ الدین الجمونی و میرزا المتصوف وسعد الله اللودیانوی و عبد الرحمن محی الدین الکھوکی و مولوی اسماعیل علی گڈھی و الھی بخش لاھوری مؤلف عصائے موسی و دکتور دوئی مدعی النبوة و صاحب الاتباع الکثیرة و لیکھ رام و عبد الله آتھم و غیر هم فکل هؤلاء قد هلکوا و ماتوا بهوان و ذلة فی حیات المسیح الموعود و ذلک فضل الله علی الاسلام حیث اظهره الله و لو کره الکافرون

مولانا ثناء اللہ امرتسریؒ لکھتے ہیں: اس کا ترجمہ یہ ہے کہ مولوی غلام دستگیر قصوری، چراغ الدین جموی، مرزا المتصوف، منشی سعد اللہ لودہانوی، مولوی عبد الرحمٰن لکھوی، مولوی اسماعیل علی گڈھی، منشی الٰہی بخش لاہوری، ڈاکٹر ڈوئی امریکن، پنڈت لیکھ رام آریہ، پادری عبداللہ آتھم عیسائی وغیرہ نے ہمارے امام مہدی سے مباہلے کئے تو یہ سب لوگ امام مہدی کی زندگی میں مر گئے۔ یہ اللہ کا فضل ہے کہ اس نے اسلام کو ظاہر کیا۔

یہ ہے تمام اشتہار کا خلاصہ جو عرب ایران وغیرہ ممالک میں تو نئی شکل کا ہوگا، مگر ہندوستان میں خصوصاً اہل حدیث کے ناظرین کے سامنے تو روزمرہ کا محاورہ ہے۔ ہم کئی ایک دفعہ

کہہ چکے ہیں اور اب بھی کہتے ہیں کہ جن لوگوں کے نام تم نے لکھے ہیں ان کے مباہلہ کا ثبوت بھی ذرہ دکھایئے، تاکہ ہم جان سکیں کہ کس نے مباہلہ کیا اور کس رنگ میں کیا اور کیا نتیجہ ہوا؟ افسوس ہے ہمیں تو ان میں سے ایک کا مباہلہ بھی نہیں ملتا۔

کیا کوئی مرزائی ہمیں دکھانے کی ہمت کر سکتا ہے؟ ہرگز نہیں۔ ہاں گالیاں دینے کو تو تیار ہیں۔ قادیان والے دیتے دیتے خود تھک جائیں گے تو کسی جیل زادہ کو کھڑا کر دیں گے۔

چونکہ ہندوستان میں سب لوگ ان واقعات کی تحقیق کر چکے ہیں لہذا یہاں تو ان کا منتر چلنے سے رہا اس لئے اب عربستان وغیرہ دور دور ممالک میں تبلیغ کرنے کو چلے ہیں اس لئے ہماری طرف سے بھی اجازت ہے:

اب دام مکر اور کسی جگہ بچھایئے۔ بس ہو چکی نماز مصلے اٹھایئے

(ہفت روزہ اہل حدیث امرتسر ا تا ۸ ستمبر ۱۹۱۱ء ص ۵۔۶)

# مسلمانوں کے حق میں مرزائیوں کا فتوی

آج کل مذہبی دنیا میں یہ مسئلہ خاص دلچسپی رکھتا ہے کہ قادیانی، عام مسلمانوں کو کیا سمجھتے ہیں؟ اس سوال کی وجہ حکیم نور الدین قادیانی خلیفہ کا ایک فتوی ہے ...جو اہل حدیث میں درج ہوا تھا جس کا مختصر مضمون یہ تھا کہ جو شخص مرزا صاحب کو سچا نہیں مانتا وہ کافر ہے۔

لاہور میں ایک صاحب خواجہ کمال الدین وکیل، مرزا صاحب کے بڑے راسخ مرید ہیں ۔اسلامی جلسوں میں بھی تقریریں کیا کرتے ہیں، اس لئے ان پر سوال ہوئے کہ آپ اپنا خیال ظاہر کریں کہ آپ بھی اپنے پیر اور خلیفہ کی طرح مسلمانوں کو کافر جانتے ہیں یا نہیں؟ اس سوال کے جواب میں وکیل صاحب نے ایک بڑا لمبا چوڑا اشتہار دیا ہے جس کا خلاصہ مطلب انہی کے الفاظ میں درج ذیل ہے:

میں کسی کلمہ گو کو کافر نہیں کہتا البتہ جو شخص ہم کو یا ہمارے امام (مرزا قادیانی) کو کافر کہتا ہے وہ ایک حدیث کے ماتحت خود کافر ہو جاتا ہے (مرزا نے بھی فرمایا ہے) ہم کسی کلمہ گو کو اسلام سے خارج نہیں کہتے جب تک وہ ہمیں کافر کہہ کر خود کافر نہ بن جائے۔

اس بیان کی ہم بھی تصدیق کرتے ہیں، مگر افسوس کہ واقعات اس کی شہادت نہیں دیتے

اسلئے ہم اس مضمون میں اس بیان پر دو پہلوؤں سے بحث کرینگے۔ ایک اس پہلو سے کہ مرزا اور انکے خلیفہ کا مذہب کیا ہے؟ دوئم، جس حدیث کی طرف انہوں نے اشارہ کیا ہے اسکا مطلب کیا ہے

امر اول: یعنی یہ بات کیا واقعی یہی ہے جو خواجہ کمال الدین نے لکھا ہے کہ مرزا صاحب اور ان کے خلیفہ کے نزدیک وہی لوگ کافر ہیں جو ان کو کافر کہتے ہیں، یا ہر ایک شخص جو مرزا صاحب کا منکر ہے خواہ کافر نہ کہے، وہ بھی کافر ہے۔ اس کی تحقیق کے لئے ہم مندرجہ ذیل حوالہ جات پیش کرتے ہیں۔ مرزا صاحب فرماتے ہیں:

بہر حال خدا تعالی نے میرے پر ظاہر کیا ہے کہ ہر شخص جس کو میری دعوت پہنچی اور اس نے مجھے قبول نہیں کیا، وہ مسلمان نہیں۔ (بدر ۲۴ مئی ۱۹۰۶ء)

معیار الاخیار صفحہ ۸ پر لکھا ہے:

(خدا نے فرمایا ہے) جو شخص پیروی نہ کریگا، تیری بیعت میں داخل نہیں اور تیرا مخالف رہے گا وہ خدا و رسول کی نافرمانی کرنے والا اور جہنمی ہے۔ (بدر ۹ مارچ ۱۹۱۱ء)

یہ ہیں مرزا صاحب کے اپنے اقوال۔ اب سنئے خلیفہ صاحب کے۔ خلیفہ صاحب کا فتوی عام طور پر شائع شدہ ہے جو اخبار بدر ۴ مارچ ۱۹۱۱ء میں طبع ہوا تھا۔ خلیفہ صاحب نے لکھا تھا آیت لا نفرّق بین احدٍ من رّسلہ کے معنی میں کسی رسول کا بھی ہم انکار نہیں کرتے۔ اس آیت کے مطابق سب رسولوں اور ماموروں کو ماننا فرض ہے۔ پس جس طرح کسی اور رسول کے انکار سے کافر ہوتا ہے اسی طرح مرزا کے انکار سے کافر ہوتا ہے۔ چنانچہ خلیفہ کے الفاظ یہ ہیں:

غور طلب امر یہ ہے کہ ہمارے مخالف بھی یہی مانتے ہیں اور اس کا دعوی کرتے ہیں لیکن یہاں سے ہی ہمارا اور ان کا اختلاف شروع ہو جاتا ہے ایمان بالرسل اگر نہ ہو تو کوئی شخص مسلمان نہیں ہو سکتا اور اس ایمان بالرسل میں کوئی تخصیص نہیں عام ہے خواہ وہ نبی پہلے آئے یا بعد میں آئے ہندوستان میں ہوں یا کسی اور ملک میں کسی مامور من اللہ کا انکار کفر ہو جاتا ہے ہمارے مخالف مرزا صاحب کی ماموریت کے منکر ہیں اب بتاؤ کہ یہ اختلاف فروعی کیونکر ہوا قرآن مجید میں تو لکھا ہے لا نفرّق بین احدٍ من رسلہ لیکن حضرت مسیح موعود (مرزا) کے انکار میں تو تفرقہ ہوتا ہے

(الحکم ۲۱ فروری ۱۹۰۹ء)

مولانا ثناء اللہ امرتسری فرماتے ہیں: کیا یہ عبارت کسی حاشیہ یا شرح کی محتاج ہے؟

ہرگز نہیں، بلکہ صاف مطلب ہے کہ الرسل میں مرزا صاحب بھی شامل ہیں۔ پس جو برتاؤ کسی شخص کو دوسرے نبیوں کے ساتھ انکار کرنے سے کافر خارج از اسلام بناتا ہے، وہی برتاؤ مرزا کے ساتھ کرنے سے بقول خلیفہ صاحب، آدمی کافر ہو جاتا ہے۔ کیا حضرات انبیاء سابقین کے انکار سے کافر ہوتا ہے؟ یا وہ ان کو کہنے سے کافر ہوتا ہے؟ (خلیفہ صاحب خصوصاً جواب دیں)

بس اسی طرح خلیفہ قادیانی کے نزدیک مرزا صاحب کے صرف انکار کرنے سے آدمی خارج ہو جاتا ہے خواہ ان کو کافر کہے یا کفر سے خاموش رہے، یا ان کے کفر کی نفی کرے۔

اصل بات یہ ہے کہ اس فتوی کو جاری کرتے وقت اس کا انجام نہ سوچا گیا تھا۔ اب جو چاروں طرف سے شور بپا ہوا ہے تو اس میں تاویل کرنے کی سوجھی یہی معنی ہیں

لو ان صدور الفعل یبدو ن للمفتی　　کا عقا بہ لم تلفہ یتند م

(آدمی کو اپنے افعال کا انجام معلوم ہو تو کبھی شرمندہ نہ ہو)

خلیفہ صاحب اور ان کے حواری ہم کو بتلا دیں کہ ۹ مارچ ۱۹۱۱ء کے بدر میں جس آیت (لا نفرق) سے انہوں نے دلیل پکڑی تھی کیا اس کے کچھ اور معنی معلوم ہوئے ہیں یا اس کے مطابق حضرات انبیاء کے منکر بھی اسی صورت میں کافر ہوتے ہیں جب وہ انبیاء پر کفر کا فتوی لگائیں اور بغیر اسکے نہیں۔ کہتے ہوئے کچھ سوچنے کے علاوہ خدا کا خوف بھی دل میں رکھنا (ان کنتم مو منین)

مختصر یہ کہ یہ بات تو کھلی صداقت ہے کہ مرزا صاحب اور ان کے خلیفہ دونوں متفق ہیں کہ مرزا کا منکر کافر ہے خواہ کتنا ہی نمازی اور روزہ دار بلکہ تہجد گذار ہو۔

امر دوئم: اب ہم امر دوئم پر بحث کرتے ہیں کہ مرزا کے مکفرین (کافر کہنے والے) کافر ہیں یا نہیں۔ اس بحث میں ہم مرزا کے کفر سے بحث نہیں کرتے، بلکہ مانتے ہیں کہ مرزا صاحب اور ان کی جماعت مسلمان بلکہ پکی مسلمان ہے، تاہم ان کے مکفرین کافر نہیں، جس حدیث کی طرف مرزا صاحب اور ان کے حواری خواجہ کمال الدین نے اشارہ کیا ہے وہ یہ ہے:

لا یرمی رجل ر جلاً بالکفر الا ارتد ت علیہ ان لم یکن صا حبہ کذ لک۔ یعنی جو شخص کسی شخص کو کافر کہتا ہے اگر وہ شخص کافر نہیں تو کفر لوٹ کر اسی پر آتا ہے۔

اس حدیث کے ظاہری الفاظ سے بے سمجھی کے ساتھ یہ نتیجہ نکالا جاتا ہے کہ چونکہ ہم کافر نہیں اس لئے جن لوگوں نے ہم پر کفر کے فتوے دیئے ہیں وہ خود کافر ہیں۔ مرزا کی زندگی میں بھی یہ بحث اٹھی تھی اور اہل حدیث میں اس حدیث پر مفصل بحث کی گئی تھی۔ ادھر یہ بے سمجھی سے ہٹ

دیکھ کر فریق ثانی بھی بضد ہوئے کہ چونکہ واقعی تم لوگ کافر ہو اسلئے تمہاری تکفیر سے ہم کیا، کوئی بھی کافر نہیں ہو سکتا۔ مگر ہمارے نزدیک یہ سب باتیں حدیث مذکور کے اصل مطلب سے بہت دور ہیں

قبل از مطلب بتلانے کے قادیانی مشن سے عموماً اور خلیفہ سے خصوصاً ایک سوال کرتے ہیں کہ: حضرت عمرؓ نے حضرت حاطب بن ابی بلتعہ رضی اللہ کو منافق واجب القتل کہا، حالانکہ حضور ﷺ نے ان کے ایمان کی تصدیق فرمائی، بلکہ اس کو مغفور لہ فرمایا، تو کیا حضرت عمرؓ، حضرت حاطب ؓ کو منافق کہنے سے خود ایسے ہوئے؟ حدیث کے ظاہری الفاظ کو دیکھ کر جواب دو۔

دوسرا سوال یہ ہے کہ:

بے نماز کے کفر میں اختلاف ہے۔ امام ابو حنیفہؒ اور ان کے اتباع کے نزدیک تارک الصلوۃ کافر نہیں، مگر امام شافعی، احمد، حافظ ابن قیم، شیخ عبدالقادر جیلانی کے نزدیک تارک الصلوۃ کافر واجب القتل ہے۔ آپ کا مذہب میں نہیں پوچھتا مگر یہ تو بتلائیے کہ جن بزرگوں کے نزدیک تارک الصلوۃ کافر نہیں، جو اس کو کافر کہے، وہ ان بزرگوں کے نزدیک کافر ہے؟ کھلے لفظوں میں سنیئے، امام ابو حنیفہ کے نزدیک امام شافعی اور امام احمد وغیرہ کافر ہیں؟ (ہرگز نہیں) حالانکہ آپ کے اصول کے مطابق ایسا ہی ہونا چاہیے تھا۔ پس ثابت ہوا کہ حدیث موصوف کا مطلب کچھ اور ہے وہ مطلب ہم سے سنئیے:

ایک تکفیر ہوتی ہے شرعی دلیل سے، ایک ہوتی ہے ضد اور ہٹ دھرمی سے۔ شرعی دلیل خواہ واقع میں صحیح ہو یا غلط۔ پس جو شخص شرعی دلیل سے کسی کو کافر کہے وہ تو اس حدیث کا مصداق نہیں، خواہ واقع میں دلیل مثبت مدعا ہو یا نہ ہو (جیسے حضرت عمرؓ کی دلیل مثبت مدعا نہ تھی فانہ خان اللہ و رسولہ) مگر تکفیر کی نظر کسی دلیل اور شرعی آڑ پر ہو۔ ہاں ضد اور ہٹ دھرمی سے ایسا کرنے والا بے شک کافر ہوگا۔ پس صاف بات ہے کہ جن لوگوں نے مرزا صاحب کی تکفیر کی ہے چونکہ وہ اپنے نزدیک دلیل شرعی رکھ کر کی ہے (تمہارے نزدیک وہ دلیل مثبت مدعا نہیں تو نہ سہی) اسلئے وہ اس حدیث کے مطابق کافر نہیں بلکہ مرزا صاحب اور ان کے اتباع کی نافہمی کی دلیل ہے۔

کیا خلیفہ صاحب اور ان کے حواری ہماری تقریر کا با قاعدہ جواب دیں گے۔

(ہفت روزہ اہل حدیث امرتسر ۱۵۔۲۲ ستمبر ۱۹۱۱ء۔ مطابق ۲۱۔۲۸ رمضان ۱۳۲۹ھ ۱۹۱۱ء۔ ص ۱۔۳)

# قادیانی نبی اور خلیفہ میں اختلاف

حضرت مولانا ثناء اللہ امرتسری لکھتے ہیں:

حضرت مسیح ؑ کا قول ہے تم زمین کے نمک ہو۔ نمک سے کھانوں کا مزہ بنتا ہے لیکن جب نمک ہی بگڑ جائے تو اسے کون سنوارے۔، یہ مثال آج کل قادیانیوں پر صادق ہے۔ حکیم نور الدین خلیفہ قادیان کا قول بدر مورخہ ۱۴۔ اگست ۱۹۱۱ء میں چھپا ہے:

یاجوج ماجوج وہ قومیں ہیں جو کشمیر ایران بخارا کے شمال میں ہیں۔

اس عبارت کا مطلب صاف ہے کہ کشمیر ایران بخارا کے شمالی ملکوں میں یاجوج ماجوج رہتے ہیں۔ اب سنئے اعلی حضرت (مرزا) آنجہانی کی۔ آپ فرماتے ہیں:

فان یاجوج ماجوج هم النصاری من الروس و الاقوام البرطانیه (حمامۃ البشری)۔ یعنی یاجوج ماجوج روسی اور انگریز ہیں۔

اب ان دونوں اقوال متخالفہ کی تطبیق دینا قادیانی مشن کا کام ہے دیکھیں وہ کچھ معقول بات کہتے ہیں یا کسی جیل زادہ سے گالیاں دلواتے ہیں (اہل حدیث امرتسر ۱۵۔۲۲ ستمبر ۱۹۱۱ء ص ۵)

# قاضی ظہور قادیانی

حضرت مولانا محمد ابراہیم میر سیالکوٹی فرماتے ہیں:

معلوم نہیں قادیانی گروہ کو حضرت روح اللہ (عیسیٰ ؑ) سے کیا ضد ہے کہ کسی نہ کسی رنگ میں ضرور آپ کی تنقیص کرتے رہتے ہیں۔ خود قادیانی آنجہانی نے تو جو کچھ بے ادبی ضمیمہ انجام آتھم و دافع البلاء وغیرہ کتابوں میں کی ہے وہ انکار رسالت کے قریب قریب ہے لیکن ان کی ذریت میں بھی کم نہیں ہے۔ کبھی تو کوئی امتیوں کو ان پر فضیلت دیتا ہے، اور کبھی کوئی ان کے صاحب شرع ہونے سے انکار کرتا ہے۔ مثلاً مبارک علی سیالکوٹی قادیانی اپنی کتاب، جواب باصواب، کے صفحہ ۷ میں ارقام فرماتے ہیں:

مسیح تو کیا مسیح سے بھی عالی درجت انبیاء آنحضرت ﷺ کے خدام کی منزلت نہیں رکھتے

نیز مبارک علی صاحب فرماتے ہیں:

مسیح تو ایک معمولی انسان ہے اور اس قابل بھی نہیں کہ آنحضرت (ﷺ) کے خدام کی برابری کر سکے۔ (ص ۷)

خاکسار نے اس کے جواب میں اپنی کتاب شہادۃ القرآن باب اول میں بتصریح کتب عقاید لکھا ہے کہ ولی کو نبی پر فضیلت دینی کفر و ضلالت ہے۔

قاضی ظہور الدین اکمل قادیانی نے اپنی کتاب شہادۃ الفرقان صفحہ ۱۵۔۱۶ میں اپنے بھائی کی حمایت کی اور اس کفر و ضلالت پر مصر رہنے کے لئے اس کی پیٹھ ٹھونکی اور باز آنے اور توبہ کرنے کی نصیحت نہیں کی، اور اس پر طرفہ یہ کہ صفحہ ۹۔۱۰ میں حضرت عیسیٰؑ کے صاحب شرع نبی ہونے سے بھی انکار کر دیا۔ انہوں نے جو کچھ وجوہات بیان کئے ہیں وہ یکے بعد دیگرے مع جوابات حسب ذیل ہیں۔ ناظرین ان وجوہات کو اور انکے جوابات کو دیکھ کر قادیانی علم و ایمان اور قوت استدلال کا اندازہ لگائیں اور انصاف کریں۔

❁ وجہ اول قادیانی۔ اول تو انجیل کے معنی ہی بشارت یا خوش خبری کے ہیں اور مبشرات ہر ایک مامور الٰہی پا نازل ہوتی ہیں اس میں مسیح کو کوئی خصوصیت نہیں۔ (ص ۹)

❁ جواب۔ اول تو آپ نے اپنی دلیل کا مقدمہ اولی ہی ثابت نہیں کیا کہ انجیل کے معنی بشارت کے ہیں اور یوں ہی قادیانی الہام کی طرح بے ثبوت ہانک دیا ہے۔

ثانیاً یہ کہ مقدمہ ثانیہ یہ چاہیے تھا کہ کوئی مبشر صاحب شرع نہیں ہوتا۔ پھر اس کلیہ کو بھی ثابت کرتے اور انکار کی ٹھانتے۔ و دونہ خرط القتاد

ثالثاً یہ کہ جب آپ مقدمہ ثانیہ میں مانتے ہیں کہ مبشرات ہر ایک مامور الٰہی پر نازل ہوتے ہیں تو اصحاب شرائع بھی لفظ، ہر ایک، میں شامل ہیں۔ پس آپ اس دلیل سے عیسیٰؑ کے صاحب شرع ہونے سے کس طرح انکار کر سکتے ہیں مقدمات ایجابیہ سے نتیجہ سلبیہ نکالنا قادیانی منطق کا نتیجہ ہے

❁ وجہ دوم قادیانی: ان کا اپنا دعوی بھی صاحب شریعت ہونے کا نہیں جیسا کہ انجیل سے معلوم ہوتا ہے بلکہ وہ تو صاف کہہ رہے ہیں۔ میں توریت کو منسوخ کرنے نہیں بلکہ اس کو پورا کرنے آیا ہوں اور یہ کہ اس کو برقرار رکھونگا۔ کوئی تغیر و تبدل نہ ہوگا (ص ۹)

❁ جواب: واہ جناب! اتنا بھی معلوم نہیں کہ جواب ہمیشہ مخالف کے مسلّمات سے دیا جاتا ہے نہ کہ ان اصول سے جن میں خصم کو کلام ہو جناب آپ خاکسار (ابراہیم سیالکوٹی) کے جواب میں لکھ

رہے ہیں اور خاکسار ان جعلی اناجیل کو ہرگز نہیں مانتا۔ لہذا خاکسار کے نزدیک آپ کی یہ دلیل کچھ بھی وقعت نہیں رکھتی پہلے ان کتابوں سے الزام جعلی دور کر لیں اور ان کی حقانیت ثابت کر لیں پھر خاکسار کے سامنے ظہور پذیر ہوں۔ خاکسار نے ان کتابوں کی بابت اپنی مختلف تصانیف مثلاً تائید القرآن و اعجاز القرآن میں مدلل بحث کی ہے اور ان کی اندرونی شہادتوں سے ثابت کیا ہے کہ یہ کتابیں جعلی ہیں۔

ثانیاً کہ آپ کی پیش کردہ عبارت میں ، پورا کرنے ، کے معنی یہ ہیں کہ میں اس کی پیش گوئی کا مصداق ہوں۔ پس آپ کا مطلب حاصل نہیں ہوسکتا۔

❁ وجہ سوم قادیانی: خود عیسائی قوم کا عمل درآمد اس بات پر شاہد ہے کہ عیسی صاحب شریعت نبی نہ تھے ورنہ اپنی تمدنی و سیاسی زندگی کے لئے ان کو قوانین وضع کرنے نہ پڑتے (ص ۹)

❁ جواب۔ اول تو اس کا بھی وہی جواب ہے جو اوپر گذر چکا پس عیسائیوں کی کتابوں اور ان کے عمل درآمد سے خاکسار کے برخلاف کوئی امر ثابت نہیں ہوسکتا۔

ثانیاً یہ کہ عیسائیوں کے پاس اس وقت شریعت عیسوی محفوظ نہ ہونے سے کیسے معلوم ہوا کہ حضرت عیسی کو خدا تعالی ہی سے شریعت نہ ملی تھی۔ مجہول سے علم حاصل کرنا قادیانی کمال ہے

❁ وجہ چہارم قادیانی: و من قبلہ کتاب موسی اماماً و رحمۃً سے ظاہر ہے کہ آنحضرت ﷺ سے پہلے صرف حضرت موسی ہی کی کتاب تھی جو امامت و رحمت یعنی شریعت کہلانے کی مستحق تھی (جس پر کما حقہ عمل کر کے انسان قرب اللہ کے عالی مراتب حاصل کر سکتا ہے) ورنہ اگر قرآن شریف اور توریت کے درمیان کوئی اور کتاب بھی ہوتی یا کوئی نبی صاحب شریعت ہوتا تو اس کتاب کو امام و رحمت کہا جاتا۔ (ص ۹۔۱۰)

❁ جواب: شکر ہے کہ آپ نے استدلال میں آیت تو پیش کی۔ گو مفید مطلب نہیں

صاحب! اول تو یہ بتلایئے کہ آپ نے آیت میں ، صرف ، اور ، ہی ، کس لفظ کے معنی کئے ہیں۔ قضیہ ایجابیہ میں بغیر کلمہ حصر ، حصر نہیں ہوتا اور نہ ماعدا کا صلب منظور ہوتا ہے۔ بلکہ صرف محض اثبات مذکور ملحوظ ہوتا ہے اور عدم ذکر سے عدم شیئ لازم نہیں آتا۔ زیادہ سے زیادہ اتنا ہوتا ہے کہ غیر مذکور مسکوت عنہ کے حکم میں ہوتا ہے۔ پس آپ کی دلیل بن نہ سکی اور من قبل میں اتصال زمانہ بغیر فصل کے ضروری نہیں جیسے آیات ذیل سے واضح ہے:

الم یأتهم نبا الذین من قبلهم (توبہ) اور و ان یکذ بو ك فقد كذ بت قبلهم (حج)

اور یہ جو آپ نے سمجھا کہ صاحب شرع نبی کی کتاب کے ضروری ہے کہ امام کہا جائے اس کی کیا دلیل؟ پس یہ بھی ممنوع ہے کیا قرآن کریم کی نسبت بھی ایسا ہی خیال ہے کہ جب تک اس کی نسبت امام کا لفظ نہ آئے تب تک شریعت نہیں ہوسکتا۔

آیئے ہم آپ کو اس جگہ انجیل کے مذکور نہ ہونے کی وجہ بتلائیں

یہ آیت قرآن شریف میں دو مقام پر ہے۔ اول سورہ ہود میں اور وہ اس طرح ہے:

افمن کا ن علی بینۃٍ من ربہ، و یتلوہ شا ھد منہ و من قبلہ، کتا ب موسی اما ماً و رحمۃ ، او لئک یو منو ن بہ (ھود:۱۷) تو کیا وہ شخص جو اپنے رب سے دلیل پر ہو اور پیچھے پیچھے آتا ہے اس کے ایک شاہد اس سے اور پہلے اس سے کتاب ہے موسیٰ کی امام اور رحمت، یہ لوگ ایمان لاتے ہیں ساتھ اس (قرآن) کے

اور دوسری سورۃ احقاف میں ہے۔ اس کے قبل میں یہ آیت بھی ہے:

قل ارأیتم ان کان من عند اللہ و کفرتم بہ و شھد شا ھد من بنی اسرائیل علی مثلہ فا من و استکبر تم۔ (احقاف)۔ اے نبی کہدے کہ بتلاؤ اگر یہ قرآن خدا کی طرف سے ہو اور تم اس سے منکر بنے ہو اور بنی اسرائیل میں ایک شاہد نے اسی طرح کی گواہی دی اور ایمان لے آیا اور تم متکبر ہی رہے (تو تمہارا کیا انجام ہوگا)

ان دونوں آیتوں کی تفسیر میں شاہد سے مراد حضرت عبداللہ بن سلام ہیں جو علماء یہود سے تھے اور اسلام لائے تھے۔ ان کے اسلام لانے کو خدا تعالیٰ نے قرآن شریف کے حق ہونے کی دلیل میں پیش کیا ہے اور اس کے بعد دونوں مقاموں میں کتاب موسیٰ کا ذکر کیا۔ اس لئے کہ عبداللہ بن سلام علمائے توریت میں سے تھے عیسائی نہ تھے پس بدیں وجہ اس موقع پر انجیل کا ذکر نہیں کیا

❁ وجہ پنجم قادیانی: سورہ احقاف کے آخری رکوع میں نفراً من الجن اپنی قوم سے جا کر کہتا ہے انّا سمعنا کتا باً انز ل من بعد موسی ہم نے ایک کتاب سنی جو موسیٰ کے بعد نازل ہوئی۔ پس اگر درمیانی زمانہ میں انجیل شریعت یا مسیح صاحب شریعت ہوتے تو ان کا ذکر ہوتا۔

جواب: اسکے جوابات بھی مثل اوپر کی آیت کے ہیں۔ اول یہ کہ عدم ذکر سے عدم شیئے لازم نہیں آتا۔ دوم یہ کہ من بعد موسی میں اتصال زمانی ملحوظ نہیں۔ سوم یہ کہ اس میں تو بالکل انجیل کے نزول ہی سے سکوت ہے آپ نے یہی کیوں نہیں کہہ دیا کہ انجیل نازل ہی نہیں ہوئی اور شریعت اور صاحب شریعت کی جعلی قید لگا دی

چہارم ۔ یہ کہ وہ جن یہودی تھے عیسائی نہ تھے اس لئے انہوں نے ایسا کیا ۔ دیکھئے تفسیر مدارک میں جس کا حوالہ آپ نے بھی اس مضمون کے خاتمہ پر کسی اور مطلب کے لئے دیا ہے، ایسا ہی لکھا ہے۔ چنانچہ اس کی عبارت یہ ہے وانما قالوامن بعد موسی لانّھم کا نوا علی الیھودیۃ کہ ان جنوں نے من بعد موسی صرف اس لئے کہا کہ وہ یہودی تھے ۔ اسی طرح تفسیر کشاف اور خازن وغیرہ میں بھی ہے

وجہ ششم قادیانی: یعلمه الکتاب و الحکمة و التوراة و الانجیل (اللہ اسے کتاب و حکمت یعنی توریت وانجیل کی تعلیم دیگا) سے اس بات کا ثبوت ملتا ہے کہ توریت کی تعلیم مسیح کو دی گئی اور انجیل میں صرف حکمت و دانائی کی باتیں تھیں نہ کہ شریعت

جواب: نہ کہ شریعت، کس لفظ کا ترجمہ ہے اور الحکمۃ کے معنی بالخصوص انجیل ہونے کی کیا دلیل ہے؟ اور پھر، صرف، کس لفظ کا ترجمہ ہے ۔ صاحب! یہ ترجمہ الہام نہیں کہ قادیان میں اس کی مشین ہو یہ تو عبارات کا ترجمہ ہے جو سب کی نظروں میں ہیں ۔ اچھا تو قرآن کریم کو بھی الحکمۃ اور الحکم کہا گیا ہے کیا اس کی نسبت بھی یہی فیصلہ ہے (تف) کیا جس کتاب میں دانائی اور حکمت کی باتیں ہوں اس میں شریعت بیان کرنی منع ہے؟ جناب من! میں پھر آپ کو سناتا ہوں کہ قضیہ ایجابیہ میں محض اثباتِ مذکور ہوتا ہے سلب ماعدا مطلوب نہیں ہوتا ۔

قال القادیانی: انا ارسلنا الیکم رسولاً شاهداً علیکم کما ارسلنا الی فرعون رسولا ۔ پڑھو اور غور کرو اگر آنخضرت ﷺ سے پہلے موسی کے سوا کوئی اور نبی بھی صاحب شریعت ہوتا تو اسی کی مثل فرمایا جاتا ۔

اقول: اچھا جناب! غور کر لی ۔ ہم نے تو آپ کا مطلب یہ سمجھا کہ جو نبی انبیاء سابقین میں سے سب سے قریب ہو اس کی مثل کہنا چاہیے ۔ کیوں صاحب! ایسا کیوں ہو؟ سنیئے! مماثلت کے لئے تو یہ ضروری ہے کہ جس کے حالات اور عہد کو عہد محمدی سے مناسبت ہو اس کا ذکر کیا جائے خواہ قریب ہو خواہ بعید ہو ۔ چونکہ آنخضرت ﷺ اور حضرت موسی کی جلالت اور آپ کے حالات اور عہد آپس میں ایک دوسرے سے ملتے ہیں اس لئے ان کی مثال ذکر کی ۔ اور یہ جو آپ مثل مثل پکار رہے ہیں اور قادیانی نے بھی ازالہ میں آنخضرت ﷺ کو مثیل موسی لکھا ہے درست نہیں کیونکہ آنخضرت ﷺ تو سید ولد آدم ہیں ۔ مثیل کیسے؟ کما سے مشابہت و مماثلت امر ارسال میں منظور ہے نہ کہ مرسلین میں ۔

وجہ ہفتم قادیانی: توریت باب استثنا میں جو پیش گوئی ہے کہ تمہارے بھائیوں میں سے تم جیسا ایک نبی مبعوث کرونگا اس سے بھی ظاہر ہے کہ موسی کے بعد صاحب شریعت نبی صرف حضرت محمد ﷺ ہی

تھے ورنہ عیسائیوں کو موقع ملتا کہ ہمارے نبی کریم ﷺ کی پیش گوئی کو خلط ملط کر دیں۔ وہ پہلے ہی سے کہتے ہیں یہ پیش گوئی، المسیح، میں پوری ہوئی مگر ہم انہیں جواب دیا کرتے ہیں کہ وہ صاحب شریعت نبی ہی نہ تھے۔

جواب: اول تو اس کا وہی مذکورہ بالا جواب ہے کہ اہل کتاب کی جعلی کتابیں ہمارے لئے یا ہم پر حجت نہیں۔ ثانیاً یہ کہ اس پیش گوئی میں کہاں مذکور ہے کہ وہ نبی صاحب شریعت بھی ہوگا۔ یہ قادیانی افتراء ہے۔ ہاں آپ نے یہ خوب فرمایا کہ آپ عیسائیوں کو ایسا کہا کرتے ہیں۔ تو کیا آپ کے کہنے سے ہم بھی کہہ دیں؟ سبحان اللہ! یہ بھی معلوم ہوگیا کہ آپ کو حضرت عیسیٰؑ کے صاحب شرع ہونے سے انکار صرف عیسائیوں کی ضد سے ہے

لا یجر منکم شنآن قوم علی ان لاتعدلوا اعدلوا ھو اقرب للتقوی (مائدہ۔پ۶)

قادیانی ساتوں وجوہات مع جوابات ذکر ہوچکیں۔ اب خاکسار کی پیش کردہ دلائل کے متعلق جو کچھ انہوں نے خامہ فرسائی کی ہے اس کو دیکھئے اور قادیانیوں کے علم وکمال کی داد دیجئے

قال القادیانی: اب ان سات وجوہ کو پیش نظر رکھ کر ان آیات قرآنی پر تدبر فرمایئے جن سے عیسیٰ کا صاحب شریعت نبی ہونا نکالا جاتا ہے۔ ایک تو یہ ہے کہ:

شرع لکم من الدین ما وصّی به نوحاً و الّذی او حینا الیک و ما وصینا به ابراهیم و موسی و عیسی ان اقیموا الدین ولا تتفرقوا فیه

اس کے جواب میں عرض ہے کہ قرآن شریف میں اختلاف نہیں کہ ایک جگہ سے کچھ اور دوسری سے کچھ ثابت ہو۔ یہاں شرع لکم کے معنی مدارک میں بیّن و اظہر لکم لے لکھے ہیں اور پھر یہ بھی کہ اس سے شرائع مراد نہیں۔ چنانچہ لم یرو الشرائع فانها مختلفة پس شریعت مراد لینا غلط ہے۔

جواب الجواب: سب سے پہلے ہم یہ ظاہر کرنا چاہتے ہیں کہ اس کتاب شہادۃ الفرقان القادیانی میں قرآن شریف کی بہت سی آیات غلط لکھی ہیں۔ اور یہ اغلاط املاء اور اعراب کی نہیں بلکہ الفاظ کی تفسیر اور کمی بیشی کی ہیں۔ اور یہ صفت خاص اس کتاب کی نہیں بلکہ خود قادیانی آنجہانی کی متعدد تصانیف میں اور دیگر قادیانی رسائل و اخبارات کا بھی یہی حال ہے چنانچہ اکمل صاحب نے اس ایک صفحہ کی تحریر میں دو آیتیں غلط لکھی ہیں لیکن ہم نے ان کو درست کر کے لکھ دیا ہے۔ اس کے بعد ان کی تحریر کا جواب یہ ہے کہ جناب بے شک قرآن شریف میں اختلاف نہیں صرف آپ کی سمجھ میں اختلاف ہے۔ اپنی پیش کردہ ہرہفت وجوہ کے جواب تو دیکھ لئے اب جو ہمارے دلائل پر آپ نے نقض کیا

ہے اس کا بھی جواب سنیئے ۔شکر ہے کہ آپ نے بھی ایک تفسیر کا حوالہ دیا اب آپ کو اسی تفسیر کی تصریح اور دیگر تفاسیر کی عبارتوں سے ثابت کردیں گے کہ سب کے سب حضرت عیسیٰ کو صاحب شرع نبی مانتے ہیں ۔ سنیئے صاحب ! آپ نے مدارک کا ادراک ہی نہیں پایا ۔کیا شرع ، کے معنی بیّن کر نے سے آپ کا مطلب ثابت ہوگیا۔ نہیں صاحب ! قرآن شریف میں ایسے ہی دوسرے موقع پر بیّن کا لفظ ہے اس لئے صاحب مدارک نے شرع کے معنی بیّن کئے ہیں ملاحظہ ہو یر ید اللہ لیبین لکم و یھد یکم سنن الذ ین من قبلکم (نساء پ ۵) اور یہ جو آپ نے لکھا ہے کہ مدارک میں لم یروالشرائع ..الخ لکھا ہے اسے بھی آپ نے نہیں سمجھا ۔پوری عبارت یوں ہے:

و المراد اقا مۃ دین الا سلا م الذی ھو تو حید اللہ و طا عتہ و ا لا یما ن بر سلہ و کتبہ و بیو م الجزا ء و سا ئر ما یکو ن المر ء با قا متہ مسلماً و لم یر و بہ الشرا ئع فا نھا مختلفۃ قا ل اللہ تعا لی لکل جعلنا منکم شر عۃ و منھا جا ( مدارک ۔سورہ شوریٰ پارہ ۲۵ ) ۔ اقیموا الدین سے دین اسلام کا قائم کرنا مراد ہے اور وہ یہ کہ ہے کہ خدا کو واحد جاننا اور اس کی اطاعت کرنا اور اس کے رسولوں اور کتابوں پر اور جزا کے دن پر ایمان لانا اور باقی امور جن کے قائم کرنے سے آدمی مسلمان بنتا ہے اور اس سے مراد شرائع نہیں ہیں کیونکہ وہ مختلف رہی ہیں جیسا کہ خدا تعالیٰ نے فرمایا ۔تم میں سے ہر ایک کے لئے ہم نے ایک ایک شریعت اور راہ مقرر کیا ہے ۔

اس سے صاف ظاہر ہے کہ صاحب مدارک اقامۃ دین کے معنی بتا رہے ہیں کہ ان ان امور کو جن پر انبیاء متفق تھے قائم کیا جائے ۔ باقی رہے احکام عملیہ سو حسب زمانہ ہر رسول کے کچھ کچھ الگ ہوئے ہیں وہ اس جگہ مراد نہیں ہیں بلکہ اس سے تو یہ معلوم ہوا کہ جن انبیاء کا اس آیت میں ذکر ہے وہ سب صاحب شرع ہیں اس لئے مفسرین نے اس آیت کے ذیل میں ان سب انبیاء کو جو اس آیت میں درج ہیں اصحاب شرائع لکھا ہے چنانچہ تفسیر فتح البیان تفسیر خازن اور تفسیر کبیر میں اس کی تصریح موجود ہے

دیگر یہ کہ صاحب مدارک تو خود تصریح کرتے ہیں کہ حضرت عیسیٰ صاحب شرع نبی تھے ۔اب آپ کو کیا حق ہے کہ ان کی کسی عبارت سے ان کی تصریح کے برخلاف مطلب نکال سکیں ۔ منطق کے مقابلے میں مفہوم ( خواہ غلط ہی ہو ) پر اڑ نا عام طور پر قادیانی معمول اور اصول ہے ملاحظہ ہو تفسیر مدارک زیر آیت سورہ احزاب و اذا اخذ نا من النبیین میثا قھم .. الآ یۃ

قال القادیانی: دوسری یہ کہ و لا حل لکم بعض الذی حرم علیکم ،اس کے بہت سے جواب ہیں ..انتہی کلام القادیانی

جواب الجواب۔ حضرات ہم کس بات کا جواب دیں آپ خیال کرتے ہوں گے کہ خاکسار نے عمداً قادیانی بہت سے جواب نقل نہیں کئے۔نہیں جناب۔ میں نے ان کی عبارتیں بلاکم کاشت پوری کی پوری نقل کی ہیں اکمل صاحب نے صرف ، بہت سے جواب ، ہی لکھا ہے اور جواب کوئی نہیں دیا۔ اسی طرح خاکسار نے شہادۃ القرآن باب اول ص ۳۴ میں جو دوسری دلیل یعنی آیت سورۃ احزاب و اذا اخذ نا من النبیین میثا قھم ...عیسی کے صاحب شرع نبی ہونے کی بابت لکھی تھی اسکی طرف بھی توجہ نہیں کی اور کوئی جواب نہیں دیا بلکہ اسکا ذکر تک نہیں کیا شائد اسی لئے جواب دیتے وقت کہا ہے، نکالا جاتا ہے، اور خاکسار کا نام نہیں لیا، تاکہ اس دلیل کے جواب نہ دینے کی سورت میں عذر ہو سکے کہ ہم نے تو ان دلائل کا جواب دیا ہے جو عام طور پر لوگ پیش کیا کرتے ہیں اور اسی لئے ہم نے و لا حل لکم بعض الذی حرم علیکم کا بھی ذکر کر دیا حالانکہ شہادۃ القرآن میں اسے ذکر نہیں کیا گیا۔نہیں صاحب! آپ شہادۃ القرآن باب اول کا جواب لکھ رہے ہیں اور شروع مضمون میں آپ نے کہا ہے: اسی صفحہ (۳۴) پر آپ (ابراہیم) نے عیسی کو صاحب شرع رسول لکھا ہے حالانکہ یہ بالکل غلط ہے اور اسکے بعد آپ نے اپنے ہفت اندام کا خون چھوڑا یا ہے۔، پس آپ اس عذر سے شہادۃ القرآن سے بھاگ نہیں سکتے۔

اس کے بعد ہم قرآن شریف کا ایک اور مقام ذکر کرتے ہیں جو انجیل کے شریعت ہونے کو مہر نیم روز کی طرح ثابت کرتا ہے وہ یہ کہ سورہ مائدہ میں توریت کی نسبت فرمایا کہ اس میں ، ہدایت اور نور تھا ، ۔اور پھر فرمایا کہ، جو شخص خدا کے نازل کردہ کے مطابق فیصلہ نہ کرے وہ کافر ہے ،، اس کے آگے فرمایا، وہ ظالم ہے،،اس سے ظاہر ہے کہ توریت شریعت تھی اور خدا تعالی اس کے مطابق فیصلہ کرنے کا حکم دیتا ہے۔اسی طرح توریت کے بعد انجیل کا ذکر کیا اور اسکی نسبت بھی فرمایا کہ اس میں ہدایت اور نور تھا، اور پھر فرمایا، وہ متقین کے لئے موعظت تھی ، ۔اس کے بعد فرمایا و لیحکم اھل الانجیل بما انز ل اللّٰه فیه و من لم یحکم بما انز ل الله فا ولئک ھم الفا سقون (مائدہ) یعنی ہم نے اہل انجیل کو بھی یہی حکم دیا کہ وہ اس کے مطابق فیصلے کیا کریں جو خدا نے اس (انجیل) میں نازل کیا اور جو کوئی خدا کے نازل کردہ کے مطابق فیصلہ نہ کرے تو وہ فاسق ہے۔

دیکھئے توریت اور انجیل کے متعلق ایک جیسی تاکید کی اور وہی لفظ فرمائے ۔ اسے موعظت بھی کہا۔ پھر اس کے بعد قرآن کا ذکر کیا اور آنحضرت ﷺ کو حکم کیا کہ جو کچھ خدا نے تیری طرف نازل کیا اس کے مطابق فیصلہ کر۔ پھر اس کے بعد فرمایا لکل جعلنا منکم شرعۃو منھا جاً ، یعنی ہم نے تم میں سے ہر ایک کیلئے ایک ایک شریعت اور راہ بنائی۔ دیکھئے ہر ایک شریعت کا ترتیب وار ذکر کرنے کے بعد کس طرح فیصلہ کیا۔ اس بیان کے بعد بھی انجیل کے شریعت ہونے کے متعلق کوئی شک رہ سکتا ہے فما ذا بعد الحق الّا الضلال فانی تصرفون۔

خاتمہ پر ہم تفاسیر کے حوالے اس طرح بیان کرتے ہیں کہ قرآن کے چار مقامات پر گیارہ تفاسیر ذیل میں عیسیٰؑ کے صاحب شرع ہونے کی تصریح کی گئی ہے کسی تفسیر میں ایک مقام پر کسی میں زیادہ پر۔ غرض آپ کے صاحب شریعت ہونے پر سب کا اتفاق ہے انکار کسی نے نہیں کیا

پہلی آیت: و لا حلّ لکم بعض الذی حرم علیکم (بقرہ ۔ پ ۳)

۲۔ و اذا خذ نا من النبیین میثا قھم و منک و من نوح و ابراھیم و موسی و عیسی بن مریم (احزاب)

۳۔ شرع لکم من الدین ما وصی بہ نوحاً و الذی اوحینا الیک و ما وصینا بہ ابراھیم و موسی و عیسی (شوری)

۴۔ فاصبر کما صبر او لو العزم من الرسل (احقاف)

تفاسیر کے نام حسب ذیل ہیں ۔ معالم ۔ خازن ، فتح البیان ۔ کبیر ۔ ابوالسعود ۔ بیضاوی ۔ سراج منیر ۔ جامع البیان ۔ رحمانی ۔ کمالین ۔ و ھذا آخر ما اوردنا ایرادہ فی ہذہ العجالۃ ۔

(ہفت روزہ اہل حدیث امرتسر ۱۵۔۲۲ ستمبر ۱۹۱۱ء ص ۶۔۹)

❁ مولانا میرؒ نے جن اکمل صاحب کے جواب میں درج بالا مضمون لکھا تھا یہ وہی ہیں جن کی نگارشات نظم ونثر قادیانی اخباروں میں دھوم دھام سے شائع ہوا کرتی تھیں، آپ اڈیٹر بدر کے نائب بھی تھے، اور بعد میں مرزا محمود کے رسالے کی مجلس ادارت میں چلے گئے تھے۔ آپ کو علم الاعداد میں بھی دخل تھا اور لوگوں کی وفات کی تاریخیں بھی نکالا کرتے تھے، جیسا کہ لکھتے ہیں: قل یا عیسی انّی متو فّیک و را فعک الیّ سے مرزا کا سال وفات ۱۳۲۶ھ برآمد ہوتا ہے۔

(بدر ۲۰۔ اگست ۱۹۰۸ء ص ۳؛ بدر ۹ جون ۱۹۰۸ء ص ۸)

آپ مرزا صاحب کے درباری شاعر بھی تھے۔ اور آپ کا سلام بحضور امام، یوں منقول ہے

السلام اے عیسی گر دوں مقام　　السلام اے مہدی ذی احتشام
السلام اے آدم آخر زماں　　السلام اے عالم معجز بیان
السلام اے باغ احمد کے نہال　　السلام اے ابن مریم کے کمال
السلام اے عشرت ختم الرسل　　السلام اے وارث ہر جز و کل
السلام اے فخر آل مجتبیٰ　　السلام اے افتخار مصطفیٰ
السلام اے نازش قلب بتول　　السلام اے خاص فرزند رسول
السلام اے نوح طوفان ضلال　　السلام اے قدرت آں ذوالجلال
تو وہی ہے مومنوں کا پاک امام　　جس کو پیغمبر نے بھیجا ہے سلام
اے امام اولین و آخریں　　مدح تیری مجھ سے ہو سکتی نہیں

(اخبار بدر قادیان ۱۸۔اکتوبر ۱۹۰۶ء ص ۷)

اور آپ نے ہی وہ نظم لکھی تھی جس کے متعلق سوال کا جواب مرزا ناصر احمد قادیانی خلیفہ ثالث، پاکستان کی قومی اسمبلی میں نہیں دے سکے تھے۔ نقل کفر کفر نباشد، نظم یوں ہے:

امام اپنا عزیزو اس زماں میں　　غلام احمد ہوا دار الاماں میں
غلام احمد ہے عرش رب اکرم　　مکان اس کا ہے گویا لا مکاں میں
غلام احمد رسول اللہ ہے برحق　　شرف پایا ہے نوع انس و جاں میں
غلام احمد مسیحا سے ہے افضل　　بروز مصطفیٰ ہو کر جہان میں
بھلا اس معجزے سے بڑھ کے کیا ہو　　خدا اک قوم کا مارا، جہاں میں
محمد پھر اتر آئے ہیں ہم میں　　اور آگے سے ہیں بڑھ کر اپنی شان میں
محمد دیکھنے ہوں جس نے اکمل　　غلام احمد کو دیکھے قادیان میں
خدا سے تو، خدا تجھ سے ہے واللہ　　ترا رتبہ نہیں آتا بیان میں

(اخبار بدر قادیان ۲۵۔اکتوبر ۱۹۰۶ء ص ۱۴)

قاضی اکمل کی ایک اور تحریر ملاحظہ فرمانے سے پہلے مولوی عبداللہ احمدی کی درج ذیل تحریر پڑھیے جو انہوں نے مولانا ثناء اللہ امرتسریؒ کی کتاب الہامات مرزا کے جواب میں لکھی تھی۔ عبداللہ احمدی صاحب لکھتے ہیں:



## ثناءاللہ کی تحریر پر ایک نظر

ایک دوست نے رسالہ الہامات میرزا پر مجھے متوجہ فرمایا تھا جب میں نے اس کو سرسری نظر سے دیکھا تو میں نے یہ فیصلہ کرلیا کہ ایسی بے جا تحریروں پر ہماری جماعت کے افراد کو متوجہ نہیں ہونا چاہیے اس لئے کہ قرآن کریم و اعرض عن الجاھلین کا ارشاد صادر ہے (جن لوگوں نے توجہ کی انہوں نے قرآنی حکم کی خلاف ورزی کی۔ بہاء) نیز یہ بھی فرمایا گیا ہے من حسن اسلا م المرء ترکه ما لا یعنیه وجہ اس کی یہ ہے کہ مصنف رسالہ نے اس بات پر زور دیا ہے کہ مرزا کی پیش گوئیوں کی پڑتال کرنی چاہیے جن سے ان کی روحانی کدورت اور صفائی کا حال کھل جائے۔ بادی النظر میں مصنف رسالہ کا یہ قاعدہ انصاف پر مبنی نظر آتا ہے لیکن پیش گوئیوں پر جرح وقدح کرتے ہوئے وہ اس قاعدہ کو ایسے طریق پر استعمال کرتا ہے کہ اس کے درمیان اور ابوجہل و دیگر کفار کے درمیان کوئی فرق نظر نہیں آتا بلکہ بعض سفیہانہ اقوال میں کچھ زیادہ ترقی کرتا ہوا دکھائی دیتا ہے وہ اگر حضرت اقدس کی پیش گوئیوں کی جانچ پڑتال قرآن کریم اور منہاج نبوت کو معیار قرار دے کر کرتا تو بہت مناسب ہوتا مگر اس نے سراسر کفار اشرار کی تقلید کی ہے۔

وہ تحریر کرتا ہے کہ آتھم کی پیش گوئی کے متعلق بعض میرزائی متردد ہو گئے اور یہ نہیں سوچتا کہ، آنحضرت ﷺ کے بارہ میں بھی صلح حدیبیہ کے متعلق یہی لغو اعتراض شامل رہتا ہے۔

اسی طرح وہ تحریر کرتا ہے کہ آتھم کا رجوع الی الحق معتبر نہیں۔ اور یہ نہیں جانتا کہ قرآن کریم میں یکتم ایمانہ موجود ہے

وہ یہ بھی لکھتا ہے کہ رجوع اور ہاویہ میں تضاد کا علاقہ ہے مگر یہ نہیں جانتا کہ ہاویہ کا مطلق لفظ ہاویہ کا ملہ و ناقصہ پر مشتمل ہے اور شرط رجوع ہاویہ کاملہ سے معلق ہے۔

وہ یہ بھی تحریر کرتا ہے کہ ایک ہی فعل رجوع اور ہاویہ نہیں کہلا سکتا مگر افسوس کہ اس کو لو لا الاعتبارات لبطل الحکمة بھی یاد نہیں رہا۔ کیسی صاف بات ہے کہ جب ایک ہی فعل یا شئے کے دو مختلف پہلو یا حیثیتیں ہوں تو ہر ایک کے اعتبار سے جدا جدا حکم بھی پیدا ہوسکتا ہے آتھم کا خوف و اضطراب بلحاظ مصائب و آوارگی بذاتہ وہ ہاویہ بھی تھا جو کہ شرط سے معلق نہ تھا اور وہی خوف بلحاظ اعتبار صداقت اسلام رجوع الی الحق بھی تھا۔

لیکھ رام کے متعلق بھی اس کی جرح اسی قبیل سے ہے وہ کہتا ہے کہ خارق عادت عذاب کا ہونا لیکھ رام کی زندگی کو مستلزم تھا اور یہ نہیں سمجھتا کہ اگر یہ استلزام صحیح ہے تو بوقت نزول عذاب وہ

مقتول ابھی زندہ ہی تھا۔

غرض کہ اسی قسم کے بے ہودہ ہزلیات سے رسالہ مذکور بھرا ہے جس کے جواب کی طرف متوجہ ہونا ہی بے ہودگی ہے۔

چونکہ رسالہ مذکور کے آخری حصہ میں مصنف رسالہ نے حضرت اقدس کے اعجازی قصیدہ پر نکتہ چینی کی ہے اور وہ نکتہ چینی بھی بعینہ کفار کی طرح کی گئی ہے مگر ہوسکتا ہے کہ بعض لوگ بوجہ ناواقفی یہ خیال کرلیں کہ اسکے وہ اعتراضات شائد کسی علمی طاقت پر مبنی ہوں لہذا خاکساران اعتراضات کے متعلق چند اشارات عرض کرنا چاہتا ہے تا کہ ناظرین کو پتہ لگ جاوے کہ مولوی فاضل کیا تنگ ظرف اور خام خیال آدمی اور ناقابل خطاب ہے وہ قصیدہ پر تو اعتراض کرتا ہے مگر یہ خیال نہیں کرتا کہ اگر کاتب کے زہول سے کہیں تسمی یا یسمی الحکم لکھا گیا ہے تو ایسے بات کو اعتراض کا تختہ مشق بنانا چہ معنی دارد بھلا جس شخص نے اعجازی رنگ میں صدہا فصیح بلیغ عربی کتابیں دنیا میں شائع کی ہوں تو اس کی طرف ایک ادنی اور خفیف سی غلطی کو منسوب کرنا حماقت اور نادانی ہے اور ایسے ثقات کا تخطیہ صرف جہالت ہے، نہیں بلکہ سخت بے ادبی اور گناہ ہے ..(پھر بعض اعتراضات کے بزعم خود جواب دیئے ہیں)... عبداللہ احمدی ساکن کشمیر شوپین۔ (بدر ۲۸ مارچ ۱۹۰۷ء ص ۱۰)

قاضی اکمل نے (جو اخبار بدر کا نائب اڈیٹر بھی تھا) مذکورہ بالا تحریر کے چار سال بعد ۱۹۱۱ء میں لکھا:

کام تو بہت ہیں، پر کام کرنے والا بھی کوئی ہو:

سب سے پہلے جو خیال میرے دل میں اٹھا وہ یہ تھا کہ ایک ایسی جامع کتاب تالیف ہونی چاہیے جس میں ہمارے عقاید اور طرز عمل کا مفصل و مدلل ذکر ہو۔ اس بارے میں میں نے قوم کے بزرگوں کو بھی گو لیکے سے خطوط لکھے۔ مگر میری استدعا پر پہلے بہت کم توجہ ہوئی۔ آخر ہمارے شیخ یعقوب علی نے ایسی کتاب کا اشتہار دیا اور یہ فرض یہیں ختم ہوگیا۔

اس کے بعد میر قاسم نے دین الحق لکھا۔ مگر یہ حصہ اول ہے۔ حصہ دوم جو بہت ہی ضروری ہے اور جو اصل غرض ہے اس کا انتظار ہے۔

آخر میں نے ایک کتاب تیار کی جو پانچ سو صفحہ ہے اور اس کا خلاصہ عقائد احمدیہ وسنت احمدیہ میں تیار کیا گیا مگر یہ حضرت امام سلسلہ کے الفاظ میں نہیں بلکہ میری اپنی ذاتی ذمہ داری پر ہے...

پھر جس چیز کو شدت کے ساتھ میں محسوس کررہا ہوں قرآن مجید کا ترجمہ اور تفسیری نوٹ ہیں... سیدنا امیر المومنین ہی اس کے اہل تھے مگر سنت سلف صالحین ہمیں بتاتی ہے کہ کسی امام قوم نے آج تک

پوری تفسیر نہیں کی.. ہاں ہم ممنون ہیں سید محمد سرور کے اور بالخصوص شیخ یعقوب علی کے کہ ان بزرگوں نے اپنی ہمت کے مطابق کچھ کام شروع کیا مگر افسوس نہ شیخ صاحب نے استقلال سے کام لیا نہ قوم نے پوری قدر کی اور اتنے سالوں میں صرف سات پارے طبع ہوئے اور ان میں سے پہلے پاروں کی کتابت و ترجمہ ایسا ہے کہ اس پر اطمینان نہیں مگر اس امر کا اقرار بھی ہے کہ ان کی تفسیر بے نظیر ہے اور تمام احمدی لٹریچر کی جو تفاسیر کے متعلق ہے جامع۔ صرف کسر یہ ہے کہ ترجمہ میں کسی علمی دماغ کی شمولیت ضروری ہے تاکہ ہمیں ذو العرش المجید کا ترجمہ، عرش معظم کا مالک، نظر نہ آئے۔ اور مولوی سرور شاہ کی تفسیر تو پھر آئندہ نسلوں کے لئے ہی مفید ہوگی۔ میرا اس سے یہ مطلب ہرگز نہیں کہ مختصر ہو بلکہ مجھے افسوس ہے کہ اب وہ خاص شرائط کی پابندی میں کھل کر نہیں لکھ سکتے...

۱۹۰۵ء میں جب سے مفتی صادق نے بدر کا چارج لیا.. حضرت مرزا اپنے دست مبارک سے تمام الہامات و خوابات ہفتہ کے لکھ بھیجتے پھر آپ پروف پڑھتے پھر پروف درست کر کے دکھایا جاتا اور آپ کا ارشاد، صحیح ہے، پاکر طبع ہوتا۔ لیکن اس سے پہلے کے الہامات جمع کرنے کے لئے ضروری ہے کہ تمام کتابوں بدر الحکم کے فائلوں اور اشتہاروں کا مطالعہ کیا جائے..

پھر ایک اور عرض ہے وہ یہ کہ بعض مخالف کتابیں ایسی ہیں کہ وہ اندر ہی اندر اپنا زہر پھیلا رہی ہیں۔ الہامات مرزا، شہادۃ القرآن یہ دو کتابیں ایسی ہیں کہ ان کی اشاعت بہت ہے اور باہر سے ان کے متعلق خط بھی آتے رہتے ہیں مگر آج تک ان کا جواب ہماری طرف سے شائع نہیں۔ کیا ان کتابوں کا کوئی جواب نہیں؟ ہرگز نہیں۔ بات صرف یہ ہے کہ سستی اور غالباً اعجبتکم کثرتکم۔ یہاں کے رہنے والے کچھ ایسی حالت میں رہتے ہیں کہ وہ محسوس ہی نہیں کر سکتے کہ باہر والوں کو کیا مشکلات ہیں۔ محل کے اندر محبوب کے حضور بیٹھا ہوا کیا جانتا ہے کہ اس محل اور بوستان کے گرد ایک خاردار جنگل ہے اور بلڈاگ کاٹنے کو دوڑتے ہیں۔

میں نے جیسا شہادۃ القرآن حصہ اول کا جواب لکھا تھا (مولانا میرؒ نے شہادۃ القرآن کے نئے اڈیشن میں اس جواب کی دھجیاں بکھیر دی تھیں۔ بہاء) نے حصہ دوم کا جواب بھی ضرور لکھ دیتا مگر مولوی مبارک علی صاحب نے مجھے کہا میں لکھ رہا ہوں۔ پھر میں یہاں (قادیان) آ گیا۔ اور پھر رہتے رہتے رہ گیا۔ اب انشاء اللہ پھر ارادہ ہے.... (بدر یکم مارچ ۱۹۱۱ء ص ۴۔۵)

قاضی ظہور اکمل کی تحریر سے واضح ہوتا ہے مارچ ۱۹۱۱ء تک الہامات مرزا کا جواب نہیں لکھا جا سکا تھا، اور اگر کسی نے (مثل عبداللہ احمدی وغیرہ) اپنے زعم میں لکھا تو انہیں قادیانیوں کے عوام

اور محققین نے درخور اعتنا اور کافی نہیں سمجھا۔ اور شہادۃ القرآن کا جواب بھی نہیں لکھا جا سکا، اور مولوی مبارک علی جو جہلم والے مباحثے میں مولانا میر کے مقابل تھے، دعوی کرنے کے باوجود جواب لکھنے سے عاجز رہے۔ بہاء۔

# قادیانی خلیفہ سے فیصلہ کن سوال

حضرت مولانا ثناء اللہ امرتسریؒ لکھتے ہیں:

۷۔ اپریل کے اہل حدیث میں چند سوال خاص بخدمت خلیفہ قادیان کئے تھے خیال تھا کہ جواب ملے گا مگر افسوس نہ خلیفہ بولے نہ انکے آرگن قادیانی اخبارات نے توجہ کی۔ کیوں؟

بے خودی بے سبب نہیں غالب　　　کچھ تو ہے جس کی پردہ داری ہے

اس لئے یقین نہیں کہ ہمارے آج کے سوال کا جواب بھی مل سکے مگر جائے امید خالی نیست

آج ہم جو سوال پیش کرنا چاہتے ہیں وہ کچھ ایسا نہیں کہ اس میں کسی منطقی صغرے کبرے سے کام لینا پڑے بلکہ وہ مضمون بالکل صاف ہے پس خلیفہ اوران کے حواری غور سے سنیں۔

مرزا صاحب کو جو الہام ہوا تھا کہ مسمات محمدی بیگم سے میرا نکاح ہوگا اور ضرور ہوگا، اس پیش گوئی کو حضور نبوی میں رجسٹر کرانے کے لئے آپ نے یہ بھی لکھا تھا کہ:

اس پیشگوئی کی تصدیق کیلئے رسول اللہ ﷺ نے بھی پہلے سے ایک پیشگوئی فرمائی ہے کہ یتزوج و یولد لہ یعنی وہ مسیح موعود بیوی کرے گا اور نیز وہ صاحب اولاد ہوگا۔ اب ظاہر ہے کہ تزوج اور اولاد کا ذکر کرنا عام طور پر مقصود نہیں کیونکہ عام طور پر ہر ایک شادی کرتا ہے اور اولاد بھی ہوتی ہے اس میں کچھ خوبی نہیں بلکہ تزوج سے مراد وہ خاص تزوج ہے جو بطور نشان ہوگا اور اولاد سے مراد وہ خاص اولاد ہے جس کی نسبت اس عاجز کی پیش گوئی موجود ہے۔ گویا اس جگہ رسول اللہ ﷺ ان سیہ دل منکروں کو ان کے شبہات کا جواب دے رہے ہیں اور فرما رہے ہیں کہ یہ باتیں ضرور پوری ہوں گی۔

(ضمیمہ انجام آتھم۔ص ۵۳)

خلیفہ صاحب! انصاف شرط ہے کہ یہ عبارت صاف کہہ رہی ہے کہ آسمانی منکوحہ والی پیش گوئی صرف مرزا ہی کی نہیں بلکہ بقول مرزا، خود سرور کائنات فخر موجودات علیہ التحیۃ والصلوۃ کی

بھی ہے کیونکہ حضور ﷺ کا مطلب (بقول مرزا) یہ ہے کہ مسیح موعود کی آسمانی منکوحہ (محمدی بیگم) ضرور نکاح میں آئیگی۔ اب جہاں تک کسی صاحب کی دیانت اور امانت کام دیتی ہے مضمون صاف ہے کہ اس امر کے واقع نہ ہونے سے دونوں پیش گوئیوں پر زد پڑتی ہے۔ پس مہربانی کر کے اس کا جواب عنایت کریں کہ کیا صورت اختیار کی جائے کہ دونوں (مرزا صاحب، اور بقول مرزا، آنحضرت ﷺ) تکذیب سے بچ جائیں

میرے دل کو دیکھ کر میری وفا کو دیکھ کر بندہ پرور منصفی کرنا خدا کو دیکھ کر

ایسے متین سوال کے جواب میں بھی مثل سابق کسی جیل زادے سے گالیاں دلوانے پر قناعت کی تو قادیانی مشن کی حقیقت اہل دانش پر اور بھی واضح ہو جائے گی۔

(ہفت روزہ اہل حدیث امرتسر ۲۹ ستمبر ۱۹۱۱ء ص ۲۔۳)

# قادیانی مشن سے فیصلہ کن سوال

اگر چہ قادیانی مشن کے بانی مرزا صاحب آنجہانی نے اپنے صدق و کذب کا آخری معیار یہ قرار دیا تھا کہ مولوی ثناء اللہ میری زندگی میں مرے تو میں سچا ورنہ جھوٹا، جسکا فیصلہ بھی عرصہ ہوا ہو چکا مگر چونکہ ان کی امت نے اس فیصلہ کو نہ مانا بلکہ اس میں خواہ مخواہ کے روڑے اٹکائے اس لئے آج ہم ایک اور طرح سے ایک سوال ان کے سامنے پیش کرتے ہیں۔ گو ہمیں امید نہیں کہ وہ اس سوال کا جواب دیں کیونکہ آج سے پیشتر ایسا ہی ہوا کہ بڑی معقولیت سے ۷۔ اپریل ۱۹۱۱ء کو چند سوال بخدمت خلیفہ قادیانی پیش کئے گئے مگر کوئی جواب نہ آیا۔ بہرحال ہمارا جو فرض ہے ادا کرتے ہیں، ان کا وہ جانیں۔

قادیانی مشن کا دعوی ہے کہ مرزا صاحب شریعت محمدیہ میں کوئی نیا حکم لے کر نہیں آئے بلکہ اسی قرآن وحدیث کی تبلیغ کرنے آئے ہیں جو پہلے سے شائع ہے دیگر علماء مبلغین میں اور ان میں فرق صرف یہ ہے علماء براہ راست خدا سے علم حاصل نہیں کر سکتے مرزا صاحب چونکہ براہ راست خدا سے علم حاصل کرتے تھے اسلئے مرزا صاحب اگر کسی آیت کے معنی یا تفسیر علماء کے خلاف کریں تو لامحالہ مرزا صاحب کی تفسیر کو دوسرے علماء پر ترجیح ہوگی۔ اس قاعدے کے مطابق ہم ایک دو مثالیں مرزا صاحب کے فہم کی بیان کرتے ہیں یعنی ایک آیت قرآنی کی تفسیر دوسری حدیث کی تشریح۔

آیت قرآن مع تفسیر کے مرزا صاحب کی عبارت میں یہ ہے:

هو الّذی ارسل رسو له بالهدی و دین الحقّ لیظهره علی الدّین کلّه ۔ یہ آیت جسمانی اور سیاست ملکی کے طور پر حضرت مسیح کے حق میں پیش گوئی ہے اور جس غلبہ کاملہ دین اسلام کا وعدہ دیا گیا ہے وہ غلبہ مسیح کے ذریعہ سے ظہور میں آئے گا اور جب حضرت مسیح علیہ السلام دوبارہ اس دنیا میں تشریف لائیں گے تو ان کے ہاتھ سے دین اسلام جمیع آفاق اور اقطار میں پھیل جائے گا (براہین۔ ج ۴ص ۴۹۸)

مولانا ثناء اللہ فرماتے ہیں: اس عبارت میں مرزا صاحب نے گویا (بلکہ یقیناً) آیت کریمہ هو الذی.. کی تفسیر فرمائی ہے جو یقیناً ان کے منصب تبلیغ کے لحاظ سے قابل قبول ہے اس لئے ہم چاہتے ہیں کہ ان کی تفسیر کو چند حصوں میں تقسیم کر کے قادیانی مشن سے پوچھیں کہ ان میں سے کون سا حصہ آپ لوگوں کو نا منظور ہے۔ پس غور سے سنئے:

الف۔ حضرت مسیح زندہ ہیں۔ ب۔ دوبارہ دنیا میں آئیں گے۔ ج۔ حضرت مسیح موعود جب دوبارہ آویں گے تو سیاست ملکی یعنی حکومت کے ساتھ تشریف لاویں گے۔ د۔ انکے زمانہ میں دین اسلام تمام دنیا میں پھیل جائے گا۔

یہ سب مضامین (حسب تفسیر مرزا صاحب) دراصل آیت قرآنی میں مضمر ہیں تو ان سب نتائج کا نتیجہ یہ نہ ہوگا کہ عالی جناب اعلی حضرت فضیلت مآب مرزا غلام احمد صاحب قادیانی اپنے دعوی مسیحیت موعودہ میں (بے ادبی معاف) غلطی پر تھے۔

خیر یہ تو ہوئی آیت کی تفسیر۔ اب سنئے حدیث کی تشریح

حدیث شریف میں حضرت مسیح موعود کی بابت یہ الفاظ بھی آئے ہیں یتزوج و یولد له یعنی مسیح موعود نکاح کرے گا اور اس کے ہاں اولاد بھی پیدا ہوگی۔ جناب موصوف نے ایک پیش گوئی کی تھی کہ فلاں لڑکی میرے نکاح میں آئے گی بلکہ فرمایا تھا کہ اس لڑکی سے میرا نکاح آسمان پر ہو چکا ہے ۔ اسلئے قادیانی مناظرہ کی اصطلاح میں اسے آسمانی نکاح یا منکوحہ آسمانی کہتے ہیں۔ مرزا صاحب اس پیشگوئی کی تصدیق اور حدیث موصوف کی تشریح ان لفظوں میں کرتے ہیں۔ فرماتے ہیں:

اس پیشگوئی کی تصدیق کیلئے جناب رسول اللہ ﷺ نے بھی .... ان سیہ دل منکروں کو ان کے شبہات کا جواب دے رہے ہیں اور فرما رہے ہیں کہ یہ باتیں ضرور پوری ہوں گی۔ (انجام آتھم ضمیمہ ص ۵۳)

مولانا امرتسریؒ لکھتے ہیں: مرزا صاحب کی اس تشریح سے جو ثابت ہوا اس کو بھی ہم الگ الگ بیان کئے دیتے ہیں۔

الف۔ مسیح موعود کا اعجازی نکاح ہوگا۔

ب۔ مرزا صاحب کی مسیحیت کی علامت آسمانی نکاح کا تحقق ہے

کیا ان دونوں حصوں کا نتیجہ یہ نہ ہوگا کہ مرزا بحکم حدیث مذکور مسیح موعود نہ تھے کیونکہ وہ ساری عمر اس نکاح کی کوشش میں رہے آخر بصد حسرت یہ کہتے ہوئے اس دنیا سے تشریف لے گئے

جدا ہوں یار سے ہم اور نہ ہوں رقیب جدا ہے اپنا اپنا مقدر جدا نصیب جدا

کیا قادیانی خلیفہ صاحب یا ان کی ذریت معقولیت سے علمی طور پر ہمارے سوالات سابقہ اور حال کا جواب دے گی یا کسی جیل زادے کو گالیاں دینے پر مامور فرما دیں گے۔

(ہفت روزہ اہل حدیث امرتسر ۲۰۔ اکتوبر ۱۹۱۱ء ص ۱۔۲)

(مرزا صاحب کے امام الصلوۃ مولوی عبدالکریم سیالکوٹی کا کہنا ہے:

حضرت کی اس پیش گوئی کے پورا ہونے کے لئے جو ایک نکاح کے متعلق ہے اور جس کا ایک حصہ خدا کے فضل سے پورا ہو چکا ہے اور دوسرا دور نہیں کہ خدا کے بندوں کو خوش کرے حضرت بیوی صاحبہ مکرمہ نے بار بار رو کر دعائیں کی ہیں اور بارہا خدا تعالی کی قسم کھا کر کہا ہے کہ گو میری زنانہ فطرت کراہت کرتی ہے مگر صدق دل اور شرح صدر سے چاہتی ہوں کہ خدا کے منہ کی باتیں پوری ہوں اور ان سے اسلام اور مسلمانوں کی عزت اور جھوٹ کا زوال و ابطال ہو۔ ایک روز دعا مانگ رہی تھیں حضرت نے پوچھا آپ کیا دعا مانگتی ہیں آپ نے بات سنائی کہ یہ مانگ رہی ہوں حضرت نے فرمایا سوت کا آنا تمہیں کیونکر پسند ہے آپ نے فرمایا کچھ ہی کیوں نہ ہو مجھے اس کا پاس ہے کہ آپکے منہ سے نکلی ہوئی باتیں پوری ہو جائیں خواہ میں ہلاک ہی کیوں نہ ہو جاؤں۔ الحکم ۱۹۰۰ء ۱۷ جنوری۔ ص ۹)

## متفرقات

# تحریک ختم نبوت حصہ اول پر تبصرہ

(مولانا عبدالمعید مدنی اڈیٹر ماہنامہ الاحسان نئی دہلی)

ڈاکٹر محمد بہاء الدین ''تاریخ اہل حدیث'' اور ''تحریک ختم نبوت'' کے سلسلوں کے

ذریعے علمی حلقوں میں کافی متعارف ہیں۔ اور برصغیر ہی نہیں اہل حدیث دنیا کا اردوداں اور علماء کا باشعور طبقہ انھیں اچھی طرح جانتا ہے۔ میں انھیں ۱۹۸۰ء سے جانتا ہوں اوران کی تحریریں میری نظر سے گذرتی رہی ہیں۔ تحریری حوالوں سے ڈاکٹر صاحب کے ارمغان تحیت وسلام سے ہم کئی برسوں سے شادکام ہوتے رہے ہیں۔ آج اس کی سعادت مل رہی ہے کہ ''تحریک ختم نبوت'' کی پہلی جلد پر تبصرہ لکھوں۔

''تحریک ختم نبوت'' کا سلسلہ ۱۹۹۱ء سے ۱۹۱۲ء کے بائیس سال کے وقفے پر اب تک ۱۲ویں جلد پر پہنچ چکا ہے یہ سلسلہ ابھی چلے گا۔ جلد ۱۱ پاکستان میں چھپ چکی ہے جیسا کہ مجھ بتلایا گیا ہے ڈاکٹر صاحب کی تاریخی تحریروں کی کئی خوبیاں ہیں۔

☆ ان کی تاریخی تحریریں دستاویزی ہوتی ہیں حوالوں اور مصادر واقتباسات سے مدلول ومحقق

☆ حشو وزوائد سے پاک ہوتی ہیں۔

☆ اہل حدیث علماء اورکل جماعت کے شاندار کارناموں کی جو تاریخی کڑیاں ٹوٹ چکی تھیں یا بھلائی جاچکی تھی، انھیں ڈاکٹر صاحب جوڑتے ہیں اوراپنی بے پناہ محنت سے ان کا کھوج لگاتے ہیں اورانھیں جماعت کی خدمت میں نذر کرتے ہیں۔

☆ اپنے اوردیگر حلقوں کی دینی وملی خدمات کوتولتے ہیں اوران کے کیف وکم کو واضح کرتے ہیں اورعلماء اہلحدیث اور جماعت اہلحدیث کی خوبیوں کونمایاں کرتے ہیں۔

☆ پروپیگنڈے، غلو اور مسلسل فریب کی جو ناروا کوششیں ۷۰ سالوں سے جاری ہیں اورڈی گروپ کی جس طرح ملت اسلامیہ ہند کی مساعی اورجہو د کوہتھیانے کی ناروا کوششیں جاری ہیں حق بحق دار رسید کے تحت ان کا ریکارڈ بھی درست کرتے ہیں۔

☆ تاریخ وافکار جہود وخدمات کے ساتھ تاریخ رجال واعلام کوبھی زیر قلم لاتے ہیں اوررجال کے درمیان بھی بسا اوقات موازنہ کرکے اصالت وانتحال کوواضح کرتے ہیں۔

☆ دستاویزی تحریر کے لئے زمانی تربیت زیادہ موزوں ہے ہوتی ہے۔ ابواب وفصول کی ساخت وترتیب اس کے لئے موزوں نہیں ہے۔

☆ دستاویزی تحریر کے لئے حضرت، علامہ، مولانا وغیرہ وغیرہ القاب وآداب بھی موزوں نہیں ہوتے۔ ایسی تحریریں تکلفات اورتصنعات سے پاک ہوتی ہیں۔

☆ ڈاکٹر صاحب کی یہ دستاویزی تحریریں اتنی رچ ہوتی ہیں کہ سلیقہ مند قلم آگے

چل کر انھیں حسن ترتیب وتالیف کا حریری لباس پہنالیں گے۔اور زمانہ کے حسب ذوق انھیں ڈھال لیں گے۔ان کی حیثیت مصادر کی ہے۔

☆ڈاکٹر صاحب کا اسلوب علمی اور اقناعی ہے جذباتیت اور عاطفیت سے بالا۔

ڈاکٹر صاحب اپنا مدعا مدلل واضح اور صاف الفاظ میں پیش کرتے ہیں ۔ ان کی تحریر میں نہ ایچ پیچ ہے نہ ابہام یا تاویلات باردہ۔ نہ زبردستی کا استنتاج ۔نہ تاریخ کو افسانہ بنانے کی خواہش۔حقائق تاریخیہ کو اسی طرح پیش کرنے کی کوشش کرتے ہیں جیسا کہ وہ ہیں ۔مسلکی تاریخ نویسی کا افسانوی طریقہ برصغیر میں ڈی گروپ کو ملا ہے جسے اس پر بڑا ناز ہے۔

تحریک ختم نبوت کے اس دستاویزی سلسلے کی پہلی جلد زیر نظر ہے۔۳۸۲ صفحات کے اس حصہ اول میں ۹۱ مراجع سے استفادہ کیا گیا ہے اور ۲۳ عناوین کے تحت حقائق رقم کئے گئے ہیں اور ۱۳ شخصیات کی سوانح حیات دی گئی ہے۔سب سے پہلے جاندار پیش لفظ برصغیر کے معروف ومقبول قلمکار مولانا محمد اسحاق بھٹی حفظہ اللہ کا ہے۔اس میں انہوں نے اس تاریخی حقیقت کو سراہا ہے جسے ڈاکٹر صاحب نے کتاب میں رقم کیا ہے کہ مرزا غلام احمد یا غلام برطانیہ کی گمراہیوں کا سب سے پہلے نوٹس مولانا محمد حسین بٹالویؒ نے لیا اور پھر اس کی تردید اساطین علماء اہل حدیث نے کی اس سلسلے میں علامہ بھٹی نے کہا کہ ۸ باتوں کو ملحوظ رکھنا بہت ضروری ہے۔

بات یہ ہے کہ ڈی گروپ نے برصغیر میں سب کچھ لے لینے، سب پر قبضہ جمالینے اور سب کچھ اپنے استحقاقات میں داخل کر لینے کا روگ پال لیا ہے، چاہے انھیں جھوٹ بولنا پڑے یا فریب دینا پڑے۔اس کے لئے کار ثواب ہی نہیں افضل کام ہے۔ان کے اسی افضل کام میں یہ بھی داخل ہے کہ ختم نبوت کی ردا چھیننے والوں کا تعاقب کرنے والوں میں خود کو سب سے آگے بتاتے ہیں ۔چلو مان لیا تقدم کا شوق پورا ہو جائے لیکن اس سے آگے یہ ظلم کرتے ہیں خود کو سب کچھ مانتے ہیں اور ختم نبوت کے قزاقوں کا ناطقہ تنگ کرنے والے اور انھیں گھیرنے والے ہراول دستے میں کیڑے نکال کر انھیں ڈسکارڈ Discard کرتے ہیں ۔مولانا بٹالویؒ ،سید السادات دہلویؒ اور مولانا امرتسریؒ کو متہم کر کے انھیں قادیانیت کا ہمنوا دکھلانے کی کوشش کرتے ہیں۔ اور آج کے فنکار

اور افسانہ ساز تو ایسی تحریریں پیش کر رہے ہیں اور تحریک ختم نبوت کا ایسا جلوہ باندھتے ہیں کہ جیسے مرزا صاحب کو زندہ کر کے ابھی کہلوا دیں گے کہ دیکھو علماء اہل حدیث ہمارے ساتھ تھے۔ صرف آج کے ڈی گروپ کی تحریک ختم نبوت کے فن کاروں سے ہی اس کا وجود خطرے میں تھا اور یہ شکم مادر میں بھی ہمیں کوستے رہتے تھے، گالی دیتے رہتے تھے اور ہمارے کفر کا فتوی دے رہے تھے۔ یہ گروپ ہر شئے میں سیاست کاری کرتا ہے اور آج اس کا ہر فرد سیاست کار ہے۔ مشکل یہ ہے کہ ہماری جماعت کے کانگریسی علماء بھی ڈی گروپ کی فن کاروں کو نہیں سمجھتے ہیں۔ اور ان کے تقدس اور مقدسات کے قائل نظر آتے ہیں جبکہ ایسی کوئی شے ان کے ہاں نہیں ہے۔ نہ تقوی، نہ علم، نہ امانت، نہ سچائی، نہ جہود مخلصہ۔ محض ہر شئے میں ڈھونگ اور افسانہ۔ فقط پیری کا شوق اور بڑا بننے کی خواہش، تعلیٰ، عجب اور بڑبولہ پن، اور تمام کائنات اور دنیا میں سب سے بڑا بننے کی للک اور جیب و پیٹ بھرنے کا عمل۔

ڈاکٹر صاحب نے تاریخی ریکارڈ کی تصحیح کی ہے اور تاریخی حوالوں سے بتایا ہے کہ ۱۸۹۱ء سے مرزا کی موت، مثیل مسیحیت اور نبوت کے ادعا سے لے کر اسے فنا کے گھاٹ اتارنے تک اہل حدیث علماء اس کے تعاقب میں لگے رہے۔ پہلے علامہ بٹالویؒ اور پھر علامہ امرتسریؒ، مرزا کے تار پور بکھیرتے رہتے رہے، اور اس کے ہر فریب کی حقیقت کھولتے رہے اور اسے رسوا کرتے رہے، اور وہ انھیں، میاں صاحبؒ کو مولانا امرتسریؒ کو غزنوی علماءؒ کو اور دیگر لوگوں کو گالی دیتا رہا۔ دھمکیاں دیتا رہا۔ مباہلہ اور مباحثہ کی دعوت دیتا رہا۔ اس کی عیاریوں کا ان پر کاہے کو اثر ہوتا۔ وہ اس کی ہر چال کو ناکام بناتے رہے اور اس کے گھر پہنچ کر مباحثے اور مباہلے کے لئے چیلنج دیتے رہے اور وہ بھاگتا رہا۔ آخر زچ ہو کر اس نے مولانا امرتسریؒ کے ساتھ آخری فیصلے کا اشتہار شائع کیا اور ۱۹۰۸ء میں رسوا کن حالت میں مر گیا۔

۱۸۹۱ء میں مرزا غلام احمد نے کھل کر اپنی فریب کاریوں کا مظاہرہ کیا۔ مثیل مسیح اور مسیح موعود ہونے کا دعوی کیا۔ مرزا جی دراصل استعماری سازش کا شاخسانہ تھے۔ استعمار نے اپنی ساری اشتہاری فریب کاری اور عیارانہ سیاست اسے سکھلا دی تھی اور اپنا میکاویلی فلسفہ یا چانکیائی فلسفہ بتا دیا تھا کہ مقصد حاصل کرنے کے لئے سب جائز ہے اور

ہرطریقہ استعمال کیا جاسکتا ہے۔ اوراستعمار نے نوردین، کمال الدین ،محمد علی، احسن امروہی اور دیگر کو دجال قادیان کے ساتھ لگادیا تھا۔ یہی ٹولہ برصغیر کے مسلمانوں کو استعمار کے قدموں میں ڈالنے کیلئے امت کے خلاف سازشیں کرتا رہتا تھا اور ہردم شگوفہ چھوڑتا رہتا تھا۔ اورمنصوبہ بندی کے مطابق علماء کے منہ آتا رہتا تھا اور بلاوجہ اساطین علماء کرام کوچلینج دیتا رہتا، انھیں گالی دیتا اورشیطانی تاویلات کرتا۔رات دن یہ ٹولہ آوارہ فکری پھیلاتا مکروفریب کے جال بنتا اورخبط الحواس مرزا غلام احمد کو پروپوز کرتا ہے اوراسکے دل ودماغ میں خرافات بھرتا، جوادعاء الہام اوراشتہار کی شکل میں ظاہر ہوتے۔

دفاع اسلام اورالہام سے ہوتے ہوتے یہ ٹولہ فتح الاسلام میں مسیحیت اور پھرتوضیح المرام میں نبوت تک پہنچا اورادعاءات کے پورے مراحل میں اس نے بے شمار بہروپ بھرے اوراب ان کی ذریت کا بہروپ جاری ہے۔

۱۸۹۱ء میں دین کی سرحد پار کرکے یہ ٹولہ کفر کے دائرے میں داخل ہوا، اوراس کے بت اکبرمرزا غلام احمد نے فتح اسلام لکھ کر استعمار کا مذہب مکروفریب کلی طور پر اختیار کرلیا۔ یہ رسالہ ابھی امرتسر میں مطبع ریاض ہند میں چھپ رہا تھا کہ مولانا محمد حسین بٹالوی ؒ کا امرتسر آنا ہوا، انھیں اس رسالے کے متعلق پتہ لگا ۔مولانا نے اس کا پروف منگوا کر دیکھا اور پڑھوا کر سنا ،اورمرزا غلام احمد کوفورا خط لکھ کراس کی تصدیق چاہی۔ اس نے فوراً جواب دیا کہ مسیح اورمثل مسیح ہونے کا اس کا دعوی صحیح ہے۔

اس اعتراف کے بعدمولانا بٹالویؒ اس کے پیچھے پڑجاتے ہیں اوراس کے کذب کا پردہ چاک کرتے ہیں ۔اورپورے ملک میں اپنے خطوط، پرچے ،اشتہارات اورتقاریرکے ذریعے اسے ننگا کرتے ہیں۔ اسے لدھیانہ میں ۱۲دنوں تک اپنے مباحثے کے ذریعے زچ کیا، اور وہ جان بچاکر بھاگا، دہلی تک اس کا پیچھا کیا اوروہاں سے رسوا ہوکر بھاگا،اسے لاہور سیالکوٹ پٹیالہ جالندھر جہاں گیا رسوا کیا اوروہ رسوا ہوکر بھاگتا رہا

مرزا غلام احمد کوشکست اور ہزیمت کی پروانہ تھی۔ جھوٹے کو فتح وشکست سے کیا لینا دینا ،اورجھوٹے کوشرم وحیاء کہاں ہوتی ہے۔ دراصل استعمار کے منصوبے کے مطابق مسلمانوں کولڑانے اورگمراہ کرنے کا اس نے بیڑا اٹھارکھا تھا۔ مناظرہ، مباحثہ اورمباہلہ کا چیلنج دے کرشہرت چاہتا تھا اورلوگوں کی توجہ اپنی طرف مبذول کرنا چاہتا تھا۔ اس لئے

مباحثہ، مناظرہ اورمباہلہ کا اشتہار دیتا رہتا تھا۔ادعاء ات، الہامات اورپیشگوئیاں اس سے ایسے صادر ہوتی تھیں جیسے ریاح کے مریض سے ریاح خارج ہوتی ہے۔ اسے اشتہاراتی چیلنج دینے اوراشتہاراتی جھوٹ بولنے اوربات بنانے کا شوق تھا اوراس پورے عمل سے وہ عوام میں ساکھ جمانا چاہتا تھا۔مگراس کی ساری عیاریاں اورچالاکیاں ایک نہ چلتی تھیں۔ ہرمحاذ پرمولانا بٹالویؒ اسے زچ کردیتے تھے۔ایک سال اس بحث ومباحثے میں بیت گیا، پھر۱۸۹۲ میں مولانا بٹالویؒ نے اس کے خلاف پہلا ملک گیر تکفیری فتوی تیارکیا اورسیدالسادات میاں صاحب دہلویؒ سے تفصیلی جواب حاصل کیا اورملک کے دوسوعلماء سے اس کی تکفیر پرمہر تصدیق ثبت کروایا اور پورے برصغیر کا دورہ کرکے تمام مسلمانوں کواستعمار کی اس کفریہ کاشت سے آگاہ کیا اوراس کیلئے ہرطرح کی قربانی دی۔

مولانا بٹالویؒ کے ساتھ سیدالسادات میاں صاحبؒ،مولانا محمدبشیرسہسوانیؒ ، مولانا اسماعیل علی گڑھیؒ ،مولانا عبدالحکیم کلانوریؒ ،مولانا قاضی سلیمان منصورپوریؒ وغیرہم نے اس کی تردیدکی،غزنوی علماء نے اس سے مباہلہ کیا۔مرزا غلام احمدنے جب آسمانی نشانی طلب کی اور بڑہانکی تواس کے چیلنج کولکھوی عالم نے اس طرح قبول کیا کہ وہ پہلے آسمانی نشانی دکھلائے تووہ بھی نشانیاں دکھلائیں گے،لیکن مرزا نےتمویہ وتاویل کے ذریعہ جان بخشی حاصل کی۔مولانا بٹالویؒ نے اسے اس مسئلے پر مات دی۔ اس نے ۱۸۹۲ء میں برطانوی استعمار کے متعلق ایک بڑہانکی، حکومت برطانیہ تاہشت سال بعدازاں آثار ضعف واختلال۔مولانا بٹالویؒ کومرزا کے کسی مرید سے اس بڑکی خبرلگ گئی۔ غلام برطانیہ کی اس بڑکے حوالے سے اشاعۃ السنۃ نے خوب کھنچائی کی۔وہ بلبلا اٹھا۔آقا کا ڈراس کے اوپر طاری ہوگیا۔خوب گڑگڑایا اوراس بڑسے دامن جھاڑلیا۔ادعائے نبوت کے دورمیں اس خبطی کومحمدی بیگم کا آزار مارے ڈال رہا تھا۔اس سال اس کی تصوراتی آسمانی منکوحہ کی شادی ہوگئی۔پھرکیا تھا اس کے ہذیان کی بدبو پھیلنے لگی۔آخریہ غم سینے سے لگائے واصل جہنم ہوگیا اورمحمدی بیگم سے اس کی شادی نہ ہوسکی۔اس کی التجائیں، ترغیبات،تحذیرات،الہامات،منامات سب بیکار ہوگئے اورمرزا جھوٹا ثابت ہوا۔مولانا بٹالویؒ نے محمدی بیگم کے حوالے سے مرزا کی رسوائیوں اور ذلتوں کوخوب اچھالا اوراس کے اکاذیب سے لوگوں کوآگاہ کیا اورمرزا اپنی تمام تر بےشرمی کے باوجودمولانا بٹالویؒ

کی تردیدی تحریروں سے اندر اندر خوب سنگسار ہوتا رہا۔ مولانا بٹالویؒ کے تعاقب سے تنگ آکر دسمبر ۱۸۹۲ء میں اس نے ان کے خلاف انذار وتخویف بھرا خط لکھا، مگر انہوں نے اسے ایسی ڈانٹ پلائی کہ اس کی محمدی بیگم کے متعلق سٹی گم ہوگئی۔

مرزا نے اپنے ہذیانات کو کئی ہزار الہام اور پیشگوئی قرار دیا۔ علامہ بٹالویؒ نے اسے صرف تین پیش گوئی کو سچا ثابت کرنے کا چیلنج دیا مگر اسے جرأت نہ ہوئی اور چپ سادھ کر بیٹھ رہا۔ ۱۸۹۳ء میں آتھم عیسائی سے مناظرہ ٹھان لیا، مگر یہ جاہل ہارا، اور اسے عذاب کی دھمکی دے کر بھاگ لیا۔ مولانا بٹالویؒ نے اس کی صداقت ثابت کرنے کے لئے اسے چیلنج کیا۔ اس کی دھمکی غلط ثابت ہوئی وہ اور اس کا پورا ٹولہ مرد عورت روئے، گڑگڑائے، چلائے، ذلیل ورسوا ہوئے، اس کی تضحیک ہوئی لوگوں نے اس کے جھوٹ کو جانا اور بعض مرید اس کے فریب سے نکل آئے۔ اس ذلت ورسوائی کا داغ مٹانے اور لوگوں کو ورغلانے کے لئے اس نے ۱۸۹۶ء میں انجام آتھم لکھ کر ۴۸ علماء اور ۵۶ پیروں کے نام مباہلہ کا چیلنج بھیج دیا اور اپنی صداقت دلیل بنادی کہ سچا جھوٹے کی زندگی میں مرجائے گا۔ ان میں اکثر پیروں اور مشائخ کا اس فریب سے کوئی لینا دینا نہ تھا۔ علماء میں اکثر اہل حدیث تھے اور اسے رگید چکے تھے۔ مباہلہ کے لئے آنا دور کی بات بہتوں کو اس چیلنج کا پتہ بھی نہ رہا ہوگا۔

اس یکطرفہ اعلان سے وہ اتنے علماء اور مشائخ کے مقابلے میں گھر بیٹھے فاتح بن گیا اور جو طبعی عمر کو پہنچ کر طبعی موت مرگئے مرزا جی اور اس کے ٹولے نے ان کی اموات کو مباہلہ کے نتائج بنا کر اپنے کھاتے میں ڈال لیا اور اب تک یہ فریبی ٹولہ ڈینگتا رہتا ہے کہ اسے تمام علماء ومشائخ پر فتح حاصل ہوگئی۔ ایسی جیت اور فتح تو گھر بیٹھ کر کوئی ان پڑھ اور الھڑ بھی حاصل کرسکتا ہے پھر استعماری کاشت اور ابلیسی ٹولے کی کیا خوبی ہوئی۔

یہ ہے کتاب کا خلاصہ۔ اس کے سوا کتاب میں دو باتیں اور ہیں قادیانیت نے جب سر اٹھایا اور نئی استعماری کاشت ظہور میں آئی تو اس کی بیخ کنی میں علماء اہل حدیث بڑھے۔ ابھی یہ فتنہ پریس ہی میں تھا کہ وہیں علامہ بٹالویؒ نے اسے لپک لیا اور مرزا ان کے سامنے گڑگڑانے لگا۔ ادعائے نبوت ومسیحیت سے لے کر واصل جہنم ہونے تک اس شجر زقوم کو اہل حدیث علماء نے ہر محاذ پر رگیدا۔ اس کی تاریخ دو طرح موجود ہے۔

تعاقب تردید تکفیر مباہلہ مباحثہ کے سارے وقائع محفوظ ہیں اور تاریخی شواہد بھی ان سب سے پتہ چلتا ہے کہ مرزائیت کے تار پود علماء اہل حدیث نے بکھیرے ہیں۔ ان کے مقابلے میں دیگر حلقے اس عمل میں بس حاشیے پر ہیں۔ مرزائی ٹولہ کی تاریخ اشتہارات کتب ورسائل اور سوانحی تحریروں میں بکثرت اس تردید پر بلبلاہٹ اور فریاد اعتراف شکست، گالیاں، دھمکیاں اور پیشگوئیاں موجود ہیں اور ان تمام کا رخ میاں صاحبؒ، مولانا بٹالویؒ مولانا سہسوانیؒ غزنوی علماء اور دیگر علماء اہل حدیث کی طرف ہے۔ اور یہ ٹولہ کوشش کرتا تھا کہ اہل حدیث حلقے کے سوا دیگر سواد اعظم کو اندر اندر منائے، ان سے الجھے نہیں ان سے مقابلے کے لئے اصرار نہ کرے۔ اور اس نے انھیں اہل حدیثوں سے بھڑانے کی کوشش کی۔ اور ایسا لگتا ہے اس کے علماء دیگر بہت سے مشائخ اور علماء سے اسے تعاون حاصل رہا۔ اور اندر اندر اس کی توثیق ہوتی رہی۔ اس کی وجہ یہ بھی رہی کہ انھیں حقائق کا پتہ بھی نہ تھا۔ نہ اس جان جوکھوں کام میں انھیں پڑنے اور گالی دھمکی سہنے کی ہمت تھی۔ یہ ٹولہ انگریز کا چہیتا تھا اور کاشت بھی۔ اسی لئے اس کا خوف بھی لوگوں پر سوار تھا۔ ڈاکٹر بہاء الدین اپنی کتاب میں ان دونوں نقطوں پر بھی ترکیز کی ہے۔

رد باطل کی تاریخ میں مسابقت دکھلانے کا شوق لدھیانوی حلقہ کرتا ہے اور اس کی تکفیر کی تاریخ ۱۸۸۴ء سے مرتب کرتا ہے لیکن اس تکفیر کی تکفیر خود اسی حلقے سے ہوگئی اور تکفیر نہ کرنے والوں کی تکفیر مکفر اول عبدالعزیز لدھیانوی نے کی۔ یہ دراصل تکفیر نہیں ایک سر پھرا پن تھا جس کی تردید مولانا گنگوہیؒ نے کی اور مولوی یعقوب نانوتویؒ نے اسے عدم تقلید قرار دیا جو دوسرا سر پھرا پن تھا۔ دراصل مرزا کی زٹلیات در براہین احمدیہ کو بنیاد بنا کر ایک لدھیانوی عبدالعزیز نے مرزا کو کافر قرار دیا تھا لیکن اس پر اس کے بھائی محمد لدھیانویؒ نے اس کی تردید کی اور پورا ڈی گروپ اس کے خلاف تھا۔ یہ ایک فرد کی بات تھی اور نافہمی کی بناء پر، اور مرزائی لٹریچر میں اس کو درخور اعتنا ہی نہیں بنایا گیا۔ مان لیا ایک فرد کا فتوی تھا مگر قادیانیت بشکل ادعاء نبوت وادعاءات متنوعہ خارجہ عن الملہ اس وقت موجود تھے۔ اس کا کفر صریح ۱۸۹۱ء سے شروع ہوا ہے پھر اس فتوے کا رد قادیانیت اور ادعا نبوت سے کیا تعلق۔ اور واقعہ یہ ہے کہ یہ فتوی نہیں ایک ہلڑ بازی تھی۔ اور خود مرزا زندگی بھر یہی کہتا رہا کہ اول المکفرین مولانا بٹالویؒ تھے، بانی تکفیر قادیانیت تھے اور اس

آگ کو تمام ملک میں اپنی شہرت کے سبب سلگانے والے میاں صاحب تھے۔

کتاب کے آخر میں تین غزنوی علماء کے سوانحی حالات ہیں جنھیں رد قادیانیت میں اولیت اور سبقت حاصل ہے اور ساتھ ہی میاں صاحبؒ اور مولانا تھانیسریؒ کے متعلق تفصیلات ہیں اور ان کے متعلق گرد اٹھانے والوں کی تردید بھی ہے اور ان کے عزائم اور فضائل کا تذکرہ ہے اور افسانہ سازوں کی افسانویت کی قلعی کھولی گئی ہے۔

ڈاکٹر بہاء الدین کی کتابیں لائق مطالعہ ہیں اور تاریخی حقائق کے متعلق آنکھیں کھول دینے والی ہیں اور دلائل و براہین سے مالا مال ہیں تاریخی ریکارڈ کو صحیح کرنے اور صحیح تاریخ جاننے کے لئے انھیں پڑھنا چاہیے۔ اللہ تعالیٰ سب کو حق پسندی، حق گوئی اور حق پر عمل پیرائی کی توفیق دے۔ آمین

اگر ان علماء نے قادیانیت کے فتنے پر بندنہ باندھا ہوتا اور اللہ نے انھیں اس کی توفیق نہ دی ہوتی تو یہ بلا برصغیر میں گھر گھر میں گھس جاتی اور سارا پنجاب ارتداد کی زد میں آجاتا۔ فتنہ انگریز کا بویا ہوا استعمار کا دور اور سازشی ٹولے کو ساری مالی و سرکاری سہولتیں حاصل۔ دنیا کے عیار ترین اور سارے ہتھکنڈوں سے لیس میدان میں رات دن ان کا ذہن قلم اور ان کی زبان فریب کا جال بننے، فتنہ پھیلانے میں منہمک ہیں اور فساد کا تماشا دیکھنے کے لئے تیار۔ اور حکومت کی مشینری اس کے ساتھ ٹوڈی بھی۔ اس کے ساتھ عافیت پسند گوشے میں۔ تیس مارخانیاں اس ٹولے سے تھرائی۔ حیلے میں غفلتیں اور خوش فہمیاں بھی زوروں پر۔ مگر مجاہدین حق میدان میں اور دجالوں کو قدم قدم پر مات دینے اور ان کے مکر کے تار پود بکھیرنے میں رواں دواں۔

یہ اس صدی ہی کا نہیں بلکہ مسیلمہ کذاب کی نوعیت کا اس کے بعد سب سے بڑا فتنہ اس ٹولے کا کس بل ٹوٹ گیا مگر مکر، دولت، اکاذیب، بے شرمی اور کفار کی چاکری کے سبب آج بھی یہ شجرہ زقوم باقی ہے اور بہت سے جیب و پیٹ کے بندے اس کی بقا سے سرسبز ہیں اور ان کی تاریخ بن رہی ہے۔ مزاج حیات یہی ہے کہ کام کرنے والے کام کرتے ہیں۔ اور اس کا کریڈٹ برسہا برس تک وہ لوگ لیتے ہیں جن کا کام سے تعلق نہیں ہوتا یا برائے نام ہوتا ہے۔ اور ایسے لوگ یہ بھی کرتے ہیں کریڈٹ لینے کے ساتھ کام کرنے والوں کو بدنام بھی کرتے ہیں۔ لیکن جن کے سامنے یہ آیت ہوتی ہے ''منھم

من قضى نحبه ومنهم من ينتظر وما بدّلوا تبديلاً“ وہ اس سے گھبراتے نہیں اپنا کام کرتے رہتے ہیں۔ اور اللہ سے لولگائے رہتے ہیں۔

اللہ غریق رحمت کرے ان مخلصین پاک طینت کو اور ان کی تربت پر اس کی رحمت کی شبنم افشانی ہو۔ آمین (ماہنامہ الاحسان، دہلی۔ مارچ ۲۰۱۰ء)

# یہ احمدیت ہے یا آریہ سماج

عنوان بالا کے تحت پنڈت آتما نند لکھتے ہیں:

آریہ سماج اور احمدیت میں ایک مشترکہ لیکن متنازعہ فیہ مسئلہ تناسخ ہے۔ ہمارا دعوی ہے کہ اس مسئلہ میں احمدی آریہ سماج کے اور قادیانی نبی یا لاہوری مجدد پنڈت لیکھ رام سے متفق تھے۔ مرزا صاحب کائنات کو نوع سے قدیم مان کر ارواح و مادہ کی قدامت کے قائل بن چکے تھے جیسا کہ مولانا ابوالوفا ثناء اللہ فاتح قادیان بھی تصدیق فرماتے ہیں اور لاہوری احمدیہ جماعت کے امیر مولوی محمد علی اخبار پیغام صلح ۷ جون ۱۹۳۴ء میں لکھتے ہیں کہ:

میں نے جناب میاں (محمود احمد قادیانی) صاحب کو اس طرف توجہ دلائی اور عرض کی کہ حضرت ایک تو آریہ اس بات سے (حدوث روح و مادہ میں سلسلہ مخلوق کا ازلی ہونا) اپنی صداقت کی لاف مارنے لگے گئے ہیں، دوسرا مولانا ثناء اللہ طعنے دے رہا ہے کہ احمدی آریوں کی چوٹ سے اسلام کو چھوڑ کر آریوں کے عقائد مان گئے جیسا کہ میر محمد اسحاق کی کتاب گواہ ہے۔،

مولوی محمد علی لاہوری، خلیفہ محمود کو توجہ دلاتے ہیں لیکن ہم مولوی محمد علی کو توجہ دلاتے اور پوچھتے ہیں کہ آپ کے مجدد و مسیح موعود و مہدی معہود اپنی تصنیف، اسلام اور اس ملک کے دوسرے مذاہب پر لیکچر، صفحہ ۳۰ پر لکھتے ہیں کہ:

چونکہ خدا قدیم ہے اس لئے ہم مانتے اور ایمان لاتے ہیں کہ دنیا اپنی نوع کے اعتبار سے قدیم ہے۔

پس جب مسیح موعود خود بھی سلسلہ مخلوق کو ازلی مان کر، جو مادہ و ارواح کو ازلی تسلیم کئے بغیر کبھی ممکن ہی نہیں ہوسکتا، آریوں کے عقاید مان چکے تھے، پھر اگر آپ کے خیال میں قدامت مادہ

وارواح وسلسلہ مخلوق کو ماننے والے آریہ سماجی مشرک ہیں تو آپ ہی جواب دیجئے کہ آپ کے مرشد مرزا قادیانی کیونکر موحد ثابت کئے جاسکتے ہیں؟ ادھر مولوی محمد علی ہٹ دھرمی نہیں ہیں تو اپنی پیغام صلح والی تحریر کے مطابق مرزا غلام احمد کو بھی پنڈت لیکھ رام کی طرح مشرک تسلیم کریں ورنہ ہمارے اس الزام کو دور کر کے دکھائیں۔

اب معمولی سمجھ کا آدمی بھی بخوبی سمجھ سکتا ہے کہ اگر مادہ وارواح کو ازلی وابدی مانا جاوے تو مسئلہ تناسخ سے ہرگز انکار نہیں کیا جاسکتا، چنانچہ مرزا قادیانی لکھتے ہیں۔

سو یہ بات بالکل باطل ہے کہ ہم ایسا خیال کریں کہ کسی وقت ہماری مجرد روح، جس کے ساتھ جسم نہیں ہے، کسی خوش حالی کو پاسکتی ہے، (اسلامی اصول کی فلاسفی صفحہ ۸۷)۔

اور اس کے صفحہ ۸۸ پر ہے:

سو ان تمام دلائل سے یہی ثابت ہوتا ہے کہ روح کے افعال کاملہ صادر ہونے کے لئے اسلامی اصول کی رو سے جسم کی رفاقت روح کے ساتھ دائمی ہے گو موت کے بعد یہ فانی جسم روح سے الگ ہو جاتا ہے مگر عالم برزخ میں مستعار طور پر ہر ایک روح کو کسی قدر اپنے اعمال کا مزہ چکھنے کیلئے جسم ملتا ہے۔

یعنی مرزا صاحب کسی حالت میں کسی وقت بھی مجرد روح کو بلا جسم نہیں تسلیم کرتے جس کی تشریح میاں محمود خلیفہ، ، احمدیت یعنی حقیقی اسلام کے صفحہ ۲۴۹ پر لکھتے ہیں:

جس کے یہ معنی ہیں کہ زمانہ قدر میں انسان کی نئی زندگی کے مناسب حال جسم اور روح تیار ہو گئے ہیں

مرزا صاحب کے ان عقائد سے مسئلہ تناسخ ثابت ہے لیکن ہم مرزا کی ایک ایسی تحریر ذیل میں درج کرتے ہیں جس میں کسی قسم کا شبہ نہیں چنانچہ نزول المسیح صفحہ ۳۷ پر مرزا لکھتے ہیں کہ:

میں ایک ایسی جگہ بیٹھا ہوں جہاں چاروں طرف بن ہیں جن میں بیل گدھے گھوڑے کتے سور بھیڑیئے اونٹ وغیرہ ہر قسم کے موجود اور میرے دل میں ڈالا گیا (یعنی الہام کیا گیا) کہ یہ سب انسان ہیں جو بد عملیوں سے ان صورتوں میں ہیں،۔

اگر مرزائی یہ کہیں کہ یہ ایک رؤیا یعنی خواب کا معاملہ ہے، تو اول تو رؤیا الہام کی ہی ایک قسم ہے دوم سوال پیدا ہوتا ہے کہ مرزا صاحب کے دل میں کس نے الہام کیا؟ خدا نے یا کسی اور نے؟ مرزائی یہی کہیں گے کہ خدا نے۔ پس جب مرزا صاحب کے ملہم خدا نے تناسخ کی تصدیق

کر دی تو مرزائیوں کو اس مسئلہ کی صداقت میں کیا انکار ہو سکتا ہے۔

۲۔ وید کلام الٰہی ہیں۔ احمدی اس مسئلہ میں بھی آریہ سماجیوں سے اور مرزا صاحب پنڈت لیکھ رام سے متفق تھے، وہی مرزا صاحب جو ساری عمر ویدوں کے خلاف بحث مباحثے کرتے رہے، مرتے وقت پیغام صلح نامی کتاب (صفحہ ۷، اور ۱۱، ۱۲) میں ویدوں کو کلام الٰہی مان کر تصدیق وید کا عقیدہ ظاہر کر گئے چنانچہ آپ لکھتے ہیں کہ:

میں وید کو اس بات سے منزہ سمجھتا ہوں کہ اس نے اپنے کسی صفحہ پر ایسی تعلیم شائع کی ہو جو نہ صرف خلاف عقل ہو بلکہ پرمیشور کی پاک ذات پر بخل اور پکشپات کا داغ لگاتی ہو۔ .... اسی بنا پر ہم وید کو بھی خدا کی طرف سے مانتے ہیں ... ہمارا پختہ اعتقاد ہے کہ وید انسان کا افترا نہیں ہے۔

پھر جب کہ ہم باوجود ان تمام مشکلات کے خدا سے ڈر کر وید کو خدا کا کلام جانتے ہیں اور جو کچھ اس کی تعلیم میں غلطیاں ہیں وہ وید کے بھاشکاروں کی غلطیاں سمجھتے ہیں (یعنی ویدوں کی نہیں)

مرزا صاحب اس عقیدہ میں بھی سوامی دیانند کے ہم خیال تھے اور سوامی جی کے ترجمہ و تفسیر کو صحیح مانتے تھے، چنانچہ مسلمانوں کو ہدایت کرتے ہوئے پیغام صلح میں لکھتے ہیں:

اگر یہ مشکل پیش آجائے کہ ہندوؤں کے ساتھ کس طرح صلح کی جاوے تو منجملہ متعدد تفاسیر کے ایک وہ ترجمہ و تفسیر وید کی موجود ہے جو سوامی دیانند نے لکھی ہے (مفہوم)

مولوی محمد علی لاہوری بھی ریویو آف ریلی جنز ج ۸ نمبر ۴ میں لکھتے ہیں:

آپ (مرزا قادیانی) ویدوں کی بڑی تکریم کیا کرتے تھے اور ان کی اس قدر عزت آپ کے دل میں تھی کہ ان کو خدا کا کلام سمجھتے تھے۔

معشوق من بہ مذہب ہر کس برابر است ۔۔۔ با ما شراب خورد و با زاہد نماز کرد

وید دھرم کا جتنا پرچار اور اشاعت مسلمانوں میں مرزا متوفی اور ان کے پیروؤں نے گنتی کے چند برسوں میں کر دکھلایا ہے آریہ سماج شائد صدیوں میں بھی نہ کر سکتی۔ چنانچہ مرزا صاحب اور ان کے خلیفوں نے قریباً ستر ہزار مسلمانوں کو آریہ سماجی بنا ڈالا ہے چنانچہ ۱۔ قدامت مادہ وارواح ۲۔ تناسخ ۳۔ ویدوں کا کلام الٰہی ہونا، آریہ سماج اور احمدیت کے تین متفق علیہ مسائل ہیں.. میری نظروں سے اخبار فاروق قادیان کا پرچہ مجریہ ۲۱ جنوری ۱۹۳۸ء گذرا جس کے صفحہ ۵ و ۶ پر ثنائی

مشن میں، اہل حدیث کا پنڈت، کے عنوان سے کسی مولوی عبدالرحمٰن مولوی فاضل کے نام سے پس پردہ کسی پردہ نشین نے میری باتوں کا جواب دینے کی بے سود کوشش فرمائی ہے۔ جواب کیا ہے، میری ہی تائید کی گئی ہے۔ بخوف طوالت میں مجیب کے جواب کا سارا اقتباس دینا مناسب نہیں سمجھتا صرف چند فقرے درج کئے جائیں گے میرے اس اعتراض پر کہ

مرزا صاحب نے ایک جعلی الہام بنایا کہ گویا خدا فرماتا ہے انت منّی بمنزلة توحیدی و تفریدی ۔یعنی تو مجھ سے ایسا قرب رکھتا ہے اور ایسا ہی میں تجھے چاہتا ہوں کہ جیسا کہ اپنی توحید اور تفرید کو۔ (تحفہ گولڑویہ۔ص ۲۴)؛

نیز نور الحق صفحہ ۴۲ جلد اول پر مرزا صاحب لکھتے ہیں:

سو کیا دیکھتا ہوں کہ اس کے آخر میں میرے مرتبہ کی نسبت خدا تعالی کی طرف سے یہ لکھا ہوا ہے کہ تو ایسا ہے جیسا کہ میری توحید اور تفرید۔

مولوی عبدالرحمٰن قادیانی جواب دیتے ہیں کہ :

حضور (مرزا) کا یہ (انت منّی بمنزلة توحیدی و تفریدی) اپنا کلام ہی نہیں بلکہ اللہ تعالی کی طرف سے الہام ہے۔

دوئم۔ اس الہام میں بمنزلہ کا لفظ بتاتا ہے کہ سیدنا مسیح موعود (مرزا) اللہ تعالی کو پیارے ہیں جیسے اس کی توحید وتفرید اسے پیاری ہے۔

جواب الجواب اول: یہ کلام ہی ظاہر کرتا ہے کہ یہ خدا کی طرف سے نہیں ہوسکتا کیونکہ خدا تعالی کسی مخلوق کو اپنی توحید وتفرید میں شریک نہیں کرسکتا۔ لہذا یہ مشرکانہ قول خدا سے منسوب کرنا معاذ اللہ، مرزا صاحب کا خدا پر بہتان عظیم اور شرک در شرک ہے۔

دوئم۔ لفظ بمنزلہ کے معنی، قرب مرتبہ مانند درجہ وغیرہ ہیں نہ کہ پیارے، کے۔ اگر کسی لغت سے میرے مولوی فاضل دوست لفظ بمنزلہ کے معنی پیارا دکھلا دیں تو دس روپیہ انعام۔ مرزا نے بمنزلہ کے معنی قرب اور مرتبہ، اور جیسا، کئے ہیں جو کہ مرزا صاحب کی مندرجہ بالا تحریروں سے ظاہر ہے نیز حقیقۃ الوحی صفحہ ۸۶ پر اس جعلی الہام کا ترجمہ ومعنی یوں لکھے ہیں:

تو مجھ سے ایسا ہے جیسا کہ میری توحید اور تفرید۔ پس وہ وقت آتا ہے کہ تو مدد دیا جائیگا اور دنیا میں مشہور کیا جائیگا تو مجھ سے بمنزلہ میرے عرش کے ہے تو مجھ سے بمنزلہ میرے فرزند کے ہے، تو مجھ سے بمنزلہ اس انتہائی قرب کے ہے جس کو دنیا نہیں جان سکتی۔

نیز ازالہ اوہام صفحہ ۶۳۴ : تو مجھ سے ایسا ہے جیسی میری توحید اور تفرید

پس بمنزلہ لفظ کے معنی مرزا صاحب بھی انتہائی قرب کو جس کو دنیا نہیں جان سکتی، قرب ،مرتبہ، جیسا، مانند وغیرہ کرتے ہیں نہ کہ پیارا۔ مرزا صاحب اس الہام کی تشریح حقیقۃ الوحی صفحہ ۸۶ پر یوں کرتے ہیں کہ:

تو (مرزا) مجھ سے بمنزلہ میرے عرش کے ہے۔

اب مرزا صاحب کی عرش کی تعریف یا معنی سنیئے ۔ چنانچہ آپ خزینۃ المعارف جلد اول مطبوعہ ۲ فروری ۱۹۰۷ء کے صفحہ ۱۶۵ پر لکھتے ہیں:

اب اصل حقیقت سنو کہ قرآن شریف میں لفظ عرش کا جہاں جہاں استعمال ہوا اس سے مراد خدا کی عظمت اور جبروت اور بلندی ہے۔ اسی وجہ سے اس کو مخلوق چیزوں میں داخل نہیں کیا ... یہ چاروں دیوتا (اندر، سوریہ، چاند، اور دھرتی) جیسا کہ ہم اس رسالہ میں بیان کر چکے ہیں خدا کی چار صفتوں کو جو اسکے جبروت اور عظمت کا اتم مظہر ہیں جن کو دوسرے لفظوں میں عرش کہا جاتا ہے، اٹھا رہے ہیں۔

نیز خزینۃ المعارف صفحہ ۱۶۶۔۱۶۷ میں لکھا ہے کہ:

غرض یہ وید کے چار دیوتے یعنی آکاش سورج چاند دھرتی خدا کے عرش کو جو ربوبیت اور رحمانیت اور رحیمیت اور مالک یوم الدین ہے، اٹھا رہے ہیں۔

یہی عبارت رسالہ نور الدین بار سوئم صفحہ ۹۶۔۹۷ پر بھی درج ہے جس سے صاف ثابت ہے کہ مرزا صاحب اور ان کے خلیفہ اول عرش کو خدا کی عین ذات و صفات ربوبیت رحمانیت رحیمیت مالکیت جبروت عظمت اور بلندی مانتے تھے نہ کہ غیر ذات اور مخلوق گویا بالفاظ مرزا، خدا نے مرزا صاحب کو یہ الہام بھیجا کہ اے مرزا جی تو مجھ سے وہی انتہائی قرب اور مرتبہ رکھتا ہے جو میری توحید اور تفرید اور ربوبیت رحمانیت رحیمیت مالکیت جبروت عظمت اور میری بلندی کو حاصل ہے۔ کوئی مومن کبھی خواب میں بھی خیال کرسکتا ہے کہ خدا کسی کو اپنی توحید اور تفرید اور ربوبیت رحمانیت رحیمیت مالکیت جبروت عظمت اور بلندی میں شریک کرے؟ نعوذ باللہ۔ ہرگز نہیں کیونکہ یہ صریح شرک ہے اور مرزا کا خدائی دعوی ہے۔

میں نے یہ اعتراض بھی کیا تھا کہ مرزا صاحب نے مکاشفات صفحہ ۹ نیز آئینہ کمالات اسلام صفحہ ۵۶۴ نیز کتاب البریہ صفحہ ۷۹ وغیرہ پر کھا ہے کہ

میں نے اپنے ایک کشف میں دیکھا کہ میں خود خدا ہوں اور یقین کیا کہ وہی ہوں

مولوی عبدالرحمٰن قادیانی اسکا جواب یہ فرماتے ہیں کہ:

پنڈت صاحب کو معلوم ہونا چاہیے کہ یہ ایک کشف ہے جو تعبیر طلب ہے۔

اور مرزا صاحب کا اقرار واعتراف شائع کرتے ہیں کہ:

ہماری (مرزا کی) مراد اس واقعہ سے حلولی یا وحدۃ الوجودی لوگوں والی نہیں۔

جواب الجواب۔ یوں تو مرزا صاحب کی ہر ایک پیش گوئی اور الہام بلکہ ان کی نبوت اور وہ خود بھی تعبیر طلب تھے سمجھنے والوں کے لئے اشارہ ہی کافی، لیکن کیا مولوی صاحب مرزا صاحب کی عبارت ذیل کی تشریح کریں گے؟

کیونکہ نبی کی خواب تو ایک قسم کی وحی ہوتی ہے۔ (ازالہ اوہام۔ص ۲۱۱)

جس سے یہ ثابت ہوا کہ یہ خواب بھی خدا کا الہام اور وحی تھے کہ مرزا خود خدا تھے اور یقیناً وہی تھے۔

بجواب مرزا۔ یہ لوگوں والی وحدۃ الوجودی تو بے شک نہیں تھی لیکن خدا والی وحدۃ الوجودی بلا شبہ تھی کیونکہ ادھر مرزا صاحب کا ملہم خدا فرما چکا ہے کہ، تو، مجھ سے بمنزلہ اس انتہائی قرب کے ہے جس کو دنیا نہیں جان سکتی۔، رہا مرزا صاحب کا یہ کہنا کہ اس واقعہ سے حلولی وحدۃ الوجودی مراد نہیں، سراسر غلط ہے کیونکہ اسی کشف مندرجہ مکاشفات صفحہ ۹ پر آگے چل کر لکھا ہے کہ:

میں نے اپنے ایک کشف میں دیکھا کہ میں خود خدا ہوں اور یقین کیا کہ وہی ہوں اور میرا اپنا کوئی ارادہ اور کوئی خیال اور کوئی عمل نہیں رہا۔ اور میں ایک سوراخ دار برتن کی طرح ہو گیا تھا یا اس شئے کی طرح جسے کسی دوسرے شخص نے اپنی بغل میں دبا لیا ہو اور اسے اپنے اندر بالکل مخفی کر لیا ہو یہاں تک کہ اس کا کوئی نام ونشان باقی نہ رہ گیا ہو۔ اس اثنا میں میں نے دیکھا کہ اللہ تعالی روح مجھ پر محیط ہوگئی اور میرے جسم پر مستولی ہو کر اپنے وجود میں مجھے پنہاں کر لیا یہاں تک کہ میرا کوئی ذرہ بھی باقی نہ رہا اور میں نے اپنے جسم کو دیکھا تو میرے اعضا اس کے اعضا اور میری آنکھ اس کی آنکھ اور میرے کان اس کے کان اور میری زبان اس کی زبان بن گئی تھی۔ میرے رب نے مجھے پکڑا اور ایسا پکڑا کہ میں بالکل اس میں محو ہو گیا اور میں نے دیکھا کہ اس کی قدرت اور قوت مجھ میں جوش مارتی ہے اور اس کی الوہیت مجھ میں موجزن ہے حضرت عزت کے خیمے میرے دل کے چاروں طرف لگائے گئے اور سلطان جبروت نے میرے نفس کو پیس

ڈالا۔سو نہ تو میں میں ہی رہا اور نہ میری کوئی تمنا باقی رہی۔ میری اپنی عمارت گر گئی اور رب العالمین کی عمارت نظر آنے لگی اور الوہیت بڑے زور کے ساتھ مجھ پر غالب ہوئی اور میں سر کے بالوں سے ناخنِ پا تک اس کی طرف کھینچ گیا۔ پھر میں ہمہ مغز ہو گیا جس میں کوئی پوست نہ تھا اور ایسا تیل بن گیا کہ جس میں کوئی میل نہ تھی (گو یا بغیر کسی فرق کے خالص خدا بن گیا)...الوہیت میری رگوں اور پٹھوں میں سرایت کر گئی اور میں بالکل اپنے آپ سے کھو گیا...خدا تعالی میرے وجود میں داخل ہو گیا اور میرا غضب اور حکم اور شیرینی اور حرکت اور سکون سب اسی کا ہو گیا اور اس حالت میں (جب کہ آپ خالص خدا بن گئے تھے) میں یوں کہہ رہا تھا کہ ہم ایک نیا نظام اور نیا آسمان اور نئی زمین چاہتے ہیں۔سو میں نے پہلے تو آسمان اور زمین کو اجمالی صورت میں پیدا کیا....آخر میں دیکھتا ہوں کہ میں اس (زمین) کے خلق پر قادر ہوں اور پھر میں نے آسمانِ دنیا کو پیدا کیا اور کہا انّا زیّنا السّماء الدّ نیا بمصا بیح۔ پھر میں نے کہا اب ہم انسان کو مٹی کے خلاصہ سے پیدا کریں گے پھر میری حالت کشف سے الہام کی طرف منتقل ہو گئی اور میری زبان پر جاری ہوا ار دت ان استخلف فخلقت آدم خلفنا الا نسان فی احسن تقویم۔

کیا خدا تعالی کا مرزا صاحب کے وجود میں داخل ہو جانا اور مرزا صاحب کا بلا پوست ہمہ مغز اور بلا میل خالص تیل یعنی خدا بن جانے اور حلولی اور وحدۃ الوجودی میں کوئی عقل مند فرق کر سکتا ہے؟ ہر گز نہیں

نیز الوصیت طبع بار ہفتم صفحہ ۷ پر مرزا کا یہ لکھنا کہ: میں خدا کی مجسم قدرت ہوں،

نیز تجلیات الہیہ صفحہ ۱۳ پر یہ الہام شائع کرنا کہ خدا کہتا ہے کہ:

تو مجھ سے ایسا ہے جیسا کہ (خدا) ہی ظاہر ہو گیا ہوں تیرا ظہور بعینہ میرا ظہور ہے،

نیز یہ کہنا کہ انت منی بمنز لۃ بروزی۔تو مجھ سے بمنزلہ میرے بروز یا اوتار کے ہے۔ یعنی اے مرزا تو اب بروزی نبوت سے ترقی فرما کر بروزی خدا بن چکا ہے

نیز تریاق القلوب صفحہ ۶۱، نشان صفحہ ۴۷، حقیقۃ الوحی صفحہ ۸۴، براہین صفحہ ۵۲۲، البشری جلد اول صفحہ ۴۱ وغیرہ پر مرزا کا یہ کہنا کہ: قرآن شریف خدا کی کتاب اور میرے منہ کی باتیں ہیں۔

نیز خطبہ الہامیہ صفحہ ۲۳ میں ہے: مجھ کو فنا کرنے اور زندہ کرنے کی صفت دی گئی ہے۔

اس پر اخبار الفضل مجریہ ۳ دسمبر ۱۹۳۳ء ص ۷ کالم ۲ کی یہ تشریح کہ:

اس کا بھی یہی مطلب ہے کہ ظلی طور پر خدا تعالی کی یہ ( فنا کرنے اور زندہ کرنے ) صفات حضور ( مرزا ) میں ظاہر ہوئیں۔

صاف ثابت نہیں کرتیں کہ مرزا صاحب نے محدثیت، مجددیت، ظلی، بروزی، غیر تشریعی ،شرع والی کامل نبوت سے ترقی کرتے کرتے ظلی خدا، بروزی خدا، بلکہ عین خالص خدا اور معاذ اللہ خدا کا باپ ہونے کے مشرکانہ وملحدانہ دعاوی کیئے۔

نیز تحفہ گولڑویہ صفحہ ۲۴ نیز اربعین نمبر ۳ میں لکھا کہ :

دانیال نبی نے اپنی کتاب میں میرا نام میکائیل رکھا ہے اور عبرانی زبان میں لفظی معنی میکائیل کے ہیں خدا کی مانند۔

کیا اب بھی مرزا صاحب کے دعوی خدائیت میں کوئی کسر باقی رہ جاتی ہے؟ کیا کوئی خدا پرست مومن ایسے کلمات زبان پر لانا تو کیا خیال تک بھی کرسکتا ہے؟ ہرگز نہیں

درثمین اور توضیح مرام صفحہ ۲۳ کے اشعار مرزا صاحب نے حضرت احمد ﷺ کی شان میں اس قدر غلو کیا ہے کہ انہیں خالص خدا ہی بنا دیا ہے جیسا کہ

شان احمد را کہ داند جز خداوند کریم
آنچناں از خود جدا شد کز میاں افتاد میم
زاں نمط شد محو دلبر کز کمال اتحاد
پیکر او شد سراسر صورت رب رحیم
گرچہ منسوب کند کس سوئے الحاد و ضلال
چوں دل احمد نمے بینم دگر عرش عظیم

ترجمہ: احمد کی شان کو سوائے خداوند کریم کے کون جان سکتا ہے؟ وہ اپنے آپ سے کچھ ایسے جدا ہوئے کہ درمیانی میم گر کر احمد سے احد ( خدا ) بن گئے۔ وہ اس طرح دلبر میں محو ہوئے کہ کمال اتحاد کی وجہ سے ان کا جسم سراسر خدا بن گیا خواہ کوئی مجھ پر کفر کا فتوی لگا دے لیکن مجھے احمد کے دل جیسا دوسرا کوئی عرش عظیم یعنی خدا کی صفات ربوبیت رحمانیت رحیمیت مالکیت وغیرہ نظر نہیں آتیں۔

اس کے جواب میں مولوی عبدالرحمٰن قادیانی فرماتے ہیں کہ :

اس میں تو آنحضرت ﷺ کی ذات کو خدا کی ذات سے ایک الگ وجود بتایا گیا ہے۔

ناظرین احمدی مولوی صاحب اس کے جواب اور تجاہل عارفانہ پر غور فرمائیں کیا

آنچناں ازخود جدا شد کز میاں افتاد میم        پیکر او شد سراسر صورت رب رحیم ،

میں حضرت اقدس کو خدا سے الگ بتلایا گیا ہے یا درمیانی میم نکال کر خود احد (خدا) ہی بتایا گیا ہے۔ للہ انصاف فرمائیں۔

مولوی عبدالرحمٰن صاحب یاد رکھئے: نہ کلنک اوتار ہے، ہر چناں کہ بشوئی پلید تر گردد

مرزا صاحب کے مشرکانہ عقاید دکھلانے اور آریہ سماج اور احمدیت کو ہم مشرب ثابت کرنے کے لئے میں نے ا۔ قدامت مادہ وارواح، ۲۔ تناسخ، ۳ وید مقدس کا الہام یا ایشوری گیان ہونا، ان تینوں مسائل میں اتفاق مرزا صاحب کی مختلف اور متعدد تحریروں سے دکھایا تھا، میری توجہ اب اخبار فاروق مجریہ ۲۱ جنوری ۱۹۳۸ء کے صرف ایک مضمون کی طرف کسی دوست نے دلائی ہے جس میں بظاہر جواب دینے کی کوشش اور درحقیقت میرے اعتراض کی تائید کی گئی ہے۔ بخوف طوالت میں مولوی عبدالرحمٰن مجیب کی عبارت کو درج کرنا نہیں چاہتا کیونکہ میرے اعتراض کی ہی گونج ہے۔ ان کی عبارت نقل کرنے کی جائے میں دوبارہ مرزا قادیانی کے الہامی لیکچر کی ہی لیاقت اور اہمیت دکھلانا چاہتا ہوں جس کے متعلق مرزا صاحب متوفی اور جملہ احمدی بڑی ڈینگیں مارا کرتے تھے کہ خدا نے اس لیکچر کے اعلیٰ ترین ہونے اور مقبول ترین ہونے کی پیش گوئی فرمائی تھی۔ نیز اس لئے بھی کہ اس سے مرزا صاحب کا شرک بہتر طور پر ظاہر کیا جاسکتا ہے چنانچہ آپ، اسلام اور اس ملک کے دوسرے مذاہب پر لیکچر، صفحہ ۳۰ میں فرماتے ہیں کہ:

ہمیں معلوم نہیں کہ دنیا پر اس طرح سے کتنے دور گزر چکے ہیں اور کتنے آدم اپنے اپنے وقت میں آچکے ہیں چونکہ خدا قدیم سے خالق ہے اسلئے ہم مانتے اور ایمان لاتے ہیں کہ دنیا اپنی نوع کے اعتبار سے قدیم ہے لیکن اپنے شخص کے اعتبار سے قدیم نہیں ہے افسوس کہ حضرات عیسائیاں یہ عقیدہ رکھتے ہیں کہ صرف چھ ہزار برس ہوئے کہ جب خدا نے دنیا کو پیدا کیا اور زمین وآسمان بنائے اور اس سے پہلے خدا ہمیشہ معطل اور بیکار تھا اور ازلی طور پر معطل چلا آتا تھا یہ ایسا عقیدہ ہے کہ کوئی صاحب عقل اسکو قبول نہیں کریگا

نیز الوصیۃ بار ہفتم صفحہ ۱۱ پر مرزا صاحب لکھتے ہیں: صفت بھی معطل نہیں اور نہ کبھی ہوئی

مرزا صاحب کی اس مختصر سی عبارت پر کئی اعتراض کئے جاسکتے ہیں اور مرزا خدا کے منکر

ثابت کئے جاسکتے ہیں لیکن ہمیں مرزا کا شرک دکھلانا مقصود ہے اور بس ۔ کیونکہ قرآن شریف فرماتا ہے کہ باقی سب گناہ بخشے جاسکتے ہیں لیکن شرک اور مشرک نہیں بخشے جاسکتے ۔ میں اپنے پس پردہ دوست کو فلاسفی کے چکر میں ڈالنا نہیں چاہتا مبادا کہیں دوران سر لاحق ہو جائے، اس لئے نہایت سادہ فلسفہ سمجھا دینا چاہتا ہوں ۔ اگر کوئی آریہ سماجی مخاطب ہوتا تو بحث کو طول دینے کا لطف بھی آتا، بے چارے احمدیوں کو فلسفہ کی کیا سمجھ؟ لے دے کے مرزا صاحب نے لیکھرام سے چند نکات سیکھے تھے مگر وہ بھی نامکمل طور پر ۔ اب سنیے ہمارا اعتراض اور بار بار دعوی ہے کہ مرزا صاحب، لیکھرام کی بحث سے عاجز آ کر آریہ سماجی عقاید مان چکے تھے اور مادہ وارواح کی ازلیت وابدیت یعنی قدامت کے قائل بن چکے تھے کیونکہ جب تک مادہ وارواح کو بھی قدیم نہ مانا جاوے تب تک مرزا صاحب کا یہ ایمان کہ، دنیا اپنے نوع کے اعتبار سے قدیم ہے، تا قیامت ثابت نہیں کیا جاسکتا ۔ ہمارا یہ دعوی اور اعتراض ہرگز ہرگز نہیں اٹھایا جاسکتا، اس لئے کہ،

۱۔ ازلی یا قدیم شیئے محدود بزمانہ ماضی نہیں ہوا کرتی، یعنی اس کا کوئی شروع نہیں ہوا کرتا

۲ حادث اشیاء ہمیشہ محدود بزمان ماضی ہوتی ہیں یعنی کسی نہ کسی وقت انکی اولین پیدائش ہوتی ہے۔

اس لئے اگر مادہ وارواح کو قدیم، ازلی نہ مانا جاوے اور حادث کہا جاوے تو اصول موضوعہ (۲) کی رو سے ان کی اولین پیدائش ماننی ہی پڑے گی خواہ کتنی بڑی مدت پہلے ہی کیوں نہ ہو مگر پیدائش اور پیدائش کا شروع وقت بھی ماننا ہی پڑے گا کہ جب تک مادہ وارواح پیدا نہیں کئے گئے تھے تب تک ازل زمانہ ماضی غیر منتہی سے خداتعالی کی صفت خالقیت اور قدرت معطل بلکہ ازلی طور پر معطل اور بے کار چلی آتی تھی جو مرزا صاحب عقل ودانش کیلئے قابل قبول نہیں تھی ۔ ہر ایک آستک اور موحد تسلیم کرتا ہے کہ خدا ازلی وابدی ہے اور ماسوا خدا ہر ایک شیئے مخلوق اسی لئے حادث اور فانی ہے کلّ من علیھا فان و یبقی وجہ ربّک ذو الجلال والاکرام

پس جب تک مادہ وارواح کو ازلی، قدیم نہ مانا جاوے تب تک دنیا اپنی نوع کے اعتبار سے قدیم ثابت نہیں کی جاسکتی ۔ میں تو کہتا ہوں کہ اس عقیدہ میں کہ دنیا اپنی نوع کے اعتبار سے قدیم ہے دونوں حضرات غلطی پر تھے آریہ سماجی بھائی بھی دھیان دے کر سنیں ۔ یاد رہے کہ آریہ سماج مادہ وارواح کو قدیم مانتی ہے کہ دونوں کے اختلاط کو جسے دنیا کہتے ہیں اس لئے آریہ سماج دنیا کو تو اس کے شخص کے لحاظ سے حادث مانتی ہے اور نوع (پرواہ روپ) سے قدیم ۔ فلسفہ بتلاتا ہے کہ جو بھی دو یا زیادہ اشیاء علیحدہ علیحدہ پڑی ہوں انکے ملاپ اور میلان کا بھی کوئی نہ کوئی وقت آغاز

ضرور ہوتا ہے۔ پس مادہ وارواح کو ازلی مان لینے سے بھی یہ تسلیم کرنا ہی پڑیگا کہ ان دونوں کے اولین ملاپ سے قبل ازلی طور پر خدا معطل اور بے کار تھا اور دنیا نوع کے لحاظ سے بھی قدیم نہیں تھی۔

اگر تھوڑی دیر کیلئے بفرض محال مان بھی لیا جاوے کہ مادہ وارواح بھی ازلی ہیں، یعنی ازل، بلا آغاز زمانہ ماضی سے تینوں ساتھ ساتھ چلے آرہے ہیں، کسی خاص وقت سے مادہ کے اجزاء اور ارواح کو ملا کر خدا نے دنیا بنائی تو جب بھی پہلی مرتبہ خدا نے مادہ وارواح کو ملایا اس سے قبل گو مادہ وارواح بھی موجود ہوں لیکن کائنات نہ تھی۔ لہذا دنیا نوع کے اعتبار سے بھی قدیم نہ ہوئی اور خدا کی قدرت یعنی صفت خالقیت بھی ازلی طور پر معطل اور بے کار تھی کیونکہ خدا ازل سے ہے اور کائنات ازلی نہیں بلکہ حادث اور محدود بالزمان ہے۔ اسلئے آریہ اور احمدیت کا یہ متفق علیہ عقیدہ کہ دنیا اپنے نوع کے اعتبار (پرواہ روپ) سے قدیم ہے اور دنیا کو نوع کے اعتبار سے قدیم ماننے بغیر خدا پر ازلی طور سے بیکار اور اس کی صفات کے معطل چلے آنے کا الزام ہوتا ہے، سراسر بے سمجھی ہے

مولوی عبدالرحمٰن صاحب! ایسے دقیق فلسفیانہ مسائل کو سمجھنا آپکے بس کی بات نہیں۔ میں نے اسی واسطے تو لکھا تھا اور پھر لکھتا ہوں کہ قادیانی احمدیوں میں کوئی ایسا شخص نظر نہیں پڑتا جو میرے اعتراض کو سمجھ سکے، جواب دینا تو دور رہا۔ بہتر ہو کہ آپ اپنے آریہ سماجی استادوں کو، جنہوں نے آپ لوگوں کو یہ مشرکانہ عقاید پڑھائے ہوئے ہیں، سامنے لاویں۔ مگر آریہ سماج نے تو کبھی کی پیٹھ دکھائی ہوئی ہے۔ یہ آپ کا پہلا ہی سابقہ ہے۔ میں اپنے پس پردہ دوست کی خدمت میں مرزا صاحب کے وہ شعر پیش کرتا ہوں کہ جو محمدی بیگم کی فرقت میں آپ نے لکھے تھے:

نہ سر کی ہوش ہے تم کو نہ پا کی سمجھ ایسی کہاں تم کو خدا کی
مرے بت اب سے پردہ میں رہو تم کہ کافر ہو گئی خلقت خدا کی

(اہل حدیث امرتسر ۲۱ جنوری ۱۹۳۸ء ص ۶۔۷؛ یکم اپریل ۱۹۳۸ء ص ۵۔۷؛ ۸۔اپریل ۱۹۳۸ء ص ۷۔۸)



**وصلی اللہ علی خیر خلقه محمد و آله و صحبه اجمعین**

# کتابیات


صحیح البخاری۔امام محمد بن اسماعیل بخاری

صحیح مسلم۔امام ابی الحسین مسلم بن الحجاج القشیری

سنن ابی داؤد۔سلیمان بن الاشعث سجستانی

مشکوۃ المصابیح۔ولی الدین بن عبداللہ الخطیب العمری

تکذیب براہین احمدیہ۔پنڈت لیکھ رام

تحقیقات دستگیریہ۔ غلام دستگیر قصوری

فتح رحمانی۔غلام دستگیر قصوری

افادۃ الافہام۔محمد انوار اللہ خان حیدر آبادی

رئیس قادیان۔ابوالقاسم رفیق دلاوری

شمس الہدایت۔پیر مہر علی شاہ گولڑوی

ہدایۃ المعتدی۔عبدالعزیز رحیم آبادی

شہادۃ القرآن۔محمد ابراہیم میر سیالکوٹی

قادیانی کتب:

براہین احمدیہ، فتح اسلام، غایۃ المرام،

ازالہ اوہام، حجۃ اللہ۔سراج منیر،

انوار الحق، برکات الدعاء،

آئینہ کمالات اسلام، ایام الصلح۔

دافع الوساوس۔دافع البلاء،

شہادۃ القرآن، انجام آتھم،

انوار الاسلام، دافع البلاء،

الہدی وتبصرۃ لمن یری، کشتی نوح،

استفتاء۔کرامات الصادقین۔

کتاب البریہ۔نزول المسیح

